# جواھر اولیاء

حکیم فقیر سید محبوب علی شاہ بخاری دھلوی

معدن تعلیمات سادات

فیضانِ غوثیہ

دعوتِ حق

وصلِ حق

تلاوتِ وجود

شیخ محمد بشیر اینڈ سنز
ناشران و تاجران کتب



# جواهر اولیاء

حکیم فقیر سیدؔ محبوب علی شاہ بخاری دھلوی

معدنِ عملیاتِ سادات

فیضانِ غوثیہ

دعوتِ حق

وصلِ حق

تلاوتِ وجود

سیل پوائنٹ

شیخ محمد بشیر اینڈ سنز

ناشران و تاجران کتب

یا اللہ جل جلالہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

کتاب مستطاب

# جواہر اولیاء

من تالیفات

حکیم فقیر سید محبوب علی شاہ بخاری دہلوی

قادریہ غوثیہ یانوا

مکتبہ دانیال لاہور

سیل پوائنٹ:

شیخ محمد بشیر اینڈ سنز اردو بازار لاہور

Ph:7660736 E.MAIL:Mdaneyal@hotmail.com

دانیال

محمد ابوبکر صدیق

نے

ندیم یونس پرنٹرز لاہور

سے چھپوا کر

مکتبہ دانیال لاہور

سے شائع کی

# مکتبۂ دانیال

ملک جلال دین ہسپتال بلڈنگ
چوک اردو بازار لاہور

غزنی سٹریٹ
اردو بازار لاہور

Ph042-7660736 Mob:0333-4276640

email:maktabahdaneyal@hotmail.com

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# وضاحت:

جملہ یارانِ طریقت کا پیہم اصرار ہے کہ چند رسائل تصوف نایاب جو اس فقیر کی تالیفات ہیں کو یکجا طبع کرایا جائے اس لیئے درج ذیل پانچ کتب کو یکجا طبع کروایا جا رہا ہے اور اس کا نام **جواہر اولیاء** رکھا ہے، مشمولہ رسائل یہ ہیں۔

(۱) فیضانِ غوثیہ

(۲) دعوتِ حق

(۳) وصلِ حق

(۴) تلاوت الوجود

(۵) معدن عملیاتِ سادات

فقط

فقیر سید محبوب علی شاہ دہلوی

قادریہ غوثیہ بانوا

# فہرست

یا اللہ جل جلالہ　　بِسمِ اللّٰہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیمِ ○　　یارسول اللہ ﷺ

# فیضانِ غوثیہ


من تالیفات

فقیر سید محبوب علی شاہ عرف پیر نور اللہ شاہ بخاری دہلویؒ

قادریہ غوثیہ بانوا



انجمن فیضان غوثیہ پپلی پہاڑ روڈ، دیپالپور ضلع اوکاڑہ






ختم شدہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَسَلِّم یا سید محی الدین شیخ عبدالقادر جیلانی شیئًا للہ۔

اے برادر علم تصوف کی تعلیمات جو آنحضرت ﷺ سے جاری ہوئیں اور سلسلہ قادریہ غوثیہ میں رائج ہوئیں اور جناب غوث اعظم دستگیر رضی اللہ عنہ کا فیضان ہیں۔ سلسلہ وار حضرت سید محمد معصوم علی شاہ عرف صل علیٰ شاہ قادریہ غوثیہ بانوا (المدفون بھڑوچ گجرات بھارت) تک پہنچیں اور آپؒ سے اس فقیر راقم کے مرشد برحق حضرت سید محمود علی شاہ عرف قل ھو اللہ شاہ قادریہ غوثیہ بانوا (المدفون بھڑوچ گجرات) کو تعلیم و تلقین ہوئے اور آپؒ سے اس درویش بے خویش فقیر سید محبوب علی شاہ عرف نور اللہ شاہ بخاری قادریہ غوثیہ بانوا کو تلقین و تعلیم ہوئے ان کا ایک عکس کامل اس رسالہ مختصرہ میں درج کیا ہے۔

یاد باد یہ رسالہ منبر شریعت ہے۔ نردبان طریقت ہے۔ قطرہ حقیقت ہے اور کمند معرفت ہے۔ یہ قاصد ہے کہ معبود کی خبر دیتا ہے موجود کو بتاتا ہے مقصود کو لاتا ہے۔ مطلوب کو ملاتا ہے۔ محبوب کا وصل کراتا ہے۔ اس فرمان سے اپنی



[illegible] کھلتی ہے۔ خدا کی معرفت حاصل ہوتی ہے۔ من عرف والا راز کھلتا ہے۔

جو اس پر عمل کرے گا بے شک اپنے مقصود اصلی کو پہنچے گا۔ مگر یہ نصیحت ہے کہ جو صاحب بے علم۔ کم حوصلہ اور کوچہ فقر و فنا سے بے بہرہ ہوں یا علم تصوف سے منکر ہوں وہ اس صحیفہ مقدس کو جو اسرار سے معمور ہے کو احتیاط سے دیکھے ورنہ دین و دنیا سے ہاتھ دھو کر زندقہ و الحاد کے گڑھے میں جا گرے گا اور سوائے دنیا و آخرت کے خسارے کے کچھ حاصل نہ ہوگا۔

اور جو شخص صاحب علم بلند حوصلہ اور الفقر فخری والفقر منی کے راز سے آگاہ اور اس پر دل و جان سے فدا اور عبدیت کی شان میں ثابت قدم اور شریعت کے لباس سے آراستہ و پیراستہ ہے وہ اگر اس رازوں کے خزانے معرفت کے گنج اور فیض کے چشمے کو بنظر غائر اور تفکر سے ملاحظہ فرمائے گا تو یقین واثق ہے کہ بالضرور الانسان مرأت الرحمان کے انوار سے منور ہو کر شرک و طغیان کی خندق سے باہر نکل آئے گا اور توحید کے اوج سعادت پر متمکن ہوگا۔

اور اس میدان کے شاہسواروں سے استدعا ہے کہ اگر اس کج مج زبان پنبہ دہان ناقص کلام سے کچھ سہو واقع ہو تو والعافین عن الناس کے تحت

معاف فرمائیں اور اللہ سے استدعا ہے کہ وہ اس راقم پر راحم ہو اور جملہ خطیات معاف اور خطرات سے مامون رکھے۔

والحمد للہ رب العالمین وعلی اللہ فلیتوکل المتوکلون وعلی اللہ قصد السبیل وفوق کل ذی علم علیم فاللہ خیر حافظا وھوا الرحم الرحمین۔



## ﴿تصوف﴾

تصوف: متصف ہونا اخلاق الٰیہ کے ساتھ۔

حضرت جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔ اَلتَّصَوُّفُ هُوَ تَصْحِيحُ الخَيَالِ۔ یعنی تصوف اپنے قلب کو کدورات وخیالات غیر اللہ سے پاک کرنے کا نام ہے۔

تصوف وہ علم ہے جس میں بذریعہ ہدایتِ نور نبوت و تعلیم سرور کائنات ﷺ، حق سبحانہ تعالیٰ کی ذات وصفات اور اسرارِ علمی لدّنی اور وصل الی اللہ کے طریقے اور جملہ لوازماتِ سلوک طریقت کے اصول اور حقیقت و معرفت کے رموز بیان کیے جاتے ہیں۔

غرض وغایت اس علم کی انسان کامل بننا اور اخلاق اللہ سے متخلق ہونا اور اوصاف اللہ سے متصف ہونا ہے۔

واضح رہے کہ قرآنِ پاک، حدیث شریف، صحابہ کرام تابعین اور تبع تابعین کے کلام میں صراحتاً بھی اور اشارتاً بھی اس حقیقی علم یعنی تصوف کے اصول ورموز بہ کثرت موجود ہیں اور خیر القرون میں اس کی تعلیم وتلقین بہت کثرت سے تھی مگر اس وقت تک تصوف اور صوفی جیسے لقب مشہور نہ تھے بلکہ ان ہر سہ قرون میں صحابی تابعین اور تبع تابعین سے بہتر کوئی خطاب نہیں تھا۔

بقولے لفظ صوفی صُوف سے ماخوذ ہے۔ زمانہ سابق میں اہل باطن انکساری کی غایت سے صوف کا لباس پہنتے تھے اور لفظ صوف کے معنی لغت میں پشم گوسفند کے ہیں اور تصوف اسی سے ماخوذ ہے اور مجازاً صوفیاء کرام کے اعمال وافعال ومعارف کو تصوف کہتے ہیں۔

یا یہ کہ تصوف صوف سے ماخوذ ہے یعنی صوف بمعنی یکسو ہونا اور روگردانی کرنا۔ پس جب کہ ماسوی اللہ سے یکسوئی و روگردانی اختیار کرتے ہیں لہذا ان کے افعال، اعمال اور معارف کو تصوف کہتے ہیں۔

اور صوفی لغت میں مخلص کے معنی میں بھی آیا ہے یعنی وہ سب کے سب مخلص ہوا کرتے ہیں اور خالص ہوا کرتے ہیں غیر اللہ سے پاک ماسوی اللہ سے بے باک۔

بعض کہتے ہیں کہ صوفی صُوفہ سے منسوب ہے کہ وہ ایک قوم اہل تجرد اور بنی نضر سے تھی جو ایام جہالت میں خانہ کعبہ اور خلق اللہ کی خدمت محض اللہ واسطے پر کیا کرتے تھے۔

بعض کا مقولہ ہے صوفی صفہ سے منسوب ہے یہ مسجد نبوی میں ایک چبوترہ تھا اور اصحاب صفہ ان فقراء مہاجرین کو کہتے ہیں جو رسول اللہ ﷺ کے دور میں ہجرت کر کے مدینہ طیبہ آ گئے تھے اور صفہ ان کی رہائش کے لیے مختص



تھا اس وجہ سے وہ اصحابِ صفہ کہلاتے تھے کیونکہ مدینہ منورہ میں ان کی رہائش کے لیے اور جگہ مقرر نہ تھی۔ مسجد کے صفہ میں دن رات بسر کرتے تھے اور رسول اللہ ﷺ کے جمال سے استفادہ حاصل کرنا ان کا مدعاء دلی تھا وہ حضور ﷺ کی صورت دیکھ کر جیتے تھے۔ ان میں سے جو جو باہوش تھے وہ جنگل سے لکڑیاں لاتے اور بیچ کر کھجوریں وغیرہ خریدتے اور بقدر غذاء ضروری سب کو تقسیم کر دیتے تھے۔ اصحاب صفہ حضور اکرم ﷺ سے انواع واقسام کے علوم حاصل کرتے تھے حضرت ابو ہریرہؓ فرماتے ہیں کہ میں نے ستر ۷۰ اہل صفہ کو دیکھا کہ وہ ایک چادر سے نماز پڑھتے تھے اور رسول اکرم ﷺ نے ان کو یہ بشارت سنادی تھی کہ تم جنت میں میرے ساتھ رہو گے۔

معتبر روایات سے ثابت ہے کہ جس وقت حضرت موسیٰ علیہ السلام کوہ طور پر حق تعالیٰ سے ہمکلام ہوئے اس وقت آپ علیہ السلام جبہ صوف، سراویل صوف اور صوف کی کملی پہنے ہوئے تھے۔

بعض کہتے ہیں کہ صوفیہ اس پرانے خرقہ سے عبارت ہے جو از کار رفتہ یعنی بے کار ہو گیا ہو۔ لہذا صوفی اپنے نفس کی شکستگی کی وجہ سے ان کو جوڑ کر ستر پوشی کرتے تھے اور اسی پر قناعت کرتے تھے۔ صوف پوشی اختیار کرنے سے ان حضرات کے یہ معنی نہ تھے کہ ان کو کوئی خاص لباس قرار دیں تا کہ پہچانے

جائیں بلکہ ایسا لباس پہننے سے ان کی اصل غرض یہ تھی کہ نفس کشی اور دنیا کی زینت ترک ہو جائے بلکہ صوف کے ساتھ ہی مقید نہ رہے جو کچھ میسر ہو اس سے ستر پوشی کر لی۔

اہل حق کی اصطلاح میں صوفی ہے وہ جس نے منجملہ اوصافِ باطنی کے اپنے خیال کو صحیح اور دل کو غیر حق سے صاف کیا۔ قلب کو خواہشِ نفسانی سے پاک کیا اور اعیانِ ثابتہ یعنی مراتب ستہ کے حقائق کو جانا۔ بعد تحصیلِ علوم دین کے بجا آوری اوامر میں مصروف اور اجتناب نواہی میں مشغول رہا۔

صوفی اس کو کہتے ہیں جس کا قلب مصفّٰی، زبان سچی چشم پرنم دل خدا کی محبت سے لبریز ہو۔ نبی اکرم ﷺ سے صحیح رابطہ ہو وعدہ کا سچا۔ عفو خلائق شعار ہو۔ سب بندگانِ خدا سے محبت رکھے۔ کبر عجب نخوت حسد، حُبّ دنیا وغیرہ بری خصلتوں کو ترک کر دے۔ خود بین نہ ہو۔ دوسروں کی نسبت بدگمان نہ ہو، بخیل نہ ہو، خلق اللہ کا فائدہ مدنظر رکھے، ضعیفوں کی مدد کرے اپنے چھوٹوں پر شفقت کرے، راحت پر شکر، مصیبت میں صبر اور نفس پر جبر کرے۔

صوفی وہ ہے جو اپنی ہستی کو ذاتِ مطلق کی ہستی میں محو کر دے اور اس قدر مستغرق ہو جائے کہ اپنی ہستی اور معشوق کی ہستی کی مطلق خبر نہ رہے۔ لہٰذا اس حالت میں ادب و آداب کا لحاظ بھی باقی نہیں رہتا جیسے حضرت سلطان



الانبیاء ﷺ نے حضرت ام المومنین عائشہ صدیقہ سے اسی حالت میں دریافت فرمایا تھا۔ مَنْ اَنْتَ عَائِشَۃُ یَا عَائِشَۃُ۔ اے عائشہ تم کون عائشہ ہو۔ جواب دیا بنت صدیق پھر آپ ﷺ نے پوچھا مَن الصدیق۔ جواب دیا صھر و محمد (ﷺ) پھر حضرت نے فرمایا مَن محمد (ﷺ)۔ پس حضرت صدیقہ نے خیال کیا کہ آنحضرت ﷺ اس وقت اس عالم میں نہیں پس خاموش رہیں۔

علماءِ باطن ارشاد فرماتے ہیں اگر آپ پھر عرض کرتیں کہ محمد رسول اللہ (ﷺ) تو حضور ﷺ فرماتے مَن اللہ۔

صحابہ و تابعین کے دور میں بھی یہ علم حقائق سے ثابت ہے۔ علومِ طریقت اور رموزِ حقیقت صحابہ کرام کے زمانہ میں محقق تھے۔ اگرچہ اس دور میں کوئی صوفی نہیں کہلاتا تھا۔ چنانچہ صحابہ کرام میں سے بعض نبی کریم ﷺ کے اس علم باطن کی ترویج میں لگے رہتے اور بعض شریعت کی خدمت ادا کرتے اور جہاد وغیرہ کی تیاریوں میں کوشاں رہتے۔ بعض سلطان الانبیاء ﷺ کے باطنی علم کے مراتب تعلیم دیتے تھے۔ یہ خدمات خلفاء راشدین سے لی جاتی تھیں۔ خصوصاً مولائے کائنات حضرت علی حذیفہ بن الیمان، سلمان فارسی، عبد اللہ بن مسعود، عبد اللہ بن عباس، ابو ہریرہ، انس بن مالک

وغیرہم رضی اللہ عنھم دوسرے قرن یعنی تابعین کے زمانہ میں بھی علم باطن کی وافر سعی فرماتے تھے جیسے امام زین العابدین، امام باقر، محمد بن حنیفہ، کمیل بن زیاد اور حسن بصری وغیرھم رضی اللہ عنھم۔

قرنِ ثالث میں حامیانِ علم باطن میں سے امام جعفر صادق، امام موسیٰ کاظم، ائمہ اہل بیت، سفیان ثوری، مالک بن دینار، محمد بن سماک، حبیب عجمی، شیبان راعی اور داؤد طائی وغیرھم رضی اللہ عنھم۔ ان کے بعد علوم باطنی کی بایزید بسطامی۔ ابو محمد سہیل تستری۔ حارث بن اسد محاسی۔ بشر حافی۔ ابو حفص حداد، سلیمان دارانی۔ سری سقطی۔ جنید بغدادی۔ شیخ شبلی اور سب سے بڑھ کر حضرت سید محی الدین شیخ عبد القادر جیلانی قطب ربانی محبوب سبحانی غوث صمدانی رضی اللہ عنھم تھے۔ جنہوں نے تعلیم باطن و توحید میں بلیغ کوشش فرمائی۔

قرن اول آنحضرت ﷺ کی محبت کافی تھی اس زمانہ میں صحابہ کے لقب سے کوئی اور لقب بہتر نہ تھا اس کے بعد قرن ثانی میں تابعین سے اور کوئی اشرف لقب نہ تھا۔ قرن ثالث میں علیٰ ہذا تبع تابعین کے لقب سے کوئی افضل لقب نہ تھا۔ ان کے بعد فرقہ ہائے مختلفہ ظہور میں آئے اور انواع و اقسام کی بدعتیں شروع ہوئیں۔ ہر ہر فریق نے زہد کی نئی صورتیں اختیار کیں۔ جہلاء



میں اکثر طالبِ جاہِ دنیا پیدا ہوئے اس وقت جو لوگ اہل سنت والجماعت کے خواص تھے وہ اپنے دلوں کو غفلت اور بدعت سے نگاہ رکھتے تھے اور حفظِ انفاس حق تعالیٰ کے ساتھ رکھتے تھے۔ یعنی ان کا کوئی سانس خدا کی یاد سے خالی نہ ہوتا تھا وہ صوفی فقیر اور درویش کے نام سے مشہور ہوئے اور انہی اہل تصوف کے بارے میں رسالت پناہ ﷺ نے فرمایا مَنْ اَرَادَ اَنْ یَّجْلِسَ مَعَ اللّٰہِ فَلْیَجْلِسْ مَعَ اَھْلِ التَّصَوُّفِ یعنی

ہر کہ خواہد کہ نشیند با خدا

او نشیند در حضور اولیاء

(ترجمہ) جو کوئی اللہ کے ساتھ مجلس کا ارادہ کرے اس کو چاہیے کہ اہلِ تصوف کے ساتھ بیٹھے۔

## پیرومرشد کی ضرورت اور پہچان

کائنات کی وسعت اس کے عوالم کا شمار۔اس کے اندر مقیم ارواح کا حساب۔ اس کے نظام کا حال اور اس کے مالک وحکمران کی شان وشوکت۔حشمت و عظمت کا بیان سنتے ہی ہر سمجھ دار انسان کے ہوش اُڑ جاتے ہیں وہ سوچتا ہے ہیں! میں کیا اور میری بساط کیا؟ کل کائنات کے مقابلہ میں یہ نظام شمسی ایک تل کے دانہ سے بھی کم حیثیت رکھتا ہے اور نظام شمسی کے تمام عوالم کے مقابلہ میں یہ زمین ایک رائی کے دانہ سے بھی چھوٹی ہے اور روئے زمین پر جتنے ذی روح آباد ہیں ان کے مقابلہ ءشمار میں انسان مٹھی بھر بھی نہیں ہیں پھر ان حقیر انسانوں میں سے میں صرف ایک ہوں۔کل پانچ فٹ سات انچ لمبا۔گوشت پوست استخوان کے قالب میں مقید طعام وکلام کا طالب بول و براز ہر وقت پیٹ میں بھرے پھرتا۔زمین سے بندھا ہوا۔کرہ ءہوا سے دبا ہوا۔قوانین قدرت کا پابند۔خواہشات کا غلام۔بے بال وپر کا پرندہ۔محض آنکھ ناک کان وغیرہ کی قوتوں کی امداد یعنی ان تین ناپوں کے اندر محدود عقل کے بوتے پر کیا کرسکتا ہے۔میں کیا اور میری بساط کیا؟ یعنی چادر اوڑھ مجھ کو تو چپ چاپ ایک گوشہ میں لیٹ جانا چاہیے۔اپنا پہچاننا، باطن کی سیر، روح کا دیدار، سچی نجات، لازوال سرور اور خوشی، لاثانی زندگی یہ ایسی باتیں ہیں جن کا ذکر کرنا



میرے لیے چھوٹا منہ بڑی بات ہے۔ذاتِ باری کے مقابلہ میں۔نہیں نہیں: کسی عالم کے والی کے مقابلہ میں نہیں نہیں حتی کہ آفتاب و مہتاب تک کے مقابلہ میں میری حیثیت ایک مچھر یا پسو سے زیادہ نہیں ہے۔

مجھے کبھی ان قید خانوں میں رکھنے والی قوتوں پر فتح حاصل نہیں ہو سکتی۔مجھے کبھی آنکھ ناک کان وغیرہ کی حد سے باہر کا علم حاصل نہیں ہوسکتا۔ میں تو قید میں پیدا ہوا۔قید میں پلا بڑھا اور قید ہی میں مروں گا۔

لیکن تصوف ایسے پژمردہ دل اور افسردہ خاطر و پریشان حال انسان کو مژدہ جانفزاء اور نوید مسرت دیتا ہے کہ اے نادان! تو ایسا بے حیثیت اور بد نصیب نہیں ہے۔اول تو اپنی حقیقت سن لے پھر کوئی رائے قائم کرنا تو اسی ذات مطلق کے جوہر کا ایک ذرہ ہے جس کی صفات وآفرینش کا حال سن کر تو اس قدر مایوس ہو گیا ہے۔تیری قدرت تیری قابلیت اور تیری بزرگی بھی بے پایاں ہے۔اگرچہ تیرا جسم محدود ہے۔گوشت پوست و استخوان تیرا لباس ہے۔مگر تو ان سب سے علیحدہ ایک جوہر ہے تو نہ زمین سے بندھا ہوا ہے نہ کرہ ءہوا سے دبا ہوا ہے۔خواہشات کا غلام تیرا نفس ہے۔بے بال و پر کا جانور تیری روح یعنی جیو آتما ہے تو درحقیقت روحانیتِ مجسم ہے۔سرودِ عشقِ مصور ہے۔تیری قدرت لامتناہی ہے۔تیرا علم لامتناہی ہے۔آفتاب و

مہتاب تو کیا کل مادی کائنات کی تیرے سامنے کیا حقیقت ہے کیا حیثیت ہے۔ ارے تو تو اس ذاتِ باری کی ایک شعاع ہے جو اوصاف آفتاب کے وہی ایک شعاع کے۔ ابھی تجھ کو اپنی اصلی ہیئت کی خبر نہیں۔ بادشاہ کا بیٹا چمار کے ہاں پرورش پا کر اور شیر بکریوں کا دودھ ہی پی کر اپنی اصل اور حقیقت بھول گیا۔ اُٹھ آنکھ کان ناک کو چھوڑ، بند کر دے اور چشم باطن کھول اپنی طاقت اور اپنے جدِ امجد خلیفۃ اللہ کی طاقت کا جلوہ دیکھ اور رسول اکرم ﷺ کا دامن پکڑ کے قدم بڑھائے جا اور اپنے اصل وطن پہنچ کر اپنی آبائی بزرگی کا لطف حاصل کر۔

یہ خوشی کی خبر سنتے ہی ہر فہیم و عقیل انسان کا رواں رواں حرکت میں آ جاتا ہے۔ اس کا دل یکدم شگوفہ کی مانند شگفتہ ہو جاتا ہے اور کچھ تامل کے بعد اس کے دل سے آواز نکلتی ہے کیا میں اپنی طاقت سے اندرونی آنکھ کھول سکتا ہوں کیا میں اپنے بوتے سے قدم آگے بڑھا سکتا ہوں۔ کیا میں اپنی طاقت سے آنکھ ناک کان بند رکھ سکتا ہوں۔

علمائے ظاہری کی طرف سے تو ان واضح سوالوں کا دو لفظی جواب ہے یعنی ہرگز نہیں۔ ہرگز نہیں۔ ہرگز نہیں۔

لیکن علماءِ باطن کی نوید سنو اور صبر سے سنو اسی میں تمہاری بہبودی



مضمر ہے۔ اس کے سمجھ لینے سے تمہارے دل کے سب وسوسے دور ہو جائیں گے اور تمہاری سمجھ میں آ جائے گا کہ آئندہ کیا کرنا چاہیے اور اس پر عمل کرنے سے تم بہت جلد اپنی حقیقت کو پہچان کر شاہراہِ حقیقت پر گامزن نظر آؤ گے۔ لو سنو!

دیکھو جب انسان دنیا میں پیدا ہوتا ہے تو کیا اپنے لیے کوئی بندوبست کر کے آتا ہے؟ ہرگز نہیں۔ سب انتظام قدرت ہی کی طرف سے ہوتے ہیں۔ ماں باپ کے دل میں بچہ کی خواہش و محبت قدرت ہی پیدا کرتی ہے۔ بچہ کی پرورش کے لیے ماں کے خون کو قدرت ہی دودھ بناتی ہے۔ بچہ کے چلنے پھرنے کھیلنے کودنے کے لیے زمین۔ سانس لینے کے لیے ہوا۔ دیکھنے بھالنے کے لیے روشنی کا بندوبست بھی قدرت ہی کرتی ہے۔ ماں باپ تو دو فرشتے ہیں جو قدرت کی جانب سے اس غرض سے مقرر ہیں کہ بچہ کو پیدا کریں۔ پالیں بڑھائیں اور انسان بنائیں۔ یہ سب سہولتیں اور امدادیں پا کر یہی بچہ انسان بنتا ہے۔ اگر قدرت کی طرف سے ایسا مکمل انتظام نہ ہوتو اول تو بچے اس دنیا میں قدم ہی نہ رکھنے پائیں اور اگر کوئی بچہ قدم رکھ بھی لے تو وہ بھوکا رہ کر یا کسی بیماری کے جراثیم کا شکار ہو کر یا کسی درندہ کا نوالہ بن کر ملک عدم کی واپسی کا سفر اختیار کرنے پر مجبور ہو جائے اور اگر بالفرض کوئی بچہ

ان حوادث سے زندہ بچ بھی جائے تو بلا قدرت کے سامان روشنی آگ ہوا
پانی مٹی لکڑی لوہے وغیرہ کو استعمال میں لائے بغیر زندگی کا کیا لطف اُٹھائے
گا۔

پس واضح ہو کہ پروردگارِ عالم نے جیسے عالم ارواح کے اس زمین پر
جسم انسانی اختیار کرنے اور اس سے مستفیض ہونے کے لیے اپنی قدرت سے
سب ضروری سامان مہیا فرمائے ہیں ایسے ہی ان کے دوسرے عالم میں
رسائی اور انسانی جسم سے بہتر جسم حاصل کرنے کے لیے بھی اسباب بہم
پہنچائے ہیں۔ چونکہ اس دنیا میں مادہ کا غلبہ ہے اس لیے اس کی طرف سے یہ
انتظام ہے کہ وقتاً فوقتاً دنیا میں اس قسم کی ارواح کی آمد ہوتی ہے جو معمولی
ارواح کے مقابلہ میں بہت زیادہ روحانی ہوتی ہیں جن پر مادہ کا غلبہ نہ آ سکے
ایسی ارواح دنیا میں تشریف فرما ہو کر انسانوں کی توجہ دنیا کی بے ثباتی اور بے
حیثیتی کی طرف مبذول کراتی ہیں اور انہیں درجاتِ علوی حاصل کرنے کی
ترغیب دیتی ہیں جو لوگ ان کے کلام اور تلقین پر یقین کرتے ہیں وہ انہیں جسم
انسانی کے اندر پوشیدہ قوتوں کے راز اور ان کے بیدار کرنے کی ترکیب بتلا کر
مناسب تعلیم دیتی ہیں۔ جیسے ماں بچہ کو چٹکی بجا کر توجہ قائم کرنا، ہاتھ پکڑ کر
اُٹھنا، بیٹھا اور چلنا پھرنا سکھاتی ہے اور جیسے ماں باپ بچہ کو تربیت دے کر



اسے ایک دن اپنا سا انسان بنا لیتے ہیں۔ ایسی ہی وہ روحانی بچوں کو اپنی
روحانی مدد سے باطن میں توجہ قائم کرنا، چلنا پھرنا، چڑھنا اُترنا سکھاتے ہیں
اور اسے تربیت دے کر ایک دن اپنے سا انسان بنا لیتے ہیں۔ ایسے ہی وہ ان
روحانی بچوں کو ایک دن اپنی طرح ہر قسم کی قیدوں سے آزاد پوری طرح بیدار
اور ازلی وطن میں واپسی کے قابل بنا کر روحانیت کی اعلیٰ منزل پر پہنچاتے
ہیں۔ یہی ارواح رسول، نبی، پیغمبر، اولیاء، صوفیاء، درویش اور پیر و فقیر کے
ناموں سے موسوم ہیں۔ یہ ارواح وہ مقدس ارواح ہیں جو قدرت کی جانب
سے دنیا میں مقیم ہیں اور مستحق ارواح کو سنبھالنے انہیں علوی عوالم میں پہنچانے
اور ایک اولی روحانی صورت رونما ہونے پر ذاتِ باری کے حضور باریاب
کرانے کے لیے مامور ہوتے ہیں۔

اس زمانہ میں چونکہ علم و فن کا بہت زور ہے اور اس کی مدد سے انسان
نے بہت سی قدرت کی طاقتوں مثلاً آگ اور بجلی کو قابو میں کر لیا ہے اس لیے
اکثر لوگوں کا گمان ہے کہ فقراء اور اولیاء کی روحانی رسائی اور علوی مقامات کی
نسبت جو کچھ بیان کیا جاتا ہے سب لغو ہے۔ کیونکہ یہ اولیاء لوگ نہ تو اعلیٰ تعلیم
یافتہ تھے نہ حکام فرنگی سے ان کو ان کی ولایت کی اسناد حاصل تھیں نہ علوم
متداولہ سے آشنا تھے۔

عوام اور جاہل علماء کے نزدیک اگر طاقت ہے تو سائنس ہے اگر تحصیل کے قابل کوئی علم ہے تو سائنس ہے اور لطف یہ ہے کہ اولیاء کے پیرو کاروں نے کچھ جوش عقیدت سے اور کچھ نافہمی سے ان کے متعلق ایسی دوراز عقل کرامتیں مشہور کر رکھی ہیں جن کا نقص پکڑ لینا آجکل کے تعلیم یافتہ اصحاب کے لیے ایک معمولی بات ہے۔ نتیجہ یہ ہے کہ دن بدن پیشواؤں سے لوگوں کا عقیدہ کم ہو رہا ہے اور فقراء و اولیاء اور علم روحانی دنیا میں بدنام ہیں اس کے علاوہ خودغرضوں اور سیاہ دلوں نے بزرگانِ دین کا ظاہری لباس اور رویہ اختیار کر کے ایسا طوفانِ بدتمیزی برپا کر رکھا ہے کہ سچے مذہب کے عاشقوں کے لیے خالق کونین کا نام تک زبان سے نکالنا دشوار ہو رہا ہے نیز اکثر لوگ دیگر ممالک کے علماء کی ایسی تصانیف پڑھ کر جن میں دراصل دین عیسوی کی بگاڑی ہوئی تعلیم پر حرف گیری کی گئی ہے۔ مذہب اور خدا ہی سے متنفر ہو رہے ہیں انہیں یہ خیال نہیں آتا کہ ان علماء ظاہری کا اعتراض مذہب کے متعلق۔ اس خاص تعلیم کی بنا پر ہے جو انہوں نے اپنے ملک میں پادری صاحبان کے توسط سے حاصل کی ہے اور یہ کہ پادریوں کی غلط سلط باتوں کے لیے حضرت مسیح و خدا کو ذمہ دار گردانا کیونکر جائز و درست ہو سکتا ہے۔

اس لیے تصوف ہر شوقین کو اور متلاشی حق کو یہ مشورہ دیتا ہے کہ وہ



بزرگانِ دین کی سوانح عمریوں اور واعظانِ مذہب کے ظاہری لباس کو زیادہ اہمیت نہ دیں اور اپنے دھیان اور توجہ کو پیشواؤں کی ذاتی تلقین اور ان کی رفتار و گفتار کی جانب رکھیں۔

یاد رہے کہ ہر مذہب میں دو قسم کی باتیں ہیں۔ (۱) ضروری (۲) غیر ضروری

ضروری باتوں کے متعلق بزرگانِ دین کی تلقین یکساں ہے یعنی ان سب باتوں کو اہمیت دیتے ہیں البتہ غیر ضروری باتوں کی نسبت ان کی تلقینات میں اختلاف ہے اور اس اختلاف کا ہونا ایک قدرتی امر ہے وجہ یہ ہے کہ ہر ایک بزرگ اپنے وقت میں کچھ ایسی باتیں رائج کرتا ہے جو زمانہ اور ملک کی ضروریات سے متعلق ہوتی ہیں اور ان کا مذہب یعنی روحانی تلقین سے براہِ راست کوئی تعلق نہیں ہوتا۔

مثلاً روزہ رکھنا تندرستی اور ذکر فکر کے وقت موزونی طبیعت کے لیے ایک نہایت مفید عمل ہے اور مسلمان آنحضرت ﷺ کی تعلیم کے زیر اثر روزہ کے پابند ہیں کیونکہ روزہ ان پر فرض ہے اور چونکہ عرب میں کھجور کا پھل عام ہوتا ہے اس لیے اس ملک میں روزہ افطار کرنے کے لیے کھجور کا استعمال مروج ہوا۔ لیکن اگر کسی ایسے ملک کے باشندے جہاں کھجور دستیاب نہیں

ہوتی اس بات پر زور دیں کہ روزہ رکھنا صرف تب ہی درست ہوگا جب اس
کے افطار کے لیے کھجور استعمال کی جائے ۔تو مذہب کی ایک بہت غیر ضروری
بات کو غیر ضروری اہمیت دینا ہے۔

اس لیئے متلاشی کو چاہیئے کہ ضروری و غیر ضروری باتوں میں تمیز کرے
اور بزرگان دین کے اپنے کلام میں فرمائی ہوئی باتوں پر غور کرے۔ان کی اور
انکی تعلیم کی نسبت رائے قائم کرے۔

متلاشی کی سب سے بڑی مشکل یہ ہے کہ وہ کسی رہنما کی پہچان کیونکر
کرسکتا ہے ۔دنیا میں ہزاروں گندم نما جوفروش فقیر اور ولی کہلاتے ہیں اور
سادہ لوحوں کو اپنے دام میں پھنسا کر پریشان کرتے ہیں ۔متلاشی سچے اور
جھوٹے رہنماؤں میں تمیز کیونکر کرے۔

لیکن اس مشکل کا حل اتنا دشوار نہیں جتنا کہ خیال کیا جاتا ہے
۔متلاشی یاد رکھے کہ ریاکار رہنما ہمیشہ دنیا کا حریص ہوتا ہے۔فقراء کا روپ
اس نے دنیاوی غرض کے لیئے دھار رکھا ہے اور سچا رہنماء ہمیشہ اپنے مالک
کے عشق میں محو اور دنیا سے بے نیاز رہتا ہے ۔اور رہنمائی کے فرائض محض
اپنے محبوب کی خدمت کے طور کرتا ہے۔اسلیئے اگر متلاشی اپنے مقصد یعنی
تلاشِ حق پر جما رہے گا تو اس کی صحبت چند ہی دنوں میں ریاکار کیلیئے وبالِ



جان ہو جائے گی ۔برخلاف اسکے سچا رہبر اس کے عشق اور درد کی زیادہ سے
زیادہ قدر کرے گا۔

طالب کو اتنا خیال رکھنا چاہیئے کہ رہبر کی تلاش میں جلد بازی سے کام
نہ لے کیونکہ بسا اوقات فُقراء اپنی روش میں دو ایک ایسی باتیں رکھ لیتے ہیں
جسے دیکھ کر دنیادار گھبرا جائیں اور ان کی صحبت سے دور رہیں۔متلاشی کے لیئے
مناسب ہوگا جہاں کہیں رہنما کی موجودگی کی اطلاع پائے نہایت ذوق و شوق
سے دل کا پیالہ دنیاوی خواہشات کی آلائش سے پاک کر کے حاضر ہو اور ہفتہ
عشرہ ان کی صحبت میں رہے اور دیکھے کہ اس کے پیالہ میں کیا چیز داخل ہوئی
ہے۔اگر ان کی صحبت کے اثر کا نتیجہ دنیا سے نفرت اور اپنے مالک کے دیدار کی
تڑپ میں ترقی ہو تو یقین لائے کہ کسی صاحبِ کمال سے ملاقات ہوئی ہے اور
اگر نتیجہ برعکس ہو تو دامن جھاڑ کر اپنے گھر واپس جائے۔

شروع میں متلاشی کے لیے یہ پہچانیں کافی ہیں۔رہنما کی اصلی اور
پوری پہچان رفتہ رفتہ ہی آتی ہے۔کیونکہ جیسے کسی ماہر علم کی قابلیت کا اندازہ
لگانے کے لیے اپنے اندر اس علم کی کسی قدر مہارت لازم ہے ایسے ہی فقراء
اور اولیاء کی اعلیٰ روحانیت کا اندازہ لگانے کے لے بھی اپنے اندر کسی قدر
روحانی بیداری ضروری ہے۔ابتدائی آزمائش کے بعد متلاشی کو چاہیے کہ ایک

سعادت مند فرزند کی طرح ان کی خدمت میں مصروف ہو جائے۔ گوشِ ہوش
سے ان کے کلام سنے اور وقت نکال کر ان پر غور کرے اور جب وہ مہربان ہو کر
اسم اعظم یا کلمہ کے ذکر کی تعلیم سے بہرہ اندوز فرمائیں تو دل و جان سے اسے
قبول کرلے اور اس کی برکات سے مستفیض ہو۔ اس کی برکت سے دن بدن
اس کی اندرونی صفائی ہوتی جائے گی اور وقتاً فوقتاً رہنما کی اعلیٰ روحانیت اور
فضل و کرم کے اندرونی تجربات حاصل ہو کر اسے مذہب کی دشوار گزار
گھاٹیوں پر چڑھنے کی ہمت ہو جائے گی اور کچھ عرصہ کے بعد ہر قسم کے
وسوسے اور فکر ہٹ کر اسے دنیا سے بے نیازی حاصل ہو جائے گی۔ رہنما کے
قدموں میں سچی محبت پیدا ہو کر ہر قسم کے دنیاوی تعلقات سے نجات اور ذاتِ
باری سے زیادہ سے زیادہ نزدیکی حاصل ہوتی جائے گی۔ اک دن آئے گا کہ
اسے اپنی ذات اور رہنما کی ذات اور ذاتِ مطلق کی ذات ایک نظر آئے گی
اور یہ وہ دن ہوگا جب اسے اصلی رہنما کی پوری پہچان ہو جائے گی اور یہ سب
اسی وقت ممکن ہے جب وہ رہنما کے سامنے مردہ بدست زندہ ہو جائے گا۔



## ﴿علم کا خلاصہ﴾

حضرت حاتم اصم رحمۃ اللہ علیہ حضرتِ خواجہ محمد شفیق بلخی رحمۃ اللہ علیہ
کے شاگرد اور خلیفہ ہیں اور انہوں نے آپ کی خدمت میں بہت عرصہ گزارا۔
ایک روز جناب خواجہ صاحب نے دریافت فرمایا۔ اے حاتم۔ کتنے عرصے
سے تم میری محبت و صحبت اور خدمت میں سرگرم ہو اور مجھ سے تعلیم اور تلقین پا
رہے ہو۔ عرض کیا کہ حضور! تیس سال سے۔ استفسار فرمایا کہ پھر اس عرصے
میں کیا کچھ حاصل کیا اور کیا کچھ فائدہ اُٹھایا۔ حاتمؒ نے عرض کیا کہ حضور آٹھ
فائدے حاصل کیے۔ خواجہ صاحب نے ارشاد فرمایا کہ اتنے عرصے میں صرف
آٹھ فائدے۔ اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّا اِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ۔ معلوم ہوتا
ہے کہ تمہاری عمر رائیگاں گئی۔

حضرت حاتمؒ نے عرض کیا کہ یا شیخ میں جھوٹ بولنے سے طبعاً
نفرت کرتا ہوں فی الواقع میں صرف آٹھ مسائل ہی حاصل کرسکا۔

حضرت شفیقؒ نے فرمایا کہ اچھا بھلا وہ کون سے آٹھ مسائل ہیں ذرا
میں بھی تو سنوں۔ حضرت حاتمؒ نے عرض کیا کہ حضور!

پہلا مسئلہ یہ ہے کہ

میں نے خلقت کو غور سے دیکھا تو معلوم ہوا کہ ہر ایک شخص نے کسی

نہ کسی کو اپنا محبوب و معشوق قرار دے رکھا ہے وہ محبوب اور معشوق اس قسم کے
ہیں کہ بعض موت تک ساتھ رہتے ہیں بعض مرنے کے بعد تک بعض لبِ گور
تک اس کے بعد کوئی بھی ساتھ نہیں جاتا۔ کوئی ایسا نہیں کہ انسان کے ساتھ قبر
میں جاوے اور وہاں اس کا غم خوار اور چراغ ہو۔ قیامت کی منزلیں طے
کرائے۔ مجھے معلوم ہوا کہ ان صفات سے متصف صرف اعمالِ صالحہ ہیں سو
میں نے انہیں اپنا محبوب بنایا اور انہیں اپنے لیے حجت اختیار کیا تا کہ قبر میں
بھی میری غمخواری کریں اور میرے لیے چراغ ہوں اور ہر ایک منزل میں
میرے ساتھ رہیں اور مجھے چھوڑ نہ جائیں۔

دوسرا مسئلہ یہ ہے کہ

جب میں نے لوگوں کو غور سے دیکھا تو معلوم ہوا کہ سب کے سب
حرص و ہوا کے پیرو بنے ہوئے ہیں اور نفس کے کہنے پر چلتے ہیں پھر میں نے
اس آیت پر غور کیا۔ وَاَمَّا مَنْ خَافَ مَقَامَ رَبِّهٖ وَنَهَى
النَّفْسَ عَنِ الْهَوٰى ۝ فَاِنَّ الْجَنَّةَ هِيَ
الْمَاْوٰى ۝ (پ۳۰،ع۴) یعنی جس نے اللہ تعالیٰ سے ڈر کر نفس کو
خواہشات سے روکا اس کا ٹھکانا بہشت ہے تو یقین ہو گیا کہ قرآن شریف سچا
ہے۔ اس لیے میں نفس کی مخالفت پر کمر بستہ ہو گیا اور اسے مجاہدہ کی کٹھائی پر



رکھ دیا۔ اس کی ایک آرزو بھی پوری نہ کی۔ صرف اللہ تعالیٰ کی اطاعت سے
مجھے آرام حاصل ہوتا رہا۔

تیسرا مسئلہ یہ ہے کہ:۔

جب میں نے لوگوں کے حالات کا مشاہدہ غور سے کیا تو دیکھا کہ ہر
شخص دنیا کے لیے کوشش کرتا ہے رنج و مصیبت برداشت کرتا ہے تب کہیں
دنیاوی حکام سے کچھ حاصل کرتا ہے اور پھر اس پر بڑا خوش و خرم رہتا ہے۔ بعد
ازاں میں نے اس آیت پر غور کیا۔

مَا عِنْدَكُمْ يَنْفَدُ وَمَا عِنْدَ اللّٰهِ بَاقٍ (پ۱۴ع۱۹)

یعنی جو کچھ تمہارے پاس ہے وہ ختم ہو جانے والا ہے اور جو اللہ کے ہاں ہے
وہ باقی رہنے والا ہے تو جو کچھ میں نے جمع کیا تھا سب راہِ خدا میں صرف کر دیا
اور اپنے آپ کو اللہ تعالیٰ کے سپرد کر دیا۔ تا کہ بارگاہِ الٰہی میں باقی رہے اور
آخرت میں میرا توشہ اور بدرقہ بنے۔

چوتھا مسئلہ یہ ہے کہ:۔

جب میں نے خلقت کے حالات کو غور سے دیکھا تو معلوم ہوا کہ
بعض لوگوں نے آدمی کی عزت و شرف اور بزرگی کثرت اقوام کو سمجھ رکھا ہے
کہ مال و اولاد پر عزت کا انحصار ہے اور اس کو مایہ فخر خیال کرتے ہیں بعد

ازاں میں نے اس آیت کریمہ پر خیال کیا۔ اِنَّ اَکْرَمَکُمْ عِنْدَ اللّٰهِ اَتْقٰکُمْ یعنی تم میں سے اللہ کے نزدیک سب سے بڑھ کر وہی معزز سمجھا جائے گا جو سب سے زیادہ متقی ہوگا۔ تو معلوم ہوا کہ بس یہی ٹھیک اور حق ہے اور جو کچھ لوگوں نے خیال کر رکھا ہے وہ سراسر غلط ہے سو میں نے تقویٰ اختیار کیا تا کہ میں بھی بارگاہِ الٰہی کا مکرم بن جاؤں۔

پانچواں مسئلہ یہ ہے کہ:۔

میں نے جب لوگوں کے حالات کو غور سے دیکھا تو معلوم ہوا کہ ایک دوسرے کو محض حسد کی وجہ سے برائی کے ساتھ یاد کرتے ہیں اور حسد بھی مال۔ مرتبے اور علم کا کرتے ہیں۔ پھر میں نے اس آیت پر غور کیا۔

قَسَمْنَا بَیْنَهُمْ مَعِیْشَتَهُمْ فِی الْحَیٰوةِ الدُّنْیَا۔ (پ۲۵ ع۹)

یعنی ہمنے ان میں دنیاوی زندگی کے لیے روزی وغیرہ تقسیم کی۔ پس جب ازل سے ان کے حصے میں یہ چیز آ چکی ہے اور کسی کا اختیار نہیں تو پھر حسد بے فائدہ ہے تب میں نے حسد کرنا چھوڑ دیا اور ہر ایک سے صلح اختیار کی۔

چھٹا مسئلہ یہ ہے کہ:

جب میں نے دنیا کو غور سے دیکھا تو معلوم ہوا کہ آپس میں لوگ دشمنی رکھتے ہیں اور کسی خاص کام کے لے ایک دوسرے سے لاگ بازی



کرتے ہیں پھر میں نے اس آیت کو غور سے دیکھا اِنَّ الشَّیْطٰنَ لَکُمَا عُدُوٌّ مُّبِیْنٌ (پ۸ ع۹) شیطان تمہارا کھلم کھلا دشمن ہے۔ تو مجھے معلوم ہو گیا کہ اللہ تعالیٰ کا کلام بالکل سچا ہے۔ شیطان واقعی ہمارا دشمن ہے اور شیطان کی پیروی نہیں کرنی چاہیے۔ تب سے میں شیطان کو اپنا دشمن جانتا ہوں نہ اس کی پیروی کرتا ہوں نہ فرمانبرداری۔ بلکہ اللہ تعالیٰ کے احکام بجالاتا ہوں اور اسی کی بزرگی کرتا ہوں اور ٹھیک بھی یہی ہے۔ چنانچہ خود اللہ تبارک و تعالیٰ نے فرمایا ہے۔ اَلَمْ اَعْهَدْ اِلَیْکُمْ یٰبَنِیْٓ اٰدَمَ اَنْ لَّا تَعْبُدُوا الشَّیْطٰنَ اِنَّهٗ لَکُمْ عَدُوٌّ مُّبِیْنٌ (پ۲۳ ع۳) اے بنی آدمی کیا میں نے تم سے عہد نہیں لیا تھا کہ تم شیطان کی پیروی و پرستش نہ کرنا۔ کیونکہ وہ تمہارا کھلا دشمن ہے اگر تم میری عبادت کرو تو یہ سیدھی راہ ہے۔

ساتواں مسئلہ یہ ہے کہ:۔

جب میں نے خلقت کو غور سے دیکھا تو معلوم ہوا کہ ہر شخص اپنی روزی و معاش کے لیے سر توڑ کوشش کرتا ہے اور اسی وجہ سے حرام و شبہ میں پڑتا ہے اور اپنے آپ کو ذلیل کرتا ہے پھر میں نے اس آیت کو غور سے دیکھا:۔

وَمَا مِنْ دَآبَّةٍ فِی الْاَرْضِ اِلَّا عَلَی اللّٰهِ

رِزْقُهَا (پ۱۲ع۱) روئے زمین پر کوئی ایسا حیوان نہیں جس کا رزق اللہ تعالیٰ کے ذمے نہ ہو۔ تو سمجھ گیا کہ اس کا فرمان حق ہے۔ میں بھی ایک حیوان ہوں تب سے میں اللہ تعالیٰ کی خدمت میں مشغول ہو گیا اور مجھے یقین ہو گیا کہ میری روزی وہ بالضرور پہنچائے گا کیونکہ اس بات کا وہ خود ضامن ہے۔

آٹھواں مسئلہ یہ ہے کہ:۔

جب میں نے خلق خدا کو غور سے دیکھا تو معلوم ہوا کہ ہر شخص کو کسی نہ کسی چیز پر بھروسہ ہے بعض کو سونے چاندی پر بعض کو ملک و مال پر۔ پھر میں نے اس آیت کو غور سے دیکھا۔ مَنْ یَتَوَکَّلْ عَلَی اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُہٗ، (پ۸ع۱۷) جو شخص اللہ تعالیٰ پر بھروسہ کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کے لیے کافی ہوتا ہے تب سے میں نے اللہ تعالیٰ پر توکل کیا وہ مجھے کافی ہے اور میرا عمدہ وکیل ہے۔

خواجہ محمد شفیق بن ابراھیم بلخی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا۔ اے حاتم اللہ تعالیٰ تمہیں ان باتوں پر عمل کی توفیق دے میں نے توریت، انجیل، زبور، فرقان اور جملہ صحف و کتب سماوی پر غور کیا تو ان کتابوں سے یہی آٹھ باتیں حاصل ہوئیں جو ان پر عمل کرتا ہے گو اس نے ان سب کتابوں پر عمل کیا۔

اللہ کے عارفوں کے اس واقعہ حقیقی سے یہ درس حاصل ہوتا ہے کہ



زیادہ علم کی ضرورت نہیں بلکہ زیادہ عمل کی ضرورت ہے۔ فقط

اے یار۔ عرشِ الٰہی کی چار سیڑھیاں ہیں جو نہایت بلند اور دشوار گزار ہیں۔ اول شریعت۔ دوم طریقت۔ سوم حقیقت۔ چہارم معرفت۔ جو پہلی سیڑھی یعنی شریعت سے لغزش کھا کر گر گیا تو قعر جہنم میں پہنچے گا اس کے محافظ اور طریق موصل الی المطلوب کے راہ نما علماءِ دین متین ہیں جو باعمل و بااخلاق ہوں اور باقی تین سیڑھیوں کا محافظ پیر کامل ہے جو طالب صادق کو اس خطرناک پل سے بحفاظت تمام سلامت سے لے جا کر عرفان کے عرشِ بریں پر پہنچا دیتا ہے اور اسی پیر کامل اور صوفی صادق اور فقیر برحق کی شان میں وارد ہے۔ الحدیث۔ عُلَمَاءُ اُمَّتِیْ کَاَنْبِیَاءِ بَنِیْ اسْرَائِیل۔

اور حضرت شیخ ضیاء الدین سہروری رحمۃ اللہ علیہ کا ارشاد ہے کہ علم بے عمل عقیم ہے اور عمل بے علم سقیم ہے۔

اے برادر۔ یہ بات دوپہر کے سورج کی طرح ظاہر ہے کہ سب سے افضل اور برتر ذات اللہ باری تعالیٰ عز اسمہ کی ہے تو جس علم سے اس ذات کا عرفان ہو وہ علم اور اس کا عالم باقی تمام علموں اور عالموں سے افضل ہو گا اور وہ علم علمِ معرفت ذاتِ الٰہی ہے۔ جس کو تصوف و فقر کہتے ہیں اور اس کے

عالم کو عارف وفقیر وصوفی کہتے ہیں۔

پس ثابت ہوا کہ رسول اللہ ﷺ نے علم معرفت اور عارف کی فضیلت بیان فرمائی ہے کہ فَضِیْلَتُ الْعَالِمِ عَلَی الْعَابِدِ کَفَضْلِیْ عَلٰی اَدْنٰکُمْ۔ یعنی عالم کی برتری عابد پر ایسی ہے جیسے رسول اللہ ﷺ کی ادنیٰ امتی پر۔

نیز سب علوم ظاہری ہیں جن میں علمِ دین بھی شامل ہے اور صرف معرفت ہی علم باطن ہے اور باطن کو ظاہر پر تقدم ذاتی ہے ذاتِ الٰہی باطن سے ظاہر میں جلوہ گر ہوئی۔ اس سے معلوم ہوا کہ علم معرفت فضیلت میں سب علوم سے اول درجہ پر ہے اور علم دین یعنی شریعت دوم درجہ پر اور باقی علوم اور علماء کی فضیلت اسی میزان کے ذریعہ درجہ بدرجہ ملوم ہو سکتی ہے یعنی جو علم زیادہ قرب الٰہی پیدا کرتا ہے وہ اتنا ہی افضل ہے۔

ایک بزرگ کا قول ہے کہ اگر خدا اپنے دائیں ہاتھ میں علم اور بائیں ہاتھ میں تلاشِ علم رکھ کر مجھے آزادی دے کہ دونوں میں سے جس کو چاہے پسند کروں تو میں بلا جھجک فوراً تلاش علم کے لیے درخواست کروں گا کیونکہ اللہ تعالیٰ نے خود حضور ﷺ کو علم کی زیادتی کی دعا کا ارشاد فرمایا وَ قُلْ رَّبِّ زِدْنِیْ عِلْمًا٥



اور یاد باد کہ آدمی اسی وقت تک عالم ہے جب تک وہ طالب علم ہے اور اس وقت وہ جاہل ہے جب طلبِ علم کو خیر باد کہہ دے کیونکہ فَوْقَ کُلِّ ذِیْ عِلْمٍ عَلِیْمٌ یعنی ہر علم والے کے اوپر ایک زیادہ علم والا ہے۔ وارد ہوا ہے۔

## تعلیم توحید

واضح ہو کہ توحید کے چند نکتے اور ہدایت کے چند رموز و اسرار رسالت مآب حضرت احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ ﷺ سے ہمارے سلسلہ کے بزرگوں کو بطور فیض روحانی حاصل ہوئے ہیں اور ان سے سلسلہ وار حضرت محمود علی شاہ عرف قل اللہ شاہ رحمۃ اللہ علیہ (المدفون بھڑونچ ریاست گجرات بھارت) کو تلقین ہوئے جو اس راقم کے قبلہ و کعبہ اور پیر و مرشد ہیں اور آپ سے اس فقیر سید محبوب علی شاہ بخاری قادریہ غوثیہ بانوا کو تلقین ہوئے اور ان پر ہمارا کلی اعتماد اور پورا اعتقاد ہے۔ انہیں گوش ہوش سے سنو اور قلب میں جگہ دے کر عمل کی کوشش کرو۔



## کلمہ طیبہ کی حقیقت

ایک روز کا واقعہ ہے کہ آنحضرت ﷺ صحابہ رضی اللہ عنہم کی جماعت میں تشریف فرما تھے اور ایک سائل نے آنحضرت ﷺ سے امور توحید کے بارے میں سوال کیے جن کے جواب میں آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا۔

چنانچہ حضور ﷺ نے فرمایا۔ اے سائل مَنْ عَرَفَ اللّٰہُ لَا یَقُوْلُ اللّٰہ وَمَنْ یَقُوْلُ اللّٰہ مَاعَرَفَ اللّٰہُ ۔ یعنی جس شخص کو معرفت الٰہی حاصل ہو جاتی ہے اس کو منہ سے اللہ اللہ کہنے کی ضرورت نہیں رہتی اور جو منہ سے اللہ اللہ کہتا ہے تو سمجھ لو کہ ابھی اسے معرفت الٰہی نصیب نہیں ہوئی۔

سائل نے عرض کیا کہ حضور یہ کیسی معرفت ہے کہ بندہ اپنے مالک کا نام ہی نہ لے اور اس کی یاد کو ترک کر بیٹھے۔

سرکار دو عالم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ارشادِ خداوندی ہے کہ وَھُوَ مَعَکُمْ اَیْنَمَا کُنْتُمْ یعنی جہاں کہیں تم ہو وہیں خدا تعالیٰ تمہارے ہمراہ ہے پس اے سائل جو شخص ہر وقت ہمراہ ہو اور کسی وقت نظر سے اوجھل نہ ہو اس کا یاد کرنا کیونکر ضروری ہے۔

سائل نے عرض کیا کہ اللہ تعالیٰ ہمارے ہمراہ کہاں ہے۔

سرکارِ دوعالم ﷺ نے جواب میں ارشاد فرمایا کہ بندہ کے دل میں۔

سائل نے عرض کیا کہ بندے کا دل کہاں ہے حضور اکرم ﷺ نے فرمایا کہ قالبِ انسان میں لیکن یاد رہے کہ دل دو قسم کا ہوتا ہے ایک دل مجازی اور دوسرا دل حقیقی۔ اے سائل حقیقی دل وہ ہے جو نہ داہنی جانب ہے نہ بائیں جانب نہ اوپر کی طرف ہے نہ نیچے کی طرف نہ دور ہے نہ نزدیک لیکن اس حقیقی دل کی شناخت کوئی آسان کام نہیں ہے۔ یہ محض ان مقربانِ الٰہی کا حصہ ہے جو حضورِ الٰہی میں ہمیشہ مستغرق رہتے ہیں کیونکہ مومن کامل درحقیقت عرش ہی ہوتا ہے قَلْبُ الْمُوْمِنُ عَرْشِ اللّٰہِ تَعَالٰی۔

حدیثِ دل اگر گویم بصد دفتر نمی گنجد
کمالِ وصفِ دل ہرگز بہ بحر و بر نمی گنجد
بیا اے طالب صادق بحال خویش خوش بنگر
کہ او در عالمے آمد کہ پائے سر نمی گنجد

صاحبِ دل کا یہ مرتبہ ہے۔

دل چوں جنبد می جنباند عرش را
عرش را دل فرش سازد زیرپاء
تو نمیدانی کہ صاحبِ دل عظیم
عرش را عزت بود از دلِ سلیم



اور یہ قرب و حضوری سوائے صحبت مرشدِ کامل کے حاصل نہیں ہو سکتا۔ کامل لوگ اور طالبان سوال و جواب نہیں کیا کرتے بلکہ وہ خاموش اور باادب رہتے ہیں۔

چنانچہ جناب رسالت مآب علیہ ﷺ نے ارشاد فرمایا قَلْبُ الْمُوْمِنُ حَاضِرَۃٌ مِنْ ذِکْرِ الْخَفِیِّ فَصُوَایَ اِنَّ مَقَامِ ذِکْرِ الْخَفِیِّ فَھُوَ مَیِّتٌ یعنی مومن کے دل میں ذکر خفی ہر وقت موجود رہتا ہے۔ لہٰذا اسے حیات جاودانی حاصل ہوتی ہے اور مسلم زبانی کا دل خفی ذکر سے چونکہ غافل ہوتا ہے اس لیے درحقیقت مردہ شمار ہوتا ہے۔

دل کہ از اسرارِ خدا غافل است
دل نباید گفت کو مشتے گل است

پھر سائل نے عرض کیا کہ یارسول اللہ ﷺ مومن اور مسلم میں کیا فرق ہے۔

حضور علیہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ مومن عارف الٰہی ہوتا ہے اور عارف میں یہ وصف ہوتا ہے کہ وہ خاموشی اور غمگینی کی حالت میں رہتا ہے اور مسلم زاہد اور خشک ہوتا ہے۔

اس کے بعد جناب سرور کائنات علیہ ﷺ نے ارشاد فرمایا۔ لَیْسَ

الْمُؤمِنُونَ يَجْتَمِعُونَ فِی الْمَسَاجِدِ وَيَقُولُونَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ یعنی مومن وہ نہیں جو مسجد میں جمع ہوتے ہیں اور زبانی طور پر لا الہ الا اللہ کہتے ہیں۔ اے سائل ایسے کلمہ گو کو چہ حقیقت سے بے بہرہ اور بے خبر ہیں۔ یہ مومن نہیں ہیں بلکہ منافق ہیں کیونکہ زبان سے تو کلمہ لا الہ الا اللہ کا اقرار کرتے ہیں لیکن کلمہ کے اصل معنی سے ناواقف ہیں۔ انہیں خاک بھی پتہ نہیں ہے کہ کلمہ سے اصل مقصود کیا چیز ہے۔ یعنی لا الہ الا اللہ تو کہہ لیتے ہیں لیکن ان کو کیا خبر کہ نیست سے کیا مراد ہے اور ہست سے کیا۔ ایسا شکی طور پر کلمہ کہنا شرک ہے اور شرک وشک عین کفر ہے۔ ایسے کلمہ گو کافر کہلاتے ہیں کیونکہ انہیں یہ نہیں معلوم کہ کلمہ میں کس کی نفی مراد ہے اور کس کا اثبات۔

سائل نے عرض کی کہ پھر کلمہ طیبہ کا اصل مقصد کیا ہے۔

جناب سید المرسلین ﷺ نے فرمایا کہ کلمہ کے معنی یہ ہیں کہ سوائے ذات واحدہ لاشریک کے دنیا میں کوئی موجود نہیں ہے اور محمد ﷺ مظہر خدا ہیں۔

پس طالبِ الٰہی کو چاہیے کہ اپنے دل میں غیر اللہ کا خیال تک بھی نہ آنے دے اور ذاتِ خداوندی کو ہی ہر جگہ موجود سمجھے۔ چنانچہ ارشاد الٰہی ہے



فَاَيْنَمَا تُوَلُّوا فَثَمَّ وَجْهُ اللّٰهِ یعنی جدھر دیکھو خداوند تعالیٰ کا ظہور ہے۔

تجلی تیری ذات کی سو بسو ہے۔
جدھر دیکھتا ہوں ادھر تو ہی تو ہے

اے سائل۔ جب سالک اپنی تمام صفات کو معدوم سمجھے اور صرف ذات الٰہی کو ہی موجود سمجھے اس وقت وہ سالک مرتبہ کمال کو پہنچ جاتا ہے اس مرتبے میں سالک کی حالت حدیث مَنْ عَرَفَ رَبَّهٗ، فَقَدْ كَلَّ لِسَانُهٗ وَقُطِعَ اَرْجُلُهٗ، کا صحیح مصداق بن جاتی ہے۔ یعنی جس شخص کو اپنے رب کی معرفت حاصل ہوگئی وہ گونگا اور لنگڑا ہوگیا۔

اسم اللہ ذوق بخشید باوصال
بے زیاں گوید سخن بس قیل و قال

مطلب یہ ہے کہ عارفِ کامل پر سکوت وسکون کی حالت طاری ہو جاتی ہے کیونکہ آہ وزاری اور حرکاتِ اضطرابی اسی وقت تک دامنگیر رہتے ہیں جب تک کہ مطلوب کا وصال حاصل نہیں ہوتا۔ جب طالب کو مطلوب مل جائے تو لازمی امر ہے کہ جو آہ وفغاں اور حرکاتِ مضطربانہ طلب کی حالت میں اسے دامنگیر رہتے تھے۔ ان سب کا سلسلہ ختم ہوکر ان کی حالت دگرگون ہو جائے

اور بجائے آہ و بکا اور قلق و اضطراب کے اسے نہایت دلجمعی اور سکوت و سکون حاصل ہو جائے جبھی تو عارفِ کامل صحیح معنوں میں شہنشاہ ہو جاتا ہے اسے بجز ذاتِ خداوندی کے نہ کسی سے اُمید ہوتی ہے نہ کسی کا ڈر۔ ایسے ہی لوگوں کے حق میں ارشاد باری ہے۔ لَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ یعنی اولیاء اللہ کو نہ کسی کا خوف ہوتا ہے نہ کسی کا غم۔

عارف کامل کی حالت یادِ الٰہی سے بھی گزر جاتی ہے۔ اے سائل یقین جانو کہ جب تک سالک غیر اللہ کا وجود تک بھی اپنے دل سے نہ نکال دے تب تک ایک قدم بھی منزل عرفان کی راہ پر نہیں رکھ سکتا اور نہ ہی عارف کامل بن سکتا ہے کیونکہ یاد بھی ایک قسم کی دوئی ہے اور دوئی عارفوں کے نزدیک عین کفر ہے یہ ہے کلمہ طیب کی حقیقت۔

اہلِ فنا کو نام سے ہستی کے ننگ ہے
لوحِ مزار پر مری چھاتی پہ سنگ ہے
فارغ ہو بیٹھ فکر سے دونوں جہاں کی
خطرہ جو ہے سو آئینہ دل پہ زنگ ہے

جب تک اس حقیقت تک نہ پہنچے اس وقت تک طالب سچا موحد نہیں بن سکتا اور اپنے دعوائے موحدیت میں سراسر جھوٹا ہے۔



## ﴿نماز کی حقیقت﴾

نماز حقیقی کے متعلق حضور پر نور ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے اے سائل: لَا صَلٰوةَ اِلَّا بِحُضُوْرِ الْقَلْبِ یعنی نماز حقیقی سے مومن کامل اور عارف الٰہی کو حضوری دائمی حاصل ہوتی ہے۔

نیز حضور علیہ السلام نے فرمایا کہ نماز دو قسم کی ہوتی ہے ایک نماز علماء و فقہاء ظاہری اور زاہدانِ خشک کی جو صرف قول و فعل تک ہی محدود ہوتی ہے اور اس سے وصال الٰہی حاصل نہیں ہوتا یہی وجہ ہے کہ اس کی رسائی بھی عالم ملکوت نفسانی تک محدود رہتی ہے۔

دوسری نماز انبیاء، اولیاء اور خلفاء کی ہے جو حضور قلب سے ادا کی جاتی ہے۔ اس کا ثمرہ وصالِ الٰہی ہے اور اس کی رسائی عالم جبروت رحمانی تک ہوتی ہے۔

اے سائل۔ نماز حقیقی دراصل یہی رحمانی نماز ہے ورنہ نماز جو عوام الناس ظاہری طور پر بلا حضور قلب ادا کرتے ہیں۔ یہ نماز نفسانی ہے رحمانی نہیں ہے۔ نبی الرحمت ﷺ کا ارشاد ہے کہ مَنْ صَلّٰی صَلٰوةً طَوِيْلَةً فِي الْمَسْجِدِ وَزَيَّنَ الْبَدَنَ وَالْعِمَامَةَ فِيْ نَاظِرِ الْخَلَائِقِ وَمَا كَانَ فِيْ قَلْبِهٖ مِنْ

عِجزِ فِهُوَ مَحجُوبٌ وَّلَا صَلوٰةَ وَلَا وِصَالَ۔

جس کا مطلب یہ ہے کہ علماء ظاہر پرست اور صوفیانِ ریا کار خوب جبہ و دستار باندھ کر ظاہری شان وشوکت اور ٹھاٹھ بنا کر محض ریا کاری کی نماز پڑھتے ہیں ان کے نفس مغروری اور خود پسندی کی قعرِ مذلت میں گرے ہوئے ہوتے ہیں ان کی نماز کیا حقیقت رکھتی ہے کیونکہ یہ لوگ نفس کے بندے ہیں اور نفسانی آدمی دراصل شیطان بقالبِ انسان ہوتا ہے اور شیطان بالاتفاق کافر اور گمراہ ہے۔

پس نتیجہ یہ برآمد ہوا کہ ایسے لوگ درحقیقت گمراہ اور کافر ہیں انہیں چاہیے کہ مرشدِ کامل کی صحبت میں رہ کر اپنے دل کو غرور نفسانیت کے خس و خاشاک سے پاک وصاف کریں اور معرفتِ الٰہی سے معمور اور آباد بنائیں تاکہ وہ صحیح معنوں میں انسان بن جائیں اور گمراہی سے نکل کر راہِ راست پر آجائیں۔

جب ہی ان کی نماز حقیقی نماز ہوگی اور یہی نماز بارگاہِ الٰہی میں قبولیت کے قابل ہوگی اور خوش قسمتی سے ایسا حقیقی نمازی ہزاروں لاکھوں میں سے ایک آدھ بھی مل جائے تو اس کی خدمت ومحبت اکسیر احمر سے بدرجہا بہتر ہے۔

یہ گمراہ دراصل بت پرست ہیں اور پھر تعجب ہے کہ یہ اپنی بت پرستی پر نازاں بھی ہیں اور وہ لوگ بھی عجیب کور باطن اور نادان ہیں جو ایسے



ریاکاروں کو نمازی شمار کرتے ہیں ایسی بے حقیقت نماز سے کیا فائدہ۔ حدیثِ قدسی ہے اَلاَنۡبِیَآءُ وَالاَوۡلِیَاءُ یُصَلُّوۡنَ فِیۡ قُلُوۡبِهِمۡ دَائِمُوۡنَ ۔یعنی انبیاء اور اولیاء ہمیشہ حضورِ قلب سے نماز پڑھتے ہیں یعنی نمازِ حقیقی۔

نبی کریم ﷺ نے فرمایا ہے صَلوٰةُ الاَنۡبِیَآءِ وَالاَوۡلِیَآءِ حبسُ الحَوَاسِ وَمَدَّ الاَنۡفَاسِ ۔یعنی انبیاء اور اولیاء کی نماز درحقیقت وہ نماز ہوتی ہے کہ جب وہ نماز ہوتی ہے کہ جب وہ نماز میں کھڑے ہوتے ہیں بلکہ ہر وقت حواسِ خمسہ غیر اللہ سے بند ہوجاتے ہیں اور ان کا ایک ایک سانس یادِ الٰہی میں گزرتا ہے وہ اپنے ایک ایک سانس کا خیال وشمار رکھتے ہیں کہ کہیں غفلت میں نہ گزر جائے۔ یہی لوگ دراصل نمازی ہیں۔

اے سائل: نماز حقیقی رحمانی ہے۔ اسی نماز سے پروردگار عالم کا وصال ہوتا ہے۔

اے سائل: انبیاء واولیاء ہمیشہ ذکر خفی میں رہتے ہیں نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا ہے۔ ذِکۡرُ اللِّسَانِ لَقۡلَقَةٌ وَذِکۡرُ الۡقَلۡبِ وَسۡوَسَةٌ وَذِکۡرُ الرُّوۡحِ مُشَاهِدَةٌ وَذِکۡرُ الۡخَفِیِّ لَا اِلۡمَا ۔یعنی زبانی ذکر گویا لقلقہ ہے اور دلی ذکر ایک قسم کا وسوسہ ہے اور

روحانی ذکر مشاہدہ الٰہی کا موجب ہے اور ذکر خفی ہمیشہ ہوا کرتا ہے۔

اے سائل: ذکرِ خفی اور نمازِ حقیقی ترکِ وجود ہے اور عابدوں کی نماز سجدہ اور سجود پر مبنی ہوتی ہے۔

نمازِ زاہداں سجدہ سجود است

نمازِ عاشقاں ترکِ وجود است

یعنی اللہ عزوجل کے سوا کسی کو موجود نہ سمجھنا۔ غیر اللہ کا وجود دل سے بالکل نکال دینا۔

## روزہ کی حقیقت

اے سائل! روزہ کی حقیقی تعریف یہ ہے کہ انسان اپنے دل کو تمام دینی و دنیوی خواہشات سے بند رکھے۔ کیونکہ خواہشات دینی مثلاً خواہش بہشت و حور وغیرہ۔ عبد اور معبود کے درمیان حجاب یعنی رکاوٹ ہیں۔ ان کے ہوتے ہوئے بندہ اپنے معبود حقیقی کا وصال حاصل نہیں کر سکتا اور خواہشات دنیوی (مثلاً خواہش جاہ و مال، خواہش نفسانی وغیرہ) تو سراسر شرک ہے۔

غیر اللہ کی طرف فکر و خیال کرنا۔ قیامت کا خوف، بہشت کی ہوس اور آخرت کا فکر یہ سب روزہ حقیقی کو توڑنے والی چیزیں۔ روزہ حقیقی تب درست رہ سکتا ہے جبکہ انسان خدا کے سوا ہر چیز کو اپنے دل سے فراموش کر



دے یعنی غیر اللہ کا اسے مطلق علم نہ رہے اور ہر قسم کی اُمیدیں اور ہر طرح کا خوف اپنے دل سے نکال ڈالے۔ نبی کریم ﷺ نے فرمایا ہے۔ رَغِبْتُ عَمَّا دُوْنَ اللّٰہِ۔ یعنی اللہ تعالیٰ کے سوا کسی چیز کا دیدار مجھے مطلوب نہیں ہے۔ روزہ حقیقی کا افطار صرف دیدارِ الٰہی ہے۔ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا ہے۔ صُوْمُوْا بِرُؤْیَتِہٖ وَ اَفْطِرُوْا بِرُؤْیَتِہٖ۔ اے سائل روزہ حقیقی کی ابتداء بھی دیدار الٰہی سے ہوتی ہے اور انتہاءِ بھی دیدار الٰہی پر ہوگی۔

اُے سائل۔ روزہ حقیقی کی ابتداء اور انتہاء بخوبی ذہن نشین کر لینی چاہیے یعنی جاننا چاہیے کہ روزہ حقیقی کس چیز سے رکھا جاتا ہے اور کس چیز پر افطار کیا جاتا ہے۔

سو واضح ہو کہ روزہ حقیقی کی ابتداء یہ ہے کہ انسان بتدریج معرفت الٰہی حاصل کر لے اور اس کی انتہا یعنی افطار یہ ہے کہ قیامت میں اسے دیدارِ الٰہی نصیب ہو۔

ارشاد نبوی ﷺ ہے کہ لِلصَّائِمِ فَرْحَتَانِ فَرْحَۃٌ عِنْدَ الْاِفْطَارِ وَفَرْحَۃٌ عِنْدَ لِقَاءِ رَبِّہٖ۔ یعنی روزہ دار کے لیے دو خوشیاں ہیں ایک افطار کے وقت دوسری دیدار الٰہی کے وقت۔

اے سائل۔ عوام کے روزے میں پہلے روزہ ہے اور آخر میں افطار۔ لیکن حقیقی

روزے میں اوّل افطار ہے اور آخر میں روزہ ہے دیکھو مجذوب سالک جو کہ خدارسیدہ ہیں وہ ہمیشہ صائم یعنی روزہ دار رہتے ہیں کسی وقت بھی ان کا افطار نہیں ہوتا کیونکہ روزہ حقیقی کے لیے افطار شرط نہیں۔ لیکن افطار کے لیے روزہ شرط ہے یعنی واصلانِ الٰہی کے لیے یہ شرط نہیں کہ کبھی روزہ رکھو اور افطار کرو وہ ہمیشہ ہی روزہ دار رہتے ہیں۔

اے سائل۔ تمام لوگ روزہ رکھتے ہیں جن میں کھانے پینے اور جماع سے اجتناب کرنا پڑتا ہے یہ حقیقی روزہ نہیں بلکہ یہ روزہ مجازی ہے۔ فنا کے یہ معنی ہیں کہ اسرارِ الٰہی ان کو حاصل نہیں ہوئے وہ زینت ظاہری میں مبتلا ہیں اور حقیقت سے بے بہرہ۔ لیکن اس مجازی روزے میں غیر اللہ کا ترک نہیں ہوتا اور تمام خطرات نفسانی اور انسانی اس میں حائل ہوتے رہتے ہیں۔ ایسے روزے داروں کے قول و فعل سب غیر اللہ ہیں۔ ایسا روزہ یعنی مجازی ہرگز ہرگز حقیقی اور رحمانی نہیں ہوسکتا۔ اس ظاہری اور مجازی روزہ سے بجز اس کے اور کیا فائدہ ہوسکتا ہے۔ کہ انسان روزہ رکھ کر ناداروں اور مفلسوں کی بھوک اور پیاس کا احساس کرسکے اور غریبوں اور مسکینوں کی امداد کرسکے۔ اس کیسوا اس ظاہری روزے سے اور کیا فائدہ متصور ہوسکتا ہے۔

نبی کریم ﷺ کا ارشاد فیض بنیاد ہے کہ مَنْ لَا شَیْخَ لَہٗ لَا



دِیْنَ لَہٗ، وَمَنْ لَا دِیْنَ لَہٗ، لَا عِرْفَانَ لَہٗ، وَمَنْ لَا عِرْفَانَ لَہٗ، لَا حِزْبَ لَہٗ، وَمَنْ لَا حِزْبَ لَہٗ، لَا اُنْسَ لَہٗ، وَمَنْ لَا اُنْسَ لَہٗ، لَا مَوْلٰی لَہٗ، یعنی بے مرشد بے دین ہوتا ہے اور بے دین معرفت الٰہی سے بے بہرہ ہوتا ہے اور جو معرفت الٰہی سے کورا ہو اس کا کسی صحیح جماعت (جماعتِ فقراء) سے تعلق نہیں ہوتا اور جس کا کسی جماعت سے تعلق نہ ہو اس کا کوئی مونس و غمخوار نہیں ہوتا اور جس کا کوئی مونس و غمخوار نہ ہو اس کا کوئی دوست یار (مولیٰ) نہیں ہوتا۔

حدیث قدسی ہے اِنَّ اَوْلِیَآئِیْ تَحْتَ قَبَآئِیْ لَا یَعْرِفُهُمْ غَیْرِیْ۔ یعنی میرے اولیاء میری قبا کے نیچے ہیں ان کے مرتبے کو میں ہی جانتا ہوں اور کوئی نہیں جان سکتا۔

اے سائل۔ سالکانِ غیر مجذوب، بجز صحبت مرشدِ کامل کے معرفت الٰہی حاصل نہیں کرسکتے اور نہ ہی اصطلاحِ باطنی کے بغیر عالم جبروت تک ان کی رسائی ہوسکتی ہے وہ عالم ناسوت و ملکوت میں ہی بھٹکتے رہتے ہیں یہ لوگ شہوت پرست اور طالبِ شہرت ہیں۔

اے سائل۔ جو علماء و فقہا اور سالکین غیر مجذوب ہیں اور وہ کسی مرشد

کامل کے فیضِ صحبت سے مستفیض نہیں ہوئے۔ وہ جذبہ اسرارِ الٰہی سے بالکل بے خبر ہیں۔ یہ لوگ دینوی زیب وزینت اور شہوت انسانی کے پیچھے مارے مارے پھرتے ہیں گو وہ جبہ ودستار اور صوفیاءِ کبار کے جامہ میں ملبوس ہوتے ہیں۔ لیکن درحقیقت ان کی اندرونی حالت یہ ہوتی ہے کہ وہ حرص وہواء دنیوی اور خواہشاتِ نفسانی میں گرفتار ہوتے ہیں۔

ان کا مقصود اس جامہ فقیری سے خدا پرستی نہیں ہوتا بلکہ وہ سراسر طالبِ جاہ و مال ہوتے ہیں ان کا کلمہ اور نماز روزہ کیا حقیقت رکھتا ہے۔

جو شخص محقق سالکوں کے زمرے میں داخل ہو جائے اور معرفت الٰہی میں پایہ کمال تک پہنچ جائے اس پر فرض و لازم ہو جاتا ہے کہ وہ اپنی ہستی اور خودی کو یکسر مٹا دے۔

مٹا دے اپنی ہستی کو اگر کچھ مرتبہ چاہیے
کہ دانہ خاک میں ملکر گلِ گلزار ہوتا ہے

جو لوگ اپنی خودی کو نہیں مٹاتے خواہ وہ صوفیانہ جامہ میں ملبوس ہوں لیکن وہ منزلِ عرفان میں قدم نہیں رکھ سکتے۔ انسان معرفت الٰہی کی منزل تک صرف اسی وقت پہنچ سکتا ہے جب کہ وہ اپنی خودی اور ہستی کو یکسر فراموش کر دے اور محض ذاتِ الٰہی ہی ہر دم اس کا مطلوب ہو۔



## زکوٰۃ کی حقیقت

اے سائل۔ سنو ازروئے شریعت دوسو دینار میں سے پانچ دینار زکوٰۃ ادا کرنا فرض ہے اور اہل طریقت کے نزدیک سو دینار میں سے پانچ دینار اپنے پاس رکھنے چاہئیں۔ باقی سب کے سب مدّ زکوٰۃ میں صرف کر دینے لازم ہیں لیکن یاد رہے۔ زکوٰۃ آزاد پر فرض ہے غلام پر فرض نہیں ہے۔ جب تک بندہ بندگی نفس سے نجات نہ پالے اس وقت تک آزادوں کے زمرے میں داخل نہیں ہو سکتا اور جب آزاد ہی نہ ہوا تو اس پر زکوٰۃ کیونکر فرض ہو سکتی ہے۔

بندہ نفس کو سب سے پہلے بندگی نفس سے آزادی حاصل کرنی چاہیے تاکہ وہ زکوٰۃ حقیقی ادا کرنے کے قابل بن جائے۔

نیز زکوٰۃ عاقل و بالغ پر فرض ہے۔ دیوانہ و نابالغ پر فرض نہیں ہے پس جس شخص پر غفلت ونفسانیت کا دیو سوار ہو اور وہ ہمہ تن نفس وشیطان کے پنجہ میں گرفتار ہو۔ عارفانِ الٰہی کے نزدیک وہ عاقل و بالغ نہیں ہو سکتا۔ بلکہ وہ ایک نابالغ شیر خوار بچے کی مانند ہے اور اہل معرفت کے نزدیک وہ کالعدم سمجھا جاتا ہے اس پر زکوٰۃ حقیقی کیونکر فرض ہو سکتی ہے پس سب سے پہلے یہ لازم ہے کہ بندہ نفس نفسانیت کی بے شعوری سے نجات حاصل کرے تاکہ وہ معرفت الٰہی کی آزادی اور عقل سے سرفراز ہو کر حقیقی زکوٰۃ ادا کرنے کے

قابل بن جائے۔

زکوٰۃ ظاہری جو شرعاً مال دنیوی پر فرض ہوتی ہے اس میں محض یہ حکمت ہے کہ امیر لوگ زکوٰۃ کے بہانے سے غریبوں اور مفلسوں کی مدد کر سکیں اور غرباء اپنے خورد و نوش کا انتظام سہولت و آسانی سے کر سکیں۔

اے سائل! گنج حقیقی کی بجز عرفانِ الٰہی کے کسی کو خبر نہیں ہے۔ گنج حقیقی دراصل سرّ ربوبیت ہے اور عارفین کے دل اس سرّ ربوبیت کے گنجینے ہوتے ہیں ان عرفاء پر فرض ہے کہ وہ اپنے گنجینہ حقیقی میں سے اسرار الٰہی کی زکوٰۃ گمراہوں اور ناداروں کو عطا فرمائیں اور گم گشتگان بادیہ ضلالت کی راہنمائی فرما دیں۔ کیونکہ مستحق کو اس کا حق دینا عین زکوٰۃ ہے۔

## ﴿حج کی حقیقت﴾

اے سائل! یقین جانو کہ خانہ کعبہ انسان کا دل ہے۔ چنانچہ ارشاد نبوی ﷺ ہے کہ قَلْبُ الْاِنْسَانِ بَیْتُ الرَّحْمٰنِ۔ یعنی انسان کا دل دراصل خانہ کعبہ ہے بلکہ فرمان مصطفوی ﷺ ہے کہ قَلْبُ الْمُؤْمِنِ عَرْشُ اللّٰہِ تَعَالٰی۔ یعنی مومن کا دل عرشِ الٰہی ہے پس کعبہ دل کا حج کرنا چاہیے۔



طوافِ کعبہ دل کن اگر دلے داری
دلے است کعبہ اعظم تو گل چہ پنداری
زعرش و کرسی و لوح و قلم فزوں باشد
دلے خراب کہ اورا نہ ہیچ شماری

قلب از نورِ وحدت گشت پیدا
نہ از مادر پدر باشد ہویدا
نہ از بادو نہ آتش آب و خاکی
قلب نوریست قدرت شداز پاکی

لہٰذا دل کعبہ سے افضل ہے اور اسی کا حج کرو کیونکہ

دل بدست آورد کہ حج اکبر است
از ہزاراں کعبہ یک دل بہتر است

سائل نے عرض کیا۔ یا رسول اللہ ﷺ کعبہ دل کا حج کس طرح کرنا چاہیے۔

حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ انسان کا وجود بمنزلہ ایک چار دیواری کے ہے اگر اس چار دیواری میں سے شک و وہم غیر اللہ کا پردہ دور کر دیا جائے تو دل کے صحن میں خدا کی ذات کا جلوہ نظر آئے گا حج کعبہ کا یہی

مقصد ہے۔

دل کعبہ اعظم است بکن خالی از بتاں

بیت المقدس است مکن جائے دیگراں

نیز ایسا حقیقی حج کرنے سے یہ بھی مقصود ہے کہ انسان خودی وہستی کو اس طرح مٹادے کہ ہستی کا ذرہ بھر بھی باقی نہ رہے حتی کہ ظاہر و باطن یکساں پاکیزہ ہو جائے اور دل صفاتِ الٰہی سے متصف ہو جائے۔

سائل نے عرض کیا کہ یا حضور ﷺ اپنی ہستی کو فنا کیونکر حاصل ہوسکتی ہے۔

حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ محبوب حقیقی یعنی خدا تعالیٰ پر عاشق ہونے سے جو شخص عاشق الٰہی ہو گیا وہ ذاتِ حق کا مظہر ہو گیا۔

پھر سائل نے سوال کیا کہ حضرت دل کو خانہ خدا اور عرش الٰہی کیوں قرار دیا ہے۔

سرکارِ دو عالم ﷺ نے جواب دیا کہ ارشاد باری ہے وَفِی اَنْفُسِکُمْ اَفَلَا تُبْصِرُوْنَ یعنی خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ لوگو! میں تمہارے اندر ہی ہوں پھر تم مجھے کیوں نہیں دیکھتے۔

اے سائل! رہنے کی جگہ کو گھر کہتے ہیں چونکہ خدا تعالیٰ دل میں رہتا ہے لہٰذا خانہ خدا اور عرشِ الٰہی قرار دیا۔



پھر سائل نے سوال کیا کہ یا رسول اللہ ﷺ اس خاک کے پتلے میں بولنے والا، سننے والا، جاننے والا اور دیکھنے والا کون ہے اور کیسا ہے۔

رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ وہی خدا بولنے والا ہے وہی سننے والا ہے اور وہی دیکھنے والا ہے۔ سائل پرسید یا رسول اللہ ﷺ ذاتِ خاص حضرت چہ باشد

پیغمبر خدا ﷺ فرمود اَنَا اَحْمَدُ بِلاَ مِیْم۔

سائل نے پوچھا کہ حضرت کعبہ دل کا حج کون ادا کرتا ہے۔

آپ ﷺ نے فرمایا کہ خود ذاتِ خداوندی یعنی جب بندگی نفس کا پردہ دور کر دیتا ہے اور عبد و معبود کے درمیان کوئی پردہ باقی نہیں رہتا تو وہ صفاتِ الٰہی سے متصف ہو جاتا ہے اور اس کے دل میں ذاتِ الٰہی کی سمائی ہو جاتی ہے۔ خدا تعالیٰ کا بندے کے دل میں سمانا ہی کعبہ دل کا حج (حج حقیقی) ہے۔

سائل نے پھر سوال کیا کہ حضور ﷺ جب سب کچھ اسی ذاتِ مقدس کا ظہور ہے تو پھر یہ رہنمائی کس کو اور کیونکر ہے۔

حضور پر نور ﷺ نے فرمایا کہ وہ خود ہی رہنما ہے اور خود ہی اپنی رہنمائی کرتا ہے۔

سائل نے عرض کیا کہ حضور ﷺ پھر یہ گونا گوں نقش و نگار کیوں ہیں۔

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ رہنمائی کی مثال سوداگری کی سی ہے کہ جس چیز کا کوئی گاہک ہو۔ سوداگر اس کو وہی چیز دیتا ہے۔ گیہوں کے خریدار کو جو ہرگز نہیں دیئے جاتے اور نہ ہی جو کے خریدار کو گیہوں دیئے جاتے ہیں۔

اے سائل! پیغمبرون کی مثال ایسی ہے جیسے اطباء یعنی جس طرح طبیب مریض کی طبیعت اور مرض کے موافق دوا دیتا ہے اور اسی موافق طبع دوا سے اس مریض کو شفا حاصل ہوتی ہے اسی طرح پیغمبر بھی روحانی بیماروں کو انکی باطنی استعداد اور روحانی مرض کے موافق دواء معرفت عطا فرماتے ہیں جس کی بدولت مریضِ روحانی شفائے کلی پا کر عارفِ الٰہی بن جاتا ہے۔

اے سائل۔ سالکانِ طریقت چار گروہوں میں منقسم ہیں اور چار گروہوں میں بلحاظ مراتب و استعداد باطنی زمین و آسمان کا فرق ہے۔

پہلا گروہ عوام العام ہے۔ یہ عام مسلمانوں کا ہے۔ یہ لوگ اربابِ ظاہر کہلاتے ہیں اور راہِ شریعت پر چلنے والے ہیں اور عشق الٰہی کی چار سیڑھیوں میں سے پہلی سیڑھی پر اہل شرع گامزن ہوتے ہیں لیکن اگر اسی



سیڑھی پر رہیں۔ معرفت کی اگلی سیڑھیوں پر چلنے کی کوشش نہ کریں حتی کہ ان کی عمر ختم ہو جائے تو یہ لوگ دین و دنیا سے محروم اور ظاہر پرست ہو کر مر جاتے ہیں یہ گروہ اہلِ شریعت کہلاتا ہے۔

نہ خدا ہی ملا نہ وصالِ صنم
نہ ادھر کے رہے نہ ادھر کے رہے

دوسرا گروہ عوام الخاص کا ہے۔ ان لوگوں میں دونوں پہلے پائے جاتے ہیں۔ عوام کا بھی اور خاص کا بھی۔ یہ گروہ روحانیت کی طرف متوجہ تو ہوتا ہے لیکن چونکہ رموزِ باطنی سے بے بہرہ ہوتے ہیں۔ کبھی دنیا کے کے طالب ہوتے ہیں کبھی دین کے طالب۔ لہٰذا ان کی باطنی آنکھیں نورِ باطنی سے پورے طور پر منور نہیں ہوتیں۔ اس گروہ کو اہلِ طریقت کہتے ہیں۔

تیسرا گروہ خواص کا ہے یہ اہلِ حقیقت کہلاتے ہیں۔

چوتھا گروہ۔ یہ خاص الخاص کا گروہ ہے انہیں اہل معرفت بولتے ہیں۔

اے سائل! ہدایت و رہنمائی طالب کی استعداد اور جنس کے موافق ہوا کرتی ہے۔ یہ اسرار الٰہی کی نعمت عظمٰی نااہل عوام الناس کو نہیں دی جاتی کیونکہ ان کو ایسی نعمت دے دینا اس نعمت کی ناقدر شناسی ہے۔ نیز چونکہ وہ

اس نعمت کے متحمل نہیں ہو سکتے۔ لہٰذا ان کے گمراہ ہونے کا اندیشہ ہے۔

پھر سائل نے سوال کیا کہ ذاتِ رحمان کیا ہے اور دیگر اشیاء کیا۔

حضور سرور کائنات ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ تمام اشیاء مظہر الٰہی ہیں۔ در حقیقت سب ایک ہی ہیں۔ ظہور کی صفات مختلف ہیں۔ جیسا کہ مطلب ایک ہوتا ہے اور اس کو مختلف عبارتوں سے ادا کیا جاتا ہے۔ اسی طرح ذات صرف ایک ہی ہے لیکن اس کے مظاہر مختلف ہیں۔

ارشاد خداوندی ہے۔ اِنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ مُّحِيْطٌ ۔ یعنی اللہ تعالیٰ کا ہر چیز پر احاطہ ہے۔ یہ احاطہ ایسا ہے جیسا ملزوم کا اپنے لازم کو یا موصوف کا اپنی صفات کو ہوتا ہے یہ احاطہ ایسا احاطہ نہیں ہے جیسا ظرف کا اپنے مظروف کو یا کل کا اپنے جزو کو ہوتا ہے کیونکہ ذاتِ اُو تعالیٰ اس سے نہایت ارفع و اعلیٰ و بالاترین ہے اور انسان کو دیگر تمام مخلوقات پر شرف اور بزرگی حاصل ہے۔ اِنَّ اللّٰهَ خَلَقَ آدَمَ عَلٰى صُوْرَتِهٖ یعنی اللہ نے آدم علیہ السلام کو اپنی صورت پر پیدا فرمایا۔

سائل نے عرض کیا کہ یا حضرت ﷺ جب انسان اشرف المخلوقات ٹھہرا تو پھر اس میں خاص و عام اور کافر و مسلمان ہونے کا کیا باعث ہے۔

فرمایا آپ ﷺ نے کہ ارشادِ باری تعالیٰ ہے کہ فَضَّلْنَا بَعْضَهُمْ



عَلٰى بَعْضٍ ۔ یعنی ہم نے بعض کو بعض پر فضیلت دی ہے۔

پھر ارشاد ہے کہ كُلُّ نَفْسٍ ذَائِقَةُ الْمَوْتِ ۔ یعنی ہر شخص موت کا مزہ چکھنے والا ہے۔ موت دراصل اس حدیث کی مصداق ہونی چاہیے کہ اَلْمَوْتُ جِسْرٌ يُّوْصِلُ الْحَبِيْبَ اِلَى الْحَبِيْبِ یعنی موت ایک پل ہے جس کو طالب مولیٰ عبور کر کے واصل الٰہی ہو جاتا ہے۔

اے سائل پنج بنائے اسلام کی حقیقت جو مومنیت کا درجہ ہے اور مفصل بیان کر دیا ہے۔ فی الحال تمہارے لیے کافی ہے جب تو اس سے آگے انتہاء کمال کی طرف بڑھنا چاہے گا تو جمع صفات و اسرار خود تمہارے اندر موجود ہیں کیونکہ مَنْ عَرَفَ نَفْسَهٗ فَقَدْ عَرَفَ رَبَّهٗ جس نے اپنے نفس کو پہچان لیا اس نے اپنے رب کو پہچان لیا۔ فقط

اے برادر اور قابلِ احترام قاری۔ یہ نکات پوشیدہ اور راز مخفی تھے جو حضور سرور کائنات ﷺ نے اپنے خلفاء یعنی صحابہ کرام رضی اللہ عنہ کو تعلیم فرمائے تھے لکھ دیئے ہیں۔ ہمیں اُمید واثق ہے کہ تم ان نکات پر اعتبار و اقرار کرو گے۔ ہمیں کج فہم علماء ظاہری سے کچھ سروکار نہیں۔ ان کا علاج اللہ تعالیٰ ہی کر سکتا ہے کیونکہ سب کچھ اللہ تعالیٰ ہی کے قبضہ میں ہے۔ لاتَتَحَرَّك

ذَرَّۃَ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰہِ یعنی اللہ تعالیٰ کے حکم کے بغیر کوئی چیز حرکت نہیں کرسکتی۔

تیرے حکم بن برگ جنبش نہ کھائے
ہل کر جا سے کہیں ذرہ نہ جائے۔

حکم اوہدے بن ککھ نہ ہلدا اوہ قدرت دا والی
جیا جون نگاہ اوہدی وچ ہر پتر ہر ڈالی
آپ مکانوں خالی اس تھیں کوئی مکان نہ خالی
ہر ویلے ہر چیز محمد رکھ دا نت سنبھالی

یہی ہر مسلمان کا اعتقاد ہے اور اسی پر ایمان ہے

اے برادر۔ جملہ فقراء برحق وصوفیاء صادق اور اولیاء عظام نے اپنی عمریں مراقبہ وحدت الوجود میں صرف کر دیں اور یہی صحیح راستہ ہے۔ اللہ ہم کو اور آپ کو توفیق عطا فرمائے آمین۔



## تصفیہ قلب

جملہ صوفیاء کرام۔ اولیا عظام اور فقیرانِ بانوا قادریہ غوثیہ کا تصفیہ قلب اور تزکیہ نفس کا طریقہ یہ ہے کہ شہوت وغضب حسد بخل کبر کینہ عجب ریا اور بغض وغیرہ سے دل کو خالی کر کے علم حلم سخاوت تواضع ذلت نفس رضا وتسلیم وغیرہ اور کم کھانا کم سونا کم بولنا اور کم ملنا اور تنہا پسندی جیسے اوصافِ حمیدہ اپنے اندر پیدا کر کے مرشد کی محبت اور اتباع کو لازم پکڑ لے۔ دن کو روزہ رکھے رات کو نماز پڑھے یا بالکل ترک کر کے بھوکا رہ کر مجاہدہ وریاضت کے خلوت میں داخل ہو کر اسم اعظم اللہ اللہ کو زبانِ قلب سے کہے اور زبان کو ساکت رکھے اور فکر کرے کہ میں نہیں ہوں جو کچھ ہے وہی ہے اور جو کچھ دیکھتا ہوں یا پاتا ہوں یہی میرا مقصود ہے۔ اور کل حواس گم کر کے ذکر میں متوجہ رہے یہاں تک کہ اس کے نفس کا وجود باقی نہ رہے اور سوائے خدا کے کسی کو نہ دیکھے: اسی طرح اگر سات روز کرو گے تو اس وقت طالب کے سامنے ایک دریچہ کھل جائے گا اور اس میں سے وہ باتیں دیکھے گا جو خواب میں دکھائی دیتی ہیں اور ارواحِ انبیاء و ملائکہ اور عمدہ عمدہ صورتیں اس کے سامنے آئیں گی۔

اگر چودہ روز اسی طرح کرو گے تو عجائباتِ ملکوت منکشف ہوں گے۔

اگر اٹھائیس روز کرو گے تو آثار قدرت ظاہر ہوں گے اگر پورے چالیس روز
کرو گے تو اسرار صمدانیہ و کرامات تم سے ظاہر ہوں گے اور موجوداتِ عالم میں
تصرف کرو گے اور بحکم جاء الحق و زھق الباطل ۔ آواز
انا نت سنائی دے گی اور جو کچھ کمالات محسوسہ اور معقولات دیکھے گا وہ حق تعالیٰ
کے اسماء وصفات کے دیکھے گا۔

پس پھر تو اہل مشاہدہ سے ہوگا جیسے ابتداء یعنی اول میں اہل مکاشفہ سے تھا پھر
تو اس سے آگے چل کر دیکھے گا کہ تیری ذات سب کو محیط کیے ہوئے ہیں اور
سب کچھ تجھ میں منقش ہے پس تو اس کا آئینہ ہوگا۔ اور پہلے حق تعالیٰ کا
مشاہدہ دوسروں مین کرتا تھا اب اپنے آپ میں دیکھے گا۔ پس جو کچھ اس میں
دیکھے گا وہ کمال و جمال حق سبحانہ تعالیٰ کا دیکھے گا پھر آگے چل کر اپنے وجود کو مٹا
دے پس جو کچھ جانے گا اور دیکھے گا وہ حق تعالیٰ کو جانے گا اور دیکھے گا پس وہی
شاہد اور وہی مشہور ہے۔

تو ہر گز باقی نہ رہے گا کمال بس یہی ہے
جا اسی میں گم ہو جا وصال بس یہی ہے

یہ راستہ تمام راستوں سے سے قریب تر ہے۔ جناب قبلہ و کعبہ پیرو مرشد قل
ھو اللہ شاہ بھرونچی قادریہ غوثیہ بانوا کے احقر طالب و مرید فقیر سید محبوب علی بن



عثمان بخاری قادریہ غوثیہ بانوا نے اسرارِ سلوک ظاہر کر دیئے اور راستہ واضح کر
دیا اس کو تم خوب سمجھ لو۔

در طریقہ غوثیہ محرومی نیست
ہمہ شیرانِ جہاں وابستہ سلسلہ غوثیہ اند

## فضیلتِ خاموشی

| | |
|---|---|
| السکوت تاج المومنین | خاموشی مومنوں کا تاج ہے |
| السکوت مفتاح العبادۃ | خاموشی عبادت کی کنجی ہے |
| السکوت من رحمۃ اللہ تعالیٰ | خاموش اللہ کی رحمت سے ہے |
| السکوت حصار من الشیطان | خاموشی شیطان سے حصار ہے |
| السکوت سنۃ الانبیاء | خاموشی انبیاء کی سنت ہے |
| السکوت نجات من الناس | خاموشی لوگوں کے شر سے بچاتی ہے |
| السکوت قرب الرب | خاموشی خدا کی قربت ہے |
| السکوت غرق فی التوحید والنور | خاموشی توحید اور نور میں غوطہ کا نام ہے |

خاموشی ایسی چیز ہے جو طالب کو ہمیشہ حضوری اور مشاہدہ میں رکھتی
ہے اور مقام لاہوت میں پہنچاتی ہے۔ اصل خاموشی یہ ہے کہ جسم سے جان کو
جدا کر کے اسے لامکان میں غرق کر دے۔ جو خاموشی اس کے خلاف ہے وہ
مکر و فریب ہے اور مخلوق کو متوجہ کرنے کے لیے ہے۔

## ﴾ تلاوت الوجود ﴿

واضح ہو کہ جسم انسانی میں سات چیزیں موجود ہیں۔

نمبر۱: علامتِ خاک

اس کا مقام تلی ہے اس مقام کا سردار جبریل علیہ السلام ہے۔ علامت اس کی گوشت پوست واستخوان۔ عروق بال ناخن اور جھلی ہے۔

نمبر۲: علامتِ باد

مقام اس کا شش یعنی پھیپھڑہ ہے۔ سردار اس کا اسرافیل ہے۔ سننا۔ کانپنا اور موت وگرمی کے وقت پھولنا۔ انگڑائی۔ ڈکار۔ ہوائے شکم یعنی گوز کا سرزد ہونا اس سے متعلق ہے۔

نمبر۳: علامتِ آتش: مقام اس کا زہرہ یعنی پتا ہے اس مقام کا سردار عزرائیل ہے کھانا۔ پینا۔ سونا۔ کاہلی۔ سستی۔ ملولی اور ہاتھ پاؤں کے کھینچنے کا اس سے تعلق ہے۔

نمبر۴: علامتِ آب۔ مقام اس کا جگر واستخوان ہے۔ اس مقام کا سردار میکائیل ہے اس سے پیشاب۔ براز۔ خون۔ آب منی۔ آب دہن آب چشم یعنی آنسو یا ہمیشہ آنکھوں سے پانی بہنے کا مرض۔ کانوں کا پانی یعنی چرک گوش وغیرہ کا اس سے تعلق ہے۔



نمبر۵: علامتِ روح۔ اس کو روح طبعی کے نام سے تعبیر کرتے ہیں۔ یہ ناف سے تعلق رکھتی ہے اور لوگوں میں غذا پہنچاتی ہے۔ کھانے سے قوت پاتی ہے۔ تکالیف جسمانی کھانا اور لذت آرام حاصل کرنا۔ اُٹھنا بیٹھنا۔ چلنا۔ پھرنا۔ دیکھنا۔ جستجو کرنا۔ اس کے سبب سے ہوتا ہے۔ اس کا عین الیقین سے مشاہدہ کرنے والا ولی اللہ ہو جاتا ہے یعنی نزدیکی خدا حاصل ہوتا ہے لیکن استمداد شیخ کی اشد ضرورت ہے۔

نمبر۶: علامتِ نور۔ اس کو روح حیوانی کہتے ہیں۔ اس کا مقام دل میں ہے اس میں ترقی کی خواہش پائی جاتی ہے اور سب اعضاء کو زندہ کرتی ہے اسے خیال، فکر، تصور، وہم، خوف، سرور اور غم کا تعلق ہے۔ اس کے مشاہدہ سے طالب واصل حق ہوتا ہو۔ بلکہ کوشش کرنے سے عین حق ہو جاتا ہے جیسا کہ ارشاد ہے۔

چشم دل چوں باز شد معشوق را در خویش دید

نمبر۷: علامتِ ذات: اسے روح انسانی کہتے ہیں۔ اس کا مقام مغز سر یعنی اُمّ الدماغ ہے۔ جس کو اصطلاح صوفیہ میں اخفی الاخفی سے تعبیر کرتے ہیں۔ کہنا، سننا، سونگھنا، دیکھنا، عقل، تمیز، لذت زبان کا اسے تعلق ہے۔ جو اسرار مغز میں ہیں وہی دل میں بھی ہیں جیسے کہ اللہ و محمد ﷺ دونوں ایک ہیں ویسے ہی مغز و

دل ایک ہیں۔ مغز یعنی مقام اخفیٰ الاخفیٰ مقام ذات ہے۔ دل مقام محمد ﷺ ہے۔ سوائے ان کے ایک اور چیز بھی بدن میں پائی جاتی ہے جس کا نام نفس امارہ ہے مگر وہ جنسیت نہیں رکھتا۔ درحقیقت آگ جو اربعہ عناصر سے ہے۔ اسی نے نفس امارہ کا خطاب پایا۔ اس کو خدا تعالیٰ نے اپنی قدرت کاملہ سے آدمی کے بدن میں داخل کیا ہے اگر اسے داخل نہ کرتا تو خواہشات یعنی کھانے پینے کی خواہش یعنی بھوک و پیاس وغیرہ نہیں ہوتیں تو خواہش شہوانی بھی نہیں ہوتی۔ پس پیدائش انسانی کی غرض مفقود ہو جاتی ہے۔ اس لیے جسم انسانی میں آگ کا داخل کرنا نہایت ضروری ہے۔ اکثر جاہل فقراء اپنے عضو تناسل کو لوہے کے چھلوں سے جکڑ کر بیکار کر دیتے ہیں یا اور ذرائع سے معطل کر دیتے ہیں۔ وہ کسی طرح واصل حق ہونے کے مستحق نہیں کیونکہ نامرد کبھی ولی اللہ نہیں ہو سکتا لیکن قوت شہوانی کو ایسا مغلوب کرے کہ ناجائز صرف نہ ہو اور جائز صرف میں بھی احتیاط شرط ہے اور اس کے مغلوب کرنے کی تدابیر میں کوشش کرے یعنی ذکر فکر اور مراقبہ میں محویت بڑھائے تاکہ اس مشغولیت سے شہوت کی قوت اس طرف مصروف ہو جائے چنانچہ ذکر خفی تمام عبادات سے بقول حدیث نبوی ﷺ افضل ہے۔

اَفۡضَلُ الۡعِبَادَۃِ الذِّکۡرُ الۡخَفِیّ۔ پس اس کی برکت سے انسان



خواہشات نفسانی پر غلبہ پا سکتا ہے اور اُسے اپنے قابو میں کر سکتا ہے۔ ذکر خفی کی حقیقی لذت اس وقت محسوس ہوتی ہے جب سالک کے تمام عضو عضو اور رونگٹے رونگٹے سے اللہ اللہ سنائی دیتا ہے۔

گویا عاشق سر سے لے کر پیر کے انگوٹھے تک مجسم ذکر اللہ ہو جاتا ہے اس مقام کے درویش کی بابت مولانا علیہ الرحمۃ کا یہ مقولہ صادق آتا ہے۔

کسے گوید کہ عاشق بے نماز است
وجود عاشقاں کلی نماز است

نمازِ زاہداں سجدہ سجود است
نماز عاشقاں ترکِ وجود است

## ﴾رموزِ توحید﴿

# رموز اول

چاروں منزلوں میں پہلی منزل شریعت ہے جس کے لغوی معنی شروع کرنا۔ یعنی حق کی طرف رجوع کرنا کے ہیں۔ نبی اکرم ﷺ فرماتے ہیں۔ الاسلام علی خمسۃ الاشیاء یعنی اسلام پانچ چیزوں پر منقسم ہے۔ اسلام کے یہ پانچ ارکان ہیں۔ اول کلمہ طیبہ زبان سے کہنا اور دل سے تصدیق کرنا۔ صحیح معنوں میں پیرومرشد ہی طالبان صادق کو دل سے کلمہ کی تصدیق کراتے ہیں یعنی ذکر کے ذریعے سے۔ دوم۔ پانچ وقت کی نماز ادا کرنا۔ سوم روزہ رکھنا۔ چہارم زکوٰۃ دینا۔ پنجم حج کو جانا۔ جو ان ارکان کو بجالائے وہ مسلمان کہلاتا ہے۔ سنو کلمہ طیب لا اِلٰہ الا اللہ مُحَمَّدٌ رسولُ اللہ ۔ جو طالب صادق ہوتا ہے اس پر لا اِلٰہ الا اللہ کی اصلیت اور ماہیت کا انکشاف ہوتا ہے۔

پس جو سالک اس مقام پر پہنچ جاتا ہے اس کو فانی فی اللہ اور باقی باللہ کہتے ہیں۔ دوم نماز ادا کرنے میں ریا کاری نہ چاہیے کیونکہ نماز ادا کرنا فرض عین ہے اور درحقیقت نماز دل و جان سے گزارنا ہی فرض عین ہے۔ اگر ریا کے ساتھ نماز گزاری جائے گی تو کفر عین کہلائے گی۔ کیونکہ صاف طور پر ارشاد فرمایا ہے کہ لَا صَلٰوۃَ اِلَّا بحضورِ القلب ۔ یعنی بغیر حضورِ



قلب کے نماز نہیں ہوتی۔ نماز کو اس طرح پڑھے کہ واعبد ربک حتی یاتِک الیقین یعنی اپنے رب کی یہاں تک عبادت کر کہ تجھ کو یقین ہو جائے یعنی کھلی آنکھوں سے اللہ نُور السموت و الارض کی تجلی نظر آنے لگے۔

بس اس وقت صحیح معنوں میں مصلی اور مومن کہلا سکتا ہے۔ سوم روزہ رکھنا۔ جاننا چاہیے کہ روزہ کے معنی راز رکھنے کے ہیں۔ یعنی راز کے ساتھ منہ کو اس قدر باندھے کہ زبان سے کچھ ظاہر نہ ہونا چاہیے۔ بس روزہ رکھنا فرض ہے۔ چہارم زکوٰۃ دینے میں جاننا چاہیے کہ زکوٰۃ دینا فرض عین ہے اس ہستی کو زکوٰۃ میں دینا فرض ہے جس کسی نے آپ کو کھویا یا خدا کو پایا۔ یا جس کسی نے اپنے آپ کو کھویا خدا کو پایا اور جس کسی نے اپنے آپ کو نہ دیکھا اُس نے خدا کو دیکھا جو عارف اس مقام کی سیر کرتا ہے اس کو صحیح معنوں میں زکوٰۃ کی لذت حاصل ہوتی ہے۔ پنجم۔ حج کے جانے میں جاننا چاہیے کہ حج کا جانا فرض ہے یعنی سالک کو اپنی ہستی سے سفر کرنا فرض ہے۔ بس صوفیہ کی اصلاح اسی کا نام حج ہے۔ کیونکہ بظاہر حج کے جانے میں بغیر اس علم کے خودنمائی ہے اور جہاں خودنمائی ہے جدائی ہے۔ اسی وجہ سے حضرت فریدالدین عطار رحمۃ اللہ علیہ ارشاد فرماتے ہیں کہ حج رفتن تماشائے جہاں است۔

نمبر۲: رموز دوم

طریقت کے بیان میں ۔ جاننا چاہیے کہ طریقت کے اصطلاحی معنی تلاوت الوجود یعنی اپنے بطونمیں سفر کرنے کے ہیں اور اپنے نفس کو سہو کرنے کے ہیں اور طریقت کے لغوی معنی راہ چلنا یعنی اپنے باطن کی سیر کرنا ہے اور اس طریقہ سے حقیقتاً اپنے باطن میں خدا کو پانا۔ نہ کہ آسمان زمین میں جیسا کہ حدیث نبوی ﷺ میں وارد ہے۔ اَلْقُلُوبُ بَیْتُ اللّٰہ۔ یعنی دل اللہ کا گھر ہے۔ جس نے گھر کو پایا اس نے گھر والے کو پایا۔ بس جس نے گھر والے کو پایا۔ اس نے اپنے آپ کو پہچانا۔ لہٰذا جس نے اپنے آپ کو پہچانا اُس نے خدا کو پہچانا اور جس نے خدا کو پہچانا بس اُس نے کُنْتُ کَنْزاً مَخْفِیًا کے صحیح معنے سمجھے۔

نمبر۳: رموز سوم

حقیقت کے بیان میں حقیقت کے لغوی معنی حق ہونے کے ہیں اور حق کی طرف اضافت کرنے کے ہیں۔

نمبر۴: رموز چہارم:

معرفت۔ اسم ظرف ہے اور اس کے معنی پہچاننے کے ہیں کیسی پہچان یعنی ہر شے سے ذات مطلق کو پہچاننا اور اسی ذات میں ظہور کونین کو جاننا۔ اس کو



معرفت کہتے ہیں۔

نمبر۵: رموز پنجم۔

عشق۔ اس دنیا میں صرف تین ہی چیزیں ہیں ان کے علاوہ سب ناچیز ہیں۔ یعنی عشق عاشق اور معشوق۔ یہی ظہور ہے، ظاہر مخلوق۔ باطن خالق پس خالق و مخلوق دونوں ایک ذات ہیں۔ چنانچہ احد کے (ا) سے عشق مراد ہے۔ (ح) سے عاشق اور (د) سے معشوق۔ (ا) (ح) (د) کے مجموعہ کا نام احد ہے یعنی ایک ہوا۔ لہٰذا عشق۔ عاشق۔ معشوق یہ ہر سہ ایک ذات ہوئے۔ عشق کے تین حروف ہیں۔ (ع) سے عقل و علم کی نفی مراد ہے۔ (ش) سے شکوک و شبہات کی نفی مراد ہے اور (ق) سے نتیجہ قرب الٰہی مراد ہے۔ آخر عشق ہی محبوب رہا۔ یعنی موج یعنی عشق ہی عشق ہے اور کچھ نہیں۔ دراصل اب ذات نے اپنے چہرے کے جمال کی تجلیاں مظاہر میں دیکھنی چاہیں۔ ان کا بغیر آئینہ کے نظر آنا دشوار تھا۔ لہٰذا عالم اور آدم کو اپنا آئینہ بنایا۔ اور اس طرح صفت عاشق اور معشوق کا ظہور ہوا۔ عشق کیا ہے عاشق کون ہے۔ معشوق کسے کہتے ہیں۔ سنو عاشق سے مراد ذات محض ہے۔ عشق سے اعیانِ ثابتہ کا وجود اور معشوق سے وجودِ اضافی ہے۔

اب سلطانِ عشق نے چاہا کہ اپنے چہرہ کے جمال سے پردہ اُٹھائے اپنے

تمام صفات ظاہر فرمائے اور اپنے ساتھ آپ ہی عشق بازی کرے نہ کسی غیر کے۔ جس کے بعد نورِ ذات میں سے نصف میں جوش آیا۔ اور کثیف ہو کر آگ بن گیا۔ جب آتش میں کثافت پیدا ہوئی تو وہ پانی بن گئی۔ جب پانی میں کثافت پیدا ہوئی تو وہ ایک غلیظ کف پیا ہو گیا جس سے خاک ظاہر ہوئی اور خاک سے مظاہر پیدا ہوئے اور بقیہ نصف نور مظاہر کی ذات میں داخل ہو گیا۔

نمبر ۶: رموز ششم

حضرت کلیم اللہ جہان آبادی سواء السبیل میں ارشاد فرماتے ہیں کہ مخاطب اور مکلف ارواح ہیں نا کہ جسم۔ کیونکہ جب موت آتی ہے اجسام ہیچ ہو جاتے ہیں اجسام آلاتِ ترقی ہیں متصرف روح ہی ہے جسم متصرف فیہ ہے پس انسان وہ شے ہے جو لفظ میں سے اشارہ کرتا ہے۔ جب روح بدن کے متعلق ہوتی ہے تو یہی حیات ہے اور جب بدن سے سلب ہو جاتی ہے تو اسی کو ممات کہتے ہیں اور جو بزرگی معتبر ہے وہ روح کی بزرگی ہے اور صفات بھی اسی کی ہیں۔ روح لطیف ہے اور جسم کثیف ہے جن لوگوں کے اندر لطافت و کثافت میں سے کثافت غالب آتی ہے وہ ارزل اور احقر ہیں اور جن میں لطافت غالب آتی ہے وہ اشرف و اعلیٰ کا لقب پاتے ہیں اور جو اوسط درجے کے لوگ



اب وہ مجاہدات سے ترقی پا کر اشرف ہو سکتے ہیں کیونکہ ان کی ذات میں [illegible] پائی جاتی ہے۔ مجاہدہ اللہ کی طرف توجہ کرنے کو کہتے ہیں پھر اس کے در پر ہمیشہ حاضری رہتی ہے۔ یہ کام قلب کا ہے نفس کا نہیں ہے کیونکہ نفس کا قیام صرف جسمانی توجہ ہے اور قلب دو طرح سے ہدایت پاتا ہے یعنی بآیاتِ الانفسیہ و آفاقیہ اور وہ ازلی ابدی واحد ہے۔ وجود اس کا بالذات ہے وجود میں وہ غیر کا محتاج نہیں اور یہ بات ظاہر ہے کہ ایسی ذات جو صفاتِ مذکورہ سے متصف ہو وجود ہی میں متحقق ہوگی۔ پس جزاء و سزاء کی مکلف روح ہوگی نہ کہ جسم۔

نمبر ۷ رموز ہفتم: جو شخص اللہ سے جدائی سمجھتا ہے وہ علم حق سے محروم ہے اور جو کوئی جدائی سے محروم نہیں اس کے بھید سے محروم ہے۔

نمبر ۸ رموز ہشتم: خدا غیر نہیں ہے اور جو اسے غیر سمجھتا ہے وہ مشرک ہے۔

نمبر ۹ رموز نہم: جو کوئی سر رکھتا ہے سرّ توحید سے محروم ہے۔

نمبر ۱۰ رموز دہم: جو کہ محجوب ہے خدا سے دور ہے اور جو کہ محجوب نہیں ہے سرِ وصل سے دور ہے۔

نمبر ۱۱ رموز یازدھم: جو کہ بے خدا ہے غافل ہے اور جو خدا بنتا ہے جاہل ہے۔

نمبر۱۲: رموز دواز دہم: جو کہ اثبات پر ثابت ہے کافر ہے اور جب تک اثبات نہ کرے ایمان کی لذت سے محروم ہے۔

نمبر۱۳: رموز سیز دھم: ہوت (احدیث) ھاھوت (وحدت) لاہوت (واحدیت) جبروت (عالم ارواح) ملکوت (عالم مثال) ناسوت (عالم شہادت) یہ ہیں مراتب ستہ اور محققین صوفیاء کا ارشاد ہے کہ ذاتِ مطلق کو ہوت کے لفظ سے تعبیر کرتے ہیں جو معدوم الاشارات ہے۔

ھاھوت ذات بحت کو ھاھوت کہتے ہیں جو مرتبہ شہود اجمالی کی طرف اشارہ ہوسکتا ہے۔ اس مقام پر نہ اپنی خبر رہتی ہے نہ خبر کی حس باقی رہتی ہے نہ ہمہ کا نشان نظر آتا ہے نہ اوست کی ضرورت۔ اس کی حقیقت جاننے کو نہ لفظ کام دیتا ہے نہ کوئی فہم۔

لاہوت کے معنی یعنی نہیں ہے وہ سوائے تیرے اس مقام کی سیر مذکورہ ہر دو مقام کے تحت ہے۔ لہٰذا اس طرح شروع ہونی چاہیے۔ جسم الانسان و نفسه و قلبه و روحه و سمعه و بصره و یده و رجله و کل ذالک اظهرت له بنفس لا هو الا انا و لا انا غیره یعنی انسان کا جسم۔ اس کا دل۔ اس کی روح۔ اس کے کان اس کی آنکھ اس کے ہاتھ اور پاؤں اس کی ہر شے ظاہر کی میں نے



اس کے واسطے اپنی ذات کے ساتھ اسے کسی نے پیدا نہیں کیا۔ مگر میں نے میں اس کا غیر نہیں اور نہ وہ میرا غیر ہے۔ (حدیث قدسی) پس اسی مقام پر پہنچ کر ذکر قرب کی صحیح لذت پیدا ہوتی ہے۔ یعنی انی انا للّٰه لا اله الله الا انا (ترجمہ) تحقیق میں ہی اللہ ہوں نہیں کوئی معبود بجز میرے۔ اس مقام پر اپنی حقیقت اور تعین کا صرف حس باقی رہتا ہے۔ ورنہ ذاتِ الوہیت کے سوا کچھ بھی باقی نہیں رہتا۔

جبروت یعنی مشاہدہ ذات اس مقام پر فرماتے ہیں۔ مَا رَایت شیئا الاّ رَایتُ اللّٰهِ فِیْهِ (ترجمہ) نہیں دیکھا میں کسی شے کو لیکن دیکھا اللہ کو اس میں۔

یہ درجہ ملکوت کا باطن ہے اس مرتبہ میں وجود کی پوری شناخت ہوتی ہے اور ناسوت و ملکوت کے درجے اس عرفان کے تحت ہیں۔

ملکوت یعنی پاک و صاف ہونا۔ ماسوی اللہ سے اس مقام کا ذکر ھُو ھُو لاھو الاّ ھُوَ ہے۔ یہ عالمِ ناسوت کے قریب و متصل ہے۔ اس مرتبہ میں انسان اپنی حمد و ذکر کا بطون مشاہدہ کرتا ہے اور یہ ملکوت ناسوت کا باطن ہے۔

ناسوت۔ عالم اجسام کو ناسوت کہتے ہیں۔ جو کچھ موجود ہے اور نظر کو

محسوس ہوسکتا ہے اور اس عالم ظاہر کی زبان و اصطلاح میں جو کچھ کہا جائے اسے ناسوت کہتے ہیں۔

نہ جاننے کو ناسوت۔ جاننے کو ملکوت۔ دیکھنے کو جبروت کہتے ہیں۔ نہ ہونے کو ھاھوت۔ نہ ہونے کا خیال گم ہو جانے کو ہوت یا ہویت کہتے ہیں۔ اور سنئے لاہوت میں کچھ نہ ہونا جبروت میں دیکھنا ملکوت میں سننا اور ناسوت میں عالم محسوسات کا نظر آنا۔ پھر سنئے اور سمجھئے ناسوت خواب کی مانند ہے۔ ملکوت بیداری کی مانند ہے۔ جبروت مشاہدہ ذات اور اس کے پہچاننے کو کہتے ہیں۔ لاہوت میں خود ذات ہو جاتا ہے اور ھاھوت میں اپنے آپ اور یار دونوں سے مستغنی ہو جاتا ہے۔

نمبر۱۴: رموز چہاردم۔ جو اپنے آپ کو خدا جانے کافر ہے اور جب تک آپ کو خدا نہ جانے گا کفر کی حد سے باہر نہ ہوگا۔

نمبر۱۵: رموز پانزدھم۔ جو راہ سے گمراہ ہے ہرگز مقام پر نہیں پہنچتا اور جب تک گمراہ نہ ہو رستہ شناس اور مقام پر نہیں پہنچتا۔

نمبر۱۶: رموز شانزدھم۔ جو کہ حضور جانے مطلق دور ہے اور جب تک دور نہ ہو حضور نہ ہو۔

نمبر۱۷: رموز ہفتدہم۔ جو خدا تعالیٰ کو اپنے اندر جانے مشرک ہے اور اگر باہر



[illegible] مراد ہے۔

نمبر۱۸: رموز ہشتدہم۔ جو کسی سے مراد رکھے نامراد ہے اور جب تک نامراد نہ ہو [illegible] ہو۔

نمبر۱۹: رموز نوزدہم۔ جو آپ میں سے گیا کفر کیا اور جو آپ میں آیا مشرک کہلایا۔

نمبر۲۰: رموز بستم۔ جب تک بینا بنا میں نابینا تھا اور جب نابینا ہوا تو بینا ہوا۔

نمبر۲۱: رموز بست ویکم۔ جو شخص انا الحق کی خانقاہ میں بیٹھا اس کے لیے [illegible] نامرادی سنت ہے۔

نمبر۲۲: رموز بست و دوم شرک کی تین اقسام ہیں شرک جلی۔ شرک خفی۔ شرک اخفی۔ لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ شرکِ جلی ہے۔ اِلاَّ شرک خفی ہے اور اللہ شرکِ اخفی ہے۔ جلی شرک ناسوتی ہے خفی شرک ملکوتی ہے۔ اخفی شرک جبروتی ہے۔ [illegible] حقیقی تو لاہوت میں ہوتا ہے۔

نمبر۲۳: رموز بست وسوم۔ حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا من عرف اللہ لا یقول اللہ (ترجمہ) جو اللہ کو پہچان جاتا ہے وہ منہ سے اللہ نہیں کہتا۔

(بقول) مالا جپوں نہ کر جپوں مکھ سے کہوں نہ رام

رام ہمارا ہم کو جپے ہم کریں بسرام

نمبر۲۴: رموز بست و چہارم۔ قرآن شریف میں ارشادِ ربانی ہے قل الروح من امر ربی (ترجمہ) فرمادیجئے یہ روح تو میرے اللہ کا حکم ہے۔ مفسرین نے اس آیت کریمہ کا شان نزول یہ لکھا ہے کہ آنحضرت ﷺ کے روحانیت کے آفتاب کو جب اہل یہود نے نصف النہار پر دیکھا تو باہم مشورہ کر کے یہ رائے قائم کی کہ محمد ﷺ کو یقیناً روحانیت کا کوئی خاص علم حاصل ہے اور یہ امر مسلمہ ہے کہ آپ صادق ہیں کسی شخص نے اس وقت تک آپ ﷺ کی زبان مبارک سے کوئی جھوٹا لفظ نہیں سنا۔ لہٰذا ایک شخص جائے اور آپ ﷺ سے دریافت کرے کہ روح کیا ہے تو یقیناً کبھی جھوٹ نہ بولیں گے۔ لہٰذا اس کافر نے آنحضرت ﷺ سے یہ سوال کیا کہ روح کیا ہے۔ پس جواب دینے سے قبل یہ آیتِ کریمہ نازل ہوئی یعنی اس کافر سے کہہ دو کہ روح خدا کا حکم ہے۔ کفار سے علم روح کا پردہ رکھا گیا ہے کیونکہ ان کی روحانیت جسمانی کثافت اور کفر کی ظلمت سے حد سے زیادہ دبی ہوئی تھی۔ مگر آنحضرت ﷺ اپنے صحابہ کو یہ تعلیم فرماتے تھے۔ اَلرُّوحُ ھُوَ اللّٰہُ یعنی روح اللہ ہے اور حضراتِ صوفیاء وفقراء کے ہاں روح قلب نفس متفق علیہ اسم ذات مانے جاتے ہیں۔

نمبر۲۵۔ رموز بست و پنجم۔ شریعت حقیقت کا آستان ہے بے شریعت کے



طریقت تک پہنچنا بہتان ہے۔ شریعت کے لیے استاد چاہیے حقیقت کے لیے اور طریقت کے لیے پانی چاہیے۔ طفل کے لیے شیر مگر یار اہل ہے تو کام سہل ہے۔

نمبر۲۶: رموز بست و ششم اگر بقا چاہتے ہو فنا میں ہے۔

نمبر۲۷: رموز بست و ہفتم۔ اسرار معرفت فاش کرنا دیوانگی ہے۔

نمبر۲۸: رموز بست و ہشتم۔ نا اُمیدی کفر ہے۔

نمبر۲۹: رموز بست و نہم پیش (آگے) چلنا جاہ طلبی ہے۔ پیچھے چلنا ابوالعجمی ہے اور برابر چلنا بے ادبی ہے۔

نمبر۳۰: رموز سی ام۔ اپنے آپ سے مشغول ہونا سردی ہے اور ازخود رفتن مردی ہے۔

نمبر۳۱: رموز سی و یکم تمام آفتوں کی کنجی زبان ہے۔

نمبر۳۲: رموز سی دوم توبہ تمام گناہوں کی دوا ہے۔

نمبر۳۳: روز سی وسوم۔ جوئندہ گوائندہ ہے اور پائندہ خاموش۔ خاموش خود فراموش ہے۔ خود فراموش دوست سے باہوش ہے اور دوست سے بے ہوش ہر ایک سے باہوش ہے۔

نمبر۳۴: روزم سی چہارم۔ ایسے دکھائی دو جیسے ہو اور ایسے رہو جیسے دکھائی دیتے

ہو۔

نمبر۳۵: رموز سی و پنجم معرفت حق ایک دریاء بے کرانہ ہے اور جانِ آدمی اس کا خزانہ ہے اس جگہ نہ شناخت ہے نہ عرش ہے۔ نہ کرسی ہے سب کچھ تو بتا دیا اب کیا پوچھتا ہے۔

نمبر۳۶: رموز سی و ششم عشق مردم خوار ہے اور بے عشق آدمی خوار ہے۔ عشق نہ نام رکھتا ہے نہ ننگ نہ صلح چاہتا ہے نہ جنگ۔

نمبر۳۷: رموز سی و ہفتم: بہشت عارفوں کے نزدیک خوار ہے۔ بندہ حق کے لیے بہشت بے کار ہے اگر دستِ عارف حور عین کو چھو جائے تو اس کی معرفت کی طہارت ٹوٹ جاتی ہے۔

نمبر۳۸: رموز سی و ہشتم۔ زاہد بہشت کا مزدور ہے لیکن جمال تو صرف اسی کا جمال ہے باقی سب ہیچ ہے۔ مزدور بہشت پر نازاں ہے اور عارف دوست پر نازاں ہے۔ میں صوفی کا کیا حال کہوں صوفی تو عین آں ہے۔ مزدور بہشت پر مغرور ہے اور صوفی در مشاہدہ نور ہے۔

نمبر۳۶: رموز سی و نہم۔ از خود رفتن اور بے خود شدن ہی مردانگی ہے باقی سب دیوانگی ہے اگر ہوا پر اُڑا مکھی ہے اگر پانی پر چلا تنکا ہے۔ دل کو قابو کرتا کہ مرد بنے۔



نمبر۴۰: رموز چہلم۔ اصل محبت دل ہے اور باقی آب و گل ہے۔ مبتدی کی گفتار زبان سے ہے منتہی کی نہ گفتار ہے نہ بیان۔

نمبر۴۱: رموز چہل و یکم۔ ایک شراب کا مست ہے اور ایک ساقی کا مست ہے ایک فانی ہے اور ایک باقی ہے۔

## کیفیت توحید

توحید کا لفظ کچھ ایسا عام ہے کہ عوام کا تکیہ کلام ہے اور یہی مسئلہ کچھ ایسا دقیق اور مشکل ہے جس کی تحقیق میں خواص کی عقل حیران ہے۔

توحید کے لفظی معنی شئے واحد ہونے پر حکم کرنے کے ہیں اور شے واحد ہونے کا علم بھی توحید کہا جا سکتا ہے۔

حضراتِ صوفیہ کرام نے اس لفظ توحید کی طرح طرح سے وضاحت اور تقسیم کی ہے۔ فرماتے ہیں کہ ذاتِ مطلق نے واحدیت اور موجودیت کے باعث وجود نام پایا ہے' ، عالمیت و معلومات کی قید میں مقید ہو کر علیم کہلاتی ہے۔ ظاہریت اور مظہریت کے قید کے باعث نور ہوئی اور شاہدیت اور مشہودیت میں مقید ہو کر مشہود کہلائی۔ ایک عارف اسی مقام پر متحیر ہو کر کہتا ہے۔

ایک کہوں تو ہے نہیں دو جا کہوں تو کار
جیسا تھا ویسا رہا کہت کبیر بچار

پس ذات صرف لاتعین ہے۔ جو تمام مظاہر میں ظاہر ہے اور شیونات کے نام سے تعبیر کی جاتی ہے۔ لہٰذا اس مرتبہ میں ذات کو وجود مطلق کہتے ہیں جو شش جہت کی قید سے باہر ہے۔



توحید کی مثال ایسی ہے جیسے تخم بویا گیا۔ یعنی لاہوت اس سے درخت پیدا ہوا یعنی جبروت اس سے شاخیں پتے پھول اور پھل پیدا ہوئے۔ [illegible] طور پر سمجھ لو کہ تخم سے مراد لاہوت ہے۔ درخت شاخوں پتوں سے مراد جبروت ہے۔ پھولوں سے مراد مقام ملکوت ہے اور پھل سے مراد مقام [illegible] ہے۔

اور جیسا کہ تخم اول تھا اسی جنس اور اسی شکل وصورت کے پھل پیدا [illegible] ایک گیہوں بویا گیا اس سے درخت پیدا ہوئے۔ اس میں بالیں [illegible] ہر بال میں بہت سے گیہوں پھلے اور یہ گیہوں اسی گیہوں کی شکل و [illegible] اور رنگ کے پیدا ہوئے جس شکل وصورت کا پہلا تخم بویا گیا تھا۔

آئینہ خانہ میں یکتائی کا دعویٰ نہ رہا
نظر آنے لگے لاکھوں تیری صورت والے

پس اس نے خود بخود ظہور کیا اور اپنے آپ کو ظاہر کیا۔ یہی وہ موقع ہے جہاں واللہ علی کل شیء محیط کا جلوہ نظر آتا ہے۔ اور انی انا اللہ لا الہ الا انا [illegible] ہو جاتا ہے۔ پس جب تخم کی ماہیت معلوم ہو چکی تو یہی توحید [illegible]

اور [illegible] سید الشہدا حضرت امام حسین علیہ السلام بھی مرآت العارفین میں

ارشاد فرماتے ہیں کہ (ترجمہ) کل اشیاء ذاتِ مقدس میں اسی طرح درج تھیں جس طرح تخم میں درخت مندرج رہتا ہے۔

اس موقع پر نہ ازل ہے نہ ابد ہے نہ عبد ہے نہ رب۔

اور مقصد یہ ہے کہ جمیع صفاتِ نزول سے عروج کی طرف پھریں اور اپنے اصلی مقام پر پہنچیں جیسا کہ الآن کما کان مشہور ہے۔

پس ظاہر ہے کہ مجاہدہ وریاضت ومشقت سے ناسوت کے مقام سے ملکوت کے مقام میں پہنچے جو تزکیہ نفس کہلاتا ہے جیسے کہ غسل نماز روزہ اوراس کے مانند عمل ہے اور باطنی عبادات سے مقام ملکوت سے جبروت میں پہنچتے ہیں جس سے مذموم صفات ختم اور محمود صفات پیدا ہو کر تصفیہ دل ہوتا ہے اور صفاتِ مذمومہ سوائی ذکر کے کسی طرح دل سے ختم نہیں ہوسکتیں۔

علی ہذا ماسوی اللہ کے یعنی مال و جاہ بیوی بچوں کی محبت وغیرہ کی رو گردانی کرنے سے تجلیہ روح کا عبادت سے حاصل ہوتا ہے۔ عارف کے لیے اظہار کرامت ندامت ہے اور حجاب عظیم ہے۔ جب تک اپنی روح کو سب چیزوں کی محبت سے پاک نہ کرو گے اس وقت تک ہرگز خدا تعالیٰ تک نہیں پہنچ سکتے۔ جیسے کہ قرآن شریف پارہ چہارم کی اول آیت ہے کہ اللہ راہ میں اپنی سب سے پیاری چیز خرچ کرو تب ہی اس کی رضا مندی حاصل ہو



گی۔

پس جب تجلیہ روح حاصل ہو جائے گا۔ تب تجلیات حق سے مستفید ہو گا۔ حضرت سلطان العارفین بایزید بسطامی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ بارہ سال تک میں نے لوہار کا کام کیا ہے اور بارہ سال تک آئینہ درست کیا ہے اور بارہ سال تک اسے صیقل کیا ہے۔ پھر اس کے بعد میں نے اپنے چہرہ کا جمال دیکھا۔ اخفی کے ذریعے لاہوت میں پہنچا۔ یہاں میں نے قُلْ کُلٌّ مِنْ عِنْدِ اللّٰہِ یعنی کہہ دو سب کچھ اللہ ہی کی طرف سے ہے۔ کو کامل اور پھر دیکھا اور حکایتِ رجوع کی ہدایت بھی معلوم کی اور بَدَاءَ مِنْهُ وَيَعُوْدُ اِلَيْهِ کے معنی بھی مجھے یہیں معلوم ہوئے یعنی اسی سے شروع ہوا اور اس کی طرف لوٹ گیا۔ اس مقام پر دوئی جاتی رہی جب دوئی جاتی رہی تو بندگی و خدائی بھی جاتی رہی اور جب بندگی و خدائی جاتی رہی آزادی حاصل ہوگی۔ آزاد خدا ہو گیا۔

جب دوئی جاتی رہی تو وحدت باقی رہی جب تک بندہ اور خدا اور بندگی و خدائی رہے گی ہرگز وحدت حاصل نہ ہوگی۔ البتہ جب بندہ اپنی بندگی سے نکل جاتا ہے تو خدائی پیدا ہو جاتی ہے اور خدائی کی بھی نفی کر دیتا ہے تو وحدت مسلم ہو جاتی ہے اور احدیت کے مقام پر پہنچ کر احد ہو جاتا ہی۔ عارف کے لیے ضرور

ہے کہ واحد ہی رہے بلکہ احد ہو رہے۔ جو اپنے آپ کو خدا نہ سمجھے مشرک ہے کیونکہ خدا کے وجود کا بھی قائل ہے اور اپنے وجود کا بھی قائل ہے۔ لہٰذا اسی کو شرکِ عظیم کہتے ہیں پس ایسا عقیدہ رکھنے والا مشرک نہ کہ موحد۔

عشق۔ معشوق اور عاشق ہر سہ مقام میں ایک ہیں۔

کے بود ما را از ما جدا ماندہ

من و تو رفتہ و خدا ماندہ

کام سے بیکار۔ مراد سے نامراد۔ اُمید سے نا اُمید۔ خود سے بے خود۔ ان حالات پر درویشی موقوف ہے اور ان دو باتوں کے عمل سے درویش ہو سکتا ہے۔ نمبر ۱ توکل۔ نمبر ۲ تسلیم۔

توحید کی دو اقسام ہیں علمی اور عملی۔ علمی توحید تو عام ہے جیسے کہ لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ ﷺ کہنا۔ اور عملی توحید خاص ہے وہ ایسی نہیں ہے جس کا ہر شخص ادراک کر سکے اس کا ادراک وہی کر سکتا ہے جو اپنی خودی سے گزر گیا ہو یا اپنے آپ میں پیوست ہو گیا ہو۔ حتیٰ کہ اس کے حرکات و سکنات بھی اختیاری نہ رہے ہوں۔ یعنی اپنی خودی سے کامل طور پر نکل گیا ہو۔ اگر ایک ذرہ بھی اس کی ہستی باقی ہو گی تو بھی لاکھوں شرک اس کے ذمہ عائد ہوں گے۔



اگر طالب کو توحید حاصل ہو جاتی ہے تو وہ کچھ نہیں بول سکتا اور نہ کچھ سوال کر سکتا ہے کیونکہ توحید میں خود واحد ہے دوئی کی گنجائش ہی نہیں ہے۔ سوال و جواب میں لاکھوں وجود پیدا ہوتے ہیں۔ سائل مشرک۔ مجیب ملحد۔ دانندہ کافر۔ انجان مبتدی و جاہل ہے۔ پھر بھلا توحید میں کیونکر گفت و شنید ہو سکتی ہے۔ اس محل میں گفت و شنید کرنے والا خود توحید کی تردید کرتا ہے۔ صرف اس قدر سمجھنا چاہیے کہ جب سلطانِ عشق نے چاہا کہ اپنے چہرہ کے جمال سے پردہ اٹھائے اور اپنی تمامی صفات ظاہر کرے اور اپنے ساتھ آپ عشق کرے نہ کسی غیر کے ساتھ پس اس ذات نے صفات کو پیدا کر کے مختلف اسماء میں ظہور فرمایا اور اسی طرح اپنے چہرے کے جمال کی تجلیات ظاہر میں دیکھنا چاہیے جو بغیر آئینہ کے نہیں دکھائی دے سکتی تھیں۔ پس آدم اور عالم کو اپنا آئینہ بنایا۔

آپ اپنے دیکھنے واسطے

ہم کو آئینہ بنایا یار نے

## ﴿الف وبائے فقراء﴾

### ﴿الف﴾

الف احمد میں چھپا تھا جبکہ شوق سے نکلا باہر
حرف حرف میں کثرت گر ہے آپ ہوا تب ظاہر

الف ذاتی پیدا ہوا اپنے دیکھنے کو اور لذتوں کے واسطے جب الف ذاتی سے آفتاب حقیقت کا چمکا تب الف ذاتی کے سایہ سے الف صفاتی پیدا ہوا اور الف احمدی کو الف ذاتی کہتے ہیں کس واسطے کہ آپ ﷺ بادشاہ ہوئے۔ حقیقت میں بادشاہت قائم اسی ذات پاک سے ہے اب پیر وفقیر اور جس کو شوق وذوق ہو معلوم کرے۔

الف احد میں مخفی تھا سو باہر شوقوں آیا
حرف حرف میں روپ بدل کر میم کا گھنگھٹ پایا

حدیث قدسی: كُنتُ كَنزاً مَّخفِيًّا فَاَحبَبتُ اَن اُعرِفَ فخلقتُ الخلقَ۔

حدیث۔ اَنَا اَحمَدُ بِلاَ مِيم اَنَا عَرَبٌ بِلاَ عَينٍ اَنَا فَوقَ العَرشِ وَفِي السَّمَآءِ اَحمَدُ فِي الاَرضِ مُحَمَّدُ وَفِي التحت الثرىٰ مَحمُودُ۔



### ﴿باء﴾

[illegible] دوئی سب دور کرو تم رشتہ حق سے باندھو
[illegible] ہو تم رب سے مل۔ پھر عیش وخوشی سے نا ندو۔
[illegible] رشتہ روز ازل سوں عشق ومحبت گل میں
ان کو حق کا پریم پیارا عاشق ہوتے پل میں

حدیث: لا تتحرَّكَ ذرَّةٌ اِلّا بِاذنِ اللّٰهِ

حدیث: وَ السَّعِيدُ فِي بَطنِ اُمِّهٖ وَالشَّقِيّ فِي بطنِ اُمِّهٖ۔

آیت: خَتَمَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوبِهِم وَعَلٰى سَمعِهِم وَعَلٰى اَبصَارِهِم غِشَاوَةٌ۔

قول: [illegible] القَلَمُ بِمَا هُوَ كَائِنٌ

### ﴿تا﴾

[illegible] اللہ کی تم راہ چلو جب ہوں گے حق کے پیارے
[illegible] دور کرو تم اس نفس کمین سے سارے

حدیث: وَ اَبَى النَّفسَ عَنِ الهَوٰى

حدیث: فِي سَبِيلِ اللّٰهِ اَمَانٌ۔

ت تعلیم جن کو اپنی دیتا ان کا شوق بدھارا

من عرف کر حق کو پاوے عارف عاشق سارا۔

آیت۔یَهْدِیْ مَنْ یَّشَآءُ وَیُضِلُّ مَنْ یَّشَآءُ

حدیث: مَنْ عَرَفَ نَفْسَهٗ فَقَدْ عَرَفَ رَبَّهٗ۔

قول:مَنْ عَرَفَ نَفْسَهٗ بِالْعِجزِ وَالْفَنَاءِ فَقَدْ عَرَفَ رَبَّهٗ بِالْقُدْرَةِ وَالْبَقَاءِ۔

## ثاء

ث ثابت ہو کر رہنا ہر دم بندہ حق کے قائم

ث ثناء کرو تم شوق دلی سے یہی امر ہے دائم

حدیث: اَلدُّنْیَا سِجْنُ الْمُومِنُ

حدیث: یصَلُّوْنَ فِیْ قُلُوْبِهِمْ دَائِمُوْنَ۔

ث ثانی اس کا کوئی نہیں ہے ایک وہی ہے رزاق

رحم کرم ہے سب پر اس کا دو جگ کا ہے خلاق

آیت: لَیْسَ کَمِثْلِهٖ شَیْءٌ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ○

## جیم

ج۔ جہالت فانی دھو کر تم خودی کو ساری توڑو



ج۔ جمال جب حق کا دیکھو یہی ہے بے شک جانو

حدیث: کُلُّ جَمِیْلٍ مِنْ جَمَالِ اللّٰهِ۔

ج جان جمال تو یہ سب اس کا جو کچھ تجھ کو دیکھتا

اول آخر ظاہر باطن کیا خالی کیا بستا

هُوَ الْاَوَّلُ هُوَ الْاٰخِرُ هُوَ الظَّاهِرُ هُوَ الْبَاطِنُ۔ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم یہ تمام واحدنیت ہے۔

## حاء

ح حق میں تم کیونکر جانا صادق محکم دل کو

ح [illegible] سب کی پانا یہی ہے لازم تم کو

حدیث: اَللّٰهُمَّ اَرِنَا الْاَشْیَاءَ کَمَا هِیَ۔

ح حق کو سمجھو جو کچھ دیکھو مطلق اس کو کہتے ہیں

واصل حق سے قایم دایم گھل مل کر یوں رہتے ہیں۔

آیت: وهو علی کل شئی محیط

حدیث: لِیْ مَعَ اللّٰهِ وَقْتٌ لَا یَسَعُ فِیْهِ مَلَکٌ مُقَرَّبٌ وَلَا نَبِیٌّ مُرْسَلٌ۔

## ﴿خاء﴾

خ خرابی دور کرو تم نفس لعین کی اول

خ خیر میں رہنا مدام حق سے یہی شغل ہے افضل

حدیث: حُبُّ الدُّنْيَا رَاسِ كُلِّ خَطِيئَةٍ

آیت: وَاذْكُرُوا اللهَ ذِكْراً كَثِيْراً۔

خ۔ خیر خبریوں ان سے پانا جن کو پیر کیا ہے

پنج گج کے در خزانہ جن کے ہاتھ دیا ہے

حدیث: مَنْ لَا شَيْخَ لَهُ شَيْخُهُ شَيْطَانٌ۔

نکتہ: پنج گج سے مراد ذکرِ حق ہے۔

## ﴿دال﴾

د دین کو اپنے ثبوت کر کے رہو اسی پر ثابت

د دل میں پھر رکھ الفت اس کی قدم رکھنا ثابت

آیت: توبو الی الله توبة نصوحا۔

آیت: وَثَبِّتْ اَقْدَامَنَا وَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ۔

د دیکھ دلیل جو حق نے تجھ پر قائم حجت بھیجا۔



پال اندھا سو واں اندھا رویت تحفہ لیجا۔

آیت: مَنْ كَانَ فِيْ هٰذِهٖ اَعْمٰى فَهُوَ فِي الْاٰخِرَةِ اَعْمٰى وَ اَضَلُّ سَبِيْلاً۔

آیت: اَفَمَنْ يَمْشِيْ مُكِبًّا عَلٰى وَجْهِهٖ اَهْدٰى اَمَّنْ يَمْشِيْ سَوِيًّا عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ۔

قول۔ جا کو درشن اِت ہے وا کو درش اُت

جا کو درشن اِت ناہیں وا کو اِت نہ اُت

## ﴿ذال﴾

ذ ذکر تم نفس کا چھوڑو خدا واسطے یارو

ذ ذکر کو اٹھ کے دوڑو خودی فکر سے مارو

آیت: وَاذْكُرْ رَبَّكَ اِذَا نَسِيْتَ

ذ ذکر کرنا ہر یکدم پر ذکر فکر میں رہنا

شاید مشہود ل کر رہتے واصل انکو کہنا

آیت: الا بذکر اللهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ۔

## ﴿راء﴾

ر راحت کو دفع کرو تم نت رضا میں جینا بے شک

رر حمت پا نامدام حق سے رحم میں رہنا بے شک

آیت: اُرجِعِی اِلیٰ رَبِّکَ رَاضِیَةً مَّرضِیَّه

آیت: لَا تَقنَطُوا مِن رَّحمَةِ اللّٰه

رراضی رہنا حق اپنے پر صابر ہو کر شاکر

خیر شر سب اس سے جانو نہیں تو ہوتا کافر

حدیث قدسی: یَآ ابنَ آدَمَ اَنفَاسُکَ کَاَنبِیَآءِ فَکُلِّ نَفسٍ یَخرُجُ بِغَیرِ ذِکرِیْ فَقَدلَتَ اَلفَ نَبِیِّ المُرسَلِ وَهَدَمَ الکَعبَةَ سَبعِینَ مَرَّةً۔

## زاء

ززبردست جوری نفس عدو ہے دشمن

ززینت پاکر اس کو مارو ہوکے تب امن

قولہ تعالیٰ۔ اَعدیٰ عُدُوَّکَ نَفسِکَ الَّتِی بَینَ جَنبَیکَ

حدیث: قَتلَ المُوزِیْ قَبلَ الاِیذاءِ۔

ززینت تیری بندگی طاعت حسب شرع محمد

فرض کیا ہے حق نے تجھ پر بولے آپ مُمَجِّد۔



[illegible] و قدرِ خَیرِہٖ وَشَرِّہٖ مِنَ اللّٰهِ تَعَالیٰ

## سین

س [illegible] سے روشن کرنا کالک دھو کر ساری

س سعادت سعید ہو کر کرنا حق سے یاری

[illegible] صَیقَلُ القَلبِ ذِکرُ اللّٰهِ۔

س سلوک کی راہ دکھاتے ہیں جوان کو کہتے ہیں فقیر

چاروں منزل طے کراتے ہیں جوان کو کہتے ہیں فقیر

آیت: وَمَا یَعلَمُ تَاوِیلَه' اِلَّا اللّٰه وَالرَّاسِخُونَ فِی العلم۔

## شین

ش شکر کرنا تے او پر شاکر ہر دم ہونا

ش شہید ہو راہ حق پر شاہد ہو کر رہنا

آیت: وَاشکُرُوا لِی وَلَا تَکفُرُونَ

آیت: شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّه' لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ۔

ش شرف شہادت چاروں تن سے بوجھے

[illegible] ہمت کی مفت نہیں سر دے سر بوجھے

حدیث: مُوتُو قبلَ اَنْ تمُوتُوا

نکتہ: خواجہ معین الدین اجمیری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ تیرے وجود چار ہیں لہٰذا تجھے بار بار شہید ہونا چاہیے۔ شہادت مبداء۔ شہادت وجداء۔ شہادت عمداء شہادت شہداء۔

## ﴿صاد﴾

ص صبوری نہ تم کرنا طلب میں گر ہو محکم

ص صحیح راہ حق کی چلنا صبح و مساء ہر دم

حدیث: اُطلُبُوا العِلمَ لَو کَانُوا بِالصّینِ۔

حدیث: اَلطّرقُ اِلی اللہِ بعَدَدِ اَنفَاسِ الخَلائِقِ۔

ص صابر رہنا جور و جفا پر تسلیم ہو کر دائم

عاشق صابران کو کہتے ہیں عہد الست پر قائم

حدیث: اَلصَّبرُ مِفتَاحُ الفَرحَت

## ﴿ضاد﴾

ض ضرر تم نفس کو دینا حکم ہے تم کو ایسا

ض ضیاء تم دل کو کرنا شمس و قمر جیسا

حدیث قدسی۔ اقتلوا انفسکم بسیوف المجاھدات



حدیث: القلب عرش اللہ

[illegible] دیتے رہنا نفس سوزی کو ہر دم

[illegible] کوشش کرنا تو کیا اس کا غم

[illegible] النّفسَ عن الھَوىٰ

## ﴿طاء﴾

ط طلب کرنا خالق کی ڈھونڈھ رہو ہر دم

[illegible] سب کی چھوڑ و رہو ہمیشہ بے غم

حدیث: طالبُ المَولیٰ مُذَکّرٌ۔

[illegible] اللہ ثُمَّ ذَرْهُمْ

ط طالب جب تو صادق ہووے تب تو مطلب پاوے۔

صادق کو راحت کہتے ہیں کاذب کھویا جاوے

حدیث: الصِّدقُ یُنجِی وَالکِذبُ یُھلِکُ۔

## ﴿ظاء﴾

ظ ظلم مت کرو کسی پر سب میں حق کو دیکھو

ظ ظہور یہ ظاہر حق ہے اس کو خوب ہی پرکھو

حدیث۔ مَارَاَیتُ شَیئًا اِلّا رَاَیتُ اللہِ فِیہِ۔

آیت: اَللّٰهُ نُورُ السَّمٰوٰتِ وَالاَرْضِ۔

ظ ظلم جفا تم اس پر کرنا جس پر آیا حد

دشمن نفس امارہ تیرا اس کو کرنا رد

حدیث: اَلنَّفْسُ عُدُوٌّ مُّبِيْنٌ۔

آیت: لَا تَعْبُدُوا الشَّيْطٰنَ۔

## ﴿عین﴾

ع عدل کرو تم ہمیشہ نفس لعین ہے نابود

ع عجائب کام کرو وہ جس میں حق ہو خوشنود

آیت: وَاِذَا قُلْتُمْ فَاعْدِلُوْا وَلَوْ كَانَ ذَا قُرْبٰى۔

حدیث: وَابْتَغُوْا بِاِذْنِ رَبِّهِمْ۔

ع۔ عین عنایت حق نے کیا تجھ پر دین نبی ﷺ کا

چاروں راہ پر چل کر جانا جو ہے امر ربی کا

حدیث: اَلشَّرِيْعَتُ كَا الاَرْضِ وَالطَّرِيْقَةُ كَالشَّجَرِ وَالْحَقِيْقَةُ كَالصدف وَالمعرفت كَالدُّرِ مَنْ اَرَادَ الدُّرَّ رَكَبَ السَّفِيْنَةِ ثُمَّ اشرع وَمن ترک هذا الترکيب لم يصل الدُّرَّ۔



## ﴿غین﴾

[illegible] اپنے اوپر غربت

[illegible] کر دو جگ میں ہو حرمت

[illegible] فقری۔

[illegible] لہ' الْمَوْلٰى فَلَه' الْكُلُّ۔

[illegible] چڑھ کر پیارے تازی

[illegible] ان کو کہتے غازی

[illegible] ثبت اَقْدَامَنَا وَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ [illegible]۔

## ﴿فاء﴾

[illegible] جگ کو اور اپنے آپ کو اس میں

[illegible] راضی ہو کر خوشی سے رہنا سب میں

[illegible] عَلَيْهَا فَانٍ۔

[illegible] اجُ الْفَقِيْرِ فِى لَيْلَةِ الْفَاقَةِ۔

[illegible] تن پر دنیا فناء میں اول

[illegible] کرتے نبی ہمارے مرسل ﷺ

حدیث:قَیۡدُ الۡمَاءِ شَدِیۡدٌ مِنۡ قَیۡدِ الۡحَدِیۡدِ۔

حدیث:اَلدُّنۡیَا سَاعَةٌ لَیۡسَ فِیۡهَا رَاحَةٌ فَجَعَلۡهَا طَاعَةً۔

## ﴿قاف﴾

ق قناعت قدم ہے اول محکم اس کو راکھو

ق قلندر بعداز ہو کر مدام حق کو جھانکو

حدیث: القناعة کنزٌ لا یفنی آبداً

آیت:فَاَیۡنَمَا تَوَلُّوۡ فَثَمَّ وَجۡهُ اللّٰهِ۔

ق قرب قناعت بڑا خزانہ جن کو حق نے دیا

دو جگ کو نہ خاطر میں لاتے جن کو مالک کیا

حدیث:اَلۡقِنَاعَة کَنۡزاً لَا یَفۡنِیۡ اَبَداً۔

## ﴿کاف﴾

ک کبرنارکھنا کسی پر گر ہو رب کے عاشق

ک کرامت عظمت یہ ہے رہنا دل سے صادق

حدیث:اَلصِّدۡقُ لَطِیۡفٌ۔

آیت:اِنَّ الشَّیۡطَانَ لِلۡاِنۡسَانِ عَدُوٌّ۔



[illegible] دیکھو چاند جو نیم کا

[illegible] اس کو دیکھو کھول گھونگھٹ میم کا

حدیث: [illegible] رَبَّکُمۡ کَمَا تَرَوۡنَ الۡقَمَرَ فِیۡ لَیۡلَةِ الۡبَدۡرِ۔

قول علی علیہ السلام۔عَرَفۡتُ رَبِّیۡ بِرَبِّیۡ رَاَیۡتُ رَبِّیۡ [illegible]۔

## ﴿لام﴾

ل لطیف یہ عالم سب ہے کہو نہ بد کوئی اس کو

ل لطافت دل میں رکھو کرو نہ رد کوئی اس کو

حدیث:تَخَلَّقُوۡ بِاَخۡلَاقِ اللّٰه۔

آیت:اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمۡرِهٖ۔

ل للہ اسی کا ہے میرا اور نہیں کوئی دوسرا

میرے اس کے درمیان کہتے عشق مشاط تیسرا۔

حدیث:اَلۡعِشۡقُ حِجَابٌ بَیۡنَ الۡعَاشِقِ وَالۡمَعۡشُوۡقِ۔

نکتہ: حضرت گیسو دراز رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اس عالم یعنی عالم عشق کو [illegible] تے ہیں یعنی عاشق۔عشق:معشوق مثلاً دریا۔موج۔کف۔درحقیقت

یہ تینوں دریا ہیں۔

﴿میم﴾

م منی نہ کرو کسی سے کہا خدا کا مانو

م محمد ﷺ ظاہر دیکھو اس کو خوب پہچانو

حدیث: وَجَاهِدُوْ فِیْ سَبیله حق جهاده

حدیث: انا من نور الله و کل شئی من نوری

م مرتبہ عالی درجہ وہ سو قرب مقام

لاھوت ٹھان کر کرو اصل رہیں مدام

حدیث: فنا فی الله بقابالله۔

﴿نون﴾

ن نہی نہ رکھنا دل میں امر میں رہنا راضی

ن نورانی تن من کرنا بدی کرو سب ماضی

آیت: رضی الله عنهم ورضو عنه

آیت: اللّٰه ولی الذین آمنو یخرجهم من الظلمات الی النور۔

ن نورانی نور نبی کا کل شے جس سو بار



کھو ہیں کیوں ہے نور نبی کا اس کو دیکھ بچار

حدیث: انا من نور اللّٰه و کل شئی من نوری۔

﴿واوٗ﴾

و والی جب تم ہو گے دونوں جہاں کے مالک

و ولی حق کے تم بیشک ناہر وہو گے ھالک

حدیث: طالب المولیٰ مالک

حدیث: طالب الدینا هالک

و ورد ولایت جاری چشمہ بولے شاہ ولایت

ہوا و ہوس سے دل کو دھونا تب تو پائے ہدایت

حدیث: السعی منّی والا تمام من الله۔

حدیث: مَن اراد الدنیا فله الدنیا۔ من اراد العقبیٰ فله العقبیٰ۔ من اراد المولیٰ۔ من له المولیٰ فله الکل۔

﴿ھا﴾

ھ ہے ہدایت اس سے جانو جس کو کہتے رہبر

ھ ہادی کو ایسا مانو ہزار دل سے انور

حدیث: الرفیق ثم الطریق

آیت: وَابۡتَغُوۡا اِلَيۡهِ الۡوَسِيۡلَةَ۔

ہردم ہدایت اپنی پر کیوں تقصیر سے لاتا

فعل مختاری لینا تجھ پر تو توحق کو جاتا

آیت: من یهده الله فلا مضل له ومن یضلل الله فلا هادی له۔

نکتہ: اعتراف قصور کرنا مختار فعل ہونے کی دلیل ہے۔ جو لازمی وضروری ہے۔ کیونکہ ابوالبشیر حضرت آدم علیہ السلام نے جناب باری سے عذر اور تقصیر فرمای جس سے مختار فعل ہونے کا ثبوت ملتا ہے۔ رَبَّنَا ظَلَمۡنَا اَنۡفُسَنَا الخ

## ﴿لاھم الف﴾

لا لام الف کا کہوں خلاصہ دل سے سن اے کامل

لا لام جسم سمجھ الف یہ دم ہے اس پر رہنا عامل

آیت: وَهُوَ مَعَكُمۡ اَيۡنَمَا كُنۡتُمۡ۔

آیت: تَتَفَكَّرُوۡنَ فِىۡ اَنۡفُسَكُمۡ۔



[illegible] مل کر ایک ہوا ہے کیونکہ کھولا جاوے

[illegible] پر کرم کرے تو راز رمز وہ پاوے

[illegible] الانسانُ سِرّی وَاَنَا سِرُّہٗ۔

## ﴿یاء﴾

[illegible] رہنا حق کی یارو نام نہ کھوتا بیچا

[illegible] رب پہ رکھنا بات یہی بجا

[illegible] یسبح اللیل والنهار

[illegible] یثبت الله لذین آمنوا بالقول الثابت۔

[illegible] ہے معظم تب یہ پایا خطاب

[illegible] کا قال اچھے کا ویسا تس کا حال

[illegible] قالُوۡا اَبَشَرٌ يَّهۡدُوۡنَنَا فَكَفَرُوۡا۔

[illegible] مَنۡ اَنۡكَرَ الۡمَهۡدِیۡ فَقَدۡ كَفَرَ۔

## ﴿والسلام﴾

سلام سجدہ کروڑ دل سے کرو جمال اللہ کو

ہو کر بے فکر تم دو جگ میں رہو ہر سو

[illegible] اذ قلنا للملئکة السجدو لِآدَمَ فَسَجَدُوۡ اِلَّا اِبۡلِیۡسَ

حق نے ان پر بھیجا تو بھی بھیج مدام

حق کا پیارا نبی محمد بھیجو درود سلام

اللّٰھم صَلِّ عَلیٰ سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الاُمِیِّ وَعَلیٰ اٰلِہٖ وَسَلِّمْ



## ﴿سوال وجواب فقیرانہ﴾

نمبر۱ سوال: آدمی کے تن میں مصحف کس جگہ ہے اور مومن، مسلمان، کافر اور مسافر کون ہے۔

جواب: سر مصحف ہے دل مومن ہے، زبان مسلمان ہے، نفس کافر ہے اور روح مسافر ہے۔

نمبر۲ سوال: ایک کلمہ کافی تھا پانچ کلمے کس واسطے؟

جواب: کلمہ طیب واسطے صفائی دل۔ کلمہ شہادت واسطے صفائی زبان۔ کلمہ تمجید واسطے صفائی سینہ۔ کلمہ توحید واسطے صفائی روح۔ کلمہ ردکفر واسطے صفائی ایمان۔

نمبر۳ سوال: چھ پھلوں کا بیان کیا ہے۔

جواب: اے طالب دل کے کان سے سن اور یاد رکھ کہ فرمایا خالق نے کہ اس نے تمام آسمان وزمین چھ روز میں پیدا کیے اور ان کی وضع ہمارے میں ہے۔ اول ذات۔ دوم نور۔ سوم سرّ۔ چہارم روح۔ پنجم دل اور ششم نفس۔ سن اے طالبِ ذات سے نور پیدا ہوا نور سے سرّ اور سر سے روح پیدا ہوئی روح سے دل پیدا ہوا۔ دل سے نفس پیدا ہوا۔

نمبر۴سوال: چھ دیدار اور چھتیس پا کنڈ کیا ہیں؟

جواب: اے طالب یاد رکھ۔ اول دیدار نفس دوم دیدار دل۔ سوم دیدار روح۔ چہارم دیدار ستر۔ پنجم دیدار نور۔ ششم دیدار ذات۔

سن اے طالب نفس کو پہچاننا اور نفس سے دل تک رسائی کرنا چند روز میں دل کو جلا دیکر اس میں روح دیکھنا اور روح سے سِرّ کو پانا اور سر سے نور کو پانا اور اس نور میں تمام ذات کی نشاندہی ہے۔

چنانچہ مصری میں مٹھاس پھول میں باس۔ دودھ میں دہی۔ دہی میں مسکہ مسکہ میں روغن اسی طرح درجہ بدرجہ۔ اگر ثابت قدم رہے تو منزل مقصود کو پہنچے گا اور فرمایا آنحضرت ﷺ نے جس نے اپنے نفس کو پہچانا اس نے اپنے رب کو پہچانا۔

نمبر۵سوال: تن میں کتنی روح ہیں؟

جواب: تین قسم کی روح ہے اول روح۔ امینی جو قبر میں آدمی کے ہمراہ رہتی ہے۔ دوم روح مسافر۔ جب آدمی سوتا ہے تب



وہ باہر ہوتی ہے اور سیر کرتی ہے۔ تیسری روح مقیمی جو موت کے وقت باہر آتی ہے اور جاننا چاہیے کہ حق سبحانہٗ تعالیٰ نے سات طبق آسمان و زمین کو پیدا کیا اور خاک سے نباتات کو پیدا کیا۔ یعنی جمادات سے نباتات کو اور نباتات سے حیوانات کو افضل پیدا کیا اور ظاہر کیا اور حیوانات کی نسبت انسان کو کامل تر پیدا کیا اور اس کو چار قسم کی روح عطاء فرمائی اول روح جمادی دوم روح نباتی سوم روح حیوانی چہارم روح انسانی۔ اسی طرح سے روح کو پیدا کر کے پانی سے اس کو تازگی بخشی اور روح قدسی اس کے بیچ داغل ہے اور بیچ اس کے روح صورتِ حیوانی ہے اور نباتی نفس ہے اور روحِ انسانی عقل ہے اور قالب مانند شیشہ کے ہے اور روحِ انسانی مانند روغن کے ہے۔ صفائی سے صفائی اور لطافت سے لطافت پاتی ہے۔ دیکھتی اور جانتی ہے جیسا کہ نور انوارِ الٰہی سے پیوست ہے اسی وجہ سے مقامِ جبروت میں نشستہ ہے۔

نمبر۶سوال: نور کی شناخت کیا ہے؟

جواب: اول پہچان وجود کی چاہیے دوسری پہچان موجود کی چاہیے تیسری پہچاننا دم کا جو اندر آتا اور باہر آتا ہے۔

نمبر۷سوال: جو دم اندر جاتا ہے کیا کہتا ہے اور جو باہر آتا ہے کیا کہتا ہے؟

جواب: دونوں اسی کو پکارتے ہیں جو دم ہے آدم صفی اللہ ہے اسی طرح دم بالائے روح سوار ہے۔ سالک اس دم کو جانتے ہیں اور اس فعل کے ماہر ہیں جو کوئی اس دم کی کیفیت نہیں جانتا اس کی مثال چارپائے کی ہے اور جس نے خود کو فراموش کیا خدا کو فراموش کیا جبؔ تک خود فراموش نہ ہو خداشناس نہیں۔

نمبر۸سوال: تن میں من عرف کا مقام کون سا ہے؟

جواب: اول مغز دوم سینہ سوم ناف اور چہارم کمر۔

نمبر۹سوال: تن میں یہ چار مقام کس عظم سے رہتے ہیں؟

جواب: وہ مغز میں خدا ہو کر رہتا ہے۔ سینہ میں محمدﷺ ہو کر رہتا ہے ناف میں بندہ ہو کر رہتا ہے اور کمر میں بچھی ہو کر رہتا ہے۔



نمبر۱۰سوال: ان چاروں کا مقام کیا ہے؟

جواب: ایک اللہ ہزار نام۔ پیر پیغمبر اولیاء انبیاء غوث قطب من عرف نفسہ فقد عرف ربہ۔

نمبر۱۱سوال: ہر لفظ کی تشریح کیا ہے؟

جواب: کمر میں جا کر من عرف ہوتا ہے ناف میں جا کر فقد عرف ہوتا ہے سینہ میں جا کر نفس ہوتا ہے اور مغز میں جا کر رب ہوتا ہے۔

نمبر۱۲سوال: تن میں شریعت طریقت حقیقت معرفت کیا ہے؟

جواب: پوست شریعت ہے۔ گوشت طریقت ہے۔ استخوان حقیقت ہے اور گودا معرفت ہے۔

نمبر۱۳سوال: باطن میں یہ چاروں کیا ہیں؟

جواب: باطن میں شریعت استخوان ہے اور طریقت آب ہے اور حقیقت پسینہ ہے اور معرفت لہو ہے۔

نمبر۱۴سوال: تن میں چار پیر چودہ خانوادے کیا ہیں؟

جواب: اول پیر روح دوم پیر پھیپھڑا سوم پیر پتا چہارم پیر کلیجہ ہے۔ اول خانوادہ مغز ہے۔ دوم آنکھیں سوم کان چہارم ناک

پنجم منہ ششم حلقوم ہفتم شہ رگ، ہشتم کمر، نہم دونوں گھٹنے،
دہم ناف، یازدہم پنڈلیاں، دوازدہم ران، سیزدھم ٹخنے،
چہارم دم خانوادہ قدم ہے۔

نمبر۱۵سوال: روح کہاں ہے؟

جواب: پسلی میں۔

نمبر۱۶سوال: عقل کہاں ہے؟

جواب: پتے میں۔

نمبر۱۷سوال: فہم کہاں ہے؟

جواب: کلیجے میں۔

نمبر۱۸سوال: تن میں چودہ طبق اور عرش وکرسی ولوح وقلم کونسی جگہ ہے۔

جواب: اول طبق آسمان مغز، دوم آسمان آنکھیں، سوم آسمان کان، چہارم آسمان حلقوم، پنجم آسمان شہ رگ، ششم آسمان دو گردے، ہفتم آسمان دل ہے، اول طبق زمین تارک، دوم زمین پشت، سوم زمین شکم، چہارم زمین ناف و کمر، پنجم زمین ران، ششم زمین پنڈلیاں، ہفتم زمین قدم، دم عرش، روح کرسی، عقل لوح اور فہم قلم ہے۔



نمبر۱۹سوال: چلتے وقت روح دم قدم عقل کس جگہ قائم ہوتی ہے؟

جواب: دم قدم میں، روح ناف میں، عقل دم میں قائم ہوتی ہے۔ فہم مغز میں قائم ہوتی ہے۔

نمبر۲۰سوال: یہ جو من عرف کہتے ہیں کیا ہے؟

جواب: دم کا گھوڑا، روح کی زین، عقل کی چچی اور فہم کا سوار۔

نمبر۲۱سوال: یہ کیا ہوا واضح کردو خدارا؟

جواب: من عرف دم نفسہ عقل فقد عرف روح اور فہم رب کو کہتے ہیں۔

نمبر۲۲سوال: تن میں کتنے قبلے ہیں؟

جواب: چار قبلے۔ اول شریعت، دوم طریقت، سوم حقیقت، چہارم معرفت۔

نمبر۲۳سوال: چاروں قبلے کس طرف؟

جواب: قبلہ شریعت جنوب، طریقت شمال، حقیقت مشرق اور قبلہ معرفت مغرب ہے۔

نمبر۲۴سوال: تن میں اندھیرا اور اجالا کیا ہے؟

جواب: اندھیرا اللہ اور اجالا ابلیس۔ من الظلمات الی النور۔۔۔الی

الظلمات۔

نمبر۲۵سوال: تن میں چار کتابیں کیا ہیں؟

جواب: اول کتاب مقام ناسوت دوم ملکوت سوم جبروت چہارم لاہوت۔

نمبر۲۶سوال: یہ چاروں کسے کہتے ہیں؟

جواب: ناسوت جسم ہے ملکوت پسلی ہے، جبروت پتہ اور لاہوت کلیجہ ہے۔

نمبر۲۷سوال: چار کتابیں کسے کسے عنایت ہوئیں۔

جواب: اول کتاب ناسوت جبریل علیہ السلام کو دوم کتاب ملکوت اسرافیل علیہ السلام کو سوم کتاب جبروت میکائیل علیہ السلام کو اور چہارم کتاب لاہوت عزرائیل علیہ السلام کو عنایت ہوئی۔

نمبر۲۸سوال: تن میں سات دریا کہاں ہیں؟

جواب: اول دریا مغز میں فہم ہے۔ دوم دریا پتے میں قناعت ہے۔ سوم دریا شہ رگ میں صبر ہے۔ چہارم دریا جگر میں کفایت ہے۔ پنجم دریا پسلی میں سخاوت ہے ششم دریا دل میں علم ہے۔ ہفتم دریا ناف میں بنیاد آدم ہے۔



نمبر۲۹سوال: تن میں نیکی کیا ہے؟ ایمان اور تکبری کیا ہے؟

جواب: نیکی ایمان کی ماں اور تکبری بدی کی ماں ہے اور ایمان شمس ہے اور تکبری قمر ہے اور ایمان اُجالا ہے تکبری اندھیرا ہے۔

نمبر۳۰سوال: ایمان وتکبری کس ہاتھ میں ہے؟

جواب: ایمان ابلیس کے ہاتھ میں اور تکبری اللہ کے ہاتھ میں ہے۔

نمبر۳۱سوال: تن میں موت وحیات خدا و ابلیس کہاں رہتے ہیں؟

جواب: موت مغز میں اور حیات کمر میں رہتی ہے موت میں خدا رہتا ہے اور حیات میں ابلیس رہتا ہے۔ موتو قبل ان تموتوا۔

نمبر۳۲سوال: تن میں تیری دو بوٹ کی کہتے ہیں سو کیا ہے؟

جواب: زبان۔

نمبر۳۳سوال: زبان۔ اوپر کا لب اور نیچے کا لب کیا بولتا ہے؟

جواب: اوپر کا لب لا الٰہ۔ نیچے کا لب الا اللہ اور زبان محمد ﷺ بولتی ہے اور تمام ذات رسول اللہ بولتے ہیں۔

نمبر۳۴سوال: تن میں بارہ ہاتھ کی ہڈی کہتے ہیں وہ کہاں ہے؟

جواب: مغز کونا پتے ہیں سوسوا ہاتھ کا سلوف اور پونے گیارہ ہاتھ کا مغز ہے۔

نمبر۳۵سوال: جو یہ بھید جانتا ہے کیا کہلاتا ہے جو نہیں جانتا وہ کیا؟

جواب: جو جانے سو انسان جو نہ جانے سو حیوانِ مطلق۔

نمبر۳۶سوال: دیدار کا دروازہ کونسا ہے؟

جواب: دونوں آنکھیں، مگر لازم ہے کہ دونوں آنکھوں سے جونور منور روشن ہوا سو اسے دیکھنا۔

نمبر۳۷سوال: وجود کتنے ہیں؟

جواب: سمجھ لے اے عارف کہ اول وجود واحد۔ دوم ممکن الوجود سوم ممتنع الوجود چہارم عارف الوجود پنجم واجب الوجود ہے۔

واجب الوجود کہنا۔ ممکن الوجود بھرنا۔ ممتنع الوجود دیکھنا۔ عارف الوجود بوجھنا۔ اور واحد الوجود بے خود رہنا ہے۔ ناسوت کا مقام عقل۔ ملکوت کا وجود۔ جبروت کا دل لاہوت کا مقام نظر اور ہاہوت کا مقام ذات ہے۔



نمبر۳۸سوال: علم الیقین کس کو کہتے ہیں؟

جواب: علم الیقین علم یقینی ہے۔ مرشدِ کامل سے حاصل ہوتا ہے جو سب شکوک کو کھو کر شبہات کو دھو کر درجہ یقین پر پہنچاتا ہے۔

قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم اَلعِلمُ الیَقِینُ وَھُوَ عِلمٌ یُعرَفُ بِھَا الاَحوَالُ البَدَنِ کُلِّھَا بِالیَقِینِ بِحُضُورِ المُرشِدِ الکَامِلِ وَھٰذَا مَرتَبَۃُ المَرَّۃِ المُبتَدِیٔ۔

نمبر۳۹سوال: عین الیقین کیا ہے؟

جواب: علم شہود کو کہتے ہیں۔

نمبر۴۰سوال: حق الیقین کیا ہے؟

جواب: علم ذاتی ہے جو تحریر و تقریر سے باہر ہے اگر پیر زندہ دل ملے تو کام چلے۔ اللہ بس باقی ہوس۔

نمبر۴۱سوال: تن کیا ہے تن کتنے ہیں کیسے ہیں؟

جواب: اے فقیر جان اور خوب بوجھ کہ جو تیرے خاکی تن میں دوسرا ایک تن روحانی ہے اس کی صورت تیری ظاہر کی صورت سی ہے لیکن اس تن کو مرنا اور فنا ہونا نہیں ہے۔ وہ تن گلاؤ تو گلتا

نہیں۔توڑو تو ٹوٹتا نہیں۔کاٹو تو کٹتا نہیں۔جلاؤ تو جلتا
نہیں۔ڈبوؤ تو ڈوبتا نہیں۔اصل میں اس کی پیدائش نور
سے ہے وہ نور پاک منزہ خاص ہے۔جس طرح فانوس
میں چراغ کی روشنی نظر آتی ہے اسی طرح وہ تن میں روشن
ہے۔اسی سے تن کی بستی آباد ہے۔وہ وقتِ خواب سیر وطیر
کو نکلتا ہے۔اسے روح سفلی اور جاری اور ممکن کہتے ہیں۔
یہ روح میثاق کے روز پیدا ہوئی حق تعالیٰ اس روح کو بلا کر
پوچھا کہ اَلَسْتُ بِرَبِّکُمُ الاَعْلیٰ ۔یعنی کیا میں
تمہارا پروردگار نہیں۔اس نے جواب دیا کہ قَالُوْا
بَلیٰ ۔یعنی کیوں نہیں۔بے شک تو ہی ہمارا پروردگار
ہے۔روح انہی تمام اعضاء کے اندر پھرتی ہے اور ہلنا چلنا
دیکھنا سننا جاگنا،سونا چمکنا سب اسی سے ہے اور ہر ایک
چیز کی لذت اور ذوق لینے والا اور تکلیف اور درد لینے والا
وہی ہے اور جسم سے باہر بھی وہی تن سیر کرتا ہے۔زمین و
آسمان عرش وکرسی اور تحت الثریٰ تک ایک ساعت میں
سیر کر آتا ہے اور جبکہ روح علوی نکل جاوے سو وہ مردہ



ہے۔روح علوی کے نکلنے کو موت کہتے ہیں اور روح سفلی
ہمیشہ سیر میں ہوتی ہے ایک لحظہ ایک جگہ ایک چیز پر اس کا
مقام نہیں رہتا وہ لحظہ بھر میں تمام جہان کی شکل ہوتی ہے نہ
ظاہر نہ باطن سب جائے دیکھتی ہے اور روح علوی و سفلی
خاص تیرے تن کے درمیان برزخ ہے اور صورت و شکل
لطیف و کثیف اس کی یا دوسرے کی جو تیرے باطن میں نظر
آتی ہے سو وہ سب وہی ہے اور باطن کی جو جس میدان
میں یہ صورتیں بنی ہیں ان کو نورانی تن کی آنکھیں سب چیز
دیکھتی ہیں۔نہ صرف زبان ناک کان بلکہ باقی سب
اعضاء بھی اس کے لطیف ہیں۔منہ بند مگر جو دل اس کا
بات کرتا ہے وہی منہ اس کا ہے۔یہ پاؤں اس کے ہیں اور
ظاہر آنکھیں بند باطن میں کشادہ جو تن کی آنکھوں سے
دیکھے گا اسے دیدار ہوگا۔اسی تن سے قبر میں سوال و جواب
حساب و کتاب ہوگا اور حشر و نشر ہوگا۔اسی کے واسطے
بہشت و دوزخ ہے۔اے طالب دیدار خدا تجھے لازم ہے
تو نے جو اس تن خاکی سے بندگی اور یاد خدا کی اور کرے

گا۔اس کوطریق بولتے ہیں اے طالب یہ تن کا بیان خوب
جان اور یقین کر اور آنکھ سے دیکھ جو آپ ہی بہر تن ہو کر
اسی تن سے برت کرنا اور خالی وقت اور خالی جائے میں
وضو کر کے دوگانہ نفل نماز گزار منہ طرف قبلہ کے ذکر جلی
زبان پر رکھ اور تمام اعضاء سے اور دم سے تھوڑے وقت
ہاتھ پاؤں کو حرکت سے باز مت رکھ۔ زبان خاموش اور
آنکھیں بند کان غیر سماعت سے باز رکھ کے بندگی کر کوئی
خطرہ دل میں نہ لا۔ یا اپنے پیر کی صورت مرید ہوتے
وقت جس طرح دیکھتا تھا اسی طرح دیکھ اپنے روحانی تن کو
جس طرح سیر میں پاتا ہے اسی طرح دیکھ نظر میں ۔کوئی
خطرہ دل میں نہ آنے دے۔اپنے خاکی تن سے اسی طرح
فراموش ہو جا کہ اگر کوئی سوئی بھی چھوئے تو معلوم نہ
پڑے۔اس طرح بندگی میں وصول ہو۔اس خاکی تن کا
جامہ ہے اور زبان اور منہ ہے سو اس سے ہمیشہ اللہ اللہ کہا
کر اور اس طرح دل کو رجوع کر کہ اللہ تعالیٰ میرے سامنے
حاضر و ناظر ہے دیکھتا ہے اور سنتا ہے یہ اعتقاد دل میں محکم



کر کے ہر سانس سے اللہ اللہ کر اور اس کی آواز دل کے
کانوں سے سن اور آنکھوں سے دیکھ کہ اس میں کیا نظر
آتا ہے۔ اللہ ہی مرشد ہے اللہ ہی مراد ہے۔ اللہ ہی
مسترشد ہے اللہ ہی مرید ہے اللہ ہی کریم ہے اللہ ہی کلیم
ہے۔ اللہ کے بے شمار نام ہیں ان ناموں کو تصور کرنا ہی
ذکر قلبی ہے اور یہ بغیر مرشد حاصل نہیں ہوتا۔اسی طرح یاد
خدا کر تب تیرے دل کا خطرہ ٹوٹے گا اور احوال آخرت و
ملکوت تجھ سے منکشف ہوگا تو بہت لذتیں اُٹھائے گا۔ تجھے
تمام اشیاء اس عالم کی نظر آئیں گیں۔ اپنے دل کو ہمیشہ
اپنے شوق میں رکھ اور آب کوثر سے وضو کر کے حضور ﷺ
کے ساتھ عرش پر نماز باجماعت کی تیاری کر اور قرأت و
قعود رکوع و سجود قومہ و قیام جملہ ارکان باطمینان ادا کر اسی کو
حضوری دل کہتے ہیں اور یہ باتیں غوث صمدانی قطب
ربانی پیر و مرشد حقانی سید محی الدین جیلانی کی نظر عنایت
کے بغیر حاصل نہ ہوں۔ یاغوثِ اعظم شیئاً اللہ۔ یاغوث
اعظم شیئاً اللہ۔ یاغوث اعظم شیئاً اللہ۔

اے برادر بقاء روح مذہب کی بنیاد ہے اس لیے ہم اس مسئلہ کو مزید واضح کرتے ہیں کہ روح حیوانی اور روح انسانی میں کیا فرق اور چونکہ بعض لوگ ارضی روح حیوانی اور سماوی روح انسانی میں تمیز نہیں کر پاتے بلکہ ان دونوں کو ایک ہی چیز سمجھتے ہیں اس لیے ذیل کے نقشہ مین ان دونوں ارواح کے درمیان فرق درج کیا گیا ہے تاکہ احباب ان کے متعلق کچھ تفصیلی واقفیت حاصل کرسکیں۔

| روحِ حیوانی | روح انسانی |
|---|---|
| (ا) ا عنصری جسم کی خلطوں کے بخارات کی لطافت کے مجموعہ کا نام روح حیوانی ہے جو اپنی ذات میں ایک ہوائے لطیف یا پختہ بخار ہوتا ہے۔ | (ا) امرِ رب میں سے ہے اللہ تعالیٰ کے اوصاف کے رازوں میں سے اک رازِ نہانی ہے۔ |



| روحِ حیوانی | روح انسانی |
|---|---|
| (ب) اس کا وجود خاکی ہوتا ہے۔ (۲) اپنی ذاتی حقیقت کے لحاظ سے از [illegible] مادہ ہے اور عالم آب و خاک (یعنی عالم کثافت سے ہے) | (ب) اس کا وجود نورانی ہوتا ہے۔ (۲) اپنی ذاتی حیثیت کے لحاظ سے نور ہے عالم امر (یعنی عالم انوار) میں روح بسیط اس کا مخزن ہے اور اللہ تعالیٰ کے حکم سے وہاں سے دنیا میں بشری خاکی جسم کے اندر نفخ کیا جاتا ہے اس جہاں کے ذرات اس بات سے قطعی طور معزول ہیں کہ اس کو یہاں بنا سکیں یا اس کو یہاں اس کے اصلی رنگ و روپ میں ظاہر کرسکیں۔ |
| (۳) عالم آب و خاک کی پیداوار ہے اور یہاں ہی فنا ہو جاتا ہے۔ | (۳) عالم بالا (یعنی عالم امر) سے ہے اور اس جہاں میں بطور مسافر اپنے لیے زاد آخرت حاصل کرنے کیلیے وقت متعین کے واسطے آیا ہے۔ |
| (۴) اس جہان سے باہر نہیں جا سکتا کیونکہ کسی دوسرے جہاں میں زندہ [illegible] | (۴) اس جہان کے علاوہ کائنات کے تمام عوالم میں گھوم پھر سکتا ہے اور صحیح و سلامت رہ سکتا ہے۔ |

| | |
|---|---|
| (۵) حیوان کے عنصری جسم کی جان کی اصل حقیقت ہے۔ | (۵) انسان کی جان کی اصل حقیقت ہے۔ |
| (۶) اپنی ذاتی حقیقت کے لحاظ سے خاکی ہے۔ | (۶) اپنی ذاتی حقیقت کے لحاظ سے نور ہے۔ |
| (۷) اس کا وجود حیوانی ہے۔ | (۷) اس کا وجود نورانی ہے۔ |
| (۸) ارضی ہے۔ | (۸) سماوی ہے۔ |
| (۹) وہم خیال میں آ سکتا ہے۔ | (۹) وہم وخیال میں نہیں آ سکتا اور بے شکل و بے رنگ ہے۔ |
| (۱۰) ٹکڑے ٹکڑے ہوسکتا ہے۔ | (۱۰) ٹکڑے ٹکڑے ہونا محال ہے۔ |
| (۱۱) دنیا میں اس کے لیے موت ہے کل نفس ذائقۃ الموت میں روح حیوانی ہی کی موت کی طرف اشارہ پایا جاتا ہے۔ | (۱۱) دنیا میں اس کے لیے موت نہیں۔ |
| (۱۲) اس کی بدولت عنصری جسم کے تمام اعضاء میں حس وحرکت پیدا ہوتی ہے۔ | یہ روح بشری خاکی جسم اور اس کے عنصری روح (یعنی روح حیوانی) پر حکومت کرتا ہے۔ |
| (۱۳) جسم کے مزاج کا اعتدال پر رہنا اس کے لیے باعث سعادت ہے۔ | (۱۳) جسم کی بے اعتدالی کو اس کی سعادت میں دخل نہیں ہے۔ |



| | |
|---|---|
| (۱۴) غذاؤں کی بد پرہیزی اس کے لیے باعث شقاوت ہے۔ | (۱۴) غذاؤں سے مستغنی ہے جہالت اور بد کرداری اس کے لیے باعثِ شقاوت ہے۔ |
| (۱۵) عنصری جسم سے ہی اس کا وجود قائم ہوتا ہے اور اسکے بغیر نیست ہو جاتا ہے۔ | (۱۵) عنصری جسم سے قائم نہیں ہوتا بلکہ اس کے بغیر ہی ہست ہے اور خداوند تعالیٰ سے سماوات سے بشری عنصری جسم کے اندر نفخ فرمادیا جاتا ہے۔ |
| (۱۶) عنصری جسم کے مردہ ہونے سے پہلے ہی فناء ہوجاتا ہے۔ | (۱۶) عنصری جسم کے مردہ ہو جانے کے بعد بھی سلامت رہتا ہے۔ |
| (۱۷) اس کے فناء ہو جانے کا نام ہی عنصری جسم کی موت ہے۔ | (۱۷) بشری خاکی جسم سے اس کے تصرف کے الگ ہو جانے کا نام موت ہے۔ |
| (۱۸) عنصری حیوانی جسم کے اندر موجود ہے اور پوشیدہ نہیں ہے۔ | بشری جسم کے اندر اس کے اپنے روح حیوانی کے علاوہ سماوات سے نفخ کیا جاتا ہے۔ گویا کہ یہ انسان کے جسم کے اندر موجود ہے لیکن اس کو اس سے پوشیدہ رکھا گیا ہے۔ |

| روح حیوانی | روح انسانی |
|---|---|
| (۱۹) اس سے مراد حیوان کی جان ہے۔ جیسے ہاتھی گھوڑا، گائے، بکری، گدھا اور بشری جسم وغیرہ وغیرہ۔ | (۱۹) اس سے مراد انسان کی جان ہے۔ |
| (۲۰) ظاہری آنکھ سے دیکھا جا سکتا ہے اور دیگر ظاہری حواس سے محسوس بھی کیا جا سکتا ہے۔ | (۲۰) محسوسات سے پاک ہے ظاہری آنکھ سے ہرگز نہیں دیکھا جا سکتا صرف چشم باطن سے ہی دیکھا جا سکتا ہے۔ |
| (۲۱) ناپ تول اور اندازے سے پاک نہیں ہے۔ | (۲۱) ناپ تول اور اندازے سے مبرا ہے۔ |
| (۲۲) از جنس حیوان ہے۔ سب حیوانوں اور جانداروں کے جسم میں موجود ہے لیکن انسانی کرشمے اور کرامات صادر فرمانے سے بالکل ہی عاجز و بے بس ہے۔ یعنی روح حیوانی اس بات سے قطعی طور پر معزول ہے کہ وہ ترقی کر کے اپنے اندر انسانی سماوی نورانی روح کے اوصاف وہ کمالات پیدا کر سکے۔ | (۲۲) اپنی ذاتی حقیقت میں نور ہے۔ بشری جسم کے علاوہ کسی اور دآبۃ الارض یا جانور کے جسم میں نفخ نہیں کیا جا سکتا اس کے نفخ ہو جانے کے بعد بشری جسم کی کایا پلٹ جاتی ہے اور اس سے انسانی کرشمے اور کرامات صادر ہوتے ہیں اور وہ دراصل انسانی سماوی نورانی روح کے ہی ہوتے ہیں لیکن بشری خاکی جسم کے ذریعے سے صادر ہوتے ہیں۔ |



| روح حیوانی | روح انسانی |
|---|---|
| (۲۳) اس کا اصل منبع حیوان کا دل ہے جو اس کے جسم میں بائیں جانب ایک گوشت کا لوتھڑا ہے۔ | (۲۳) اس کا اصلی معدن روحِ کل ہے جو اللہ تعالیٰ کے اوصاف کے رازوں میں سے ایک رازِ نہانی ہے۔ |
| (۲۴) یہ روح ظاہری حواس خمسہ کی کنجی ہے۔ | (۲۴) یہ روح معرفتِ الٰہی کی کنجی ہے۔ |
| (۲۵) اس کی تمام محسوسات و حرکات اس جہان کے ساتھ وابستہ رہتی ہیں۔ | (۲۵) اس کے علم و قدرت اور فکر و حرکت سے تمام جہان کا کوئی بھی حصہ حجاب میں نہیں رہتا ہے یعنی اس سے دور نہیں رہتا ایک آن واحد میں فرش تا عرش گھوم پھر آتا ہے۔ |
| (۲۶) اسفل و ادنیٰ ہے۔ | (۲۴) افضل و اعلیٰ ہے۔ |
| (۲۷) اس کے کرشمے اور عجائبات محدود ہیں | (۲۷) اس کے کرشمے، کرامات عجائباتوں کی کوئی حد نہیں ہے۔ |
| (۲۸) اس کی عقل، علم اور قدرت روح انسانی کے مقابلہ میں بالکل ہی ہیچ اور کم ہے۔ | (۲۸) اس کی عقل، علم اور قدرت روح حیوانی کے مقابلہ میں بے پایاں ہے۔ |
| (۲۹) علم لدنی سے بالکل محروم ہے۔ | (۲۹) علم لدنی کی بناء پر بزرگ مانا جاتا ہے۔ |

| | |
|---|---|
| (۳۰) تمام اقسام کے علوم کو جانے کی قوت سے بہرہ ہے۔ | (۳۰) تمام علوم کو جاننے کی قوت رکھتا ہے۔ |
| (۳۱) یہ جہان اس کے سامنے بہت وسیع ہے۔ | (۳۱) یہ سارا جہان اس میں اس طرح سما جاتا ہے جس طرح ایک قطرہ حقیر بحرِ بے کراں میں سما جاتا ہے۔ |
| (۳۲) بوجھ کی بردباری کے لیے اس کو محنت مشقت اور وقت درکار ہوتا ہے۔ | (۳۲) میلوں دور افتادہ بوجھل سے بوجھل چیز مثلاً تختِ بلقیس وغیرہ محنت مشقت کے بغیر ایک آن واحد میں جائے مطلوبہ پر لے آنے کی قدرت رکھتا ہے اور یہ سب علم قدرت اس کو رب العزت کی طرف سے ہی عطا ہوتے ہیں۔ |
| (۳۳) اس کی نظر روشنی میں محدود اور اندھیرے میں کور ہے۔ | (۳۳) یہ روح دیکھنے کے لیے روشنی اور اندھیرے سے بے نیاز ہے۔ |



| | |
|---|---|
| (۳۴) اس کے لیے علم حاصل کرنے کے ذرائع صرف اس کے ظاہری حواس خمسہ ہیں۔ یہ آنکھ کے بغیر دیکھ نہیں سکتا کان کے بغیر سن نہیں سکتا۔ ناک کے بغیر سونگھ نہیں سکتا۔ زبان کے بغیر چکھ نہیں سکتا۔ بدن کے بغیر چھو نہیں سکتا۔ | (۳۴) اسکے سامنے ظاہری حواس خمسہ بالکل بے اصل ہیں۔ یہ روح دیکھنے کیلیے آنکھ کا محتاج نہیں۔ سننے کیلیے کان کا محتاج نہیں۔ سونگھنے کیلیے ناک کا محتاج نہیں بولنے اور چکھنے کیلیے زبان کا محتاج نہیں اور چھونے کیلیے بدن کا محتاج نہیں ہے۔ |
| (۳۵) عالم روحانی سے ہمیشہ کے لیے [illegible] میں رہتا ہے گویا کہ یہ غیب کی چیزیں اور عجائبات دیکھ نہیں پاتا نہ ہی حالتِ بیداری میں اور نہ ہی حالتِ خواب میں۔ | (۳۵) اس کے لیے ظاہری حواس خمسہ کے علاوہ اور بھی کئی لاتعداد دروازے ہیں جن کے ذریعے اسے بے شمار علوم حاصل ہیں۔ مثلاً خواب میں غیب کی اشیاء دیکھنا۔ بیداری میں فراستیں وارد ہونا اور کشف پانا المختصر اس سے عالم جسمانی یعنی عالم محسوسات اور عالم روحانی میں سے کوئی چیز پوشیدہ نہیں ہے۔ |
| (۳۶) اس کی ذاتی صفات کھانا، پینا، سونا، کام کرنا اور نسل کشی کرنا ہے۔ | (۳۶) اس کی خاص صفت عبادتِ الٰہی ہے۔ |

| | |
|---|---|
| (۳۷) ظاہری حواس خمسہ کے ذریعے سے صرف محسوسات کو پہچانتا ہے۔ | (۳۷) ہر ایک کام کی اصل حقیقت کو پہچاننا اس کی خاصیت ہے۔ |
| (۳۸) عنصری جسم اور اس کے روحِ حیوانی کی حیثیت روح انسانی کے سامنے سواری ہے۔ | (۳۸) عنصری جسم اور اس کے روح حیوانی پر اس کی حیثیت سوار کی ہے۔ |
| (۳۹) حالت نیند میں معطل ہو جاتا ہے اور حالت بیداری میں بھی ظاہری حواس خمسہ کو بند کر دینے سے معطل ہو جاتا ہے۔ | (۳۹) نہ ہی حالتِ نیند میں معطل ہوتا ہے اور نہ ہی حالتِ بیداری میں معطل ہوتا ہے۔ |
| (۴۰) اس کی سعادت کھانے پینے، سونے، کام کرنے اور نسل کشی کرنے میں ہے۔ | (۴۰) اس کی سعادت معرفتِ الٰہی میں ہے۔ |



| | |
|---|---|
| (۴۱) اس کو روحِ انسانی کی طرح قوتِ گویائی غیب نہیں ہے گویا یہ ناقابل تردید حقیقت ہے کہ اگر بشری خاکی جسم کے اندر انسانی سماوی نورانی روح نفخ نہ فرمایا جاتا تو پھر اس کی زبان میں اتنی بھی قوت گویائی نہ ہوتی کہ وہ اپنے آپ کے متعلق دوسرے کے سامنے "انا بشر" ہی کہہ سکتا۔ | (۴۱) اس کو قوتِ گویائی حاصل ہے جس کی بدولت یہ اپنے مطلب کا اظہار احسن طریق پر کر لیتا ہے اس کے مقابلہ میں روح حیوانی اُس قوت گویائی سے محروم ہے جو اس کو حاصل ہے۔ |

خلق الانسان۔ علمه البیان ۵ (الرحمٰن)

میں اس حقیقت کی طرف اشارہ پایا جاتا ہے کہ قوت گویائی کے ذریعہ اظہار مطلب کا ملکہ اللہ تعالیٰ نے انسان ہی کو عطا فرمایا ہے۔ پس لازم ہے کہ ہر سالک روح کی حقیقت سے آگاہ ہو الروح ھو اللہ۔ الروح امر اللہ۔ الروح امر اللہ۔ الروح روح اللہ۔ اللہ بس باقی ہوس۔

## الہاماتِ غوثیہ

یوں تو حضرت محبوب سبحانی پیرانِ پیر دستگیر میراں سید محی الدین شیخ عبد القادر جیلانی رضی اللہ عنہ کا ہر لفظ الہام ہے لیکن اس احقر فقیر سید محبوب علی شاہ قادریہ غوثیہ بانوانے آپؓ کے چند الہامات درج کتاب ہذا کیے ہیں تاکہ دین دنیاو آخرت میں توشہ نجات ہو اور قرب الٰہی اور وصل الی اللہ کا ذریعے بنے۔

اللہ سے دعا ہے کہ ہماری ناقص فہم میں ان عالی کلمات کو سمجھنے کی استعداد پیدا ہو اور وہ ذاتِ پاک ہم کو ان سے استفادہ کرنے کی طاقت اور توفیق بخشے۔

نمبرا۔ قال عزوجل یا غوث الاعظم ما ظهرتُ فی شیء کظهوری فی الانسان۔

اللہ نے فرمایا اے غوثِ اعظم کسی چیز میں میرا ظہور ویسا نہیں ہے جیسا کہ انسان میں ہے۔

نمبر۲: قال رضی الله عنه هل لک مکان۔ قال عزوجل لا یا غوث الاعظم انا مکون المکان فلیس لی مکان وستری



الاسنان۔

آپؓ نے اللہ سے پوچھا کہ اے مالک کیا تیرا کوئی مکان ہے۔ فرمایا ہرگز نہیں۔ اے غوثِ اعظم میں تو مکان پیدا کرنے والا ہوں بس میرا کوئی مکان نہیں جبکہ انسان میرا استر اور لباس ہے۔

نمبر۳: قال رضی الله عنه هل لک اکل و شرب۔ قال عزوجل لا یا غوث الاعظم۔ اکل الفقیر اکلی و شربه شربی۔

پوچھا اے اللہ کیا تو کھاتا پیتا ہے۔ فرمایا نہیں اے غوثِ اعظم فقیر کا کھانا میرا کھانا ہے اور فقیر کا پینا میرا پینا ہے۔

نمبر۴: قال رضی الله عنه من ای شئی خلقت الملائکة قال عزوجل یا غوث الاعظم خلقت الملائکة من نور الانسان و خلقت الانسان من نور ذاتی۔

پوچھا الٰہی تو نے کس چیز سے ملائکہ کو تخلیق کیا۔ فرمایا اے غوثِ الاعظم انسان کے نور سے اور انسان کو اپنے نور ذاتی سے پیدا کیا۔

نمبر۵: قال اللہ عزوجل یا غوث الاعظم جعلتُ الانسان مطیتی وجعلت سائرالاکوان مطیۃ الانسان

فرمایا اللہ نے اے غوث اعظم میں نے انسان کو اپنی سواری بنایا اور تمام خلق کو انسان کی سواری بنایا۔ یعنی میرا ظہور انسان میں ہے اور انسان کا ظہور تمام خلق میں ہے۔ پس انسان مربوب ہے اور حق رب اور تمام خلق مربوب اور انسان رب۔ جیسا کہ حدیث قدسی میں وارد ہے۔ خلقت العالم لاجلک وخلقتک لاجلی۔ یعنی عالم کو تیرے لیے اور تجھ کو اپنے لیے پیدا کیا۔

نمبر۶: قال عزوجل یا غوث الاعظم نعم الطالب انا ونعم المطلوب انا ونعم الراکب الانسان ونعم المرکوب لہ سیزالاکوان۔

فرمان الٰہی کہ اے غوثِ اعظم سب سے اچھا طالب میں ہوں اور سب سے اچھا مطلوب بھی میں ہوں اور سب سے اچھا سوار انسان ہے اور اس کے لیے تمام خلق بہت اچھی سواری ہے۔



نمبر۷: قال عزوجل یا غوث الاعظم الانسان سری وانا سرہ، لو عرف الانسان منزلتہ، عندی لقال فی کل نفس من الانفاس لمن الملک الیوم۔

فرمایا حق تعالیٰ نے اے غوثِ اعظم انسان میرا بھید ہے اور میں انسان کا بھید ہوں اگر انسان اپنے اس درجے کو جان جائے جو اس کا میرے ہاں ہے تو انسان اپنی ہر سانس میں کہے گا کہ میرے سوا آج کس کی بادشاہی ہے اور خود کو مالک ومختار جانے گا۔

نمبر۸: قال عزوجل یا غوثِ الاعظم ما اکل انسان وما شرب وماقعدو وما قام ومانطق وما حمت وما فعل وما سکن وما توجہ بشی وما غابَ عن شی الا انا ساکن ومتحرک فیہ۔

فرمایا ہو تعالیٰ نے اے غوثِ اعظم نہیں کھایا انسان نے اور نہ پیا نہ بیٹھا نہ اُٹھا نہ بولا نہ چپ رہا۔ نہ کوئی کام کیا نہ ٹھہرا نہ کسی شے کی طرف توجہ کی اور کسی شے سے توجہ ہٹائی مگر میں ہی اس میں یہ سب

کام حرکت وسکون کرنے والا ہوں۔

نمبر۹: قال عزوجل یا غوث الاعظم جسم الانسان ونفسه و روحه وسمعه وبصره ولسانه ویده ورجله کل ذالک اظهرت نفسا لنفسی لاهو الا انا ولا انا غیره۔

فرمایا حق تعالیٰ نے اے غوث اعظم انسان کا جسم نفس روح سننا دیکھنا زبان ہاتھ پاؤں سب کچھ تمام وجود میں نے ازروئے ذات اپنی ذات کے لیے ظاہر کیا نہیں ہے وہ سوائے میرے اور نہیں میں اس کا غیر۔

نمبر۱۰: قال عزوجل یا غوث الاعظم اذا رایت المحرق بنار الفقر والمنکسر بکثرة الفاقة فتقرب الیه لا حجاب بینی و بینه،

فرمایا حق تعالیٰ نے اے غوثِ اعظم جب تو کوئی فقر کی آگ سے جلا ہوا دیکھے یا فاقوں کی کثرت سے عاجز کو دیکھے تو اس کے قریب ہو جانا کیونکہ میرے اور اس کے درمیان کوئی حجاب نہیں۔

نمبر۱۱: قال عزوجل یا غوث الاعظم ان بی



عبادًا لا تاکل طعاماً و تشرب شراباً و لا تنم نومة لا عندی فما اکلت طعاما ولا شربت شرابا ولا تمنت نومة الا بقلب حاضر و عین ناظر عند ربی۔

فرمایا حق تعالیٰ نے کہ اے غوثِ اعظم بے شک میرے بندے ایسے بھی ہیں جو نہ کھانا کھاتے ہیں نہ پانی پیتے ہیں اور نہ نیند لیتے مگر میرے ہی پاس۔ پس فرمایا غوثِ اعظم نے کہ نہ میں نے کھانا کھایا نہ پانی پیا نہ نیند لی مگر میرا دل حاضر اور میری آنکھ ناظر تھی میرے رب کو۔

نمبر۱۲: قال عزوجل یا غوث اعظم من حرم من سفر الباطن ابتلیٰ بالسفر الظاهر ولم یزد منی الا بعدا منی فی السفر الظاهر۔

فرمایا حق تعالیٰ نے کہ اے غوثِ اعظم جو سفر باطن سے محروم رہ گیا وہ سفر ظاہر میں مبتلا کیا گیا اور کچھ فائدہ نہیں سفر ظاہر میں سوائے مجھ سے دوری کے۔

نمبر۱۳: قال عزوجل یا غوث الاعظم الاتحاد حال لا
یعبر بلسان المقال فمن آمن به قبل
ومن ردّا الاتحاد ررد الحال ومن ردّا
الحال فقد کفر ومن اراد العبادة بعد
الوصول فقد اشرک باالله العظیم۔

فرمانِ ذات ہوا اے غوثِ اعظم اتحاد ایسے حال کا نام ہے جو زبان
سے تعبیر نہیں کیا جا سکا جو اس حال پر ایمان لایا مقبول ہوا اور جس
نے رد کیا اتحاد کو رد کیا حال اور جس نے رد کیا حال کو کفر کیا اور جس
نے بعد وصال عبادت کا ارادہ کیا تو شرکِ عظیم کیا۔

نمبر۱۴: قال عزوجل یا غوث الاعظم من سعد
بسعادت الازلی فطوبیٰ له لم یکن
مخذ ولا ابداً بعد ذلک قط ومن شقی
بشقاوت الازلی فویل له لم یکن مقبولاً
و بعد ذلک قط۔

فرمان ذات ہوا کہ اے غوثِ اعظم جو سعید ہوا ازلی سعادت سے
پس اس کو مبارک ہے وہ کبھی ذلیل نہ ہوگا اور جو شقی ہے ازل سے وہ



کبھی مقبول نہ ہوگا اس کے لیے ویل وبلا ہے۔

نمبر۱۵: قال عزوجل یا غوث الاعظم جعلت الفقر
والفاقه مطیتین الانسان من رکبها
فقد بالغ المنزل قبل ان یقطع المفاذات
والبوادی۔

فرمانِ ذات ہوا اے غوثِ اعظم میں نے فقر و فاقہ کو انسان کی
سواری بنایا جس نے اس پر سواری کی وہ منزل کو پہنچ گیا اس سے
پہلے کہ وہ منزلوں اور جنگلوں کو طے کرلے۔

نمبر۱۶: قال عزوجل یا غوث الاعظم لو علم
الانسان ماکان له بعد الموت ما
لمنی الحیوٰة فی الدنیا فیقول بین
یدی الله فی کل لمحةو لحظه یا رب
امتنی امتنی۔

فرمانِ ذات ہوا اے غوثِ اعظم اگر انسان جان لے کر موت کے
بعد کیا ہے تو کبھی دنیا میں زندگی نہ چاہے اور ہر وقت ہر لحہ ولحظہ اللہ
سے دعا کرے کہ اے اللہ مجھے موت دے دے مجھے موت دے

دے۔

نمبر۱۷: قال عزوجل یا غوث الاعظم حجة الخلایق عندی یوم القیامة الصم والبکم والعمی ثم التحیر والبکائو فی البصر کذلک۔

فرمان ذات ہوا اے غوثِ اعظم مخلوق کی حجت میرے نزدیک قیامت میں گونگا بہرا اور اندھا ہونا ہے پھر حیرانی اور بکاؤ فغاں ہے اور اسی میں بینائی ہے۔

نمبر۱۸: قال عزوجل یا غوث الاعظم المحبة حجاب بین المحب والمحبوب فازا فنی المحب عن المحبة فقد وصل الی المحبوب۔

فرمان ذات ہوا اے غوثِ اعظم محبت ہی محبوب اور محبّ میں حجاب ہے۔پس جب محبّ محبت سے فنا ہوا تو وصل محبوب حاصل ہوگا۔

نمبر۱۹: قال عزوجل یا غوث الاعظم رایت الارواح کلها تیر قصون فی قوالبهم بعد قول الست بربکم الی یوم القیامة۔



فرمان ذات ہوا اے غوثِ اعظم تو نے عاشقوں کی ارواح کو دیکھا کہ اپنے قالبوں میں رقص کر رہی ہیں۔فرمان الست بربکم کی وجہ سے روز قیامت تک۔

نمبر۲۰: قال عزوجل یا غوث الاعظم من سالنی عن الرویة بعد العلم فهو محجوب بعلم الرویة ومن ظن ان الرویة عن العلم فهو مغرور برویه الرب۔

فرمان ذات ہوا اے غوثِ اعظم جو مجھ سے رویت کا سوال علم رویت کے بعد کرے وہ علم رویت سے محجوب ہے اور جو سمجھے کہ رویت علم سے ہوتی ہے وہ رب کی رویت سے مغرور ہے۔

نمبر۲۱: قال عزوجل یا غوث الاعظم من رانی استغنی عن السوال فی کل الحال ومن لم یرانی فلا ینفعه السوال وهو محجوب عنه بالمقال۔

فرمان ذات ہوا اے غوثِ اعظم جس نے مجھے دیکھا میں نے اسے

ہر سوال سے غنی کر دیا ہر حال میں اور جس نے مجھے نہ دیکھا اس کو سوال سے فائدہ نہیں اور وہ بوجہ گویائی محجوب ہے۔

نمبر۲۲: قال عزوجل یا غوث الاعظم لیس الفقیر عندی من من لیس له شی بل الفقیر الذی له امر فی کل شی ء او قال لشی ء کن فیکون۔

فرمان ذات ہوا اے غوثِ اعظم میرے نزدیک فقیر نہیں ہے جس کے پاس کچھ نہ ہو بلکہ وہ فقیر ہے جس کو ہر شے میں امر حاصل ہو اور ہر شے کو کن کہے تو فیکون ہو۔

نمبر۲۳: قال عزوجل یا غوث الاعظم لامحبة ولا نعمة فی الجنان بعد ظهوری فیها ولا وحشه ولا حرقة فی النیران بعد خطابی لا هلها۔

فرمان ذات ہوا اے غوث اعظم جنت میں کوئی محبت نہ نعمت رہے گی میرے ظہور کے بعد اور نہ دوزخ میں کوئی جلن نہ آگ رہے گی میرے دوزخیوں سے خطاب کے بعد۔



نمبر۲۴: قال عزوجل یا غوث الاعظم انا اکرم من کل کریم وانا ارحم من کل رحیم وقال انی انا الکریم الرحیم۔

فرمان ذات ہوا اے غوثِ اعظم میں ہر کریم سے زیادہ کریم اور زرحیم سے زیادہ رحیم ہوں اور فرمایا کہ میں کریم الرحیم ہوں۔

نمبر۲۵: قالی عزوجل یا غوث الاعظم نم عندی لاکنوم العوام ترانی فقلتُ یا رب یا رب کیف انام عندک قال خمود الجسم من الخطرات وخمود النفس عن الشهوات وخمود القلب عن الخطرات وخمود الروح عن الخطیات وفناء ذاتک فی الذات۔

فرمان ذات ہوا یا غوثِ اعظم میرے پاس عوام کی طرح مت سو پھر تو مجھے دیکھے گا۔ میں نے پوچھا اے رب پھر میں کیسے سوؤں تیرے پاس فرمایا جسم کو خطرات سے سلا دے نفس کو شہوات سے سلا دے اور قلب کو خطرات سے سلا دے اور روح کو خطیات سے سلا دے

اور اپنی ذات کو ذات میں فنا کر دے۔

نمبر۲۶: قال عزوجل یا غوث الاعظم قل الاصحابک واحبابک من ارادمنکم صحبتی فعلیہ اختیار الفقر ثم فقر الفقر فلو تم الفقرھم فلا ھم اِلا انا۔

فرمایا اللہ تعالیٰ نے کہ اے غوثِ اعظم کہہ دو اپنے دوستوں یاروں سے کہ جو کوئی میری محبت اختیار کرنا چاہیے پس اس پر لازم ہے کہ فقر اختیار کرے پھر فقر کا اس سے اگلا درجہ اختیار کرے یعنی ترقی کرتا جائے پس جب وہ فقر میں تمام ہوگا تو اس کے لیے میرے سوا کچھ نہ ہوگا۔

نمبر۲۷: قال عزوجل یا غوث الاعظم جعلت فی النفس۔ طریق الزاھدین وجعلت فی القلب طریق العارفین۔ وجعلت فی الروح طریق الواقفین وجعلت فی الراس محل الاسرار۔

فرمان ذات ہوا یا غوثِ اعظم میں نے نفس میں زاہدوں کا طریقہ



رکھا اور قلب میں عارفوں کا طریقہ رکھا اور روح میں واقفوں کا طریقہ رکھا اور سر کو میں نے تمام رازوں کا محل قرار دیا۔

نمبر۲۸: قال عزوجل یا غوث الاعظم طوبیٰ لک ان کنت غفوراو رحیماً ورئوفا علیٰ خلقی یا غوث الاعظم انا مَاویٰ کل شئی ومسکنہ ومحرکہ ومظھر والی المصیر۔

فرمانِ ذات ہوا اے غوثِ اعظم خوش خبری ہے تمہارے لیے اگر تم میں خلق پر غفور ورحیم اور رؤف ہو جاؤ اور اے غوثِ اعظم میں سے ہی ہر شے کا ماویٰ اسے روکنے والا۔ حرکت دینے والا۔ مظہر ہوں اور ہر شے کی بازگشت میری طرف ہی ہے۔

نمبر۲۹: قال عزوجل یا غوث الاعظم قل لاصحابک اعتصموا فی دعوت الفقراء فانھم عندی وانا عندھم۔

فرمانِ ذات ہوا اے غوثِ اعظم اپنے یاروں سے کہہ دو کہ اعتماد کرو اور پناہ طلب کرو فقیروں کی دعا سے کہ بے شک فقیر میرے ہیں اور

میں فقیروں کا ہوں۔

نمبر۳۰: قال عزوجل یا غوث الاعظم لاتنظر الی الجنة و ما فیها و لا تنظر الی النار وما فیها حتی ترانی بلا واسطة۔

فرمانِ ذات ہوا اے غوثِ اعظم جنت اور جو کچھ اس میں ہے کی طرف مت دیکھ اور دوزخ اور جو کچھ اس میں ہے کی طرف بھی مت دیکھ۔ پھر تو دیکھے گا مجھ کو بغیر واسطہ کے۔

نمبر۳۱: قال عزوجل یا غوث الاعظم اهل الجنة مشغولون بالجنة و اهل النار مشغولون بی۔

فرمان ذات ہوا اے غوثِ اعظم اہل جنت تو جنت میں مشغول ہیں جبکہ اہل دوزخ مجھ میں مشغول ہیں۔ یعنی اہل جنت تو نعمتوں بہشت کی میں مصروف ہیں اور اہل دوزخ مصیبت میں ہر وقت خدا کو یاد کرتے ہیں۔

نمبر۳۲: قال عزوجل یا غوث الاعظم اهل الجنة یتعوذون عن النعیم کاهل النار



یتعوذون عن الجحیم۔

فرمان ذات ہوا اے غوثِ اعظم اہل جنت نعیم سے پناہ مانگتے ہیں جیسے اہل نار جحیم سے پناہ مانگتے ہیں۔

نمبر۳۳: قال عزوجل یا غوث الاعظم اهل القرب یستغیثون عن القرب کاهل البعد یستغیثون عن البعد۔

فرمان ذات ہوا اے غوثِ اعظم اہل قرب قرب سے فریاد کرتے ہیں جیسے اہل بعد دوری سے فریاد کرتے ہیں۔

نمبر۳۴: قال عزوجل یا غوث الاعظم من شغل بسوائی کان صاحبه فی النار یوم القیامة۔

فرمانِ ذات ہوا اے غوثِ اعظم جو شخص میرے غیر کی طرف مشغول ہوا وہ غیر اس کا دوزخ میں ساتھی ہوگا۔

نمبر۳۵: قال عزوجل یا غوث الاعظم ان لی عبادا سوی الانبیاء والمرسلین لا یطلع احد من الدنیا و لا احد من الاخرة ولا

احد من اهل الجنة ولا احد من اهل النار وما خلقتهم للجنة ولا للنار ولا للحور ولا للقصور ولا للغلمان فطوبى لمن آمن بهم وان لم يعرفهم يا غوث الاعظم انت منهم وهم اصحاب البقاء المحترقون بنور اللقاء۔

فرمان ذات ہوا اے غوثِ اعظم بے شک میرے بندے ایسے بھی ہیں سوائے انبیاء ومرسلین کے کوئی اہلِ دنیا سے نہ اہل آخرت سے نہ اہل بہشت سے نہ اہلِ دوزخ سے ان کو جانتا ہے اور نہ ہی میں نے ان کو جنت، دوزخ حور وقصور غلمان وغیرہ کے لیے پیدا کیا ہے اور خوشی ہے ان کے لیے جو ان کے ساتھ ایمان لائے اور اگر چہ ان نہ بھی پہچان سکے۔ اے غوثِ اعظم آپ بھی انہی سے ہیں اور وہ اصحاب بقاء ہیں جو لقاء کے نور سے جلے ہوئے ہیں اور دنیا میں ان کی نشانی یہ ہے کہ ان کا جسم کھانے پینے کی کمی کی وجہ سے جلا ہوا ہے اور ان کے نفس شہوات سے جلے ہوئے ہیں اور ان کے دل خطرات سے سوختہ ہیں اور ان کی ارواح خطیات سے سوختہ ہیں اور وہ



اصحاب بقاء ہیں جو نور لقاء سے جلے ہوئے ہیں:

نمبر ۳۶: قال عزوجل یا غوثِ الاعظم اذا جائک العطشان فی یوم شدید الحرو انت صاحب الماء البارد و لیس لک حاجة بالماء فلو کنت تمنعه فانت ابخل الا بخلین فکیف امنعهم رحمتی وانا شهدت علیٰ نفسی بانی ارحم الراحمین۔

فرمان ذات ہوا اے غوثِ اعظم شدید گرم دن میں تیرے پاس پیاسا آئے اور تیرے پاس پانی ہو اور اس پانی کی تجھ کو ضرورت نہ ہو پھر بھی اگر تو اس کو منع کرے تو تو بخیلوں سے بھی بڑا بخیل ہے۔ پس میں لوگوں کو اپنی رحمت سے کیسے منع کروں گا جبکہ میں نے گواہی دی کہ میں تمام رحم کرنے والوں سے زیادہ رحم کرنے والا ہوں۔

نمبر ۳۷: قال عزوجل یا غوث الاعظم ما بعد عنی احد من المعاصی وما قرب احد من الطاعات الا بعد الانکار۔

فرمان ذات ہوا کوئی گناہ کی وجہ سے مجھ سے دور نہیں ہوتا اور نہ ہی نیکی کی وجہ سے مجھ سے قریب ہوتا مگر ان کے انکار سے۔

نمبر ۳۸: قال عزوجل یا غوث الاعظم لو قرب منی احد لکان من اھل المعاصی لانہ من اصحاب العجز و الندم۔ وقال یا غوثِ اعظُ العجز منبع الانوار و العجب منبع الظلمۃ۔

فرمان ذات ہوا کہ اے غوثِ اعظم بندہ میرا مقرب ہو سکتا ہے اگرچہ گناہگار ہی کیوں نہ ہو۔ بشرطیکہ وہ عاجزی کرنے والا اور اپنے کیے پر نادم ہو اور اے غوثِ اعظم عاجزی انوار کا منبع ہے اور غرور ظلمات کا منبع ہے۔

نمبر ۳۹: قال عزوجل یا غوث الاعظم اھل المعاصی محجوبون بالعصیان و اھل الطاعۃ محجوبون بالطاعۃ و لی ورائھم قوم آخرون لیس لھم غم المعصیۃ ولا ھم الطاعۃ۔



فرمان ذات ہوا اے غوثِ اعظم گناہ گار گناہ کی وجہ سے محجوب ہیں اور نیک نیکی کی وجہ سے محجوب ہیں اور میرے لیے ان سے ہٹ کر ایک قوم ہے جن کو نہ گناہ کا غم ہے نہ نیکی طاعت کا غم۔

نمبر ۴۰: قال عزوجل یا غوث الاعظم بشر المذنبین بالفضل و الکرم و بشر المعجبین بالعدل و النقم۔

فرمان ذات ہوا اے غوثِ اعظم گناہ گاروں کو فضل و کرم کی اور متکبروں کو انصاف اور انتقام کی بشارت سنا دے۔

نمبر ۴۱: قال عزوجل یا غوثِ الاعظم اھل الطاعۃ یذکرون اللہ لنعیم و اھل العصیان یذکرون الرحیم۔

فرمان ذات ہوا اے غوثِ اعظم نیک تو اللہ کو جنت کے لیے یاد کرتے ہیں اور گناہ گار تو صرف رحیم کو یاد کرتے ہیں۔

نمبر ۴۲: قال عزوجل یا غوث الاعظم انا قریب الی العاصی اذا فرغ من العصیان و انا بعید عن المطیع بعد ما فرغ من

الطاعات۔

فرمانِ ذات ہوا اے غوثِ اعظم میں گناہ گار کے نزدیک ہوتا ہوں جب وہ گناہ سے فارغ ہوجائے اور نیک سے دور جب وہ نیکی سے فارغ ہوجائے۔

نمبر۴۳: قال عزوجل یا غوث الاعظم خلقت العوام فلم یطیقوا نور ربها فجعلت بینی و بینهم حجابا من الظلمة وخلقت الخواص فلم یطیقوا مجادرتی فجعلت بینی وبینهم حجابا من النور۔

فرمانِ ذات ہوا اے غوثِ اعظم میں نے عوام کو پیدا کیا تو وہ میرے نور کو برداشت نہ کر سکے پس میں نے اپنے اور ان کے درمیان ظلمات کا حجاب ڈال دیا اور پھر میں نے پیدا کیا خواص کو پس وہ میری قربت کو برداشت نہ کر سکے تو میں نے نور کو اپنے اور ان کے درمیان حجاب بنادیا۔

نمبر۴۴: قال عزوجل یا غوث الاعظم قل لاصحابک من اراد منکم ان یصل



الی فعلیه الخروج من کل شئی سوائی۔

فرمانِ ذات ہوا اے غوثِ اعظم اپنے یاروں سے کہہ دو کہ جو کوئی میرا وصال چاہے اس پر لازم ہے کہ ہر شے سے سوائے میرے خارج ہوجائے۔

نمبر۴۵: قال عزوجل یا غوث الاعظم من خرج عن عینة الدنیا یصل بالآخرة ومن خرج من عینة الآخرة فقد یصل الی۔

فرمانِ ذات ہوا اے غوثِ اعظم جس نے دنیا کا ارادہ ترک کیا اس کو آخرت ملی اور جس نے آخرت کا ارادہ ترک کیا اس کو میں ملا۔

نمبر۴۶: قال عزوجل یا غوث الاعظم من خرج عن الاجسام والنفوس ثم خرج عن القلوب والارواح ثم خرج عن الامر والحکم یصل الیّ۔

فرمانِ ذات ہوا اے غوثِ اعظم جو اجسام اور نفس سے نکلا پھر قلوب اور ارواح سے نکلا پھر حکم اور امر سے نکلا تو مجھ سے واصل ہوگیا۔

نمبر۴۷: قال عزوجل یا غوث الاعظم لیس لصاحب العلم عندی سبیل مع العلم الا بعد انکاره لانه لو ترک العلم صار شیطانا۔

فرمانِ ذات ہوا اے غوثِ اعظم نہیں ہے میرے لیے علم ظاہر کے نزدیک میرے راہ ساتھ علم ظاہر کے مگر بعد انکار کے یعنی فراموش کرنے اس علم ظاہر کے۔ کیونکہ بعد فراموشی علم ظاہر علم لدن حاصل ہوتا ہے اور اگر علم لدن کو ترک کرے اور عمل نہ کرے تو راندہ درگاہ ہوجائے گا۔

نمبر۴۸: قال غوث الاعظم رائت الرب فسألت یا رب ای معنی العشق قال عزوجل یا غوث الاعظم عش بی وقِ قلبک عن سوائی۔

ارشادِ غوثِ اعظم ہے کہ میں نے خدا کو دیکھا تو پوچھا کہ اے رب عشق کے کیا معنی ہیں تو فرمانِ ذات ہوا اے غوثِ اعظم زندگی گزارنا میرے ساتھ اور بچانا اپنے دل کو میرے غیر سے۔

نمبر۴۹: قال عزوجل یا غوث الاعظم اذا عرفت



ظاهر العشق فعلیک بالفناء عن العشق لان العشق حجاب بین العاشق والمعشوق۔

فرمانِ ذات ہوا اے غوثِ اعظم جب تو نے عشق کے ظاہر کو جان لیا تو تجھ پر لازم ہے کہ عشق میں فانی ہوجائے کیونکہ عشق ہی عاشق اور معشوق کے درمیان حجاب ہے۔

نمبر۵۰: قال عزوجل یا غوث الاعظم اذا اردت التوبة فعلیک باخراج هم الذنب عن النفس ثم باخراج الخطرات عن القلب تصل الیٰ ربک واصبر وان لم تصبر فانت من المستهزئین۔

فرمانِ ذت ہوا اے غوثِ اعظم جب تو نے توبہ کا ارادکیا تو تجھ پر لازم ہے کہ گناہ کا غم بھی نفس سے دور کر دے اور خطرات کو دل سے نکال دے تب پہنچے گا تو اپنے رب کی طرف اور صبر کر کہ اگر تو نے صبر نہ کیا تو تو استہزاء یعنی ٹھٹھہ کرنے والوں سے ہوجائے گا۔

نمبر۵۱: قال عزوجل یا غوث الاعظم ازا اردت

ان تدخل فی حرمی فلا تلتفت
بالملک والملکوت ولا بالجبروت لان
الملک شیطان العالم والملکوت
شیطان العارف والجبروت شیطان
الموافق فمن رضی بواحد منها فهو
عندی من المحرومین۔

فرمانِ ذات ہوا اے غوثِ اعظم جب تو نے میرے حرم میں داخل
ہونے کا ارادہ کیا تو ملک ملکوت اور جبروت کی طرف توجہ نہ کرنا
کیونکہ ملک (ناسوت) شیطانِ عالم ہے اور ملکوت شیطان العارف
ہے اور جبروت شیطان موافق ہے پس جو راضی ہوا ان سے کسی میں
بھی پس وہ میرے ہاں محروم ہے۔

نمبر۵۲: قال عزوجل یا غوث الاعظم المجاھدة
بحر من بحار المشاھدة وحیطان
الوافقین فعلیک اختیار المجاھده
لان المشاھدة بدون المجاھدة محال
لان المجاھدة بدر المشاھدة فلا سبیل



له الا بالمجاھدة۔

فرمانِ ذات ہوا کہ اے غوثِ اعظم مجاہدہ مشاہدہ کے سمندروں
سے ایک سمندر ہے اور واقفوں کا حیطان ہے پس لازم ہے کہ مجاہدہ
اختیار کرے کیونکہ مشاہدہ بغیر مجاہدہ محال ہے کیونکہ مجاہدہ مشاہدہ کا
بدر ہے اور جس نے مشاہدہ کے بحر میں داخل ہونے کا ارادہ کیا تو
کوئی رستہ نہیں اس کے لیے سواء مجاہدہ کے۔

نمبر۵۳: قال عزوجل یا غوث الاعظم من اختار
المجاھدة لی ولا غیری فله مشاھدتی
ان شاء اولا۔

فرمانِ ذات ہوا اے غوثِ اعظ جس نے مجاہدہ اختیار کیا میرے
لیے نا کہ میرے غیر کے لیے پس اس کے لیے میرا مشاہدہ ہے
چاہے وہ چاہے یا نہ چاہے۔

نمبر۵۴: قال عزوجل یا غوث الاعظم لا بد
للطالبین من المجاھدة کمالا بدلھم
منی۔

فرمانِ ذات ہوا اے غوثِ اعظم ضروری ہے طالبوں کے واسطے

مجاہدہ جیسا کہ ضروری ہے ان کے واسطے میرا وصال۔

نمبر۵۵: قال عزوجل یا غوث الاعظم ان احب العباد الی ھو العبد الذی کان ولد ووالد و قلبه فارغ منها ولا الحزن له لقوتهم فاذا بلغ العبد بهذه المنزلته فهو عندی لم یلد ولم یولد ولم یکن له کفوا احد۔

فرمانِ ذات ہوا اے غوثِ اعظم سب سے پیارا مجھ کو وہ بندہ ہے کہ جس کے پاس ولد بھی ہو اور والد بھی اور اس کا دل ان سے فارغ ہوا اور اس کو ان کے طعام کا غم نہ ہو۔ پس جب بندہ اس منزل کو پہنچ جائے تو میرے ہاں لم یلد ولم یولد ولم یکن له کفوا احد ہو جاتا ہے۔

نمبر۵۶: قال عزوجل یا غوث الاعظم من لم یذق بفناء الوالدین لمحبتی وفناء المولو ولی لم یجد لذت الفردانیة والوحدانیة۔

فرمانِ ذات ہوا اے غوثِ اعظم جو والدین اور اولاد کی لذت کو میری محبت سے فنا نہیں کرتا وہ وحدانیت اور فردانیت کی لذت نہیں



پاتا۔

نمبر۵۷: قال عزوجل یا غوث الاعظم اذا اردت ان تنظر الی فی محل فاختر قلباً حزیناً خاشعاً فارغاً عن سوائی۔

فرمانِ ذات ہوا اے غوثِ اعظم جب تو میرے کسی محل میں مجھ کو دیکھنا چاہے تو ایسا دل اختیار کر جو غمگین ہو۔ خوف خدا رکھتا ہو اور میرے غیر سے فارغ ہو۔

نمبر۵۸: قال غوث الاعظم رایت ربی فقلت ما علم العلم قال یا غوث الاعظم علم العلم ھو الجهل عن العلم۔

ارشادِ غوث اعظم ہے کہ میں نے اپنے رب کو دیکھا تو پوچھا کہ علم کا علم کیا ہے تو فرمانِ ذات ہوا کہ اے غوثِ اعظم علم کا علم علم سے جاہل ہونے کو کہتے ہیں یعنی تمام دانائیوں کا سرا اپنے آپ کو نادان بناتا ہے۔

نمبر۵۹: قال عزوجل یا غوث الاعظم طوبی لعبد مآل قلبه الی المجاهدة وویل لعبد مال

قلبه الى الشهوات۔

فرمانِ ذات ہوا کہ خوشی ہے اس بندے کے لیے جس کا دل مجاہدہ کی طرف مائل ہوا اور ویل ہے اس بندے کے لیے جس کا دل شہوات کی طرف مائل ہوا۔

نمبر ۶۰: قال غوث الاعظم رأیت الرب ثم ثالت عن المعراج قال لی یا غوث الاعظم المعراج هو عروج عن کل شئی سوائی و کمال المعراج مازاغ البصر وما طغی۔

ارشادِ غوث اعظم ہے کہ میں نے رب کو دیکھا تو معراج کے بابت پوچھا تو فرمانِ ذات ہوا کہ اے غوثِ اعظم معراج ہر شے سے سوائے میرے ہاتھ اُٹھا لینے اور عروج کر جانے کا نام ہے اور معراج کا کمال مازاغ البصر وماطغٰی ہے۔

نمبر ۶۱: قال عزوجل یا غوث الاعظم لامعراج له لمن لاصلوٰة له والمحروم عن الصلوٰة هو المحروم عن المعراج عندی۔



فرمانِ ذات ہوا اے غوثِ اعظم اس کو معراج نہیں جس کو نماز نہیں اور نماز سے محروم میرے ہاں معراج سے محروم ہے۔

اے عزیز الصلوٰۃ معراج المومنین رسول اکرم ﷺ کا فرمان ہے۔ اے عزیز معراج عوام کی بھی ہے۔ خاص کی بھی ہے اور اخص الخاص کی بھی ہے۔

عوام کی بیکار باتوں اور کاموں سے بری حرکات سے ظاہری حدث و نجاست سے بچنے سے ہوتی ہے خاص کی معراج خطرات نفسانی و شیطانی باطن کی برائیوں سے باطنی عیوب سے اور اخص الخاص کی معراج دوئی۔ خودی ہستی سے اور روحی وسری کے گھمنڈ سے نکل جانے سے ہوتی ہے۔

الغرض یہ نماز ایسی عبادت ہے کہ جس میں قرآن تسبیح درود دعا، مراقبہ حضوری سب کچھ ہے اور یہ سب کی جامع ہے اور سب کچھ اس میں ہے۔

اے عزیز یہ وہ نماز ہے کہ جس نماز کی ادائیگی کے وقت حضور ﷺ کے دل کے جوش کی آواز تین کوس تک سنائی دیتی تھی کہ المصلی یناجی ربہ۔

نماز تین قسم کی ہے عوام کی نماز یہ ہے کہ وہ عبادت خدا تعالیٰ کی کرتے ہیں اور نماز میں اس طرح کھڑے رہتے ہیں جیسے کہ خدا تعالیٰ کے سامنے ہیں اور خدا تعالیٰ ان کا حاضر و ناظر ہے اور ان کے ظاہر و باطن کے احوال جاننا

ہے۔

خواص کی نماز یہ ہے کہ خدا تعالیٰ کی عبادت اس طرح کرتے ہیں جیسے کہ اس کو دیکھ رہے ہیں۔ یہ جب نماز میں مستغرق ہو جاتے ہیں تو مشاہدہ باطنی ان کو حاصل ہوتا ہے۔

اخص الخواص کی نماز وہی ہے اور ویسی ہے جیسی کہ حضرت علی علیہ السلام کی ہوتی تھی آپ کو نماز میں اپنا شعور تک نہیں رہتا تھا چنانچہ آپ کے جسم سے نماز کی حالت میں تیر نکالا گیا اور آپ کو اس کی خبر تک نہ ہوئی۔ یہ کچھ بات نہیں آپ کو نماز میں دو عالم کی خبر نہ ہوتی تھی۔ دنیا و عقبی سے گذر جاتے تھے۔ چنانچہ آپؓ نے ارشاد فرمایا کہ لم اعبد ربا الا اراہ۔ (میں کبھی رب کی عبادت نہیں کی حتی کہ اسے دیکھ لیا)۔

اے عزیز شریعت کی نماز یہ ہے کہ ظاہری قبلہ کی طرف منہ کرتے ہیں دل کو حضوری کے ساتھ ارکانِ کی ادائیگی میں لگا رکھتے ہیں لیکن حضور باطن کی کچھ خبر نہیں رکھتے۔

نماز طریقت یہ ہے کہ قبلہ باطن کی طرف منہ کرتے ہیں دل کو حضوری باطن میں لگائے رکھتے ہیں دائیں بائیں کچھ التفات نہیں کرتے لیکن مشاہدہ حضرت سے کچھ بھی خبر نہیں رکھتے۔



نماز حقیقت یہ ہے کہ آنکھ جمال دوست پر رکھتے ہیں اپنے آپ کو درمیان میں نہیں لاتے۔ شعود خودی و ہستی بالکل نہیں رکھتے ساجد و مسجود ایک کے سوا نہیں جانتے اور ایک کے سوا کچھ نہیں سمجھتے۔

نماز معرفت یہ ہے کہ۔--------------------------------

----------لا یذکر اللہ الا اللہ۔

اللھم ارزقنا ھذا الصلوٰۃ بحق محمد المحبوب والہ المسعود وصلی اللہ علیٰ خیر خلقہ محمد والہ واصحابہ واولیاء اُمتہ اجمعین۔

## مجازانِ طریقت

اگرچہ چند نام مجازان کے ہم نے اپنی کتب دعوتِ حق وصل حق وغیرہ میں بھی درج کیے البتہ چند ایک یہاں بھی مرقوم ہیں۔

حکیم پیر سید محمد شاہ صائم بخاری قادری بستی عبداللہ دیپالپور۔

حکیم پیر خواجہ حافظ عبدالغنی قادری ساہیوال

حکیم پیر سید عابد علی شاہ موج دریا قادری بستی عبداللہ دیپالپور۔

حکیم سید ابوصالح شاہ چمن بستی عبداللہ دیپالپور۔

حکیم سید ابوسعید شاہ گلشن بستی عبداللہ دیپالپور۔

حکیم پیر رحمت علی قطب شاہی کوٹ خادم شاہ ساہیوال۔

پیر خواجہ بشیر احمد علوی دل محمد پلازہ مین بازار سمندری۔

پیر خواجہ احمد علی علوی نارتھ ناظم آباد کراچی۔

پیر خواجہ عبدالرزاق، لاہور۔

پیر خواجہ حاجی یتیم علی جندران موضع کنجوانی ضلع فیصل آباد۔

صاحبزادہ حق نواز ولد صاحبزادہ غلام قادر دربار عبدالحکیم صاحب۔

پیر خواجہ حافظ عبدالعزیز قادری ساہیوال۔

پیر سید نذیر احمد شاہ بخاری محمود آباد شاہ منزل کراچی۔



محمد انور عرف ابراق علی بن احمد علی چک ۱۵۸ آر باغبانپورہ ساہیوال۔

سید صفدر حسین شاہ شیرازی دگادھی تحصیل تاندلہ ضلع فیصل آباد۔

سید بہادر علی شاہ ڈھل بنکس گجرات۔

محمد سلیم بن ھارون بھٹی چک 86 ای بی عارفوالہ ضلع پاکپتن۔

عنایت اللہ خان چنگوانی چوٹی زیریں ڈیرہ غازی خان۔

حکیم پیر خواجہ محمد یوسف بن اسماعیل انصاری منڈی کاموکی تحصیل و ضلع گوجرانوالہ۔

## ﴿خاتمہ کتاب فیضانِ غوثیہ﴾

اے طالب! اللہ تعالیٰ تیرے اعمال کا خاتمہ بخیر کرے جان لے کہ ذکر و فکر کے جو اقسام مذکور ہوئے ان کی مداومت کرنا مطلوب تک پہنچا دے گا اور بغیر عمل کرنے اور بلا مداومت کے مطلب حاصل ہونے کی اُمید رکھنا بے فائدہ ہے اور محض ان ورقوں کو پڑھ لینے سے وصول کی آرزو کرنا اور رکھنا حماقت کی دلیل ہے کیونکہ تصوف عمل کرنے کی چیز ہے۔ نہ کہ کہنے کی۔ پس جس قدر مشق بڑھاتا جائے گا کام بڑھتا جائے گا۔

چنانچہ بعض اہل اللہ فرماتے ہیں کہ تصوف و، پکانے کا نام ہے اور اس کے سوا کچھ نہیں۔ فی الواقع بات بھی یہی ہے کہ جب یہ اوہام پک کر جان کے مغز تک پہنچ جائیں تو عجیب و غریب آثار اس سے خواص و عوام کو ظاہر ہوتے ہیں جس سے صاحبِ مقام کو لذت ملتی ہے اور دیکھنے والے کو حیرت ہوتی ہے مگر بعضے نادان جو اذکار اور مراقبات کے اقسام کو جاننے لگتے ہیں اور اپنے آپ کو صوفی کہتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کا وسیع علم ان کے گناہوں کو معاف کرے ورنہ ان لوگوں نے اپنے ہلاک ہونے میں قصور نہیں رکھا۔

بعضے اس سے بھی گھٹ کے ہیں کہ نام کے لیے چند روز ہاتھ پاؤں مارتے ہیں جب اس کی لذت اور اس کا اثر نہیں پاتے تو ان میں سے کچھ لوگ



اس سے قطع تعلق کر کے دنیاوی کاروبار میں پھنس جاتے ہیں اور جو کچھ کر چکے ہیں اس کو بھی چھوڑ دیتے ہیں۔

اور کچھ لوگ اسی قدر پر اکتفاء کر کے مکروفریب کا جال پھیلاتے ہیں اور اپنے آپ کو عارف جاننے لگتے ہیں اور ایک عالم کو ہلاک کرتے ہیں۔ ظاہر ہے کہ سب بے سود ہے اور بناء فاسد بر فاسد ہے اللہ تعالیٰ ہم سب کو ایسے مراتب سے بچائے۔

جوان مرد وہ ہے جو اس میں مردانہ وار قدم جما کر طریقت کا حق ادا کرے اور جب تک صاحبِ تاثیر نہ ہولے کسی کو کانوں کان خبر نہ دے۔

غافل کی تنبیہ کے لیے اس قدر کافی ہے اور اللہ تعالیٰ کے ہاتھ میں سب کچھ ہے اور مطلب کو پہچاننا اسی کا کام ہے اور ہر آن میں اسی پر بھروسہ ہے۔

ہم نے بار بار کہا کہ علم فقر و معرفت و توحید راز الٰہی ہے۔ زبان اس کے بیان سے قاصر ہے تو سوال پیدا ہوتا ہے کہ پھر تم نے یہ کتاب کیوں لکھی اور کیسے لکھی تو جواب یہ ہے کہ اسرارِ فقر نہ کبھی تحریر میں آئے اور نہ آ سکتے ہیں۔ بلکہ جو کچھ تحریر و تقریر میں آیا وہ عبارت و اشارت ہے حصول اسرار کی تشویش کے لیے نہ کہ عین اسرار کے لیے اور بالفرض اگر اس تحریر کو بھی علم اسرار کہا جائے تو ہم نے بھی خواص کے واسطے لکھا ہے نہ کہ عوام کے واسطے۔ عوامی جہلا بجز سطور

وحروف کے اور کیا سمجھ سکتے ہیں اگر پڑھ بھی لیں تو مقصود کا سمجھنا محال ہے۔
البتہ جو شخص صاحب عقل سلیم اور محبت فقراء کا فیض یافتہ ہوگا اس کو ان مضامین
میں کسی طرح کا شک وتردد پیدا نہ ہوگا بلکہ خاطر خواہ اپنا مطلب اس سے اخذ
کر سکے گا۔ دوسرا جواب یہ کہ جو کچھ ہم نے کتاب میں لکھا ہے اس سے
کروڑوں حصے زیادہ قرآن شریف واحادیث میں کھلم کھلا اسرار مندرج اور
موجود ہیں۔ اگر ہم نے کتاب اللہ سنت رسول اللہ ﷺ اور کلام اولیاء اللہ
اور فرمودات فقراء اللہ کا اتباع کیا تو کیا گناہ کیا۔

پس پڑھو، سوچو، غور وفکر کرو فقط کیونکہ جو کچھ بھی مقدم وموخر تحریر ہوا سلسلہ فقراء
قادریہ غوثیہ بانوا میں یونہی چلا آتا ہے ہم نے کچھ بھی اپنی طرف سے نہیں لکھا
یہ سب سلسلہ کا فیضان ہے۔ وَمَا علینا الا البلغ۔



یا اللہ جل جلالہ | بسم اللہ الرحمن الرحیم ○ | یا رسول اللہ ﷺ

# دعوتِ حق

من تالیفات

فقیر سید محبوب علی شاہ عرف پیر نور اللہ شاہ بخاری دہلوی
قادریہ غوثیہ بانوا

انجمن فیضان غوثیہ
پپلی پہاڑ روڈ، دیپالپور ضلع اوکاڑہ

# بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

سب مراتب حمد اُس ذاتِ واحد کیلئے ہے جو سب کا معبُود ہے
اور موجُودِ مطلق ہے۔ اور بڑی شان رکھتا ہے۔ اور نعمت کے کُل مدارج
اُس نبیِ مُکرّم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کے واسطے ہیں۔ جو کہ باعثِ مظہرِ عالم
نائبِ خدا ہے۔ حق تعالیٰ اُس پر اور اُس کے سب آل واصحاب پر درُود وسلام
نازل فرمائے حمد وصلوٰۃ کے بعد احقر ناچیز سراپا گناہ سید پیر محبوب الہٰی عرف
نور اللہ شاہ قادری، چشتی، نقشبندی جرمیسہ کے ایک کمترین خادم اور ادنیٰ مرید
و خاکروب آستانہ جناب تقدس مآب حقیقت آگاہ کمالات دستگاہ صاحبِ
شریعت و طریقت دریائے حقیقت و معرفت ہادیٔ دین متین امام السالکین
پیشوائے عارفین مکرّم و معظّم پیر و مرشد قُل ہو اللہ شاہ قادری چشتی نقشبندی
بانوا قدس سرہٗ کا ہے۔ عرض کرتا ہے کہ میرے بعض یارانِ طریقت اور
علی الخصوص بندہ کے مریدان میں سے چند خلفائے طریقت مثلاً پیر تقی شاہ
عرف فیض اللہ شاہ قوم کھگہ و دیگر مولوی رحمت علی عرف کلیم اللہ شاہ
قوم قریشی ساکن کوڑے شاہ و سویم غلام رسول عرف ثناء اللہ شاہ قوم
قریشی و چہارم مولوی عبد الغفور صاحب دہلوی حال مقیم کراچی پنجم
حافظ عبد العزیز و عبد الغنی ساکن منٹگمری ہفتم مولوی نور احمد قوم کھوکھر
قریشی اور دیگر بہت سے مریدانِ طریقت نے مجھ سے کہا اور اِس امر کے
محرّک ہوئے کہ جو اذکار و اشغال اور مراقبات خاندانِ عالیہ قادریہ
چشتیہ نقشبندیہ کے معمولِ بہا ہیں وہ سب کے سب لکھے جائیں، تاکہ



اِس کے بعد مفارقت میں کہ ہم سب دُور دراز خاکِ ہندوستان، پاکستان
میں پڑے ہوئے ہیں۔ اور ہمیشہ حاضر ہونا مشکل ہے۔ اِس لئے ضروری ہے
کہ تمام اذکار و اشغال مراقبات ہر سہ خاندان عالیہ۔ قادریہ۔ چشتیہ نقشبندیہ
درج کر دیں۔ تاکہ ہمارے کام آئیں اور ہم اِن پر عمل کریں۔

اگرچہ اِس ہیچکارہ نالائق کو اِس قدر لیاقت اور منزلت کہاں کہ یہ رُتبہ
اِس کامل کا ہے انجام کو پہنچائے۔ لیکن اصرار التماسِ عزیزان و مریدان سے
ناچار ہوکر جناب باری میں ملتجی ہوں اور بحکم الہٰی اِس کے لکھنے پر مامور ہوا
کہ عاداتِ الہٰی یوں ہی جاری ہے۔ کہ جس سے لوگ ارادت اور عقیدت
رکھتے ہیں۔ ضرور اُس کی زبان اور قلم سے اُن کو فیضان پہنچتا ہے۔ اگرچہ
وہ بیان اور کتابوں میں بھی ہو۔ اِس لئے مجھے اپنے پیر و مرشد اور بزرگانِ
خاندان سے جو کچھ اذکار و اشغال سلسلہ قادریہ۔ چشتیہ۔ نقشبندیہ کے پہنچے
ہیں۔ تحریر کرتا ہوں۔ کیا عجب ہے کہ سائلان کی ہمت و دعا اِس کے مطالعہ
سے میرے حق میں کام دے۔ اور وہ اپنے مقصود کو پہنچیں اور یہ اللہ تعالیٰ
کے اختیار میں ہے۔ جس کو چاہتا ہے صراطِ مستقیم کی ہدایت کرتا ہے۔ جاننا
چاہئے کہ اکثر اذکار و اشغال خاندانِ قادریہ اور چشتیہ کے بسبب اتحاد و اتفاق
نسبت بزرگان ہر دو خاندان عالیشان کے مخلوط ہو گئے ہیں۔ یہاں تک کہ
جو شغل خاص حضراتِ قادریہ کا ہے۔ اُس کو چشتیہ کرتے ہیں اور جو
چشتیہ کے ہیں اُس کو قادریہ کرتے ہیں چونکہ دونوں کی مُراد ایک ہے۔
اِس لئے لہٰذا ناچیز نے بھی کچھ تفریق نہیں کی۔ دونوں طریقوں کے اشغال تھوڑے
تھوڑے لکھ دیئے ہیں۔ سالک پر اُس کی تفریق خود معلوم ہو جائیگی اور اپنے
کو بھول چُوک سے پاک نہیں سمجھتا اور اِس کا نام دعوتِ حق رکھا ہے۔ اللہ

تعالیٰ ہی صاحبِ توفیق ہے جنوری ۱۹۶۲ء

# مُقدّمہ

معلوم کر، اے سالک ! خدا تعالیٰ تیری طریقِ سلوکِ حق میں مدد کرے کہ جب سالک کو راہِ حق تعالیٰ کی توفیق عطا ہوتی ہے۔ تو پہلے اُس کے دِل میں انوارِ ہدایت سے روشنی ڈالی جاتی ہے۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:- یَھْدِی اللّٰہُ لِنُوْرِہٖ مَنْ یَّشَآءُ۔ وہ روشنی اِس کے دِل سے تمام کدورتوں اور گمراہیوں کو دُور کر دیتی ہے۔ تو اِس حُطامِ دُنیا سے اِس کا دِل سرد ہو جاتا ہے۔ اور آخرت کی طلب میں سرگرمی پیدا کرتا ہے۔ اور توبہ کی لگام ہاتھ میں لیکر ندامت کی رکاب میں قدم دھر کر استغفار کے گھوڑے پر سوار ہوتا ہے۔ یعنے سب باتوں سے تائب ہوتا ہے۔ اور سب گناہوں کو چھوڑ کر قبلہ طاعت و عبادات یعنے حق تعالیٰ کی طرف مُنہ کرتا ہے اُس وقت اُس کے سوائے اِس کے کچھ چارہ نہیں کہ اپنے آپ کو ایسے پیرو مُرشد کامل کے قدموں پر ڈالے جو مقتدائے وقت اور جامع شریعت و طریقت ہو۔ اور اُس کی خدمت سے سعادت مندی حاصل کرے۔ اور اُس کے دامنِ دولت کو ہاتھ سے نہ چھوڑے یعنے ایسے مُرشد کو غنیمت جانے اور اِس کی خدمت اور حاضری سے غافل نہ رہے۔ اور بیعت کرے تاکہ شیطانی مکاید اور نفسانی مکروہات سے کہ یہ دونوں سالک کے رہزن ہیں پیر کی توجہ کی برکت سے محفوظ رہے۔ اور اپنے باطنی امراض کے معالجے کیلئے پیر کے ارشاد کا پابند ہو۔ کیونکہ جب تک اندرونی بیماریاں یعنی حسد، بخل۔ کبر۔ کینہ۔ عُجب ریا۔ بُغض وغیرہ دُور نہ ہونگے اور بجائے اِن کے



اوصافِ حمیدہ جیسے علم، حلم، سخاوت، تواضع، ذلّتِ نفس۔ رضا، تسلیم وغیرہ اور کم کھانا۔ کم سونا۔ کم بولنا، کم ملنا پیدا نہ ہونگے ہرگز وصُولِ اِلی اللہ کی استعداد میسر نہ ہوگی۔ اِس واسطے مُرشد کی صحبت اور اُس کی اتباع کی ضرورت لازم پکڑے۔ چُنانچہ کلامِ مجید میں حق تعالیٰ فرماتا ہے۔

یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰہَ وَکُوْنُوْا مَعَ الصّٰدِقِیْنَ ہ

اور دُوسری جگہ فرماتا ہے:۔

وَاتَّبِعْ سَبِیْلَ مَنْ اَنَابَ اِلَیَّ۔

اِن دونوں آیتوں میں اَمر کا صیغہ واقع ہے۔ اور امر مقتضیٔ وجوب ہے۔ اور یہ بات کچھ چھُپی ہوئی نہیں ہے کہ سچے تائب اور سچے منیب اِسی قوم کے لوگ ہیں۔ اور بیعت کرنی اور پیر یا مُرشد کی صحبت کا اختیار کرنا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلّم کا اور اصحابہ کا فعل ہے۔ جن کے لئے قرآن پاک شاہد ہے:۔

قولہٗ تعالیٰ اِنَّ الَّذِیْنَ یُبَایِعُوْنَکَ اِنَّمَا یُبَایِعُوْنَ اللّٰہَ الخ

ایضاً دیگر اِذْ یُبَایِعُوْنَکَ تَحْتَ الشَّجَرَۃِ

اسی لئے حضرت محمد رسُول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے کہ اَلشَّیْخُ فِیْ قَوْمِہٖ کَالنَّبِیِّ فِیْ اُمَّتِہٖ۔ ترجمہ:۔ یعنی شیخ اپنی قوم میں ایسا ہوتا ہے۔ جیسا اپنی اُمت میں نبیؐ ہوتا ہے۔ اور بزرگانِ دین نے فرمایا ہے کہ جو شخص اللہ کا طالب ہو۔ اُسے چاہیئے کہ اہلِ تصوّف کی مجلس میں بیٹھا کرے جیسے نبی کی صحبت ضروری ہے۔ ایسے ہی (بسبب نیابت) شیخ کی خدمت بھی ضروری ہے پس اگر شیخ کامل کے حضور میں رہکر اپنے سب کاروبار اور ارادہ

کو شیخ کے اختیار میں دیگا اور اُس کے حکم کے موافق عمل کرے گا۔ تو خدا کی ذات
سے امید قوی ہے کہ وہ بہت جلد کامیاب ہوجائیگا۔

## تنبیہ

فی الحال طریق سلوک مجملاً لکھا جاتا ہے۔ مفصل کیفیت راہِ سلوک
کے طے کرتے وقت معلوم ہوگی۔ واضح ہو کہ سلوک کے طریقے بہت سے
ہیں۔ کیونکہ طالبانِ حق کی طبیعتیں مختلف ہیں اور شیخ کہ جو دل کا طبیب ہے
مرید کے مرض کے موافق علاج کرتا ہے۔ اِسی سبب سے فرمایا ہے کہ اللہ
کے طریق کے راستے خلائق کے انفاس کے برابر ہیں لیکن اُن سب طریقوں
سے تین طریقے بہت قریب ہیں۔

**پہلا طریقہ**۔ اخیار کا ہے۔ کہ اُس میں بہت سے روزے رکھنے اور نمازیں
پڑھنے اور تلاوت قرآن شریف میں مشغول ہونا اور حج کرنا اور جہاد
میں شامل ہونا ہے اس راہ کے چلنے والے ایک مدت دراز میں
منزلِ مقصود میں پہنچتے ہیں۔

**دُوسرا طریقہ**۔ اصحاب مجاہدات اور ریاضات کا ہے کہ عادات ذمیمہ
کو اخلاق حمیدہ سے بدلتے ہیں۔ اِن کو ابرار کہتے ہیں۔ اور اِس راہ
سے بھی اکثر لوگ مقصود کو پہنچتے ہیں۔

**تیسرا طریقہ** تصوف کا ہے کہ جو قادریہ با نوا۔ وچشتیہ اور نقشبندیہ
ہر سہ طریق کے لوگ کاربند ہیں۔ کہ یہ لوگ ریاضت سے بھاگتے
ہیں۔ اور خلائق کی صحبت سے بچتے ہیں ان کا کام سوائے وِردِ اور
اشتیاق اور شوق ذِکر۔ فِکر۔ شکر کے اور کچھ نہیں ہے۔ اِس طریق



سے اکثر مقصود کو جلدی پہنچتے ہیں۔ اور بہت سے تزکیۂ نفس اور تصفیہ
قلب اور تخلیہ رُوح میں مشغول رہتے ہیں۔ اور کشف کرامات پسند
نہیں کرتے اور اپنے نقد وقت کو مُوتُوْا قَبْلَ اَنْ تَمُوْتُوْا کی
استقامت میں صرف کرتے ہیں یہ طریقہ مذکورہ بالا دونوں
طریقوں سے وصول الی اللہ میں زیادہ قُرب رکھتا ہے۔ اور
وصول اِس طریق کا ہر سہ خاندان قادریہ با نوا۔ چشتیہ، نقشبندیہ
میں دس چیزوں سے ہے اوّل توبہ ہے اور اُس کے معنے یہ
ہیں کہ ما سوا اللہ کے مطلوبات چیزوں کو چھوڑ دے جیسے مرنے
کے وقت انقطاع ہوتا ہے دوسرے زہد یعنے دُنیا اور ما فیہا سے
کچھ غرض نہ رکھے اور سب کو چھوڑ دے جیسے مرنے کے وقت سب
کو چھوڑتا ہے

تیسرے توکل اس سے یہ مراد ہے کہ اسباب ظاہری کو ترک کرے
جیساکہ موت کے وقت ترک کرتا ہے۔

چوتھا قناعت یعنی اپنی نفسانی اور شہوانی خواہشوں کو ایسا
ترک کرے جیسے موت کے وقت ترک ہوجاتی ہیں۔

پانچویں عزلت۔ یعنی خلائق سے کنارہ کشی اور انقطاع کرنا
جیسے موت کے وقت ہوتا ہے۔

چھٹے توجہ یعنی اللہ کے سوا سب طرف سے اپنے اغراض کو
اٹھا کر منہ پھیرے۔ جیسے موت کے وقت ہوتا ہے۔

ساتویں صبر یعنی مجاہدہ کرے اور نفسانی لذائذ کو ترک کردے
جیسے موت کے وقت بِلا مجاہدہ چھوڑ جاتا ہے۔

آٹھویں رضا یعنی اپنے نفس کی رضا کو چھوڑ کر اللہ کی رضا پر راضی رہے اور اُس کے حکمِ ازل پر سر جھکائے جیسے موت کے وقت ہوتا ہے۔

نویں ذکر یعنی اللہ کے ذکر کے سوا سب کو چھوڑ دے جیسے موت کے وقت چھوڑتا ہے۔

دسویں مراقبہ یعنی اپنے سب ہول اور حواس اور قوت کو ترک کر دے جیسا کہ موت کے وقت ترک کر دیتا ہے۔

پس طالب کو چاہیئے کہ پہلے حسبِ ارشاد پیر و مرشد اُن بُری خصلتوں سے جو لوازمہ حیوانی و عنصری سے ہیں اپنے آپ کو بچائے اور اوصافِ حمیدہ پیدا کرے اور اپنے دل کو غیر اللہ کی کدورتوں سے پاک و صاف رکھے تاکہ لیاقت وصول الی اللہ کی حاصل ہو۔



بقایا مضمون جو سہواً رہ گیا ہے:۔ صفحہ ۲۲ سے

طالب کو بلائیں اور اس کے بعد چارم شمع در وجد جذب حال کو سات مرتبہ پڑھ کر دو رکعت راست دم کریں جو یہ ہے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ اَللّٰہُ نَزَّلَ اَحْسَنَ الْحَدِیْثِ کِتٰبًا مُّتَشَابِهًا مَّثَانِیَ تَقْشَعِرُّ مِنْهُ جُلُوْدُ الَّذِیْنَ یَخْشَوْنَ رَبَّهُمْ ثُمَّ تَلِیْنُ جُلُوْدُهُمْ وَقُلُوْبُهُمْ اِلٰی ذِکْرِ اللّٰهِ ذٰلِكَ هُدَی اللّٰهِ یَهْدِیْ بِهٖ مَنْ یَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ وَهُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِیْمُ ہ اس کے بعد مرشد مرید کے استعداد اور قابلیت کے موافق طریقِ ذکر کا تلقین فرمائے اور سلوک کے آداب سے مطلع فرمائے اور اُس کے حال پر کمال توجہ رکھے اور تحصیل مسائل فقہ ضروریہ اور درستی عقائد اہلِ سنت والجماعت کے لیے تاکید کرتا ہے اور شرع شریعت کی تابعداری کی رغبت اور حرص دلائے کہ اس کے مطلوب تک پہنچنا مشکل ہے اور ارشاد فرمائے کہ جو مکاشفہ وارادات خلافِ شرع



# فصل بیعت کے طریقے کے بیان میں

پیر کو چاہیئے کہ جس کو بیعت کرے اُس کو اوّل دو رکعت نماز نفل بنیت کفارہ گناہ پڑھا کر اور سو مرتبہ استغفار اور سو مرتبہ درود شریف پڑھا کر پھر طالب کو اپنے رُو برُو مؤدب دو زانو بٹھائے اور یہ خطبہ پڑھنا شروع کرے:۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ نَحْمَدُهٗ وَنَسْتَعِیْنُهٗ وَنَسْتَغْفِرُهٗ وَنَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنْ شُرُوْرِ اَنْفُسِنَا وَمِنْ سَیِّئَاتِ اَعْمَالِنَا مَنْ یَّهْدِهِ اللّٰهُ فَلَا مُضِلَّ لَهٗ وَمَنْ یُّضْلِلْهُ فَلَا هَادِیَ لَهٗ وَنَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِیْكَ لَهٗ وَنَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ یٰاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَابْتَغُوْا اِلَیْهِ الْوَسِیْلَةَ وَجَاهِدُوْا فِیْ سَبِیْلِهٖ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ۔ اِنَّ الَّذِیْنَ یُبَایِعُوْنَكَ اِنَّمَا یُبَایِعُوْنَ اللّٰهَ

اس کے بعد اپنا ہاتھ مرید کے ہاتھ پر رکھے اور یہ آیت شریف پڑھے

یَدُ اللّٰهِ فَوْقَ اَیْدِیْهِمْ فَمَنْ نَّكَثَ فَاِنَّمَا یَنْكُثُ عَلٰی نَفْسِهٖ وَمَنْ اَوْفٰی بِمَا عٰهَدَ عَلَیْهُ اللّٰهَ فَسَیُؤْتِیْهِ اَجْرًا عَظِیْمًا لَا نَفَعَنَا اللّٰهُ وَاِیَّاكُمْ بَارَكَ اللّٰهُ لَنَا وَلَكُمْ اور جو عورت مرید ہو تو بجائے ہاتھ کے چادر یا عمامہ یا رومال کا گوشہ اُس کے ہاتھ میں دے اور مرید سے فرماوے کہ کہو اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ تَعَالٰی مِنْ كُلِّ ذَنْبٍ وَّاَتُوْبُ اِلَیْهِ اس کے بعد کلمہ طیب

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ تین مرتبہ پڑھائے۔ اِس کے بعد مرید سے فرمائے کہ کہو میں کلمہ شریف کو دل و جان سے پڑھ کر اقرار کرتا ہوں۔ کہ میں اللہ اور اُس کے رسول حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم پر ایمان لایا اور سب کفر و شرک کے دینوں سے اور جو کچھ اُس میں ہے بیزار ہؤا اور تمام گناہوں سے توبہ کرکے فلاں پیر کے ہاتھ پر بیعت کی یہاں مُرید اپنے پیر کا نام زبان پہ لائے اور کہے کہ میں نے فلاں سِلسِلہ کو اختیار کیا مثلاً سیّد پیر محبوب الٰہی کے ہاتھ پر بیعت کی اور تمام گناہوں سے تائب ہوکر سلسلہ قادریہ غوثیہ یا نوا : کے بزرگوں کے زمرے میں شامل ہوکر اللہ کے مطیعوں کے گروہ میں داخل ہؤا اور دُنیا و ما فیہا کو رضائے مولا پر ترک کیا اور دینِ اِسلام اور ما فیہا سب کو قبُول کیا۔ اور عہد کرتا ہوں کہ مطابق ہر حکم خدا اور رسُول کے قرآن وحدیث ومسائل فقہ وعقائدِ اہلِ سُنت والجماعت کی تابعداری دِل و جان سے کرُونگا۔ اِس کے بعد کہے رَضِیْتُ بِاللّٰہِ رَبًّا وَّ بِالْاِسْلَامِ دِیْنًا وَّ بِمُحَمَّدٍ نَّبِیًّا صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ اِس کے بعد کلمہ شہادت پڑھائے اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ وَاَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہٗ اِس کے بعد ایمان مجمل پڑھائے اٰمَنْتُ بِاللّٰہِ کَمَا ھُوَ بِاَسْمَائِہٖ وَصِفَاتِہٖ وَقَبِلْتُ جَمِیْعَ اَحْکَامِہٖ اِقْرَارٌم بِاللِّسَانِ وَتَصْدِیْقٌ بِالْقَلْبِ اِس کے بعد پیر کو چاہیے کہ سہ مرتبہ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھکر ایک مرتبہ درود شریف اور تین مرتبہ آیتَ الکُرسی پڑھ کر طالب کے قلب پر دم کرے اور آیت یَا حَیُّ حِیْنَ



لَا حَیَّ فِیْ دَیْمُوْمَۃِ مُلْکِہٖ وَبَقَائِہٖ یَا حَیُّ پڑھے اِس اِسم کو حبس دم کرکے نگارہ باطن سے قلبِ طالب پر اثر ڈالے۔ اور دل پر اسمِ ذات اَللّٰہُ اپنے لب سے شہادت کی اُنگل سے لکھ کر سہ مرتبہ دستک دیں اِس کے بعد جامِ شیریں پر جام لبِ بیعت جو ہمارے یہاں خاندانِ قادریہ۔ چشتیہ۔ نقشبندیہ میں مروّج ہے پڑھے۔ جو یہ ہے:-

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ یا الٰہی خیر کر۔ تشنہ کو سیر کر۔ زیر کو شیر کر۔ شیر کو زیر کر۔ سخت کو نرم کر۔ نرم کو گرم کر۔ گرم کو سہیم کر۔ سہیم کو رحیم کر۔ رحیم کو حلیم کر۔ حلیم کو سلیم کر فَلَا یَنْجُوْ اِلَّا مَنْ اَتَی اللّٰہَ بِقَلْبٍ سَلِیْمٍ ۔ ملّتِ حضرت شاہ بحق لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ سَقٰھُمْ رَبُّھُمْ شَرَابًا طَھُوْرًا ہفت مرتبہ پڑھ کر پیالہ جامِ شیریں پر دم کرکے اوّل پیر خود سہ گھونٹ نوش کرے اِس کے بعد خلافِ شرع ظہور میں آئے اِس کا اصلاً اعتبار نہ کرے اور احکامِ شرعی پر مستقیم رہے۔ اور ممنوعات سے بچے اور حرام اور مشتبہ لقمہ سے اجتناب کرے اور سب کاموں پر شرع کے احکام کو مقدّم رکھے۔ ۴ صفحہ ۹ پر ملاحظہ کریں۔

## تلقین

مُرید ہونے سے پہلے اپنے ارادے کو خوب پکا کرلو اور اچھی طرح جانچ لو کہ جس کے ہاتھ پر بیعت کرتے ہو اُس میں کوئی بات شریعت کے خلاف تو نہیں ہے، لوگوں کی دیکھا دیکھی مُرید نہ ہو کیونکہ مُرید ہونا گویا اپنے اختیارات ظاہری و باطنی کو پیر کے ہاتھ بیچ ڈالنا ہے مُریدی ایک عہد ہے جو پیر کے ہاتھ پر سلسلہ بسلسلہ مشائخ طریقت کے

ذریعے حضور سرورِ کائنات محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دستِ
مبارک پر اور آنحضرتؐ کے وسیلے سے بارگاہ ربّ العالمین کے سامنے
باندھا جاتا ہے، اور جو قرآن شریف اور رسولِ مقبول صلعم کے ارشاد
کے موافق ہے، جو شخص کسی کا مُرید نہ ہو وہ اصُولِ شریعت کی پابندی سے
نجات حاصل کرسکتا ہے مگر اُس کو تجلیاتِ ربانی اور کمالاتِ رُوحانی اور
عرفانِ الٰہی حاصل نہیں ہو سکتا۔

تم نے کسی بزرگ کو دیکھا نہیں مگر معتبر لوگوں سے اُن کی بزرگی کے
حالات سُنے ہیں اور تمہارا عقیدہ اُن پر خوب پختہ ہو گیا ہے اور تم کسی
وجہ سے وہاں تک جا نہیں سکتے تو خط کے ذریعے مُرید ہو سکتے ہو، پیر
کامل کی ایک معمولی شناخت یہ ہے کہ جب تم اُن کے پاس بیٹھو اور اگر
کہیں دُور ہو تو محض اُن کا خیال کرنے سے اپنے تمام دُکھ درد بھُول
جاؤ اور دل میں چین سا آجائے تو جانو کہ وہ شخص ولی کامل ہے جب
مُرید ہو جاؤ تو ان باتوں کی پابندی کرو:۔

(۱) صُبح دُنیا کا دھندہ شروع کرنے سے پہلے غور کرلیا کرو کہ آج کے
کام میں کوئی بات خدا اور رسُولؐ کے خلاف تو نہیں ہے اور جب رات
کو سونے کے لئے لیٹو تو سوچو کہ کتنے کام اچھے اور کتنے بُرے کئے۔
نیکیوں پر خُدا کا شکرانہ بھیجو اور بدیوں کی توبہ کرو اور آئندہ بچنے کا عہد باندھو

(۲) جھُوٹ بالکل چھوڑ دو اور نہ چھوٹ سکے تو آہستہ آہستہ کم کرو
اور خیال رکھو کہ یہ عادت بالکل جاتی رہے۔

(۳) جھگڑے اور اختلاف کی باتوں سے علیحدہ رہو اور نماز
روزے اور شریعت کے تمام حکموں کے موافق عمل کرو۔



(۴) اپنے پیر کا رات دن میں کم از کم ایک دفعہ تصوّر ضرور کرلیا کرو
اور پیر کی روحانیت کا پرتو ہر وقت اپنے قریب سمجھو۔

(۵) اپنے تمام نیک و بد حالات سے پیر کو اطلاع دیتے رہو اور جو اس کا
حکم ہو اس کے آگے سر جھُکا دو خواہ وہ حکم تمہاری عقل کے خلاف معلوم
ہوتا ہو، مگر یہ ضروری نہ سمجھو کہ پیر کی طرف سے جواب بھی ملے۔

(۶) اپنے پیر کو نائب رسولؐ سمجھ کر ہمیشہ اُس کا ایسا ادب کرو کہ گویا
تمہاری اُس کے سامنے کوئی ہستی نہیں ہے۔

(۷) پیر بھائی کو سگے بھائی سے زیادہ جانو اور ایک جان و دو قالب مانو اور
جس جگہ کئی پیر بھائی ایک جگہ ہوں تو اُن کو روزانہ یکجا ہونا نہایت لازمی چیز ہے

(۸) درود شریف کا ورد بڑھاؤ، پچھلی رات کو بیدار ہو کر نماز پڑھو،
دعائیں مانگو اور اپنی اور کائنات کی حالت پر غور و فکر کیا کرو۔

(۹) رات دن میں ایک دفعہ اپنے شجرہ کے مشایخ کے نام پڑھ لیا کرو
اور جہاں تک مُمکن ہو ان کے مزارات کی زیارت کرنے جاؤ اور اُس
روحانی فیض کے طالب ہو جو وہاں سے حاصل ہوتا ہے،

(۱۰) خلافِ شریعت پیروں سے، مجذوبوں سے اور فقیروں پر مضحکہ
کرنے والے مخالفوں کی صحبت سے بچو اور اپنے عقائد کے خلاف کوئی
تحریر نہ پڑھو نہ گھر میں رکھو۔

(۱۱) پیر سے دُنیا کے کام نہ لو نہ اُس سے دُنیاوی قصوّں کی سعی سفارش
چاہو اُس کا کام دُعا کرنا اور اچھا مشورہ دینا ہے۔

(۱۲) مُرید ہونے کے بعد ایسے عابد سچّے اور نیک بن جاؤ کہ تمہارا
انجام بھی بخیر ہو اور تمہارے پیروں کا نام بھی روشن ہو، ایسا نہ ہو کہ

پیروں کے نام کو تمہارے اعمال سے بٹہ لگے۔

محنت کر کے روزی کماؤ، دغابازی سے پرایا مال نہ لو، بیکار وقت ضائع نہ کرو، روزی کمانے میں کسی محنت اور کسی پیشہ سے نہ شرماؤ ماں باپ اور بیوی بچّوں کا حق ادا کرو، بیوی کے سوا کسی غیر عورت کا خیال بھی دل میں نہ لاؤ، دُنیا چھوڑنے اور خالی بیٹھے رہنے کا ارادہ بھی گناہ ہے، جب تک زندگی ہے ہاتھ پاؤں سے خدا کا، اپنا اور بندوں کا کام کرو، وہم اور شک کو چھوڑ دو۔ اسلام صاف اور آسان دین ہے، اس کے کاموں میں حجت بازی سے مشکل نہ ڈالو، عورت خاوند کی اطاعت و خوشی کو سب کاموں سے مقدّم جانے اور اپنے شوہر کے سوا کسی غیر مرد کا خیال بھی دل میں نہ لائے، عورتیں پیروں سے بھی پردہ کریں، بچوں کو کلمہ اور نماز روزے کے مسئلے سب سے پہلے زبانی یاد کراؤ، اسراف اور فضول خرچی نہ کرو، آمدنی سے خرچ نہ بڑھاؤ روز حساب کر لیا کرو کہ آمدنی سے کتنا خرچ زیادہ ہؤا۔ قرض کبھی نہ لو چاہے فاقہ ہو جائے، شادی غمی نیاز نذر قرض سے کرنی بہت بُری ہے اس سے عذاب نازل ہوتا ہے، نئی روشنی کے تکلفات سے پرہیز کر کے سادہ زندگی بسر کرو۔ بھائی، مسلمان، پڑوسی، یتیم، بیمار، مسافر کی خبر گیری و خدمت کو فرض سمجھو، کسی غیر مسلم کے مذہب کو بُرا نہ کہو، پاک لباس، پاک جسم، پاک مکان، پاک پانی، پاک کھانے کا خیال رکھو، ہر چیز کی صفائی اسلام نے لازم کی ہے، بیماری میں علاج بھی کرو صرف دعا تعویذ پر نہ رہو۔ گالیاں نہ بکو۔ گندے الفاظ زبان سے نہ بولو۔ کوئی نشہ استعمال نہ کرو۔ مزاج کو نرم اور



چہرہ کو ہنس مُکھ رکھو۔ گھر میں اور باہر خندہ پیشانی سے بولو چالو۔ عورتیں عرسوں اور میلوں میں نہ جائیں، تعزیہ داری اور ماتم سے بچو۔ نیاز و خیرات اچھی چیز ہے، اچھی غزلیں نیک گانے والے سے اچھے مقام پر سُن سکتے ہو۔ اس کے خلاف نہیں ؎

---

# سند قبُول بیعت

یا اللہ! تو گواہ ہو کہ ..................

.......... نے تیری طلب اور تیری اطاعت اور اپنی نجات اور اپنی ترقی روحانی کے لئے میرے ہاتھ پر بیعت کی اور میں نے اس کو تیرے حکم اور تیرے مقبول بندوں کے دستور کے موافق قبول کیا تو ہی توفیق عطا کر کہ اس بیعت میں بیعت رضوان کی سی برکت ہو، اور بیعت کرنے والا اس سند کی تمام تعلیم و تلقین پر عمل کرے۔ آمین۔

یا اللہ! تیرہ بندہ

- - - - - - - - - - - - - - - - - -

تاریخ سنہ ۱۳ھ

---

# خط کے ذریعہ مُرید ہونے کا قاعدہ

یہ ہے کہ جس شخص سے مُرید ہونا ہو اُس کو خط لکھو کہ میں فلاں خاندان میں آپ کے ہاتھ پر بیعت کرنی چاہتا ہوں۔

لہٰذا میں اپنے سچے عقیدے اور پختہ ارادہ سے آپ کا مُرید ہوگیا اور جو جو احکام مُرید کے لیئے ضروری ہیں، اُن کی تعمیل کا عہد کرتا ہوں۔ آپ بھی میری بیعت کو قبول کیجئے۔

راقم فلاں

از مقام فلاں

---

## ضروری معلومات

پہلے مُرید کو یہ معلوم کرنا ضروری ہے کہ تصوّف کی تعلیم کا خلاصہ کیا ہے اور تصوّف کی مشہور اصطلاحات کا کیا مطلب ہے؟

یاد رکھو کہ سب سے پہلے اللہ کی ذات وصفات کو سمجھنا چاہیئے کہ یہ تصوّف اور مذہب اسلام کی بنیاد ہے۔

**ذات** ایک ہستیِ مطلق ہے جس کو واجب الوجود کے نام سے یاد کرتے ہیں وہ بغیر اجزا کے کُل ہے وہ سب کو محیط ہے لیکن خود احاطہ سے باہر ہے، وہ کسی علم میں نہیں سما سکتی، وہ کسی قید میں نہیں آسکتی، اُس میں زوال و تغیّر نہیں ہے۔

سب چیزیں اُسی سے موجود ہیں، مگر وہ کسی سے موجود نہیں ہے اور زمین و آسمان میں اُس کے سوا اور کچھ بھی اُس کے غیر نہیں پایا جاتا۔ اس واسطے بس وہ ایک ہی ہے اور کوئی اُس کا شریک نہیں نہ وُہ کسی سے پیدا ہوئی اور نہ کوئی اُس سے پیدا ہوا۔

مگر اُس کی شناخت بغیر ناموں اور صفتوں اور اُن کے مظاہر کے محال ہے اس واسطے صفات و اسماء کا عرفان مقدّم ہے۔



**صفات**۔ جب وہ ہستیِ مطلق مرتبۂ ظہور میں کسی خاص تجلّی کے ساتھ جلوہ گر ہوتی ہے تو اسی شانِ ظہور کو صفت کہتے ہیں مثلاً جب مخلوق ظاہر ہوئی تو معلوم ہؤا کہ ذات کی صفت خالقی نے تجلّی کا جلوہ دکھایا۔

ذات کی بیشمار صفات ہیں مگر وہ سب ذات سے جُدا اور غیر نہیں ہیں گو ہر صفت دوسری صفت سے اور ذات تمام صفات سے جُدا اور علیحدہ معلوم ہونے لگتی ہے حقیقت میں سب ایک ہی ہیں، جدائی بالکل نہیں، مثلاً پھول کی خوشبو اس کی صفت ہے جو چمن کی ہوا کو معطر کر رہی ہے، مگر وہ پھول کی ذات سے جُدا نہیں کی جاسکتی ع

او درمن و من در وے چوں بُو بگلاب اندر

جس طرح ذات قدیم ولازوال ہے اسی طرح اس کی صفات بھی قدیم و ازلی وبے زوال ہیں نہ ذات کا ادراک حقیقی ممکن نہ صفات کا۔

ذات میں وحدت ہے اور صفات میں گوناگوں کثرت۔ مگر چونکہ صفات ذات سے جُدا نہیں اس لئے ان کی کثرت بھی صرف دید و شنید کی ہے، ورنہ وحدت ہی وحدت ہے۔

**ہمہ اوست** اسی کو کہتے ہیں کہ سب کچھ وہی ایک ذات ہے اُس کے سوا اور غیر کچھ بھی نہیں ہے اور یہ جو کچھ نظر آتا ہے ذات یکتا کے غیر نہیں ہے، جیسا کہ قرآن شریف میں ہے وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ مُّحِيْطٌ (اور وہ اللہ ہر چیز پر احاطہ کیئے ہوئے ہے) اور دوسری آیت میں ہے وَهُوَ مَعَكُمْ أَيْنَمَا كُنْتُمْ (اور وہ اللہ تمہارے ساتھ ہے، تم کہیں بھی ہو) اور تیسری آیت میں ہے أَيْنَمَا تُوَلُّوا فَثَمَّ وَجْهُ اللّٰهِ

تم جس طرف بھی دیکھو اللہ کی ذات اُدھر ہی موجود ہے)۔

**تعینات و تنزلات** ۔ صوفیوں کی اصطلاح میں الفاظ تعینات اور تنزّلات اکثر بولے جاتے ہیں، ان کا مطلب یہ ہے کہ موجودات کی یہ جس قدر شکلیں اور صورتیں نظر آتی ہیں یہ ذات کی صفات اور اُن کی تجلّیات کے جلوے ہیں مگر اُن کی اصلیّت بغیر ذات و صفات کے پرتو کے کچھ بھی نہیں ہے۔

مثلاً ایک ڈورے میں چند گرہیں لگی ہوئی ہیں، ان گرہوں کو ڈورا نہیں کہتے ہیں بلکہ ان کی شکل و صورت کے سبب گرہ کے نام سے یاد کرتے ہیں، حالانکہ گرہ کے اندر سوائے ڈورے کے اور کچھ بھی موجود نہیں ہے۔

پس اِس گرہ کو تعیّن کہیں گے، جب گرہ لگ گئی تو گرہ ہے اور کھل گئی تو ڈورا ہے، گرہ کو ڈورا نہیں کہتے اور ڈورے کو گرہ نہیں کہہ سکتے۔

اسی طرح تمام موجودات کی شکلوں اور صورتوں کو تعیّنات کی نظر سے دیکھنا چاہیئے، کہ اگرچہ وہ ذاتِ الٰہی سے جُدا اور غیر نہیں ہیں، مگر جبتک ان کی صُورتیں قائم ہیں اور تعینات کی قید میں ہیں اُن کو ذاتِ الٰہی نہیں کہہ سکتے، اور یہ کہنا یا سمجھنا شرک ہے۔

پس جب ایک اصلیت و حقیقت سے مختلف قسم کی صُورتیں نمودار ہوتی ہیں تو ان شکلوں کو تعیّنات کہتے ہیں اور جب کسی اعلیٰ حقیقت کی شکلیں ادنٰے درجوں میں تقسیم ہونے لگتی ہیں، تو اُن کو تنزّلات کے نام سے یاد کرتے ہیں، یعنی اس حقیقت کا ظہور اشکالِ تنزل میں ہو رہا ہے۔

مثلاً ہوا ایک اعلیٰ حقیقت ہے، حرارتِ آفتاب زمین کی رطوبت کو ہوائی ابخرے کی شکل میں زمین سے فضائے آسمانی میں لے جاتی ہے، اور



پھر پانی ہوا زمین پر برساتی ہے اور وہ پانی کھیتوں میں بھی جاتا ہے اور گندی موریوں اور نالیوں میں بھی، پس ہوا کی حقیقت اعلیٰ نے جب شکل تعین یعنی ابخرے کی صورت اختیار کی تو پانی بنا اُس کا تنزّل ہے اور پھر برسنا اور زمین پر رواں دواں پھرنا دُوسرے تنزلات ہیں۔

یہ سب مجازی مثالیں ہیں اس ذات حقیقی کی کہ وہ بھی تعینات و تنزلات میں اسی طرح اپنی صفات کی تجلّیات دِکھایا کرتی ہے، اور انہی تعینات و تنزلات سے اس کائنات کا یہ تمام کارخانہ گہما گہمی سے چلتا نظر آتا ہے۔

اسی سلسلے میں ضرورت ہے کہ لاہوت و جبروت و ملکوت و ناسوت کی حقیقت بھی تھوڑی سی بیان کر دی جائے، کیونکہ یہ الفاظ اکثر صوفیوں کی بول چال اور اُن کی کتابوں میں استعمال ہوتے ہیں۔

**ناسوت** :۔ پہلے ناسوت ہے جو ہمارے اس موجود و محسوس نظر آنے والے عالم کا نام ہے اور اس عالمِ ظاہر کی زبان و اصطلاح میں جو کچھ کہا جائے اُس کو ناسوت کی زبان کہنا چاہیئے۔

**ملکوت** :۔ ناسوت کا باطن ملکوت ہے یعنی عالمِ ظاہر کے بطون کو ملکوت کہتے ہیں، جو عالمِ ناسُوت کے قریب و متصل ہے ناسُوت کے عالم سے جب عروج ہوتا ہے تو پہلے ملکوت کا منظر سامنے آتا ہے، ذکر و فکر کے ذرائع جو ناسوت میں استعمال کیئے جائیں، پہلے ملکوت میں پہنچاتے ہیں اور انسان اپنی حمد و ذکر کا بطون مشاہدہ کرتا ہے۔

**جبروت** :۔ اس کے بعد ملکوت کے بطون کا ظہور ہوتا ہے اور اس کو جبروت کہتے ہیں، گویا یہ ناسُوت کا تیسرا درجہ اور ملکوت کا باطن ہے

یہاں اپنے وجود کی پوری اور خود بخود شناسائی ہوتی ہے اور ناسوت و ملکوت
کے درجے اس عرفان کے ماتحت دکھائی دینے لگتے ہیں۔

**لاہُوت**:۔ پھر جبروت کا باطن نمودار ہوتا ہے، جس کا نام لاہوت
ہے، یہاں اپنی حقیقت تعیّن کی صرف حس باقی رہتی ہے ورنہ ذات
اُلوہیت کے سوا کچھ موجود نہیں رہتا۔

**ہاہُوت**:۔ لاہوت کا بطون ہاہوت ہے، یہ وہ درجہ ہے جہاں
نہ اپنی خبر رہتی ہے نہ خبر کا حس رہتا ہے نہ ہمہ کا نشان نظر آتا ہے نہ
اوست کی ضرورت باقی رہتی ہے۔

اس کی حقیقت جاننے کو نہ لفظ کام دیتا ہے نہ کوئی فہم۔ بس یہی
کہدینا کافی ہے کہ وہ مقامِ ہُو ہے۔

یا مثلاً انسان کا جسم ظاہر ناسوت ہے اور اس کے حواس باطن
ملکوت ہیں، اور ان حواس کا جسمانی قوائے ادراک سے معلوم کرنا جبروت
ہے اور خود ادراک و علم کی ذات جبکہ اس کا تعلق کسی محسوس سے نہ
رہے اور صرف شان ادراک و علم ہی باقی ہو تو وہ لاہوت ہے، اور
جب ادراک و احساس اپنی ہستی سے بھی بے خبر ہو جائیں اور اس
بیخبری کا حس بھی ان میں باقی نہ رہے تو وہ ہاہُوت ہے۔

**رُوح**:۔ قرآن شریف کی زبان میں روح امرِ رب ہے، حدیث میں
آیا ہے کہ اللہ نے آدم کو اپنی صورت پر پیدا کیا حالانکہ خدا کی کوئی صُورت
نہیں ہے اور نہ ہو سکتی ہے تو اس سے معلوم ہوا کہ یہ صُورت رُوح
سے مراد ہے کہ ذاتِ الٰہی جان ہے اور رُوح اُس کی صُورت ہے، پس نہ
ذات کی کوئی شکل ہے اور نہ اُس کے امرِ رُوح کی کوئی صورت ہے جس طرح



ذات مخفی ہے رُوح بھی پوشیدہ ہے اور جس طرح ذات کی دید و فہمید
خاکی بشری صورت سے ممکن نہیں اسی طرح اُس کے امرِ رُوح کی دید
و فہمید بھی ناممکن ہے۔

رُوح ایک ہی چیز ہے، اُس کی تقسیم محال ہے، مختلف اجسام
میں جو ارواح ہوتی ہیں یہ سب رُوحِ اعظم کا پرتو ہیں جس طرح سُورج
ایک ہے اور اُس کی شعاعیں بیشمار ہیں کہ صاف مقام پر آتی ہیں تو تمام
آفتاب کی شکل اُن کے اندر نظر آجاتی ہے، حالانکہ سُورج خود وہاں نہیں
ہوتا اور میلی کثیف چیزوں پر آفتاب کی شعاعوں کی جھلک پڑتی ہے تو
وہ اپنی جسمانی کثافت سے نُور تو قبول نہیں کرسکتیں مگر حیات و نشوونما
کی قوت اُن میں بھی انہی شعاعوں سے پیدا ہوتی ہے۔

پس رُوح ذات کا آئینہ ہے جس میں اِس کے حسن و جمال کی شکل
نظر آتی ہے۔

**قلب**۔ جس طرح رُوح ذات کا آئینہ ہے، قلب اسماء و صفات
کا آئینہ ہے جو تجلّی ذات کی روح میں مجمل ہے وہ قلب میں درخشاں ہو کر
مفصّل ہوجاتی ہے۔

**نفس**:۔ رُوح و قلب عالمِ امر سے ہیں مگر نفس عالمِ خلق سے
تعلق رکھتا ہے، ذات کی صفات اور اسماء کی تجلیاں رُوح و قلب کے
واسطے سے نفس تک آتی ہیں، مگر یہ چونکہ عالمِ خلق سے تعلق رکھتا
ہے اس واسطے اِس میں وہ لطافت نہیں ہے جو روح و قلب میں
ہے، اس واسطے اس میں بغیر تربیتِ ناسوتی کے ان تجلیات کی قبولیت
پیدا نہیں ہوتی، بلکہ نفس اپنی فطرت کے تقاضے سے ان تجلیوں سے گریز

کرنا چاہتا ہے، اور حواسِ جسمانی کو ایسے احکام دیتا ہے جن سے کثافت میں ترقی ہو اور قلب اور روح کے آئینوں میں تجلیاں نہ چمک سکیں۔

انسان مجاہدات و عبادات کے ذریعے سے نفس کو ترقی دیتا ہے تو پہلے اس میں ایک کیفیت ملامت کی پیدا ہوتی ہے۔ یعنی وہ خود اپنے آپ کو تجلیات کی عدم قبولیت پر نفرین کرتا ہے، مگر اپنے جذبات کی مغلوبیت کے سبب اصلاح نہیں کر سکتا، اس کو **نفس لوّامہ** کہتے ہیں اور جب مجاہدات کی قوت نفس کو اور جلا دیتی ہے تو وہ ترقی کر کے بالکل آئینہ بن جاتا ہے، اور اس میں روح و قلب کی تجلیاں مکمل طور سے چمکنے لگتی ہیں، اور کوئی حجاب کثافت کا نفس میں باقی نہیں رہتا، اس وقت اس کا نام نفس **مُطمئِنّہ** ہو جاتا ہے اور اسی کو نفس کا مرنا نفس کا قابو میں کر لینا کہتے ہیں۔

## سِلسِلوں کا اختلاف کیوں ہے؟

صوفیوں کے بے شمار سِلسِلہ اور خانوادے ہیں اور ہر ایک سِلسِلہ کا طریقۂ ذکر و شغل جدا گانہ ہے، یہ دیکھ کر خیال پیدا ہوتا ہے کہ جب تصوّف کا راستہ اور اصول ایک ہے تو پھر اس کے مقلدین میں یہ اختلاف کیوں ہے۔ مگر اصل بات یہ ہے کہ اختلاف صرف دیکھنے کا ہے حقیقت میں کچھ اختلاف نہیں ہے، کیونکہ سِلسِلوں کے ناموں کی تفریق محض اُن کے بانیوں کے نام کی وجہ سے ہے، ورنہ اصول تعلیم سب کا تقریباً یکساں ہے، اور اذکار و اشغال میں تو بہت ہی تھوڑا تفاوت آپس میں پایا جاتا ہے۔



صوفیوں کے صرف دو مسئلوں میں کہیں کہیں اختلاف پایا جاتا ہے، ایک تو مسئلۂ وحدتِ وجود ہے، اور دوسرا مسئلہ سماع ہے کہ اس میں بعض سلسلے وحدتِ وجود کے بدلے وحدتِ شہود کو مانتے ہیں یعنی ہمہ اوست کے بدلے ہمہ از اوست کے قائل ہیں اور اکثر سِلسِلے ہمہ اوست کو تسلیم کرتے ہیں، اور سماع یعنی گانا سننے کو چشتیہ سلسلہ تو بہت ضروری اور لازمی چیز سمجھتا ہے مگر بعض سلسلوں کو اس مسئلہ میں سکوت و تامّل ہے، وہ کہتے ہیں کہ سماع اہل کے لئے حلال ہے اور غیر اہل کے لئے حرام ہے، اور بعض کہتے ہیں کہ "نہ انکار میکنم نہ ایں کار میکنم" جس سے معلوم ہوتا ہے کہ اہلِ تصوّف کا اختلاف بھی نہایت مہذّب اور با ادب ہوتا ہے۔

درویشوں کی تعلیم میں جو کچھ فرق و اختلاف ہے وہ ایک طبیب کی تجاویز کے مثل سمجھنا چاہیئے کہ وہ مریض کی حالت کے موافق طریقِ علاج بدلتا رہتا ہے۔

### طریقۂ اوّل اذکار و اشغال و مراقبات خاندانِ قادریہ محبوبیہ یا نوا کا:۔

طریقہ یہ ہے کہ اوّل ایک تسبیح استغفار کی پڑھے جو یہ ہے:۔

اَسْتَغْفِرُ اللّٰہِ تَعَالٰی رَبِّیْ مِنْ کُلِّ ذَنْبٍ وَّ اَتُوْبُ اِلَیْہِ۔ پھر درود شریف ایک صدٗ مرتبہ پڑھے جو یہ ہے:۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَ اٰلِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ۔

پھر حضور رسولِ اکرمؐ پر صلوٰۃ پڑھے:۔

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ
اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہِ
اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا نَبِیَّ اللّٰہِ
اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَحْمَۃً لِّلْعَالَمِیْنَ ۰

اِسی طرح تین۳ مرتبہ صلوٰۃ بحضورِ قلب پڑھے۔ اور یہ تصوّر کرے کہ میرے سلام کو حضرت رسولِ اکرمؐ سُن رہے ہیں۔ اِس کے بعد جس سلسلہ میں طالب کی بیعت ہو یا قادریہ سلسلہ کے بزرگان کو اپنے پیر سے لیکر تا رحمۃ للعالمین تک کی تمام ارواح متبرکہ کو اپنے شاملِ حال تصوّر کرکے اوّل اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطَانِ الرَّجِیْمِ اور بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھ کر پھر چاروں قُل و سُورۃ فاتِحَہ پڑھ کر اپنے سِلسِلہ کے تمام بزرگوں کی ارواح متبرکہ کو بخشے اور پھر شجرہ شریف بطریقہ واسطہ کے پڑھے۔ پھر دعا بدرگاہِ ربّ العزّت سے مانگے کہ یا الٰہی اِن بزرگوں کے طفیل میرے قلب کو اپنے نُور سے منوّر کر اور اپنی محبّت عطا کر اور میرے تمام لطائف کو جاری کر اس طرح کی دُعا مانگے اِس کے بعد چار رکعت نماز صفائیٔ قلب نیت صلوٰۃ القلب پڑھے۔ اور ہر رکعت میں بعد فاتحہ شریف کے ۳ بار سُورہ اخلاص پڑھے لیکن تمام نماز دل سے پڑھے۔ زبان سے نہ پڑھے۔ کیونکہ قلب کی نماز قلب کی زبان سے پڑھی جاتی ہے۔ اِس کے بعد بطریقۂ جلسہ دو زانو بیٹھ کر دِل کو جمیع ماسوائے اللّٰہ سے محفوظ کرکے اللہ تعالیٰ کی حضوری میں حاضر کرے اور ہفت۷ مرتبہ یہ دُعا پڑھے:

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِاسْمِکَ اللّٰہِ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ اَسْئَلُکَ اَنْ تُحْیِیَ قَلْبِیْ بِنُوْرِ مَعْرِفَتِکَ اَبَدًا یَا اَللّٰہُ



یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ اِس کے بعد بطریقۂ محاسبہ اور مجاہدہ کے ذکر میں فکر و ملاحظہ اور واسطہ کے ساتھ بہت توجہ اور قوّت و شدّتِ جہریّہ یا خفیّہ سے کہ جس سے اُس کو ذوق و شوق اور اِنبساط پیدا ہو ذکر کرے کہ جس سے بے خودی ہو اُس میں مشغول ہو۔

پس جاننا چاہیئے کہ خاندانِ عالیہ قادریہ اور چشتیہ میں طالب کو اوّل کلمہ طیّب زبانی جہر متوسّط کے ساتھ اِس طرح تلقین فرماتے ہیں کہ کلمہ لَآ اِلٰہَ کو مَدّ و شدّ کے ساتھ بدن میں سے کھینچ کر یعنے مقامِ ناف سے کھینچ کر اِلَّا اللّٰہُ کی ضرب دِل پر لگائے اسی طرح خلوت میں بیٹھ کر رات دِن ورزش کرے جس قدر چاہے تکرار کرے اور ہر سینکڑے پر مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ ایک بار کہے اور بہتر یہ ہے کہ ایک جلسہ میں ایک ہزار ایک سو گیارہ دفعہ کہے جب اِس میں مزاولت پیدا کریگا تو چند روز کے عرصہ میں لذّت اور محویّت اور بے خودی حاصِل ہوگی۔

اِس کے بعد جب طالب کو ذِکر سے کچھ لذّت اور محویّت معلوم ہونے لگے تو پھر یوں کریں کہ ایک مکان تنگ و تاریک خلوت میں رُو بقبلہ مودّب دو زانو بیٹھ کر دونوں آنکھیں بند کرکے ناف کے نیچے سے لَا کو قوّت کے ساتھ کھینچ کر باہر لائے۔ اور داہنے شانے تک پہنچا کر اِلٰہَ کو اُم الدّماغ میں سے باہر نکالے۔ اور اِلَّا اللّٰہُ کی نہایت زور سے دِل پر ضرب لگائے۔ اور لَا اِلٰہَ سے غیر اللہ کی معبودیّت اور مقصودیّت و موجودیّت کی نفی کا ملاحظہ کرے۔ تاکہ نظر سے غیر کا وجود منتفی ہو جائے۔ اور کلمہ اِلَّا اللّٰہُ سے اثباتِ وجودِ مطلق کا خیال کرے۔

# ذکرِ چہار ضربی

اِس کے بعد ذکرِ چہار ضربی نفی اثبات میں مشغول ہو۔ جس کا طریقہ
یہ ہے کہ ایک مکان تنگ و تاریک میں مربّع بیٹھ کر اگرچہ مربّع بیٹھنا بدعت
ہے اور متکبّروں کی نشست ہے۔ سوائے حالتِ ذکر کے ہر وقت مربّع
نشست ممنوع ہے کیونکہ آنحضرتؐ جب صبح کی نماز سے فارغ ہوتے
تو اُسی مقام میں مُربّع بیٹھ کر ذکر کرتے۔ یہاں تک کہ آفتاب نکل آتا۔ اور
پیٹھ سیدھی رکھے۔ آنکھیں بند کرے اور دونوں ہاتھ دونوں زانوؤں پر
رکھے۔ اور داہنے پاؤں کی انگوٹھے اور اُس اُنگل سے جو اُس سے ملی ہے
بائیں پاؤں کی رگ کے گوشت کو زور سے پکڑے تا کہ قلب کے اندر حرارت
پیدا ہو جائے۔ جو تصفیہ کا باعث ہے، اور اِس حرارت کے باعث سے
وہ چربی جو دِل کے گرداگرد ہے اور جس کو خنّاس کا محل اور قرار گاہ کہتے ہیں
پگھل جاتی ہے۔ اور وسوسے اور خطرات کم ہو جاتے ہیں۔ اُس کے
بعد یک دِل یک زبان ہو کر بمقتضائے طبیعت اور وقت کے جہر سے یا
آہستہ سے ذکر فکر میں مشغول ہو۔ اور اِس بیت کی شرائط کی رعایت
کرے۔ بیت یہ ہے:

برزخ ذات و صفات و مدّ و شدّ و تحت و فوق
می نمائید طالباں را گل بنفسِ ذوق و شوق

برزخ سے مراد شیخ کی صورت یعنی پیر کا تصور ہے۔ اور ذات سے مراد وجودِ مطلق
سبحانہٗ تعالیٰ کا ہے۔ اور صفات سے مراد ساتوں امام ہیں۔ یعنی حیات۔ علم۔
قدرت۔ ارادہ۔ سمیع۔ بصیر۔ کلام اور مدّ سے مراد یہ ہے۔ کہ کلمہ لَآ اِلٰہَ



اِلَّا اللہ کی تشدید ہے۔ اور تحت سے مُراد آغاز کلمہ لا کا بائیں زانو کے
سرِ مربع سے اور پہنچانا کلمہ اِلٰہَ کا دائیں شانے تک اور پھر یہاں پر دم کو
راست کر کے فضائے دِل پر زور سے کلمہ اِلَّا اللہ کیساتھ مارنا اور فوق سے
مراد ہے۔ اِس ضرب کا نام نفی و اثبات چہار ضربی ہے اور بیت کی
شرطوں کو ذکر سہ پایہ میں بھی رعایت رکھنا چاہیئے۔ مگر وہاں پر کچھ اور
مقصود ہے۔ اور یہاں پر جو بیان ہو چکا ہے۔

# ہدایت

جاننا چاہیئے کہ خطرے چار قسم کے ہیں اوّل خطرہ شیطانی جو تکبّر اور
غضب اور عداوت اور حسد وغیرہ کا باعث ہے۔ اور دُوسرا خطرہ نفسانی
جس سے خواہش طعام اور شہوت فرض اور حرص وغیرہ اور ہوس زینت وغیرہ
پیدا ہوتی ہے اور تیسرا خطرہ مُلکی جس سے ثواب کے امور جیسے طاعات اور
عبادات اور اِس کے مثل پیدا ہوتے ہیں اور خطرہ چوتھا رحمانی ہے جس
سے اخلاص اور محبت اور شوق اور اُس کی مثل پیدا ہوتا ہے۔
پس بائیں زانو کا سر شیطانی خطرے کے دفعہ کا محل ہے کیونکہ بائیں جانب
مقام شیطان کا ہے اور دائیں زانو کا سر خطرہ نفسانی کا موضع ہے کیونکہ
بہکانے میں ہمیشہ نفس اور شیطان کے درمیان شرکت کے لئے مقابلہ رہتا
ہے اور دائیں کندھا خطرہ مُلکی کے دفعہ کا مقام ہے جو داہنا کاتب ہے اور
دِل کی فضا خطرہ رحمانی کے رہنے کا مقام ہے۔ اور چونکہ اِن خطرات کی
تفصیل باقی ہیں مرید پراگندہ خاطر اور پریشان حال ہو جائیگا اس واسطے
جو امر کلّی کہ اِن مراتب کے جامعہ ہوں ہوں۔ تعلیم کرے پس اوّل میں

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ یعنی لا معبود اِلَّا اللّٰہُ تعلیم کرے اُس کے بعد لا مقصود پھر لا مطلوب پھر لا موجود تعلیم کرے اس سے سارے خطرات مِٹ جائیں گے اور میرے نزدیک پہلے پہل اِس کے آخر کا سکھلانا اچھا معلوم ہوتا ہے کیونکہ محنت کی تخفیف اور سفر کم کرنا اچھی بات ہے اور اگر مرید عجمی ہے تو اُس کی زبان میں تعلیم کرے۔

## ذِکر دو ضربی

ذِکر دو ضربی یہ ہے کہ دم بدم داہنے کندھے پر لَا اِلٰہَ کی ایک ضرب اور دل کی فضا پر اِلَّا اللّٰہُ کی دوسری ضرب ہے اور تین یا پانچ یا سات یا نو بار کہکر ایک بار محمّد رسول اللّٰہ کہے۔ اور چونکہ یہ نسبت ذکر چہار ضربی کے اِس میں بساطت ہے اس وجہ سے اس میں تفرقہ نہیں ہے۔

**ہدایت دیگر۔** نفی اور اثبات کے بعد اثبات اور اثبات کے بعد اسم ذات کہنا چاہئے اور اِلَّا اللّٰہُ سے اللّٰہُ اور لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سے اِلَّا اللّٰہ زیادہ کہنا چاہئے۔

اِس کے بعد ہر دو خاندان قادریہ و چشتیہ ذکر نفی اثبات کے بعد ذکر پاس انفاس طالبوں کو تلقین کرتے ہیں۔

ذکر پاس انفاس کا طریقہ یہ ہے کہ سانس باہر آتے وقت لَا اِلٰہَ اور اندر جاتے وقت دِل سے اِلَّا اللّٰہُ کہے اِسی طرح ہر سانس کیساتھ کرتا رہے اور ہر وقت بست و کُشاد میں نظر ناف پر رکھے اور اِتنا ذکر کرے کہ جس سے دمِ خواب اور بیداری میں ذاکر ہو جائے۔ اِس ذِکر سے ذاکر کی عمر دوگنی ہو جاتی ہے۔



### دیگر طریقہ پاس انفاس اسم ذات کے طریقے سے۔

کبھی پاس انفاس لفظ اسم اَللّٰہُ سے کیا کرتے ہیں جس کی ترکیب یہ ہے اسم ذات اللّٰہ کے ہا کو پیش پڑھے اس طرح کہ اُس میں (واؤ) پیدا ہو اور سانس کھینچتے وقت اللّٰہ سانس سے کہے گویا دل کی زبان سے ہے اور سانس نکلتے وقت ھُو سانس سے کہے وہی معنی خیال کرکے اور پاس انفاس میں چاہئے کہ لَا اِلٰہَ کا ذکر کریں یا اَللّٰہ کا اگر ناک کی راہ سے آواز پیدا ہو تو اُس کو ناک کا آرہ کہتے ہیں کیونکہ اِس سے بہت شورش اور سوزش اور دماغ میں بہت حرارت اور خشکی پیدا ہوتی ہے اس لئے ناک اور دماغ پر روغن بادام استعمال کرتے رہیں اور اس ذکر کو کامل کریں ذکر کے کامل ہونے کی پہچان یہ ہے کہ بے خبری کی حالت میں بھی سانس ذاکر رہے اگر کسی سادے شخص کو جس کے دل پر اذکار اور افکار کا اثر نہیں پڑتا ہو تو پیر کو چاہئے کہ اُس کو اپنے سامنے دو زانو بٹھا کر کہے کہ ٹھوڑی کو سینے پر رکھ کر اور کمر کو پیٹ کی جانب اور سینہ اُبھار کر بیٹھے اور آنکھیں بند کرلے اور اُس کے نفس کو مُرشد دریافت کرتا رہے جب مُرید اپنا سانس اندر کھینچے تو مُرشد اپنے سانس کو اُس کے سانس پر چھوڑے اور جب اُس کا سانس باہر نکلے تو مُرشد اپنا سانس اندر کھینچے اس طرح چند منٹ کرتا رہے جب کرتے کرتے چند منٹ گذر جائیں گے تو یکایک مرید میں شورش پیدا ہو جائے گی اور مُرشد کا جو مقام غالب ہو گا خواہ ذکر لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کا ہو یا کہ اسم ذات کا ہو وہ مُرید کی زبان اور سانس سے جاری ہو گا جس سے اِسقدر غلبہ ہو گا کہ ذکر کی گرمی سے مُرید کے کان اور ناک سے بعض اوقات خون جاری ہو جاتا ہے لیکن پیر کو چاہیئے کہ زیادہ توجہ نہ دے ہاں رفتہ رفتہ توجہ بڑھاتے ہوئے زیادہ توجہ دے سکتا ہے اس ذکر کو ذکر سینہ بہ سینہ کہتے ہیں کیونکہ اس کو بلا ذریعہ

زبان کے سکھاتے ہیں لیکن اگرچہ سیکھنے والا ذکر میں مشغول ہو خصوصاً اُس مراقبہ میں جس میں حبسِ نفس کرتے ہیں تو شیخ کی تدبیر کچھ کارگر نہ ہوگی کیونکہ اُس نے حبسِ دم کر لیا ہے بلکہ اُسکی بیخودی کا اثر مرشد پر پڑ جائیگا جس سے وہ اپنی تدبیر سے بیکار ہو جائیگا۔ چنانچہ ایسا ہی واقعہ ایک مجلس میں مجھ پر گذرا ہے پس جن شخصوں پر ذکر کی حالت غالب نہ ہو اِن کو اوّل طریقہ اسم ذات با ضربات کی تعلیم کریں جس کا طریقہ یہ ہے) ذکر اسم ذات یک ضربی میں لفظ مبارک اللّٰہ کی مد و شد کے ساتھ زور سے دل پر ضرب لگائے پھر توقف کرے جب سانس ٹھہر جائے پھر ضرب لگائے اسی طرح ورزش کرے اور دو ضربی میں ایک ضرب داہنے گھٹنے پر اور دوسری دل پر لگائے اور سہ ضربی میں ایک ضرب داہنے گھٹنے پر اور دوسری بائیں گھٹنے پر اور تیسری ضرب دل پر لگائے اور چہار ضربی میں اوّل و دوئم دائیں بائیں گھٹنے پر تیسری ضرب آگے اور چوتھی دل پر لگائیں۔ لیکن یک ضربی اور دو ضربی میں دو زانو بیٹھے اور سہ ضربی اور چہار ضربی میں مربع بیٹھے۔

اس کے بعد پیر و خاندان قادریہ چشتیہ اسم ذات کا خفیہ طریقہ طالبوں کو تلقین کرتے ہیں جس کا طریقہ یہ ہے:-

کہ سہ مرتبہ اللہ حاضری اللہ ناظری اللہ معی کہے پھر رو بقبلہ دو زانو یا طریقہ جلسہ نماز کے بیٹھ کر کمر سیدھی کر کے سر کو قلب کی طرف بائیں پستان کے نیچے دو انگل کے فاصلے پہ ہے سر جھکا کر آنکھیں بند کر کے سر پہ کپڑا ڈال کر زبان کو تالو میں چپکا کر اپنے دل کو پریشان خیالات اور اِدھر اُدھر کی باتوں سے خالی کر کے ماسوائے اللہ کے اور کوئی خیال نہ آئے اور جس بزرگ سے اُسے ذکر کی تلقین حاصل ہوئی ہے اُس کی صورت کو رو برو رکھ کر اللہ تعالیٰ کی حضوری میں حاضر ہو کر کہے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اوّل لطیفہ قلب نور زرد ولایت آدم



زیرِ قدم آدم صفی اللہ اُو کو مشرب میں متوجہ طرف قلب دے قلب متوجہ طرف احدیت دے جس پر ہم ایمان لاتے ہیں فیض آتا ہے اُس ایک ذات اللہ سے جو تمام صفاتِ کمال کی جامع ہے اور ہر قسم کے نقصان و زوال سے پاک ہے وارد فیض اوپر لطیفہ قلب میرے ذکر اسم ذات۔ اَللّٰہ اَللّٰہ کہے اور اس خیال میں ایسا غرق ہو یعنی یہ خیال کرے کہ میرا دل اَللّٰہ اَللّٰہ کہتا ہے مگر میں نہیں سُنتا اور اُس کے سننے کی کوشش کرے اور اپنی ساری ہمت اُسی جانب مصروف رکھے تھوڑے دنوں کے بعد انشاء اللہ تعالیٰ کچھ نہ کچھ اُس کو حرکت معلوم ہونے لگے گی جس سے اُس کو دل کی حرکت یا نفس کی حرکت یا وسواس کا گمان ہوگا پس جب اس درجے تک پہنچ جائے تو ہمت بلند کرے تاکہ حرکت زیادہ ظاہر ہو اور حرکتِ نفس اور وسواس کا شبہ دفع ہو جائے اور تحقیقاً ثابت ہو جائے کہ دل کا ٹکڑا متحرک ہے اور اَللّٰہ اَللّٰہ اَللّٰہ کہتا ہے جب اس درجہ تک پہنچے تو ہمیشہ اپنی ہمت کو اور بڑھاوے کہ ہر وقت خلا اور ملا میں باوضو و زبان بند ہونے کے دل کی آواز سُنتا ہے اور اس حال میں دل ذاکر ہو جاتا ہے مگر اس دولت کے حاصل ہونے میں ہر شخص کا حال مختلف ہوتا ہے کیونکہ بعض کو جلدی اور بعض کو دیر کے بعد اور بعضوں کو معمولی توجہ میں اور بعضوں کو زیادہ کوشش کے بعد حاصل ہوتا ہے وَلَا تَايْـَٔسُوْا مِنْ رَّوْحِ اللّٰهِ اِنَّهٗ لَا يَايْـَٔسُ مِنْ رَّوْحِ اللّٰهِ اِلَّا الْقَوْمُ الْكٰفِرُوْنَ ٥

ترجمہ:- یعنی خدا کی رحمت سے نا اُمید مت ہو کیونکہ نا اُمید ہی اُسکی رحمت سے کافروں کا کام ہے پس طالب کو چاہئے کہ تمام اوقات اس

ذکر پر مداومت کرے تاکہ ذکرِ الٰہی کے ساتھ قلب ذاکر اور نور جاری ہو جائے انشاء اللہ تعالیٰ چند روز کی کوشش سے کامیاب ہو جائیگا۔

**فائدہ**:۔ جاننا چاہیئے کہ قلبِ صنوبری قلبِ حقیقی کا جو عالمِ امر سے آشیانہ ہے اور اس کو حقیقتِ جامعیہ بھی کہتے ہیں اور جب مرید اپنے قلب کی طرف متوجہ ہوتا ہے تو عادت اللہ جاری ہے کہ مبداءِ فیض سے بواسطہ قلبِ حقیقی کے اُس میں فیض پہنچتا ہے اور جب لطیفہ قلب کی پوری مشق ہو جائے اور فنائے قلبی حاصل ہو جائے پھر آگے قدم بڑھائے اور کبھی ایسا ہوتا ہے کہ طالب کو لطیفہ تجلیات و انوار ظاہر ہوتے ہیں تو چاہیئے کہ حتی الامکان اپنے آپ کو اُن میں محو نہ کرے بلکہ اللہ تعالیٰ کو منزہ اور پاک ہونے کا دل میں یقین کرے اس کے بعد پھر آگے قدم بڑھائے۔ اس کے بعد ہر دو خاندان قادریہ چشتیہ میں جب طالب ریاضت اور مجاہدات کر کے پورا تصفیہ حاصل کر لیتے ہیں اور انتہا کو پہنچتے ہیں تب مرشد اس ذکر کو تعلیم کرتے ہیں جس میں سے ایک ذکرِ میت ہے اور جب ذاتی اور صفاتی مشاہدہ میں کمی ہو تب یَا مُعِیّ یَا مُعِیّ یَا مُعِیّ یَا ھُوْ یَا ھُوْ یَا ھُوْ کی تعلیم کرتے ہیں۔ اُس کا طریقہ یہ ہے کہ جیسے نماز میں بیٹھتے ہیں اسی طرح دوزانو بیٹھے مگر دونوں قدم سرین سے باہر نکالے رہیں اور دونوں سرین زمین پر رکھے اور داہنے ہاتھ سے بایاں بازو اور بائیں ہاتھ سے دایاں بازو کو خوب مضبوط پکڑے اور پانچ ضرب سے ان کلمات کو کہے پہلے ضرب داہنے قدم اور داہنے زانو کے درمیان میں لگائے اور دوسری ضرب آسمان کی طرف اور تیسری ضرب بائیں قدم اور بائیں زانو کے درمیان میں اور چوتھی ضرب جگر پر اور پانچویں ضرب فضائے دل پر



لگائے لیکن ضربیں خوب زور اور قوت سے ماریں اور خیال کرے کہ ھُوْ سے مراد احدیتِ مطلقہ ہے کہ جس کا مثل کوئی نہیں ہے اور اس ذکر کے ایام میں دودھ کا استعمال رکھے اگر زعفران بھی ملا دے تو بہتر ہے اور عطریات کا استعمال اکثر رکھے اور کبھی تین ہی کلمہ پر اس ذکر کو اختصار کرتے ہیں اور ھُوْ ھُوْ ھُوْ یَا مُعِیّ کہتے ہیں اور اُن کی نسبت بھی مثل سابق کے ہے مگر اتنا فرق ہے کہ ھُوْ ھُوْ کی ضرب آسمان کی طرف اور یَا مُعِی کی ضرب دِل پر کرتے ہیں۔

# ذکرِ قربان

اس ذکر سے صفائی باطن اور خرقِ عادات کا ظہور ہوتا ہے طالب کو چاہیئے کہ پہلے ان چار چیزوں کا التزام کرے اوّل تنگ حجرہ دوسرے بھوکا رہنا تیسرے پلنگ پر نہ سونا اور غذائے لطیف کا استعمال کرنا مثل دودھ چاول چوتھے دل کا غیر اللہ سے خالی رکھنا پھر اس طریقے سے مربع بیٹھے کہ دونوں پاؤں کی ایڑیاں خصیتین کے نیچے اور دایاں پاؤں بائیں پاؤں پر رکھے پھر مقعد کو بند کر کے سانس اُوپر کو کھینچ کے ناف کے گرداگرد لا کر ٹھوڑی کو سینے سے ملا کر منہ بند کر کے زبان کو تالو میں سخت گردش دے اور باطن میں یَا بَاسِطُ کا فکر کرے جب اس سند سے سالک ذاکر ہو گا تو چند روز میں منزلِ مقصود کو پہنچ جائیگا اور صفائی باطن اور خوارقِ عادات کا ظہور دیکھیگا۔ اور عالمِ ارواح سے مُلاقی ہو گا اور ہاتھ پاؤں سب درجہ بسیط میں آجائیں گے یعنی دیکھنے والے کو ہر عضو جدا گانہ نظر آئیگا اس کے علاوہ اس ذکر میں ایک خاص کیفیت اور سِرّ عظیم مخفی ہے جو کہ عمل سے خود روشن ہو گا بیان کرنے سے قاصر ہوں ؛؛

# فصل دُوسری اشغال ہر دو خاندان قادریہ چشتیہ کے بیان میں

اس کے بعد ہر دو خاندان عالیہ قادریہ چشتیہ میں شغل کی تلقین فرماتے ہیں:-

## برزخِ اکبر کا شغل

یہ کئی طرح پر ہوتا ہے اول یہ کہ حبس دم کر کے نظر دونوں ابرووں کے درمیان میں رکھے دُوسرا نظر ہوا میں رکھے تیسری دائیں آنکھ کھلی اور بائیں بند رکھے اور ناک کے داہنے نتھنے پر وجودِ مطلق کے نُور بے کیف کا جو تمام تقیدات سے پاک ہے ملاحظہ کرے تاکہ وہ نُور ظاہر اور فنائے حقیقی حاصل ہو مگر شرط یہ ہے کہ ہر عمل میں پلک نہ جھپکے اور یقین کرے کہ میں جو کچھ دیکھتا ہوں اور پاتا ہوں یہی میرا مقصود ہے انشاءاللہ تعالےٰ مقصود حاصل ہوگا۔

### نوٹ

سلسلہ قادریہ چشتیہ کے درویش لطائفوں کو ان مقاموں پر بیان کرتے ہیں۔ اور نقشبندیوں کے لطائف کے مقام اور ہیں۔ اور قادری چشتی کے لوگ صرف ایک ہی ذکر سے تمام لطائف تہ کر لیتے ہیں اور نقشبندیہ جدا جدا ہر لطائف تہ کرتے ہیں۔

## حُلیہ عکس نقشہ ازلی

اگلے صفحہ پر ملاحظہ کریں



# حُلیہ عکس نقشہ ازلی

## مظہر کمالیتِ حق



# شغل دورۂ قادریہ

جس سے تمام لطائف کا بیک وقت دورہ کیا جاتا ہے اور کچھ دنوں
کی مشق سے تمام لطائف کھل کر مشاہدۂ جمالِ الٰہی سے بہرہ مند ہوگا اُس کا طریقہ
یہ ہے کہ ادب سے قبلہ کی طرف دوزانو بیٹھ کر دونو آنکھیں بند کرکے زبان کو تالو
سے لگا کر حضورِ قلب سے تصور کرے وہ بھی زبانِ دل سے اَللّٰہُ سَمِیعٌ بملاحظہ
نورِ خطِ نورانی ناف سے نکالکر وسطِ سینہ تک کے لطیفۂ سر کا مقام ہے پہنچائے
اور اَللّٰہُ بَصِیرٌ کو ام الدماغ سے نکال کر تمام لطائف کو گردش دیتے ہوئے
دماغ میں پہنچائے اور اَللّٰہُ عَلِیمٌ کو پھر ام الدماغ سے نکال کر عرش تک پہنچائے
اور پھر اَللّٰہُ عَلِیمٌ کو عرش سے دماغ تک اور اَللّٰہُ بَصِیرٌ کو دماغ سے سینہ
تک اور پھر اَللّٰہُ سَمِیعٌ کو سینہ سے ناف تک لائے یہ ایک دورہ ہوا اسی
طرح پھر ناف سے شروع کرے اور درجہ بدرجہ اسی طریقہ پر بطریق عروج و نزول
شاغل رہے اور بعض بزرگوں نے ان کلموں میں اَللّٰہُ قَدِیرٌ کو بھی شامل
کیا ہے اس قدر پر اَللّٰہُ قَدِیرٌ کو چوتھے آسمان پر پہنچائے اور اَللّٰہُ عَلِیمٌ
کو عرش تک اور اُس جگہ ٹھہرے اس شغل کے ثمرے اور کیفیتیں بیان سے
باہر ہیں جو کریگا وہی جانے گا اور مفصّل ترکیب اپنے پیر سے معلوم کرے
کیونکہ بغیر تلقین و توجہ کے یہ شغل مشکل ہے اور بعضے بزرگ اس ذکر کو اس
طرح کرتے ہیں کہ بطریقہ مراقبہ اور مشاہدہ اور معائنہ کا کرے تو نماز کی بیٹھک
بیٹھے اور عَلِیمٌ سَمِیعٌ بَصِیرٌ کو شیخ کی صُورت کے ساتھ ملاحظہ کرے اور ہر حال
کا التزام کرے جب اس میں مستقیم ہو تو اُسی ہیئت پر بیٹھے اور دل کی جانب
رُو مائل کرے اور آنکھ بند کرے اور باطنی آنکھ سے دل کی طرف دیکھے اور خدا



دیکھنے کا تصور کرے پھر جب اس میں مستقیم ہو تو اُسی بیٹھک پر بیٹھے
کر آسمان کی طرف نظر کرے اور صاحب نزع کی طرح آنکھ بند کرکے تصور کرے
اور روح قالب سے نکل کر آسمان کے اُوپر پہنچے اور حق تعالیٰ کو دیکھنے لگے اگر کوئی
اس پر مستقیم ہو جائے تو ایک سبز دھاگا ظاہر ہوگا جس کا ایک سرا تو آسمان
تک اوپر اور دوسرا سرا اُس کے دل میں ہوگا یہ فکر کا اعلیٰ درجہ ہے اس شغل کو
مشائخ علیہ الرحمۃ چھپائے رکھتے ہیں اس میں شیخ کی صورت کا ملاحظہ درست نہیں اور
اس طریقے کو مراقبہ اور دوسرے کو مشاہدہ اور تیسرے کو معائنہ کہتے ہیں یہ حضرت
شیخ نصیر الدین چراغ دہلوی نے حضرت سلطان نظام الدین سے نقل کیا ہے اور
آپ فرماتے ہیں کہ اس شغل کے کرنے والوں کو جو قرب اور حالات ظاہر ہوتے
ہیں ان کی تفصیل کرنا خلافِ ادب ہے اور زبان قاصر ہے صرف اتنا بتانا
ضروری ہے کہ قرب کی دو قسمیں ہیں ایک قرب نوافل دوسرا قرب فرائض

## قرب نوافل یہ ہے

کہ سالک سے صفات بشریہ زائل ہو جائیں اور صفاتِ حق ظاہر ہوں جیسے
قم باذن اللہ کہکر مردہ کا جلانا اور مارنا اور اپنے بدن سے سننا اور دیکھنا
اور دور کی بات کا سننا اور دیکھنا علیٰ ہذا القیاس اور صفتیں ظہور میں آئیں اور
صفاتِ بندہ کا صفات میں فنا ہونا اسی کو کہتے ہیں یہ ثمر مراتب نوافل کا ہے۔
اور قرب فرائض یہ ہے کہ بندہ تمام موجودات کے شعور سے بالکلیہ فنا
ہو جائے اسی طرح سالک کی نظر میں وجودِ خالق کے سوا کوئی شئے باقی نہ رہے
اور ذاتِ الٰہی میں بندہ کے فنا ہونے کے یہی معنے ہیں اور یہ ثمر قرب فرائض کا ہے

## شغل سلطان نصیر کا طریقہ

حضرت خواجہ معین الدین چشتی سے منقول ہے اس کے ثمرے بہت ہیں خصوصاً

خطرہ بندی ہیں عجیب و غریب ہے طریق اس کا یہ ہے کہ صبح شام کے وقت رو بقبلہ دو زانو بیٹھے اور پورے طور سے خاطر جمع کر کے دونوں آنکھوں کی نظر یا ایک آنکھ کی نظر بند کر کے دُوسری آنکھ کی نظر ناک کے نتھنے پر ڈالے اور بغیر پلک جھپکائے چراغ کے نور یا ستارہ کے نور کی طرح غیر معین نور کا ملاحظہ کرے اور ایسا مستغرق ہووے کہ محو ہو جائے ابتداءً ان دونوں میں درد اور پانی بہے گا چند روز کے عرصہ میں جب مزاولت بڑھ جائیگی درد جاتا رہے گا اور نظر ٹھہر جائے گی اور شاغل کو تمام چہرہ اپنا سامنے نظر آئیگا جیسا کہ آئینہ میں نظر آتا ہے اور نور سے منور ہو گا اور نور بے کیف و لطیف ظاہر ہو گا اور مذاق اور کیفیت اُس کی استعداد کے موافق حاصل ہو گی۔

## شغل سلطانا محمودا کا طریقہ

جاننا چاہیئے کہ جیسے سُلطانا نصیرا کے شغل میں ناک کے نتھنے پر نظر رکھتے ہیں ایسے ہی اس میں دونوں بھوؤں کے درمیان میں نظر رکھتے ہیں اس شغل میں شاغل کو اپنا سر نظر آنے لگتا ہے جب سر نظر آتا ہے تو عالم بالا کی کیفیت سے مطلع ہوتا ہے۔

## شغل سُلطان الاذکار کا طریقہ

جاننا چاہیئے کہ سالک تنگ اور اندھیرے حجرے میں جہاں غل غپاڑے کی آواز نہ آتی ہو داخل ہو کر درود و استغفار و اعوذ و بسم اللہ پڑھ کے تین مرتبہ حضورِ قلب سے اس دُعا کو پڑھے اَللّٰهُمَّ اَعْطِنِیْ نُوْرًا وَّاجْعَلْ لِّیْ نُوْرًا وَّ اَعْظِمْ لِیْ نُوْرًا وَّ اجْعَلْنِیْ نُوْرًا ۔ اس کے بعد بیٹھ کر یا



لیٹ کر یا کھڑے ہو کر جس صورت میں ہو اپنے بدن کو گرا دے اور مُردہ سمجھے اور سر سے پاؤں تک ہمت کے ساتھ بال بال سے متوجہ ہو جائے جب دم اُوپر کھینچے لفظ اللہ کا اور اندر چھوڑے لفظ ھُو کا خیال کرے اور جانے کہ سانس آنے جانے کے وقت بال بال کی جڑ سے اللہ ھُو نکل رہا ہے۔ اور اس ذکر میں ایسا مشغول ہو کہ اپنے آپ سے شعور جاتا رہے اور ھو الحی القیوم کے معنے کا لحاظ کرے چند روز میں ہر بُنِ موئے بدن ذاکر ہو جائے گا اور تجلی ظاہر ہو نگی شاغل ہونا ضروری ہے۔

## ذکر سُلطان الاذکار کا دُوسرا طریقہ

چاہیئے کہ حواس خمسہ کو روئی سے یا انگلی سے بند کر کے دم کو ناف کے نیچے سے کھینچ کر ام الدماغ میں بند کر لے اور دل مدور میں لے جا کر ذکر قلبی اسم ذات کے ساتھ قلب صنوبری سے استماع آواز احدیت کے ضمن میں اس نقطۂ درخشندہ کے تصور میں جو دل مدور میں ام الدماغ میں واقعہ ہے اور اُس کو لطیفہ اخفی بھی کہتے ہیں شغل رکھے یہاں تک کہ یہ نقطہ اسقدر پھیل جائے کہ سارا بدن روشن ہو جائے اور اُس کے بعد تمام فرش سے عرش تک نورِ محض ہو۔ اور اُس نور میں پاکیزہ صورتیں حق اور ملائکہ کی نظر آئیں۔ اور جب یہ ذکر کمال کو پہونچ جاتا ہے تو سالک اپنی حقیقت کا جو افراد عالم میں متصرف ہے مشاہدہ کر لیتا ہے اس مقام میں سالک کو چاہیئے اپنی صفات کو صفاتِ حق سمجھے وَاللّٰہُ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَآءُ۔

## طریق شغل سرمدی کا

جس کو انہد اور سُلطان الاذکار بھی کہتے ہیں۔

طریقہ معینہ کے موافق آنکھ کان انگلیوں سے بند کر کے حواس خمسہ کو جمع کر کے
تصور کرے کہ دماغ میں اوپر سے پانی گرنے کی آواز آ رہی ہے اور ہمت سے
اُس کے سننے میں متوجہ ہو جیسا کہ کسی نے کہا ہے **بیت** :-

ہشدار گوش دل بہ پیام سروش دار — در راہ عشق وسوسۂ اہرمن بسی است

اور ایک لحظہ اُس سے غافل نہ رہے رفتہ رفتہ وہ آواز یہاں تک
قوت پکڑے گی کہ بغیر آنکھ ناک بند کئے بھی آتی جائیگی اور لوگوں کا غل غپاڑہ
اُس کو مزاحم نہ ہوگا۔ اور اس مشغول میں جس قدر ذوق و شوق بڑھتا ہے
احاطہ تحریر سے باہر ہے اور جب ذکر تمام بدن میں سرایت کر جاتا ہے
تمام بدن میں ایسی آواز آنے لگتی ہے جیسی گنبد میں سے آتی ہے اس آواز
کو صوت حسن و ہمس کہتے ہیں چنانچہ فرمایا ہے :-
وَخَشَعَتِ الْاَصْوَاتُ لِلرَّحْمٰنِ فَلَا تَسْمَعُ اِلَّا هَمْسًا اور
کہتے ہیں کہ یہی آواز تھی کہ حضرت موسیٰ علیٰ نبینا علیہ الصلوٰۃ والسلام نے
درخت سے اپنے تمام بدن سے سُنی تھی اور اُن پر نزول وحی کی دلیل اور اولیا
بھی اسی آواز کے ساتھ الہام سے مشرف ہوتے ہیں اور عارفوں نے بھی اسی
سے خدا کو پایا ہے اور ہمیشہ روز بروز ذکر کی آواز غالب ہوتی چلی جاتی ہے
اور کبھی گھنٹہ جیسی بھی آواز آنے لگتی ہے چنانچہ حضرت حافظ شیرازی اسی
طرف اشارہ کرتے ہیں۔ **بیت** :-

کس ندانست کہ منزل گہ آں یار کجا است — ایں قدر ہست کہ بانگ جرسے می آید

اور کبھی کبھی دوسری طرح کی آواز آتی ہے اور جب اس کا غلبہ کمال کو
پہنچ جاتا ہے تو سلطان الاذکار ہو جاتا ہے اور رعد اور صاعقہ کی آواز
ظاہر ہوتی ہے اور تمام بدن میں لرزہ پیدا ہو جاتا ہے اور محویت اور



بیخودی ظاہر ہوتی ہے اور کبھی کبھی بجلی اور ستارہ اور چاند اور سورج کی طرح
انوار ظاہر ہوتے ہیں مگر سالک کو چاہیئے کہ اِن انوار کی طرف التفات نہ
کرے اس لئے کہ بڑا مقصد نور ذات بے جہت اور بے کیف ہے۔

## شغل بساط کا طریق

جاننا چاہیئے کہ ام الدماغ میں ایک نقطہ آفتاب کی طرح چمکتا ہوا ہے
اُس کو دل دور مدور کہتے ہیں اور صوفیا اخفی بھی کہتے ہیں اور کہتے ہیں کہ یہ
شغل بلا واسطہ حضرت سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم سے حضرت خواجہ معین الدین
قدس سرہ کو پہنچا تھا اور اُن کو اُس کی برکت سے معراج باطنی حاصل ہوتی
اسی سبب سے کہتے ہیں کہ اَلْعِلْمُ نُقْطَةٌ یعنی علم صرف ایک ہی نقطہ ہے
جو کہ صوفیا اکرام بنام دل مدور سے موسوم کرتے ہیں اس کا طریقہ یہ ہے :-
کہ بطریق خلوت بیٹھے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بیٹھنے کی یہی طرز
تھی اور احتبا ہاتھ سے نہ کرے احتبا ایک قسم کی نشست ہے کہ گھٹنوں
کو کھڑے رکھ کر بیٹھنا اور چادر لپیٹ لینا بالکل رسی یا چادر سے دونوں ہاتھوں
کی کہنیوں کو دونوں رانوں کے سروں پر رکھ کر ہر دو انگوٹھوں سے کان کے
دونوں سوراخ بند کرے۔ چنانچہ ان سے سانس باہر نہ جا سکے اور دونوں
شہادت کی انگلیوں سے دونوں آنکھوں کو بند کرے اس طریقہ سے کہ اوپر
کو نیچے لا کر دونوں انگلیوں کو جمائے رکھے کہ انگلی آنکھ پہ نہ آئے اور دونوں ہاتھوں
کی خنصر اور بنصر انگلیوں کو دونوں لبوں پہ رکھ کر سانس کا راستہ بند کر دے
اور بیچ کی ہر دو انگلیوں کو ناک کے دونوں نتھنوں پر اس طرح رکھے کہ اول دائیں
سوراخ کو اچھی طرح پکڑ کر سانس کی راہ بند کرے اور بائیں طرف کے سوراخ

کو کھلا چھوڑ کر زبان کو تالو میں چپکا کر سانس کو ام الدماغ میں بند کر کے ھُو
ھُو کو آفتاب کی صورت سرمئی رنگ سرخی مائل آنکھ کی پتلی کی طرح تصور کرے
کہ نقطۂ مذکور پھیل کر تمام بدن پر محیط ہو گیا ہے گویا سالک کے بدن کو محو کر کے
اس گرہ ھُو کا وجود بے جہت و بے کیف کے عین ذات ہے اس کی جگہ قائم
ہو گیا ہے اس کے بعد بائیں سوراخ کو بھی مضبوط پکڑ کر حبسِ نفس میں بیٹھے
اس شغل کے شروع سے لیکر کمال کثرت تک بدوں تکلیف کے جس قدر ہو
سکے سانس کو روکے اور سانس لینے کے وقت وہ انگل کہ بائیں نتھنے پر تھی
اٹھائے اور سانس کو آہستہ سے نکالکر اللہ کے ساتھ چھوڑے کیونکہ جلد
چھوڑنے میں نفس کو تکلیف پونہچتی ہے پس اس طریقہ سے جس قدر ہو سکے
عمل کرے اس شغل کے بعض عاملوں نے یہاں تک مشق کی ہے کہ چار پہر
کو چار دم میں گذار دیتے ہیں۔

رفت اوزمیان ہمیں خود ماند خدا

اور رویتِ تجلیٔ ذات اور لاہوت محمدی اسی فنا کے مرتبہ کا نام ہے
اس شغل میں اگر زرد نور نظر آئے تو وہ نورِ نفس اور عالمِ ناسوت کا
ہے اور اگر سرخ نظر آئے تو عالمِ ملکوت کا اور اگر سبز نظر آئے تو عالمِ جبروت
کا اور اگر محض سیاہ نظر آئے تو عالمِ لاہوت کا ہے اور حضرت غوث
الثقلین رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہمارے پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم چھ سال
تک غارِ حرا میں اس شغل میں مشغول رہے ہیں اور میں اس غار میں بارہ[12]
سال تک اس شغل میں رہا ہوں پس جس نے اس شغل کو کیا اس نے اپنے
مقصد کا گنبد پا لیا ہے۔ ذَالِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَاءُ۔

---



# مراقبات

جاننا چاہیئے کہ جب طالب انوار ذکر جہریہ وخفیہ سے منور ہو جاتا
ہے۔ اور ذکر اس کے رگ و ریشے میں سما جاتا ہے اور محویت اور جمعیت
حاصل ہو جاتی ہے۔ تب ہر دو خاندان قادریہ چشتیہ کے بزرگ مراقبہ تلقین
فرماتے ہیں کیونکہ قادریہ وچشتیہ کا منشا یہ ہوتا ہے۔ کہ طالب جلد از جلد مقصدِ
منزل کو پہنچ جائے۔ اس لئے باقی ذکر اذکار کو ترک کر کے مراقبہ شروع کراتے
ہیں۔

فصل تیسری مراقبہ قادریہ چشتیہ ہر دو خاندان مراقبہ ایک مشق ہے
اور رقیب سے مراد نگہبان ہے۔ پس دل کو ماسوائے اللہ کی یاد اور غیرِ حق
کے خیال سے نگہ رکھے۔ اس کا طریقہ یہ ہے جس آیت کا یا جس کلمہ کا مراقبہ
منظور ہو۔ اس کو زبان سے کہے۔ اور اپنے آپ کو ذلیل و حقیر سمجھ کر ادب سے
قبلہ کی طرف منہ کر کے دو زانو ہو بیٹھے اور ماسوائے اللہ سے دل کو خالی کر کے
اس معنے کی تصور میں خوب غور کرے۔ یہاں تک کہ اس میں مستغرق ہو جائے
اور اصل مراقبہ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث شریف :۔
اَلْاِحْسَانُ اِنْ تَعْبُدُ اللّٰهَ كَاَنَّكَ تَرَاهُ فَاِنْ لَّمْ تَكُنْ تَرَاهُ
فَاِنَّهٗ يَرَاكَ اور یہ کلام اللہ شریف یعنی كُلُّ مَنْ عَلَيْهَا فَانٍ
وَّيَبْقٰى وَجْهُ رَبِّكَ ذُو الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ کا ہے کہ تمام مراقبوں کا سر
ہے۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ اپنے آپ کو مردہ اور بوسیدہ اور خاک تصور کرے
اور آسمان کو پھٹا ہوا اور تمام عالم کو درہم برہم جیسا کہ قیامت کے روز ہو
جائیگا۔ ملاحظہ کرے۔ اور ذاتِ مطلق کو موجود اور باقی جانے تاوقتیکہ محویت

اور بے خودی نہ حاصل ہو۔ اِس شغل میں مشغول رہے۔ بعدازاں دیگر مراقبات میں مصروف ہو۔

## دُوسرا مراقبہ

اَللّٰہُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ۔ اللہ تبارک وتعالیٰ نور ہے زمین و آسمان کا یعنے انوارِ الٰہی کو جو ہر مکان و زمان میں موجود ہے جیسا کہ اس کی ذات کا وجود ہر جگہ ثابت ہے ملاحظہ کرے اور مستغرق ہو۔ اور ایسا ہی اِس آیت کا مراقبہ کریں۔

## آیت کا مراقبہ

اِنَّ الْمَوْتَ الَّذِیْ تَفِرُّوْنَ مِنْهُ فَاِنَّهٗ مُلٰقِیْكُمْ۔

اَیْضًا۔ اَیْنَمَا تَكُوْنُوْا یُدْرِكْكُّمُ الْمَوْتُ وَلَوْ كُنْتُمْ فِیْ بُرُوْجٍ مُّشَیَّدَةٍ

اِس کے علاوہ اور کلمات مراقبہ کے بہت سے ہیں جو کہ اپنے پیر سے حاصل کریں اور جب مراقبوں کے ثمر سے مترتب ہونے لگتے ہیں۔ اور کیفیتیں اور انوار ظاہر ہوتے ہیں۔ تو پھر مراقبہ توحید ارشاد فرماتے ہیں۔ اور مراقبہ توحید چند قسم کا ہوتا ہے۔

اوّل مراقبہ توحید افعالی اس کا طریقہ یہ ہے کہ تمام عالم کے حرکات وسکنات کو حرکات وسکنات حق کی جانے اور فاعلانِ ظاہری کو بمنزلہ آلات اور حق کو فاعلِ مطلق تصوّر کرے جب پوری طرح اس حالت پر مداومت کریگا تو ثمراتِ عجیبہ اور اخلاقِ پسندیدہ ظاہر ہونگے۔ اور برائی بھلائی یکساں نظر آئے گی۔

## نظم

مردانِ قفس ہوا شکستند — از نیک و بد زمانہ رستند

در بحرِ فنا چو غوطہ خورند — جز حق ہمہ را وداع کردند



## دُوسرا مراقبہ توحیدِ صفاتی

وہ یہ ہے کہ اپنے اور تمام موجودات کی صفات کو صفاتِ حق کا پرتو سمجھے اور اُس میں مستغرق ہو۔ اِس کے ثمر سے بھی بیان نہیں ہوسکتے مجمل یہ ہے کہ اِس مراقبہ کا عامل اپنے آپ کو کثرت فی العالم کا مصوّر جانتا ہے صورت اس کی یہ ہے۔ کہ اپنے بدن کو فراخ اور چوڑا پاتا ہے۔ اِس مرتبہ میں فرش سے عرش تک تمام عالم کو گھیرے ہوئے ہوتا ہے اور تمام عالم کو اپنے میں دیکھتا ہے۔ اور تمام جہان کی کیفیت اُس پر کھل جاتی ہے۔ اور یہ کشف اس کا واقعی ہوتا ہے۔ لیکن اِس میں توقف نہ کرے اور اِس سے اُن انوار کا قصد کرے کہ جو ذات کے حجاب ہیں۔ اور بعض دفعہ جو طرح طرح کے انوار ظاہر ہوتے ہیں۔ وہ بھی ذات بحت کے حجاب ہیں۔ اِن سے بھی ترقی چاہئے۔ اور انوار کے حجاب بہت سخت ہیں۔ اللہ کی درگاہ میں عجز۔ وانکساری سے دُعا کرے اور نظر خیال کے ساتھ اُسے عبور کرے۔ اُس کے آخر میں حجاب جمالی لطیف اور بے رنگ ہے۔ اُس کو بے رنگی کہتے ہیں۔ اور کبھی اِس جگہ بھی توقف ہوتا ہے اور بعض مقصود اصلی سمجھ کر توقف کرتے ہیں۔ اور اگر امدادِ الٰہی اور جذبہ غیبی شامل حال ہے۔ تو تمام حجاب تہ ہوجائیں گے۔ اور معرفت ذات بحت بے مانند کے مرتبہ پر پہنچے گا۔ اور اُس جگہ عجائب وغرائب حالات پیش آئیں گے۔ اور اِس کو سیر فی اللہ کہتے ہیں۔ اور اِس کی کوئی انتہا اور اِس مقام کو سلوکِ معرفت کا منتہی فرماتے ہیں۔

## تیسرا مراقبہ توحیدِ ذاتی

توحید ذاتی کے مراقبہ کو کہ تمام ذات کو حق جانے اور ماسواء کو غیر موجود

سمجھے محققانِ حال نے منع فرمایا ہے کہ اِس کا سمجھنا بدوں وجدان کے نہیں ہو سکتا۔ اجمالی طور پر سمجھ لینا چاہیئے کو ہمیشہ اِس حال میں رہے۔ عنایتِ الٰہی سے رفتہ رفتہ پُورے طور پر کشف ہونے لگیگا۔ اَور ابتدائے حال میں تلاش اَور تحقیق نہ کرے۔

## (فائدہ)

جاننا چاہیئے کہ مراقبہ میں نہایت مشق اَور مداومت کرے تاکہ دِل کا بتکلف متوجہ کرنا جاتا رہے بلکہ یہ بات حاصل ہو کہ مراقبہ سے دِل پھیرنا غیر ممکن ہوجائے اور اُس سے حالت اَور حضوری اَور محویت اَور اپنی اَور عالم کی نفی اَور حق کا اثبات ظاہر ہوا اور ایک لحظہ بھی موقوف ہونے میں ہلاک ہونے کا خوف ہے۔

پس جب سالک اِس درجہ پر پہنچے گا۔ تو عظمتِ الٰہی وغلبہ نُور سے بیہوش ہوجائے گا۔ اور جب ہوش میں آئے تو اپنے آپ کو عاجز وحقیر دیکھے اَور ترقی کا طالب ہو۔ اِس کے بعد نُورِ جمالی ظہُور کرے گا۔ اِس نُور کے غلبہ سے سالک کے حواس خمسہ بے کار ہوجائیں گے اور اُس نُور کو بہ سبب غلبہ چشم باطن چشمِ ظاہر سے مشاہدہ کرے گا۔ اگر وہ نُورِ تجلّی سالک کے دِل میں قرار پکڑے تو سالک کا اِرادہ اور فعلِ الٰہی کے موافق ہوجائیگا۔ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ مُّحِيْطٌ وَهُوَ مَعَكُمْ اَيْنَمَا كُنْتُمْ جو کچھ دیکھے گا۔ حق سے دیکھے گا۔ اَور جو کچھ سُنیگا حق سے سُنے گا۔ اور جو کچھ جانے گا۔ وُہ بھی حق سے جانے گا۔ اَور تمام اشیاء میں ہستیٔ حق کو پائے گا۔ اور اُسی کی طرف دوڑے گا۔ یہ مرتبہ قُربِ نوافل اور مقام مشاہدہ کا ہے۔ اَور اِس کی کوئی حد نہیں ہے۔ اِس مرتبہ میں سالک کی نظرِ معرفت اوّل صنع سے صانع کی طرف جاتی ہے۔ جب سالک اِس مرتبہ پر پُہنچتا ہے اَور اِس میں کمال حاصل کرتا ہے۔ تو اُس کو سالک مجذوب کہتے



ہیں اور اِس حال کا مصداق ہوتا ہے۔

بِيْ يَسْمَعُ وَبِيْ يُبْصِرُ وَبِيْ يَنْطِقُ وَبِيْ يَبْطِشُ وَبِيْ يَمْشِيْ وَبِيْ يَعْقِلُ مَارَاَيْتُ شَيْئًا اِلَّا وَرَاَيْتُ اللّٰهَ فِيْهِ۔

## بیت

علم حق در علمِ صُوفی گمُ شود     ایں سخن کے باورِ مردم شود

اَور اِس مرتبہ میں سالک کے دِل پر کبھی کبھی اُس تجلّی کے انوار مثل اجسام کے ظہور کرتے ہیں۔ پس اُس نور کو نُورِ حق جانے اگر اِس حال پر سالک قرار پائے۔ اَور قیام کرے اُس دُوسرے مرتبہ میں سالک کے نظر معرفت صانع سے صنع میں آئے گی اور تجلّی ذاتی سالک کے دِل پر وارد ہوگی کہ اُس تجلّی میں اُس نُور کو بے مثل بے مانند دیکھے گا۔ اَور ہستیٔ حق کو حق جانے گا۔ اَور حق کو بغیر حجاب اشیاء کے مشاہدہ کرے گا اور فعل اَور صفت کہ اِس سے یا اَور موجوات سے ظہور میں آئے گی یقیناً جانیگا اَور ملاحظہ کریگا۔ کہ خلقت کے یہ افعال وصفات بعینہٖ باری تعالٰی کے افعال وصفات ہیں کہ عالم سے ظاہر ہوتے ہیں۔ یہ مقام قُربِ فرائض کا ہے۔ جب سالک اِس مرتبہ پر پہنچتا ہے تو اِس میں کمال ہوجانے کے بعد اُس کو مجذوب سالک کہتے ہیں۔ کہ صفات اور ہستیٔ ذاتِ حق کو تمام چیزوں میں جلوہ گر دیکھتا ہے۔ مَارَاَيْتُ شَيْئًا اِلَّا وَرَاَيْتُ اللّٰهَ فِيْهِ اور مشاہدہ کی کوئی اِنتہا نہیں ہے۔ اگر اِس مرتبہ سے ترقی در ترقی حاصل اَور فضلِ الٰہی سے تجلّیات ذات یا تمام صفات وارد ہوں سالک بتمام اُن تجلیات ذات میں مستغرق ہو۔ اِس تیسرے مرتبہ میں ہمہ تن صانع ہوجائیگا۔ اور کوئی صنعت نہ رہیگی اِس جگہ اَلَاۤ اِنَّهٗ بِكُلِّ شَيْءٍ مُّحِيْطٌ کا ظہور ہوگا اَور

مَنْ عَرَفَ نَفْسَهٗ فَقَدْ عَرَفَ رَبَّهٗ کا بھید کھل جائیگا۔ اور ہستی حق کے سوا اُس میں کچھ نہ رہیگا پس فنا ہوجائیگا۔ اور کُلُّ شَیْءٍ هَالِكٌ اِلَّا وَجْهَهٗ کا ظہور ہوگا۔ اور حق محض باقی رہ جائیگا۔ اِس جگہ ہمیشہ اَلْاٰنَ كَمَا كَانَ کا ملاحظہ کرے کہ رُوح کو جو حق کا نور ذاتی ہے۔ آنکھوں سے بے پردہ دیکھے گا چنانچہ قول رَاَيْتُ رَبِّيْ بِرَبِّيْ۔ اِس معنے کا شاہدہ ہے کہ سالک ذات باری کے نورِ ذات کے ساتھ معائنہ کرتا ہے۔ اور خود کو درمیان میں نہیں پاتا اور اِسی کو فنا کہتے ہیں۔

## مراتبِ فناہ کا بیان

جاننا چاہیئے کہ فناہ کے چند درجے ہیں۔ اور ہر درجہ کی ایک حد معیّن ہے۔ جیسے ذکر کے پانچ درجے ذکرِ جسم۔ ذکرِ نفس۔ ذکرِ دِل۔ ذکرِ روح۔ ذکرِ سِر کہ جن کا ذکر اوپر گذر چکا ہے۔ فناہ کے بھی پانچ درجے ہیں اوّل ذکرِ ربانی کہ غلبہ سے جس کو ذکرِ جسم کہتے ہیں۔ صفاتِ ذمیمہ جو نفس امارہ کی صفتیں ہیں۔ صفاتِ حمیدہ میں کہ شرح شریف کے امر میں فناہ ہوتے ہیں۔ دوسرے یہ کہ ذِکرِ فکر کے غلبہ میں جس کو ذکرِ نفس کہتے ہیں۔ خواہشاتِ نفسانی کہ نفس لوامہ کی صفتیں ہیں۔ خواہشِ ربّانی میں فناہ ہوتی ہیں۔ تاکہ سالک احکامِ طریقت پر مضبوط ہو۔ اور مکاشفہ اور الہام کا طریق کہ نفس ملہم کا مقام ہے۔ مکشوف ہوئے۔ تیسرے وہ ہے کہ ذِکرِ قلبی کے غلبہ میں۔ جس کو مراقبہ کہتے ہیں۔ موجودات کے افعال واوصاف موجودِ مطلق کے افعال واوصاف میں فناہ ہوں تاکہ ہر شئے کی حقیقت اثر اور افعالِ حق کا ملاحظہ اور اطمینان قلبی کے نفس مطمئنہ کا مقام ہے



حاصل ہو چوتھے یہ ہے کہ ذکرِ رُوح کے غلبہ میں جس کو مشاہدہ کہتے ہیں کثرتِ وحدتِ حق میں فناہ ہو۔ یہاں تک کہ اُس کے مشاہدہ میں سوائے ذاتِ محض کے کچھ نہ رہے۔ یہ مرتبہ مشاہدہ کا ہے۔ پانچویں یہ ہے کہ ذکرِ سِرّی کے غلبہ میں جس کو لذّتِ اذکار اور نفور از خلق اور معائنہ کہتے ہیں سالک کی ذات خود ذاتِ مطلق میں فناہ ہوجائے۔ یہ معائنہ ہے۔ اور اِسی کو فناہِ سالک کہتے ہیں۔ کہ اپنے آپ کو کسی وجہ سے اپنے آپ میں نہ پائے۔ کیونکہ اگر پایا۔ تو فناہیت بھی فناہ ہوجائے گی۔ اور فناہ الفناہ کا مصداق بنے گا۔ اِس مرتبہ میں سالک رائے حق یا علم حقیقت کچھ بھی باقی نہیں۔ لِيْ مَعَ اللّٰهِ وَقْتٌ اِسی مقام کا مخبر ہے وَمَنْ رَاٰنِيْ فَقَدْ رَاَى الْحَقَّ کا یہیں ظہور ہوتا ہے۔ **بیت**:-

تو دریں گم شو کہ توحید ایں بود ۔ گم شدن گم کن کہ تفرید ایں بود

سالک اِس مرتبہ میں سیر اِلَّا اللّٰہ کہ جو اُس کا مقصود ہے۔ اور سیر فی اللہ جو اُس کا تصوّر ہے تمام کرکے مطلب اصلی سے واصل ہوکر جمیع موجودات کو اپنے ظہور سے جانتا ہے۔ یعنی سالک کی ہستی بالکلیہ نہیں رہتی اِس مقام پر حضرت بایزید بسطامی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ تا غائب بودم اورا می جستم و خود را می یافتم اکنوں سی سال است کہ خود را می جویم و اورا می یابم۔

اگر اِس مرتبہ میں ایک دفعہ کی تجلّی بھی سالک کے دِل پر پڑ جائے تو ولی کامل ہوجائے مگر یہ مرتبہ کبھی کبھی ظاہر ہوتا ہے۔ بعضوں کے نزدیک ایک ہفتہ تین گھڑی یا دو گھڑی کے لیئے ایک دفعہ یا دو دفعہ ظاہر ہوتا ہے۔ یا ہر روز ایک مرتبہ گھڑی دو گھڑی یا تین گھڑی تک یہ فنائیت باقی

رہتی ہے یا دو تین روز یا کم یا زیادہ اور یہ عارفوں کے حال سے متعلق ہے ہر ایک کا فہم اور ادراک اس جگہ نہیں پہنچ سکتا۔ ذَالِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ۔

جب اللہ تعالیٰ چاہتا ہے کہ سالک کو اس فناہ سے بقاء دیوے تو اپنے نور ذاتی سے اُس کو باقی کرتا ہے۔ اس مرتبہ کو جمع الجمع کہتے ہیں یہ بڑی حیرت کا مقام ہے۔ اور اسے آخری مقام کہتے ہیں۔

(فائدہ)

بقا باللہ رجوع إِلَى اللّٰه ہدایت کا نام ہے یعنی ہدایت میں مَنْ حَبْثُ التَّعَيُّنَاتِ تفرقہ اور ادراک کا مرتبہ ہے۔ اس میں مبتدی کی نظر مظاہر پر غیر ظاہر پڑتی ہے۔ اور یہ مقام نہایت غفلت کی وجہ سے ہوتا ہے اور بعد اپنی فناہ بے خودی اور تعینات تشخصات کی قیدوں سے نکلنے کے اور پھر باعتبار تعینات کے رجوع کرتا ہے اس وقت میں اول ذات مطلق پر کہ ظاہر ہے۔ نظر پڑتی ہے۔ اس کے بعد اُس ذات کے نور سے مظاہر تعینات اور تشخصات کو دیکھتا ہے کہ باعتبار تعینات کی دونوں مرتبہ آپس میں شریک ہیں۔ مگر فرق ظاہر ہے پس عارف تمام احوال و اوقات میں ہستی حق کو ملاحظہ کرتا ہے اور کوئی شئے اُس کے لئے رویتِ حق سے حاجب اور رویتِ حق رویت اشیاء سے مانع نہیں ہوتی۔ اس لئے کہ عارف اپنی حقیقت انسانی کو کہ الوہیت ہے۔ پہنچ گیا ہے۔ جیسے الوہیت کو وجوب اور امکان مساوی ہیں ایسے ہی عارف کامل کے لئے حق خلقت سے اور خلقت حق سے حاجب نہیں۔ وَمَا رَاَيْتُ شَيْئًا اِلَّا وَرَاَيْتُ اللّٰهَ فِيْهِ اور خلق کو معدومِ محض اور حق کو موجود مطلق دیکھتا ہے۔ اور علم حق سے



اپنے آپ کو مُطلق قید میں آیا ہُوا سمجھتا ہے۔ اور تقیدات سے اپنے آپ کو مطلق قید میں آیا ہُوا سمجھتا ہے۔ اور تقیدات سے اپنے آپ کو عبد پہچان کر لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ کہتا ہے۔ اس مرتبہ میں کہ عبدیّت کا مرتبہ ہے۔ خلیفہ حق ہو کر بندگانِ حق کو حق تک پہنچاتا ہے۔ اور ظاہر میں عبد اور باطن میں حق ہو جاتا ہے اس مقام کو برزخ البرازخ کہتے ہیں۔ اس میں وجوب اور امکان برابر ہیں۔ لیکن ایک دوسرے پر غالب نہیں ہوتے مَرَجَ الْبَحْرَيْنِ يَلْتَقِيٰنِ بَيْنَهُمَا بَرْزَخٌ لَّا يَبْغِيٰنِ اور یہ حفظ مراتب مقام اہل تمکین کا تلوین میں ہے۔ عارف اس مرتبہ پر پہنچکر عالم میں متصرف ہو جاتا ہے وَسَخَّرَ لَكُمْ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ کا ظہور ہوتا ہے اور صاحب اختیار ہو جاتا ہے۔ پھر جس تجلی حق کو اپنے اُوپر چاہتا ہے ظاہر کر سکتا ہے اور جس صفت کے ساتھ چاہتا ہے۔ متصف ہو کر اس صفت کا اثر ظاہر کر سکتا ہے۔ اس مرتبہ میں حال سالک کے تابع ہوتا ہے کیونکہ وہ متصف بصفات حق و متخلق باخلاق اللہ ہے اور اُس نے جمال اَسْبَغَ عَلَيْكُمْ نِعَمَهٗ ظَاهِرَةً وَّبَاطِنَةً کو دیکھا ہے اور نُوْرٌ عَلٰى نُوْرٍ ہو گیا ہے اور اس کی کوئی انتہا نہیں ہے۔

بیت

| | |
|---|---|
| ہیچکس ایں درد را درماں نیافت | ہیچکس ایں راہ را پایاں نیافت |
| ای برادر بے نہایت در گہیست | ہر چہ بر وے میرسی بر وے مایست |

(فائدہ)

پس طالب کو چاہیئے کہ ذکر زبانی اور دلی میں جَهْرَةً وَّخُفْيَةً خَلْوَةً وَّجَلْوَةً رات دن ایسا مشغول رہے کہ اپنے آپ کو اور اپنے ذکر کو بالکل فراموش اور محو کر دے بفضل تعالیٰ ذاکر کے دل پر اتنے انوار اور اسرار جلوہ گر ہونگے کہ بیان سے

باہر ہیں اور اُن انوار کے روشن ہونے میں لذّت جمالی اور تجلّیٔ حق حاصل ہوگی اور اپنے مقصود کو پہنچے گا۔

(فائدہ)

مگر اِس جگہ ہوشیار اَور مراقب رہنا چاہیئے ایسا نہ ہو کہ خود غیر مقصود کی طرف مائل ہو۔ اَور لذت اُٹھا کر لُوٹتے میں پڑے۔ اَور غیر معشوقیت سے جل جائے۔ اگرچہ جلالی و جمالی سب انوار الٰہی ہیں۔ مگر حفظِ مراتب اَور فرقِ مقام واجب ہے اور محمودہ اور مذمومہ میں ضرور فرق چاہیئے ورنہ کفر اَور زندقہ کا خوف ہے نَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنْھَا لہٰذا علامات و آثار۔ انوار محمودہ اور غیر محمودہ کے جاننے چاہئیں

## کیفیت

انوار و آثار محمودہ اَور غیر محمودہ کا بیان یہ ہے:۔

جاننا چاہیئے کہ جب سالک کا قلب ذکرِ حق میں جاری ہو جاتا ہے۔ اَور ذکر تمام اعضاء میں سرایت کر جاتا ہے۔ تو کدورت ما سوائے پاک و صاف ہو جاتا ہے۔ اور رُوحانیت سے ربط اَور نسبت حاصل ہو جاتی ہے۔ انوارِ الٰہی نازل ہونے شروع ہو جاتے ہیں۔ کبھی اپنے اندر نظر آتے ہیں۔ کبھی باہر پس جو انوار اپنے دِل یا سینہ یا سر یا دائیں یا بائیں ہاتھوں میں اور کبھی سارے بدن میں پاتا ہے یہ سب محمودہ ہیں۔ اور جو نُور اپنے سے خارج کبھی دائیں بائیں اور کبھی سر کی طرف اَور کبھی آگے ظاہر ہوتے ہیں یہ بھی بہتر ہیں۔ مگر اِن کی طرف رُخ نہ کرنا چاہیئے جاننا چاہیئے کہ نُور اگر دا ہنے شانے کے متصل ہے کسی رنگ کا کیوں نہ ہو۔ تو یہ نُور ملائکہ کا ہے اور اگر نُور سفید ہے تو کراماً کاتبین کا ہے۔ اور اگر آدمی سبز پوش خوبصورت یا اَور کسی پاکیزہ صورت میں ظاہر ہوں تو وہ فرشتے ہیں کہ ذاکر کی حفاظت کے لئے حاضر ہیں اور اگر نُور دائیں شانے سے غیر



متصل ہے یا آنکھ کے برابر ہے تو وُہ نُور مرشد کا ہے کہ یہ راستہ کا رفیق ہے۔ اَور اگر آگے ہے تو وُہ نُور محمدی ہادیٔ صراط المستقیم ہے صلی اللہ علیہ وسلم۔

اور اگر نُور بائیں شانے کے متصل ظاہر ہو۔ جس رنگ کا ہو گا۔ وہ نُور شیطان کا ہے اور بعض دُنیا کا نُور بھی کہتے ہیں۔ عَلٰی ہٰذا القیاس جو صورت یا آواز بائیں طرف یا پیچھے سے ہو گی۔ وہ بھی شیطان کا ہو گا۔ لَاحَوْلَ سے اسے دفعہ کریں اَور معوذتین پڑھ کر پھونکیں۔ اور التفات نہ کرے۔ اور اگر نُور اوپر سے یا پیچھے سے آئے تو وہ نُور اُن فرشتوں کا ہے جو اُس کے محافظ ہیں۔ اَور اگر نُور بلا جہت ظاہر ہو اور دِل میں دہشت پیدا ہو۔ اور اُس کے زائل ہونے کے بعد کچھ حضوریت باطن نہ رہے۔ وہ نُور شیطان کا ہے لَاحَوْلَ پڑھنا چاہیئے اَور اگر بلا جہت ظاہر ہو اَور اُس کے زوال کے بعد حضوری اَور لذت برابر حاصل ہو اور اشتیاق اَور طلب غالب ہو تو وہی نُورِ مُطلق مطلوب ہے رَزَقَنَا اللّٰہُ وَاِیَّاکُمْ اور اگر نُور سینہ یا ناف کے اُوپر سے ظاہر ہو۔ اَور رنگ آگ و دُھواں کا سا رکھتے وہ خنّاس وسوسہ ڈالنے والے کا ہے۔ اَعُوْذُ بِاللّٰہِ پڑھنا چاہیئے۔ اَور اگر نُور سینے کے اندر یا دِل کے اُوپر سے ظاہر ہو تو وہ نُور صفائی دِل کا ہے۔ اَور اگر نُور دِل سے سُرخ یا سفید یا زردی آمیز ظاہر ہو تو وہ نُور دِل کا ہے اور اگر خالص سفید ہے تو وہ نُور رُوح کا ہے کہ طالب کے دِل میں تجلّی کر کے ظاہر ہوا ہے۔ اور اگر نُور سر کی جانب سے ظاہر ہو تو وہ بھی رُوح کا نُور ہے۔ اور اگر نُور آفتاب کی صورت سے دکھائی دے تو وُہ بھی روح کا نُور ہے۔ اور بعض اُس کو نُور ذات کہتے ہیں پس اگر یہ نُور اُوپر سے ہے تو ذات ہے۔ اور اگر مقابل یعنے سامنے سے ہے تو رُوح کا نُور ہے اَور اگر چاند کی صورت ظاہر ہو تو دِل کا نُور ہے بعضوں کے نزدیک مقابل کا

نورِ نورِ محمدی ہے صلی اللہ علیہ وسلم۔ اور جو نور سلطاناً محموداً اور سلطاناً نصیراً کی طرف سے ظاہر ہو تو وہ بھی نورِ ذات ہے۔ مگر طالب کو چاہیئے۔ کہ اِن انوار میں سے بجز نورِ مطلوب کے کسی نور میں مشغول نہ ہو اور خوشی اور لذت حاصل نہ کرے۔ بلکہ نورِ الٰہی میں ترقی کرے۔ کیونکہ تجلیاتِ الٰہی کی کوئی انتہا نہیں ہے اور اگر سیاہی کاجل جیسے اور اُس کے گرد نورانی خط باریک اور مکدر ظاہر ہو تو وہ نورِ نفی کا ہے اگر اِس کی طرف متوجہ ہوگا۔ تو البتہ نفی حاصل ہوگی اور یہی مطلوب ہے کہ ماسوائے کدورت سے صفائی اور تجلّی آثار اور افعال اور صفاتی ہیں جن کا رنگ سفید اور سبز اور سرخ ہے محویت اور فنائے مطلق حاصل ہو اور جب ہوش میں آئیگا تو وہ وصال اور عشق اور شوق اور بے قراری میں ترقی پائیگا اور تجلّی سے عروج کرکے دوسری قسم کی تجلیات سے محظوظ ہوگا۔ اور یہ کیفیت اور حال بیان سے باہر ہے جس پر گذرے وہی جانے اور سیر عروجی کے پورا ہونے کے بعد تجلّی ذاتی عارف کے دل پر جلوہ گر ہوگی اور تجلّیِ ذاتی کا نور سیاہ آنکھ کی پتلی کے موافق ہے اور اِسی میں عارف کی فناہ ہے۔

جاننا چاہیئے کہ اِن تجلّیات کی ابتداء میں عالمِ ناسوتی کے انوار و اوصاف کی مناسبت سے سالک کے دل پر طرح طرح پر ظاہر ہوتے ہیں اور سالک بھی اُن انوار کی طرح نورِ مجسّم بن کر اُن انوار میں سیر کرتا ہے۔ پس سالک کو چاہیئے کہ اُن سے لذّت نہ اُٹھائے اور اِن میں مشغول نہ ہو اور اِس کو صنعتِ حق جان کر اُس پر تیغِ لا کھینچ کر نہایت شوق سے صانع کی طرف جو دراصل اِس سے مقصود ہے متوجہ ہو پس امدادِ الٰہی سے مرشد کی توجّہ کیساتھ سالک آسمان پر پہنچے گا۔ اور وہاں عجائبات و غرائبات آسمانی کا ملاحظہ کریگا۔ اور انبیاء و اولیاء اور فرشتوں کی ارواح سے ملاقات کرکے اور اُن کے طرح طرح کے اجسام دیکھیگا اور فرشتوں



کیساتھ اُن کی طرح آسمان پر چڑھ کر اُس کے عجائبات کا معائنہ کریگا پس مُرید کو چاہیئے کہ اُس میں بھی متوجہ نہ ہو اور درد و بیقراریِ عشق کیساتھ ترقی کرنا چاہیئے پھر امدادِ الٰہی اور مرشد کی توجہ سے عرش کرسی پر پہنچے گا۔ اور کرسی کو عرش کے نور سے بھرا ہوا اور عرش کو آفتاب کے مانند روشن پائے گا۔ اور اُس جگہ کے عجائبات دیکھ کر آنکھوں کو روشن کریگا۔ پس سالک کو چاہیئے کہ اِس کے تماشے سے لذّت نہ اُٹھاوے اور سب کو لا کے تحت میں اور شوق اور دردِ عشق کے ساتھ ترقی چاہیئے اِس مرتبہ میں مُرید کا نفس صفتِ عنصریہ چھوڑ کر صفتِ اطلاق پیدا کر لیگا۔ مگر پھر بھی اُس پر مطمئن نہ رہنا چاہیئے کہ ابھی منزل کا خطرہ باقی ہے اور گوناگوں اوصافِ حق سے اللہ کے عشق کی آگ مُرید کے دِل میں غلبہ کریگی اور اُس کے عقل و ہوش کو جلا دیگی جب ہوش میں آئیگا اور اشتیاق میں بیقراری سے بیپا کانہ کلمے دِل سے نکلیں گے اور نہ جانے گا کہ میں کیا کہتا ہوں اِس حال میں غلبۂ عشق کی وجہ سے جمیع تعلقات ماسوائے سے مجرّد ہو جائیگا اور طلب اور اشتیاق اور بے قراری بڑھے گی۔ اگر امدادِ الٰہی شاملِ حال اور مرشد کی توجّہ رہی تو مریدان تجلّیات جہتی اور کیفیتی سے عروج کرکے تجلّی حقیقی بے کیف و کم حاصل کرے گا۔ اور اُس میں محو اور مستغرق اور اپنے سے بے خبر ہو جائیگا اور بجز حق کے کچھ نہ دیکھے گا۔ اور یقیناً جان لے گا کہ حق ہے جب پھر ہوش میں آئیگا تو اپنی فناہ کی وجہ سے وصالِ محبوب کا درد و اشتیاق اپنے اندر پائیگا اور بے ہوشی کی حالت میں حق کو اپنے تقلید میں پا کر کلماتِ منصورانہ زبان پر لائے گا۔ اور نہ جانے گا کہ میں کیا کہتا ہوں۔ اور یہ تجلیاتِ افعالی و صفاتی تھیں اِس کے بعد امدادِ الٰہی کے ساتھ مُرشد کی توجہ سے باوجود دردِ عشق و بیقراری کے مرید پر مطلوبِ حقیقی کی تجلّی ذاتی روشن ہوگی۔ اِس مقام میں مُرید اپنی ہستی سے

ایسا فناء ہو جائیگا کہ فنا ہیت کا بھی علم نہ رہیگا۔ اور فناء الفناء پیش آئیگی اور اِس فنائیت کے بعد مُرید کو بقائیت حقیقی حاصل ہو گی۔ اور حفظِ مراتب کا خیال رکھے گا۔ اور حسبِ مذکور خلافِ حق میسّر ہو گی ٭

---

# اَسْباق مَعہ سِلسِلہ عَالیہ وعَملیات

## خاندان عالیہ نقشبندیہ مجددیہ محبوبیہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ نَوَّرَ قُلُوْبَ الْعَارِفِیْنَ بِنُوْرِ عِرْفَانِہٖ وَجَعَلَھُمْ مِنْ عِبَادِہِ الْمُخْلِصِیْنَ بِاِحْسَانِہٖ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ وَخَاتَمِ النَّبِیِّیْنَ سَیِّدِ اَنْبِیَاءِہٖ وَسَنَدِ اَوْلِیَاءِہٖ مُحَمَّدِنِ الْمُصْطَفٰی وَاَحْمَدَ الْمُجْتَبٰی وَعَلٰی اٰلِہِ الطَّاھِرِیْنَ وَاَصْحَابِہِ الطَّیِّبِیْنَ اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ ؕ

## فصل اوّل بیان میں اشغال واذکار مراقبات طریقہ شریفہ نقشبندیہ مجددیہ رزقنا اللہ ثمراتہا گے:-

(طریق اوّل) ذکر اسمِ ذات اور نفی اثبات میں۔

**لطیفۂ قلب**:- ذکر اسمِ ذات اس طرح کرے کہ زبان تالو سے لگا کر اپنے دِل کو پریشان خیالات اور اِدھر اُدھر کی باتوں سے خالی کر کے جس بزرگ نے اُسے ذِکر کی تلقین کی ہے اس کی صورت رُوبرُو رکھ کر زبانِ دل کے ساتھ کہ جس کی جگہ بائیں پستان کے نیچے دو اُنگلی کے فاصلے پر ہے اسم مبارک اللہ اللہ کہے اور اس کے معنی کا لحاظ رکھے (کہ وہ ایک ذات ہے کہ تمام اوصاف کاملہ



کیساتھ موصُوف ہے اور ہر قسم کے نقصانات سے پاک ہے جس پر ہم ایمان لائے ہیں)

تمام اوقات میں اس ذکر پر مداومت اور ہمیشگی کرے تاکہ دِل ذکرِ الٰہی کے ساتھ نور جاری ہو جائے۔

(سبق دوم) اس کے بعد لطیفۂ رُوح ہے کہ جس کی جگہ دائیں پستان کے نیچے دو انگشت کے فاصلہ پر ہے اسی طرح ذکر کرے۔

(سبق سوم) لطیفۂ سِر ہے کہ جس کا مقام بائیں پستان کے برابر سینے کیطرف دو انگشت کے فاصلے پر ہے ذکر کرے۔

(سبق چوتھا) اس کے بعد لطیفۂ خفی ہے کہ جس کا مقام دائیں پستان کے برابر وسط سینے کی جانب مائل دو انگشت کے فاصلہ پر ہے ذکر کرے۔

(سبق پانچواں) اس کے بعد لطیفۂ اخفیٰ ہے کہ جس کا مقام وسط سینہ ہے ذکر کرے اس حد تک کہ پانچوں لطیفے ذکر الٰہی کیساتھ جاری ہو جائیں۔

(سبق چھٹا) اس کے بعد لطیفۂ نفس ہے کہ جس کا محل انسان کی پیشانی کا وسط ہے۔ ذکر کرے۔

(سبق ساتواں) اس کے بعد لطیفۂ قالبیہ ہے کہ جس کو سلطان الاذکار کہتے ہیں جس کا تعلق تمام بدن ہے ذکر کرے اس طرح کہ بال بال سے ذکرِ الٰہی جاری ہو جائے۔ جاننا چاہیئے کہ سلطان الاذکار کا محل کبھی وسطِ سر یعنی دماغ کے اُوپر مقرر کرتے ہیں۔ اسی طرح اللہ تعالیٰ کے فضل سے تمام بدن سے ذکرِ الٰہی جاری ہو جاتا ہے۔

**طریق ذکرِ نفی واثبات** یہ ہے کہ اوّلاً اپنے سانس کو اپنی ناف کے نیچے روک رکھے اور محض اپنے خیال سے کلمہ لا کو ناف سے اپنے دماغ تک پہنچائے اور

کلمہ اِلٰہ کو دماغ سے دائیں کندھے تک نیچے کی جانب لائے اور لفظ اِلّا اللہ
کی دل پر ضرب لگائے۔ اس طرح کہ ذکر کی تاثیر دوسرے لطائف تک بھی
پہنچے۔ اور محمد رسول اللہ کا لفظ سانس لینے کے وقت خیال سے کہے اور
اس ذکر میں شرطیہ ہے کہ معنی کا لحاظ رکھے اس طرح کہ بجز ذات پاک کے
اور کوئی مقصود و معبود نہیں۔ اور نفی لا کے وقت میں اپنی اور جمیع موجودات
کی ہستی کی نفی کرے۔ اور اثبات یعنی اِلّا اللہ کے وقت میں اثبات ذات
باری تعالیٰ کا لحاظ رکھے نیز ہر ذکر میں شرطیہ ہے کہ چند بار بزبان خیال یہ
التجا کرے کہ الٰہی میرا مقصود تو ہی ہے تو مجھے اپنی رضا و محبت اور اپنی معرفت
عطا فرما۔ علاوہ ازیں اپنی توجہ دل کی طرف اور دل کی توجہ ذات باری تعالیٰ کی
طرف رکھنی ضروری ہے کہ بغیر ان دو باتوں کے حصول نسبت محال ہے اور اس
توجہ کا نام وقوف قلبی ہے۔ نیز چاہئے کہ اپنے دل کو خاطر اور خیالات سے محفوظ
رکھے تاکہ خیالات غلبہ نہ کر جائیں اسے نگہداشت کہتے ہیں۔

**فوائد ذکر و نفی و اثبات باہیں طور**۔ ذکر کے اندر سانس کے بند کرنے
میں یہ فوائد ہیں۔ حرارت قلب و ذوق و رقت و نفی خواطر و ترقی محبت اور
ممکن ہے موجب حصول کشف بن جائے اور ذکر نفی و اثبات میں عدد
طاق کا لحاظ رکھنا لازم ہے اس کا نام وقوف عددی ہے۔ اور یہ طریقہ حضرت
خضر علیہ السلام سے منقول ہے کہ انہوں نے حضرت خواجہ عبدالخالق غجدوانی
علیہ الرحمۃ کو تعلیم فرمایا تھا۔

تو اگر ایک سانس میں اکیس بار تک پہنچانے کے بعد بھی فائدہ نہ ہو تو
وہ عمل رائگاں سمجھ کر از سرِ نو شروع کرے اور اس کے شرائط کا اچھی طرح لحاظ
رکھے۔ واللہ اعلم و علمہ اتم۔



جاننا چاہئے کہ تہلیل لسانی یعنی زبان سے لا اِلٰہ اِلّا اللہ کہنے کا بھی
یہی معمول ہے مگر اس میں سانس بند نہ کیا جائے اس کی ادنیٰ مقدار گیارہ تسبیح
ہے اور اعلیٰ پانچ ہزار اگر سالک اس سے بھی بڑھائے تو بڑا فائدہ اٹھائے گا۔

# نیّاتِ مراقبات

مراقبہ احدیت کی نیت یوں کرے کہ وہ ذات جس میں تمام صفات کمال
جمع ہیں اور ہر قسم کے نقصان و زوال سے پاک ہے اس کی جانب سے
میرے لطیفۂ قلب میں فیض آرہا ہے۔

## مراقبات مشارب

(اوّل مراقبہ لطیفۂ قلب) اپنے لطیفۂ قلب کو حضرت سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم
کے لطیفۂ قلب کے مقابل سمجھ کر زبانِ خیال سے التجا کرے۔ کہ الٰہی ان تجلیات
افعالیہ کا فیض کہ جن کو تو نے آں سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے لطیفۂ قلب
سے حضرت آدم علیہ السلام کے لطیفۂ قلب میں ڈالا ہے اس خاکسار کے
لطیفۂ قلب میں بحرمت پیران کبار القا فرما۔

مراقبہ لطیفۂ روح کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے لطیفۂ روح کے بالمقابل
تصور کر کے خیال کی زبان سے التجا کرے کہ الٰہی ان صفات ثبوتیہ کے تجلیات
کا فیض جو تو نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے لطیفۂ روح سے حضرت
نوح و حضرت ابراہیم علیہم السلام کے لطیفۂ روح میں ڈالا ہے۔ بحرمت
پیران کبار ناچیز کے لطیفۂ روح میں القا فرما۔

مراقبہ سر۔ اپنے لطیفۂ سر کو سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم کے لطیفۂ سر کے
مقابل خیال کر کے عرض کرے کہ ان شیون ذاتیہ کے تجلیات کا فیض جو تو نے

حضرت سید المرسلین کے لطیفۂ سر سے حضرت موسیٰ علیہ السلام کے لطیفۂ سر میں القا فرمایا ہے بحرمت پیران کبار اس عاجز کے لطیفۂ سر میں القا فرما۔

**مراقبہ لطیفۂ خفی۔** اپنے لطیفۂ خفی کو مقابلہ میں لطیفۂ خفی آں سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے رکھ کر زبانِ خیال سے عرض کرے کہ الٰہی اُن صفات سلبیہ کے تجلیات کا فیض جو تو نے آں سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے لطیفۂ خفی سے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے لطیفۂ خفی سے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے لطیفۂ خفی میں القا فرمایا ہے بحرمت پیرانِ کبار میرے لطیفۂ خفی میں القاء فرما۔

**مراقبہ لطیفۂ اخفیٰ۔** اپنے لطیفۂ اخفیٰ کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے لطیفۂ اخفیٰ کے مقابل تصور کر کے خیال کی زبان سے التجا کرے کہ الٰہی تجلیات شان جامع کا فیض جو تو نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے لطیفۂ اخفیٰ میں القاء فرمایا ہے بحرمت پیران کبار اسے میرے لطیفۂ اخفیٰ میں القا فرما۔

## تنبیہ

جاننا چاہیئے کہ مراقبہ میں اُس لطیفہ کو جو مورد فیض ہے ملحوظ رکھ کر سلسلہ عالیہ کے مشائخ کرام کے اسی لطیفہ کو حضرت سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم تک اُن شیشوں کی مانند جو آپس میں ایک دوسرے کے مقابل ہوں فرض کر کے اُس فیض مخصوص کو اس خاص لطیفہ میں بطریق عکس گمان کرے تاکہ بمقتضائے أَنَا عِنْدَ ظَنِّ عَبْدِي بِي (کہ میں اپنے بندے کے گمان کے نزدیک ہوں) کے مقصد پورا ہو وَمَا ذَٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ بِعَزِيزٍ (یہ بات اللہ پر کوئی مشکل نہیں ہے)۔



## مراقبہ معیت

مضمون آیۂ کریمہ وَهُوَ مَعَكُمْ أَيْنَمَا كُنْتُمْ (کہ جہاں کہیں تم ہو وہ تمہارے ساتھ ہے) ملحوظ رکھ کر سچے دل سے تصور کرے کہ اُس ذات سے فیض آرہا ہے جو میرے ساتھ اور موجودات کے ہر ذرہ کے ساتھ ہے اُس شان سے جو اس کی مراد ہے فیض شروع ہونے کی جگہ ولایت صغریٰ کا دائرہ ہے جو اولیاء عظام کی ولایت ہے اور اسماء وصفات مقدسہ کا ظل ہے مورد فیض میرا لطیفۂ قلب ہے۔

**ولایت کبریٰ۔** اور یہ تین دائروں اور ایک قوس پر مشتمل ہے۔
پہلے دائرہ کی نیت مضمون آیۂ کریمہ نَحْنُ أَقْرَبُ إِلَيْهِ مِنْ حَبْلِ الْوَرِيدِ (کہ ہم تم سے تمہاری رگ جان سے بھی نزدیک تر ہیں) ملحوظ رکھ کر باطن میں اُسکے جانے کہ اُس ذات سے فیض آرہا ہے جو نزدیک تر ہے مجھ سے میری رگ جان سے اس شان کیساتھ جو حق سبحانہٗ کی مراد ہے مورد فیض میرا لطیفۂ نفس اور میرے عالم امر کے پانچوں لطیفے ہیں فیض کا شروع ہونا ولایت کبریٰ کے دائرہ اولیٰ سے ہے جو انبیاء عظام علیہم السلام کی ولایت ہے اور ولایت صُغریٰ کے دائرہ کی اصل ہے۔

**دائرہ ثانیہ ولایت کبریٰ۔** مضمون آیۂ کریمہ يُحِبُّهُمْ وَيُحِبُّونَهُ (کہ وہ اُن سے محبت رکھتا ہے اور وہ اُس سے محبت رکھتا ہے) کو تصور کر کے دل میں خیال گذرائے کہ اُس ذات سے فیض آرہا ہے۔ جو مجھے دوست رکھتی ہے اور میں اسے دوست رکھتا ہوں فیض کا منشاء ولایت کبریٰ کا دائرہ ثانیہ ہے جو انبیاء عظام کی ولایت اور دائرہ اولیٰ کا اصل ہے مورد فیض میرا لطیفۂ نفس ہے۔

**نسبت دائرہ ثالثہ ولایت کبریٰ** مضمون آیۂ کریمہ یُحِبُّهُمْ وَيُحِبُّونَهٗ کا ملحوظ رکھ کر خیال کرے کہ اس ذات سے فیض آرہا ہے جو مجھے دوست رکھتی ہے اور میں اُسے دوست رکھتا ہوں۔ فیض کا شروع ہونا ولایت کبریٰ کے تیسرے دائرہ سے ہے جو انبیاء علیہم السلام کی ولایت اور دائرے دُوسرے کا اصل ہے مورِدِ فیض میرا لطیفۂ نفس ہے۔

**نسبتِ قوس** مضمون آیۂ کریمہ یُحِبُّهُمْ وَيُحِبُّونَهٗ ملحوظ رکھ کر خیال کرے کہ اُس ذات سے فیض آرہا ہے جو مجھے دوست رکھتی ہے اور میں اُسے دوست رکھتا ہوں۔ فیض کا شروع ہونا ولایت کبریٰ کے قوس سے ہے جو کہ دائرے تیسرے کے لئے اصل ہے مورد فیض میرا لطیفۂ نفس ہے۔

**مراقبہ اسم الظاہر** اُس ذات سے فیض آرہا ہے جس کا نام الظاہر ہے مورِدِ فیض میرا لطیفۂ نفس و میرے عالم امر کے پانچوں لطیفے ہیں۔

**مراقبہ اسم الباطن** اُس ذات سے فیض آرہا ہے کہ جس کا نام اَلْبَاطِن ہے منشاء فیض ولایت عُلیا کا دائرہ ہے جو ملائکہ اعلیٰ کی ولایت ہے مورِدِ فیض میرے تینوں عناصر ہیں سوائے عنصر خاک کے۔

**مراقبہ کمالات نبوت** اُس ذات واجب سے فیض آرہا ہے جو کمالات نبوت کا منشاء ہے۔ مورد فیض میرے لطیفہ عنصر خاک ہے۔

**مراقبہ کمالات رسالت** اُس ذات واجب سے فیض آرہا ہے جو کمالات رسالت کا منشاء ہے۔ مورد فیض میری ہیئت وحدانی ہے۔

**مراقبہ کمالات اولوالعزم**۔ اُس ذات واجب سے فیض آرہا ہے جو اولوالعزم کے کمالات کا منشاء ہے فیض آنے کی جگہ میری شکل وحدانی ہے۔

**مراقبہ حقیقت کعبہ ربّانی**۔ اُس ذات واجب سے فیض آرہا ہے۔ کہ جسکی طرف سب ممکنات سجدہ کرتی ہیں۔ اور وُہی سب کا مسجود اللہ ہے منشاء فیض حقیقت کعبہ ربانی ہے اور فیض آنے کی جگہ میری ہیئت وحدانی ہے۔



**مراقبہ حقیقت قرآن مجید**۔ اُس ذات بیمثل سے فیض آرہا ہے جو ہر فراخی کا مبداء ہے فیض کا منشاء حقیقت قرآن مجید اور فیض آنے کی جگہ میری ہیئت وحدانی ہے:۔

**مراقبہ حقیقت صلوٰۃ** فیض آتا ہے کمال وسعت بیچون حضرت ذات سے جس کا مبداء حقیقت صلوٰۃ ہے جگہ فیض آنے کی ہیئت وحدانی میری ہے۔

**مراقبہ معبودیت صرفہ**۔ اُس ذات سے فیض آرہا ہے جو معبودیت محض کا منشاء ہے۔ مورد فیض میری ہیئت وحدانی ہے۔

**مراقبہ حقیقت ابراہیمی**۔ اُس ذات سے فیض آرہا ہے جو حقیقت ابراہیمی کا منشاء ہے۔ مورِدِ فیض میری ہیئت وحدانی ہے۔

**مراقبہ حقیقت موسوی**۔ اُس ذات سے فیض آرہا ہے جو حقیقت موسوی کا منشاء ہے مورد فیض میری شکل وحدانی ہے۔

**مراقبہ حقیقت محمدی**۔ اُس ذات سے فیض آرہا ہے جو حقیقت محمدی کا منشا ہے۔ مورد فیض میری ہیئت وحدانی ہے۔

**مراقبہ حقیقت احمدی**۔ اُس ذات سے فیض آرہا ہے جو حقیقت احمدی کا منشاء ہے مورد فیض میری ہیئت وحدانی ہے۔

**مراقبہ حب صرف**۔ اُس ذات سے فیض آرہا ہے جو حب صرف کا منشاء ہے مورد فیض میری ہیئت وحدانی ہے۔

**مراقبہ دائرہ لاتعین**۔ اُس ذات واجب سے فیض آرہا ہے جو دائرہ لاتعین کا منشاء ہے مورد فیض میری ہیئت وحدانی ہے۔

# شجرہ شریف نسب نامہ مصنف کتاب ہذا سید پیر محبوب الٰہی عرف نور اللہ شاہ حسینی بخاری

سید پیر محبوب الٰہی عرف نور اللہ شاہ بن سید عثمان علی شاہ عرف مولا بخش بن سید محمد علی شاہ۔

بن سید خیر علی شاہ غوث الوقت بن سید جلال میاں بن سید شاہ ابراہیم بن سید دادا میاں بن سید شہزادہ میاں بن سید مقبول علی شاہ بن سید محمود علی شاہ بن حضرت سید عبدالرحمٰن شاہ بن سید شاہ عبداللہ بن سید جلال میاں بن سید عبدالرحیم بن سید شاہ الہادی بن سید شاہ عبداللہ بن سید جلال شاہ بن سید عبدالرحیم قلب الوقت بن سید حاجی محمد بن سید شاہ ساجن میاں بن سید نظام الدین بن سید فضل اللہ شاہ بن سید قطب الدین بن سید حضرت ابراہیم شاہ بن سید رکن الدین بن سید محمد غوث بن سید اسمٰعیل شاہ بن سید فضل اللہ شاہ بن سید حضرت امیر الدین سید محمود شاہ بن سید زین العابدین بن سید اسماعیل شاہ بن سید فضل الدین شاہ بن سید محمود نر ناصر الدین سجادہ نشین بن سید حسین اصغر جلال الدین ثانی عرف مخدوم جہانیاں جہاں گشت بن سید سلطان احمد کبیر الدین بن سید حسین شیر شاہ جلال الدین سرخ پوش بخاری بن سید علی موئید بن سید جعفر ثالث بن سید محمد صفی الدین بن سید محمود بخاری بن سید احمد کبیر شفائی بن سید عبداللہ شاہ بن سید علی اصغر بن سید جعفر تواب ثانی قطب بخاری بن سید امام علی نقی بن سید امام محمد تقی بن سید امام علی رضا۔ بن امام موسیٰ کاظم بن سید امام جعفر صادق بن سید امام محمد باقر بن سید امام زین العابدین بن سید امام حسینؑ



شہید کربلا بن سید امیر المومنین حضرت علی کرم اللہ وجہہ بن عبد المناف عرف ابوطالب بن عبد المطلب بن ہاشم بن عبد المناف بن قصیٰ

اسی طرح یہ شجرہ نسب نامہ پدر در پدر حضرت آدم علیہ السلام تک پہنچتا ہے۔ یہاں صرف کتاب کے طول پکڑنے کی وجہ سے مختصر لکھ دیا گیا ہے۔ دوبارہ ایڈیشن میں مکمل تا آدمؑ تک لکھ دیا جائے گا۔

---

# شجرہ شریف سلسلہ خلافت خاندان قادریہ محبوبیہ غوثیہ

الٰہی بحرمتِ سید پیر محبوب الٰہی عرف نور اللہ شاہ قادریہ غوثیہ
الٰہی بحرمتِ سید محمود علی عرف قُل ہو اللہ شاہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت فضل معصوم علی عرف صلّے علیٰ شاہ غیلانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت تبارک اللہ شاہ رحمت اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت بسم اللہ شاہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت گلاب علیشاہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت یتیم شاہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت اُولو الیقین شاہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت نقی شاہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت سید مظفر شاہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت اولا حسین شاہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت وہاب شاہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت سید حاجی قاسم سغری شاہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت شیخ قادر اولیاء اللہ شاہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت خواجہ حلیم شاہ بھنڈاری شہنشاہ صوفی سُلطان رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ۔

الٰہی بحرمت حضرت خواجہ تحنیان شاہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت سید سیف اللہ شاہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت شیخ موسیٰ بیراگ شاہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ۔

الٰہی بحرمت حضرت سید حسن شاہو شہنشاہ صوفی سُلطان دوزخ کی آگ حرام رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت سید عبد الجبار شاہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت نور اللہ نور الحق عین اللہ شاہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت پیرانِ پیر غوث الصمدانی عبد القادر محبوبِ سُبحانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت سید خواجہ ابو سعید مبارک مخدومی مغربی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت خواجہ ابو الحسن علی ہنگاری اہلِ قریش رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت خواجہ ابو الفرح بن یوسف طرطوسی سالار خانوادہ ہفتم رحمۃ اللہ تعالیٰ عنہ

الٰہی بحرمت حضرت خواجہ واحد عزیز یمنی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت شیخ ابابکر شبلی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت خواجہ ابو القاسم جنید بغدادی رحمۃ اللہ تعالیٰ عنہ

الٰہی بحرمت حضرت خواجہ ابو الحسن سری سقطی رحمۃ اللہ تعالیٰ عنہ

الٰہی بحرمت حضرت خواجہ معروف کرخی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ



الٰہی بحرمت حضرت خواجہ سُلطان داؤد طائی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت خواجہ حبیب عجمی سردارِ عجم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت خواجہ حسن بصری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت مولا علی مشکل کشا شیرِ خدا کرم اللہ وجہہٗ رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ

الٰہی بحرمت حضرت پیغمبرِ خدا محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم۔

بحق جبرائیلؑ بحق میکائیلؑ بحق اسرافیلؑ بحق عزرائیلؑ بحق لحمک لحمی بحق دمک دمی بحق چینک چینی بحق اسمک اسمی بحق جسمک جسمی بحق تختِ رب العالمین کے دیکھنے والے والقرآن العظیم وکن من الساجدین فقرۃ علیھما کان لھم المومنین ولا طریق مستقیم واللہ قادر واللہ غفور رحیم ○

بحرمتک یا ارحم الراحمین ○

لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ

## شجرہ شریف سلسلہ خلافت خاندانِ چشتیہ صابریہ محبوبیہ

الٰہی بحرمت سید پیر محبوبِ الٰہی عرف نور اللہ شاہ چشتیہ صابریہ

الٰہی بحرمت حضرت سید پیر محمد شاہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت سید پیر غلام احمد شاہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت سید پیر شبیر علی شاہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت پیر شاہ محی الدین چشتی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت مولوی فتح العلی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت سید پیر مظفر علیشاہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت شاہ جمال علیشاہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت شاہ منظہر میر صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت شاہ حیات شیخ رہبر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت شاہ جمال رجھیونی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت شیخ اعظم قطب ثانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت شاہ احمد غریب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت شیخ صادق رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت سعید احمد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت نظام الدین بلخی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت جلال الدین احمد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت شاہ قدوس رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت عارف احمد شاہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت شیخ عبدالحق رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت جلال الدین کبیر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت شیخ شمس الدین رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت صابر علاؤ الدین پیرانِ کلیر شریف رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت شیخ بابا فریدالدین گنج شکر پاکپتن شریف رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت سید قطب الدین بختیار کاکی دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت خواجہ معین الدین اجمیری چشتی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت خواجہ عثمان ہارونی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت حاجی شریف زندانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت قطب الدین مودود رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ۔



الٰہی بحرمت حضرت خواجہ ابو یوسف ناصر الدین رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت خواجہ ابو محمد چشتی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت خواجہ ابو احمد ابدال رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت خواجہ سالارِ چشتیان ابو اسحاق شامی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت خواجہ ممشاد علوی دھنوری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت خواجہ امین الدین ابی ہبیرات البصری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت خواجہ سدید الدین حذیفۃ المرعشی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت خواجہ سلطان ابراہیم ادہم بلخی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت خواجہ فضیل بن عیاض رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت خواجہ عبد الواحد بن زید رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت خواجہ حسن بصری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت خواجہ مولا علی مشکل کشا شیر خدا امام المتقین رضی اللہ تعالیٰ عنہ

الٰہی بحرمت حضرت سید الکائنات رسول الثقلین حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم۔

## شجرہ شریف سلسلہ خلافت نقشبندیہ مجددیہ محبوبیہ

الٰہی بحرمت پیر محبوب الٰہی عرف نور اللہ شاہ نقشبندیہ

الٰہی بحرمت حضرت پیر کرم حسین شاہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت پیر فضل علی شاہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت محمد سراج الدین رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت محمد عثمان الدامانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت دوست محمد قندھاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت احمد سعید مدنی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت ابی سعید احمد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت عبداللہ شاہ دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت مظہر جانِ جاناں دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت نور محمد بدایونی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت محمد محسن دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت محمد سیف الدین رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت محمد معصوم میاں رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت مولانا احمد فاروقی سرہندی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت عبدالباقی باللہ دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت محمد امکنگی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت درویش محمد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت محمد زاہد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت عبیداللہ احرار رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت یعقوب چرخی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت علاؤ الدین عطار رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت محمد بہاؤ الدین بخاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت امیر کلال رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت بابا سماسی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت عزیز علی رامیتنی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ۔



الٰہی بحرمت حضرت محمود غزنوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت محمد عارف ریوگری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت عبدالخالق غذدوانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت ابو یوسف ہمدانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت ابو علی فارمندی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت ابو قاسم جرجانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت ابو الحسن خرقانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت ابو یزید بسطامی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت امام جعفر صادق رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت امام قاسم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت سلمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ علیہ
الٰہی بحرمت حضرت شفیع المذنبین رحمۃ اللعالمین محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم۔

---

## شجرہ شریف سلسلہ قادریہ محبوبیہ خانوادہ ہفتم گروہ طرطوسیہ بانوا

یا اللہ العالمین یا انت خیر الراحمین　　رحم فرما الٰہی ذاتِ کبریا کیواسطے
صدقہ محبوبِ الٰہی عرف نور اللہ شاہ　　مقتداؤ پیشوا و رہنما کیواسطے
مرشد قل ہو اللہ شاہ صلی علی کے طفیل　　تبارک اللہ شاہ بسم اللہ نوا کیواسطے
واسطہ شاہ گلاب و یتیم شاہ اولابقش　　شاہ تقی اور مظفر شاہ منحا کیواسطے

اولا حسین[11] شاہ وہاب[12] حاجی قاسم[13] کاملین
شیخ قادر[14] شاہ حلیم[15] پارسا کیواسطے

خواجہ نخشبیان[16] سیف اللہ[17] بیراگ[18] شاہ
حسن[19] شاہ ہو عبدالجبار[20] رہنما کیواسطے

منبع جود و سخا نورالحق[21] عین اللہ شاہ
شیخ محی الدین[22] قادر غوث الوریٰ کیواسطے

بو سعید[23] اور بو الحسن[24] یعنی علی اور بوالفرح[25]
عبدِ واحد[26] شیخ شبلی[27] با صفا کیواسطے

حضرت جنید[28] بغداد و سری سقطی[29] عرفانِ بحر
معروف[30] کرخی داؤد طائی[31] شاہ ہدا کیواسطے

پیرِ کامل حبیب[32] عجمی شناسائے سرِ حق
خواجگانِ حسن بصری[33] پیشوا کیواسطے

والدِ حسن و حسین زوجِ بتول حضرت علی[34]
مشکل کشائے مرتضیٰ شیرِ خدا کیواسطے

باعثِ ایجادِ عالم شہنشاہ کون و مکاں
یٰسین مزمل محمد مصطفیٰ[35] کیواسطے

رحمۃ اللعالمین محشر شفیع المذنبین
سید الثقلین فخرِ اولیاء کیواسطے

بعد حمد و نعت کے صلوٰۃ بھیجوں میں مدام
آل اور اصحاب احمد مجتبیٰ کیواسطے

وقتِ نزع با ایمان دنیا سے اُٹھانا اے خدا
اور کلمہ طیب ہو زباں پر آخری شفا کیواسطے

قبر میں آرام مجھ کو ابتدا سے ہو عطا
مرشدانِ دینِ پاک مصطفیٰ کیواسطے

کر دعاء مملوئے عصیاں کی یہ مستجاب
اولیاء اصحاب جملہ انبیاء کیواسطے

---

## اِلتجا بدرگاہِ خدا

کر قبول برکت سے ان ناموں کی ہر جائز دعا
یا رب اپنی رحمتِ بے انتہا کیواسطے

میرا دل رکھ دائماً ذاکر بذکرِ اسمِ ذات
اے خدا جملہ مقدس اصفیا کیواسطے

نیکیوں سے دور یا دریائے عصیاں غرق ہوں
دے رہائی اے خدا مجھ مبتلا کیواسطے

اے خدا مجھ کو تہی دستی کی کلفت سے بچا
اپنے اکمل جود اور فضل و سخا کیواسطے

میرے ہر دشمن کو مجھ پر اے خدا رحم بنا
اپنی رحمانی رحیمی اور عطا کیواسطے



یا الٰہی کارِ شیطانی سے مجھ کو دور رکھ
ہر عمل مجھ سے کرا اپنی رضا کیواسطے

قبر میں آرام مجھ کو ابتدا سے ہو عطا
اے خدا حضرت محمد مصطفیٰ کیواسطے

### آمین

وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ خیر خلقہٖ محمدٍ وآلہٖ واصحابہٖ اجمعین
برحمتک یا ارحم الراحمین۔

---

## چند خلفائے طریقت کے نام

جن جن مریدوں نے باقاعدہ علمِ سلوک خاندانِ قادریہ چشتیہ نقشبندیہ کے تمام ذکر فکر شغل مراقبہ وغیرہ حاصل کر چکے اور خلافت کے حقدار ہیں اس لیئے ان شخصوں کے نام درج کیئے جاتے ہیں:-

(۱) پیر تقی شاہ عرف فیض اللہ شاہ کھگہ موضع کوڑے شاہ زیریں ضلع منٹگمری
(۲) مولوی رحمت علی عرف کلیم اللہ شاہ کھوکھر قریشی کوڑے شاہ زیریں ضلع منٹگمری
(۳) مولوی غلام رسول عرف ثناء اللہ شاہ کھوکھر چکی مظفر شاہ ضلع منٹگمری
(۴) مولوی نور احمد صاحب کھوکھر موضع آڑھی داخلی کوڑے شاہ زیریں ضلع منٹگمری
(۵) حافظ عبدالغنی انصاری شہر منٹگمری۔
(۶) حافظ عبدالعزیز انصاری شہر منٹگمری
(۷) سید نذیر احمد شاہ بخاری شہر کراچی۔
(۸) مولوی عبدالغفار صدر بازار کراچی۔
(۹) سید گل محمد شاہ صدر بازار کراچی
(۱۰) سید منصور شاہ ولد لال شاہ دگادی مہر شہانہ ضلع لائل پور
(۱۱) سید صفدر حسین شاہ مہر شہانہ ضلع لائل پور

(۱۲) سید پیر محمد علی شاہ ولد شیر شاہ چک نمبر ۵۶ موداں والہ ضلع منٹگمری

(۱۳) سید اقبال حسین شاہ ولد عنایت علی شاہ چک ۵۵/جی۔ڈی ضلع منٹگمری

(۱۴) سید غلام سرور شاہ بخاری چک ۴۳/۵ ایل ضلع منٹگمری

(۱۵) شاہ محمد ولد مولا بخش قریشی اچھرہ لاہور

(۱۶) ذوالفقار علی عرف حبیب اللہ چک ۶۲/جنوبی ٹی کے ضلع لائل پور

(۱۷) حکیم محمد بخش ولد ملک سلطان علی چک ۳۴/۹-ایل ضلع منٹگمری

(۱۸) سید پیر مشتاق حسین ولد لطیف شاہ چک ۵/۴-آر ضلع منٹگمری

(۱۹) عاشق حسین ولد خواجہ دل ٹھٹھہ کھوکھراں والہ متصل کوڑے شاہ زیریں ضلع منٹگمری

(۲۰) محمد رمضان ولد میاں اللہ جوایا کھوکھر سکنہ نور شاہ ضلع منٹگمری

(۲۱) پیر حقنواز صاحبزادہ عبدالحکیم صاحب ضلع ملتان۔

(۲۲) سید منظور حسین شاہ ٹھٹہ پُر بانا ضلع منٹگمری۔

(۲۳) میاں سلطان جنڈیری ٹبی ضلع منٹگمری۔ (جنوری ۱۹۶۲)

---

(۲۴) فقیر کے چار بیٹے محمد شاہ صائم۔ عابد علی شاہ معروف دریا۔ ابوصالح چمن۔ والوسعید گلشن ہیں۔ ان کو بھی مکمل اجازت ہے

(اپریل ۲۰۰۱ء)



# تصفیۂ قلب

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قلب کی صفائی اور باطن کی درستی کی ضرورت۔ عن ابی ھریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم۔ ان اللہ لا ینظر الی اجسامکم ولا الی صورکم ولکن ینظر الی قلوبکم رواہ مسلم۔ ترجمہ۔ حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ فرمایا جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بے شبہ حق تعالیٰ نہیں دیکھتے یعنی توجہ نہیں کرتے فقط تمہارے جسموں کی طرف اور نہیں دیکھتے فقط تمہاری صورتوں کی طرف۔ ولیکن دیکھتے ہیں تمہارے دلوں کی طرف مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ ایسے اعمال کو قبول نہیں کرتے جو فقط ظاہری میں اچھے معلوم ہوتے ہوں اور اخلاص اور توجہ قلبی سے خالی ہوں۔ مثلاً کوئی [illegible] کرے اور بظاہر تو عبادت میں مشغول ہو مگر دل میں غفلت چھا رہی ہے اور دل میں تمیز نہیں ہوتی کہ خدا کے سامنے کھڑا ہے یا کوئی اور کام کر رہا ہے تو ایسے اعمال مقبول نہیں ہوتے اور یہ غرض نہیں ہے کہ ظاہری اعمال کا بالکل اعتبار ہی نہیں۔ بلکہ اعتبار ہے لیکن اس شرط سے کہ توجہ اور اخلاص قلبی بھی اس کے ساتھ ہو۔ جیسا کہ حدیث و قرآن سے ثابت ہے کیونکہ قلب خاص محل نظر الٰہی ہے۔ اور جس طرح اس کو ظاہری طبی تشریح میں سلطان البدن ہونے کا شرف حاصل ہے۔ اسی طرح روحانی اور باطنی تشریح میں بھی ملک الجوارح ہونے کا فخر میسر ہے۔ جب تک اس کی حالت درست نہ ہوگی۔ کوئی صورت فلاح اور نجات کی حاصل نہیں ہو سکتی۔ مثلاً کوئی ظاہر میں مسلمان ہو دل سے نہ ہو تو اس کے اسلام کا خداوند کریم کے نزدیک کچھ بھی

اعتبار نہیں اور علیٰ ہٰذا القیاس کوئی محض دکھانے یا ایسی ہی اور کسی غرض فاسد
کے لئے نماز صدقہ وغیرہ عبادت کرے تو وہ کسی درجہ میں بھی شمار نہیں پس
معلوم ہوا کہ فلاحیت دارین اور مقبول عند اللہ تعالیٰ کا مدار اصلاحِ قلب
پر ہے۔ لوگوں نے آج کل اس میں بہت بڑی کوتاہی کر رکھی ہے۔ فقط ظاہری
اعمال تو کچھ تھوڑے بہت کرتے بھی ہیں اور ان کا علم بھی حاصل کرتے ہیں مگر
باطنی اصلاح اور قلب کی درستی و اصلاح کی کچھ بھی فکر نہیں گویا کہ یوں خیال
کرتے ہیں کہ اصلاحِ باطن اور ریا حقد و حسد وغیرہ کا علاج اور اس سے
محفوظ ہونا کچھ ضروری نہیں۔ فقط ظاہری اعمال کو واجب سمجھتے ہیں۔ اور
ان کو نجات کے لئے کافی خیال کرتے ہیں۔ حالانکہ اصلی مقصود اصلاحِ قلب
ہے۔ جیسا کہ اس حدیث سے صاف معلوم ہوتا ہے۔ اور اعمال ظاہری ذریعہ
ہیں قلب کے درست ہونے کا اور ظاہر اور باطن میں کچھ ایسا قدرتی علاقہ ہے
کہ بغیر ظاہری حالت درست کیے ہوئے باطنی حالت درست نہیں ہوتی اور
جب تک ظاہری اعمال پر دوام نہ ہو۔ اصلاح باطنی دائم نہیں رہتی اور جب
باطنی حالت درست ہوجاتی ہے تو ظاہری اعمال خوب اچھی طرح ادا ہوتے ہیں
اور یہاں سے کوئی بے عقل یہ شبہ نہ کرے کہ ظاہری اعمال کی فقط اس وقت تک
حاجت ہے جب تک کہ قلب کی حالت درست نہیں ہوتی۔ اور جب قلب
درست ہوگیا تو پھر ظاہری اعمال کی کچھ حاجت نہیں۔ خواہ کریں یا نہ کریں اس
لئے کہ یہ عقیدہ کفر ہے اور وجہ اس کے باطل ہونے کی یہ ہے کہ جب قلب
درست ہوگا تو وہ حتی المقدور ہر وقت طاعت الٰہی میں مصروف رہیگا اور
یہی علامت ہے اس کے درست ہونے کی۔ کیونکہ مقصود اصلاح قلب سے یہی
ہے کہ طاعتِ الٰہی ہو اور اس کا شکر کیا جاوے۔ اور پروردگار کی نافرمانی اور



ناشکری نہ ہو۔ اور نماز روزہ وغیرہ کا طاعتِ الٰہی میں داخل ہونا بہت ظاہر
ہے تو جب یہ طاعات چھوڑ دی گئیں تو پھر قلب کہاں درست رہا۔ اگر درست
رہتا تو شب و روز مثل اولیاء کرام اور انبیاء علیہم السلام کے طاعتِ الٰہی میں
ضرور مصروف رہتا۔ کیا نعوذ باللہ کسی بے عقل اور احمق کو یہ وسوسہ ہوسکتا
ہے کہ کسی کا قلب جناب سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے قلب مبارک سے بھی
زیادہ صاف اور صالح ہے جس کو عبادت ظاہر کی حاجت نہیں۔ حضور صلی اللہ
علیہ وسلم تو باوجود اکمل الکاملین اور افضل المرسلین ہونے کے اس قدر ظاہری
اعمال میں مصروف ہوتے تھے۔ جس سے دیکھنے والوں کو بھی رحم آتا تھا۔ اور
تا حیات یہی حالت رہی اور آپ کی یہ کیفیت حدیث کی کتابوں میں خوب اچھی
طرح مذکور اور مشہور ہے خوب سمجھ لو۔ لہٰذا مسلمانو! خوب سمجھ لو کہ جس طرح
اعمال ظاہرہ مثل صوم و صلوٰۃ وغیرہ کا ادا کرنا اور ان کے ادا کرنے کا جاننا
واجب ہے۔ اسی طرح اعمال باطنیہ جیسے صوم و صلوٰۃ وغیرہ کا ریا، و نمود وغیرہ
سے محفوظ رکھنا یا کینہ حسد و غضب وغیرہ سے قلب کو صاف رکھنا اور ان
اعمال کے ادا کرنے کا طریقہ جاننا بھی واجب ہے۔ جن میں بعض اعمال تو
محض قلب سے تعلق رکھتے ہیں جیسے گناہ کا قصد کرنا۔ کینہ یا حسد کرنا اور اخلاص
پیدا کرنا اور بعض میں قلب اور دیگر اعضاء بھی شریک ہیں۔ جیسے صوم و صلوٰۃ
حج و صدقہ وغیرہ لہٰذا مسلمانوں کو لازم ہے کہ ظاہر و باطن کی کامل طور سے اصلاح
کرے کہ یہی ذریعہ نجات کا ہے۔ اور فقط ظاہری اعمال کو بغیر درستی باطن کے
نجات کے لئے کافی نہ سمجھے دیکھو اگر کوئی شخص بہت سی نمازیں پڑھے اور نیت
یہ ہو کہ لوگ بزرگ سمجھیں اور تعریف کریں تو کیا وہ عذاب سے بچ جائے گا۔
حالانکہ نماز تو ایسی چیز ہے کہ اگر کوئی اس کو باقاعدہ اور اخلاص سے محض اللہ

تعالیٰ کے واسطے ادا کرے تو اس عذاب سے بھی بچ جاوے جو ترکِ نماز پر ہوتا ہے اور ثواب بھی حاصل ہو مگر افسوس کہ اس شخص نے بوجہ مرض ریاء اور حبِ شناء کے اس نماز کو برباد کر دیا۔ پس اس کو چاہیئے کہ اپنے اِن امراض کا علاج کرے ورنہ عنقریب سخت ہلاکت میں مُبتلا ہو جائے گا۔ کیونکہ مرض بڑھتا رہیگا اور علاج ہو گا نہیں ظاہر ہے کہ انجام ہلاکت ہو گا۔

بھائیو! کیا اگر تم بیمار ہو اور تمہارا جسم مریض ہو تو کیا یہ گوارا کرو گے کہ مرض میں مُبتلا رہو۔ اور باوجود قدرت کے علاج نہ کرو۔ یہاں تک کہ وہ مرض تم کو ہلاک کر ڈالے ہرگز نہیں گوارا کر سکتے۔ حالانکہ اس مرض سے جو تکلیف ہو گی وہ جسمانی ہو گی اور پھر وہ بھی چند روزہ دُنیا ہی میں ہے۔ پس جب یہ بھی گوارا نہیں تو روحانی امراض میں مُبتلا رہنا جس کی وجہ سے ایسی جگہ تکلیف ہو جہاں ہمیشہ رہنا ہے گوارا کرنا عقلِ سلیم کے بالکل خلاف ہے۔ لہذا ہر انسان کو لازم ہے کہ جسم و قلب و ظاہر و باطن کی خُوب اِصلاح کرے۔ اور عقلِ سلیم سے کام لیکر فلاحیت دارین کو اپنا قبلۂ مقصود سمجھے۔ خُوب کہا ہے ؎

کیا وہ دُنیا جسمیں ہو کوشش نہ دیں کیواسطے واسطے واں کے بھی کچھ یا سب ہیں کیواسطے

حدیث میں ہے عن النعمان بن بشیر مرفوعاً فی حدیث طویل الا وان فی الجسد مضغة اذا صلحت صلح الجسد کله واذا فسدت فسد الجسد کله الا وهی القلب (متفق علیه) یعنی فرمایا جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خبردار ہو اس بات سے کہ بدن میں ایک جزو (اور وہ ایک بوٹی) ہے۔ جب وہ دُرست ہوتا ہے تو تمام بدن درست ہوتا ہے۔ اور جب وہ جزو فاسد ہو جاتا ہے تو تمام بدن فاسد اور خراب ہو جاتا ہے اور آگاہ رہو کہ وہ جزو دل ہے۔ اس حدیث کو بخاری اور مسلم نے روایت کیا ہے مطلب اس حدیث کا یہ ہے کہ



اعضاء کی دُرستی اور اطاعتِ خداوندی کا بجالانا موقوف ہے۔ قلب کی دُرستی پر۔ کیونکہ قلب سُلطان البدن ہے۔ اور رعیت کی اِصلاح موقوف ہوتی ہے سُلطان کے صالح ہونے پر۔ سو اعضاء نیک کام جب ہی کریں گے جبکہ قلب صالح ہو۔ لہذا اصلاحِ قلب میں کوشش کرنا واجب قرار پایا اس طور کہ طاعت خداوندی واجب ہے۔ خواہ وُہ طاعت فقط قلب سے تعلق رکھتی ہو یا اُس میں قلب کے ساتھ اعضاء و جوارح کا بھی دخل ہو اور اطاعت کا صحیح اور مقبُول ہونا موقُوف ہے صلاحیتِ قلب پر، نتیجہ یہ نکلا کہ اصلاحِ قلب واجب ہے۔ خوُب سمجھ لو دیکھئے شریعت نے ایسی حالت میں جبکہ انسان کی بھُوک کی خواہش ہو اور اس حالت میں نماز پڑھنے سے طبیعت پریشان ہو۔ تو حُکم دیا ہے ایسی حالت میں نماز پڑھنا مکرُوہ ہے بلکہ پہلے کھانا کھا لو پھر نماز پڑھو بشرطیکہ نماز کا وقت فوت نہ ہو جاوے تو اس میں حکمت یہ ہے کہ مقصوُدِ عبادت سے حق تعالیٰ کے سامنے حاضری اور اظہارِ عبدیت ہے اس طرح کہ ظاہر و باطن اس کے کام میں مشغول ہوں اور غیر اللہ کی طرف حتی الامکان توجہ نہ رہے اور جب بھُوک لگی ہو تو گو ظاہر بدن نماز میں مشغُول ہو گا۔ لیکن قلب پریشان ہو گا اور یہی دل چاہیگا کہ جلدی سے نماز سے فارغ ہو جاویں تاکہ جلد کھانا مل جاوے۔ پس حق تعالیٰ کے سامنے جس طرح حاضری چاہیئے تھی اس میں بہت بڑا خلل واقع ہو گا۔ اس واسطے ایسی حالت میں نماز کو مکرُوہ کہا گیا۔ پس معلوم ہوا کہ اصل محلِ نظر خداوندی قلب ہے اور شریعت مقدسہ میں اس کی اِصلاح کا بہت بڑا انتظام کیا گیا ہے۔ بزرگانِ دین نے اصلاحِ قلب کے لیئے برسوں مجاہدے اور ریاضتیں کی ہیں۔ اس مختصر رسالہ میں بوجہ خوف طوالت زیادہ مضمُون نہیں لکھا گیا۔ ورنہ کتابیں کی کتابیں اس فن کی موجود ہیں۔

خوب سمجھ لو ۔

ما نصیحت بجائے خود کردیم — روزگارے دریں بسر بُردیم
گر نیاید بگوش رغبت کس — بر رسولاں بلاغ باشد و بس

## محاسبۂ نفس

پابندی کے ساتھ تھوڑا سا وقت صبح کو اور تھوڑا سا وقت شام کو یا سوتے وقت مقرر کرلو۔ اس وقت میں اکیلے بیٹھ کر اور اپنے دل کو جہاں تک ہو سکے سارے خیالوں سے خالی کرکے اپنے جی سے یُوں باتیں کیا کرو اور نفس سے یوں کہا کرو کہ اے نفس خُوب سمجھ لے کہ تیری مثال دُنیا میں ایک سوداگر کی سی ہے۔ پُونجی تیری عمر ہے اور نفع اس کا یہ ہے کہ ہمیشہ کی بھلائی یعنی آخرت کی نجات حاصل کرے اور یہ دولت حاصل کرلی تو سوداگری میں نفع ہوا۔ اور اگر اس عمر کو یُونہی کھو دیا اور بھلائی اور نجات حاصل نہ کی تو اس سوداگری میں بڑا ٹوٹا اُٹھایا کہ پُونجی بھی گئی اور نفع نصیب نہ ہوا۔ اور یہ پُونجی ایسی قیمتی ہے کہ اس کی ایک ایک گھڑی بلکہ ایک ایک سانس بے انتہا قیمت رکھتا ہے۔ اور کوئی خزانہ کتنا ہی بڑا ہو اس کی برابری نہیں کرسکتا۔ کیونکہ اوّل تو خزانہ اگر جاتا رہے تو کوشش سے اس کی جگہ دُوسرا خزانہ مل سکتا ہے اور یہ عمر جتنی گزر جاتی ہے۔ اس کا ایک پل بھی لوٹ کر نہیں آسکتا نہ دُوسری عمر آسکتی ہے۔ دوسرے یہ کہ اس عمر سے کتنی بڑی دولت کما سکتے ہیں یعنی ہمیشہ کے لیے بہشت اور خدا تعالیٰ کی خوشی اور دیدار اتنی بڑی دولت کسی خزانہ سے کوئی نہیں کما سکتا۔ اس واسطے یہ پُونجی بہت ہی قدر اور قیمت کی ہوئی۔ اور اے نفس اللہ تعالیٰ کا احسان مان کہ ابھی تیری موت نہیں آئی جس سے یہ عمر ختم ہو جاتی۔ خدا تعالیٰ نے آج کا دن زندگی



کا اور نکال دیا ہے۔ اور اگر تو مرنے لگے تو ہزاروں دل و جان سے آواز کرے کہ مجھ کو ایک دن کی اور عمر مل جاوے تو اس ایک دن میں سارے گناہوں سے سچی اور پکی توبہ کرلوں اور پکا وعدہ اللہ تعالیٰ سے کرلوں کہ پھر ان گناہوں کے پاس نہ پھٹکوں گا اور وہ سارا دن خدا تعالیٰ کی یاد اور تابعداری میں گزاروں جب مرنے کے وقت تیرا یہ حال اور یہ خیال ہوتا تو اپنے دل میں تو یوں ہی سمجھ لے۔ گویا میری موت کا وقت آگیا تھا۔ اور میرے مانگنے سے اللہ تعالیٰ نے یہ دن اور دیدیا ہے۔ اور اس دن کے بعد معلوم نہیں اور دن نصیب ہوگا یا نہیں۔ سو اس دن کو بھی تو اسی طرح گزارنا چاہیے۔ جیسا کہ عمر کا اخیر دن معلوم ہو جانا اور اس کو گزارنا یعنی سب گناہوں سے پکی توبہ کرے اور اس دن میں کوئی چھوٹی یا بڑی نافرمانی نہ کرے اور تمام دن اللہ تعالیٰ کے دھیان اور اُس کے خوف میں گذار دے اور کوئی حکم خدا کا نہ چھوڑے۔ جب وُہ سارا دن اسی طرح گذر جائے پھر اگلے دن یُوں ہی سوچے کہ شاید عمر میں کا یہی ایک دن باقی رہا ہو اور اے نفس اس دھوکہ میں نہ آنا کہ اللہ تعالیٰ معاف کردیں گے۔ کیونکہ اوّل تو تجھ کو کیسے معلوم ہوا کہ معاف ہی کردیں گے اور سزا نہ دیں گے۔ بھلا اگر سزا ہونے لگے تو اُس وقت کیا کریگا۔ اور اس وقت کتنا پچھتانا پڑے گا۔ اور اگر ہم نے مانا کہ معاف ہی ہوگیا تب تو نیک کام کرنے والوں کو جو انعام اور مرتبہ ملے گا۔ وُہ تجھ کو نصیب نہ ہوگا۔ پھر جب تُو اپنی آنکھ سے اوروں کو ملنا اور اپنا محروم ہونا دیکھے گا کس قدر حسرت اور افسوس ہوگا۔ اس پر اگر نفس سوال کرے کہ بتلاؤ پھر میں کیا کروں اور کس طرح کوشش کروں تو تم اُس کو جواب دو کہ تو یہ کام کر۔ جو چیز تجھ سے مر کر چھُوٹنے والی یعنی دُنیا اور بُری عادتیں تو اس کو بھی چھوڑ دے اور جس سے تجھ کو سابقہ پڑنے والا ہے۔ اور بدوں اس کے تیرا گذر نہیں ہوسکتا

یعنی اللہ تعالیٰ اور اس کو راضی کرنے کی باتیں اُس کو ابھی سے لے بیٹھ اور اس کی یاد اور تابعداری میں لگ جا۔ اور اپنے نفس سے کہو کہ اے نفس تیری مثال بیمار کی سی ہے۔ اور بیمار کو پرہیز کرنا پڑتا ہے اور گناہ کرنا بدپرہیزی ہے۔ اس واسطے اس سے پرہیز کرنا ضروری ہوا اور یہ پرہیز اللہ تعالیٰ نے ساری عمر کے لئے بتلا رکھا ہے بھلا سوچ تو سہی اگر دنیا کا کوئی ادنیٰ سا حکیم کسی سخت بیماری میں تجھ کو یہ بتلا دے کہ فلانی مزیدار چیز کھانے سے جب کبھی کھائے گا۔ اس بیماری کو سخت نقصان پہونچیگا اور تو سخت تکلیف میں مبتلا ہو جائے گا۔ اور فلانی کڑوی بدمزہ چیز کھاتے رہو گے تو اچھے رہو گے اور تکلیف کم رہیگی تو یقینی بات ہے کہ اپنی جان جو پیاری ہے اس لئے اُس حکیم کے کہنے سے کیسی ہی مزیدار چیز ہو اس کو ساری عمر کے لئے چھوڑ دے گا۔ اور دوا کیسی ہی بدمزہ اور ناگوار ہو آنکھ بند کرکے روز کے روز نگل جایا کرے گا۔ تو ہم نے مانا کہ گناہ و بڑے مزیدار ہیں اور نیک کام بہت ناگوار ہیں لیکن جب اللہ تعالیٰ نے ان مزیدار چیزوں کا نقصان بتایا ہے اور ناگوار کاموں کو فائدہ مند فرمایا ہے۔ پھر نقصان اور فائدہ بھی کیسا ہمیشہ ہمیشہ کا جس کا نام دوزخ اور جنت ہے۔ تو اے نفس تعجب اور افسوس کی بات ہے کہ جان کی محبت میں ادنیٰ حکیم کے تو کہنے کا یقین کرے اور اس کا پابند ہو جائے اور اپنے ایمان کی محبت میں اللہ تعالیٰ کے کہنے پر دل کو نہ جمائے اور گناہوں کو چھوڑنے کی ہمت نہ کرے اور نیک کاموں سے پھر بھی جی چرائے تو کیسا مسلمان ہے۔ توبہ توبہ اللہ تعالیٰ کے فرمانے کو ایک چھوٹے سے حکیم کے کہنے کے برابر بھی نہ سمجھے اور کیسا بے عقل ہے کہ جنت کے ہمیشہ ہمیشہ آرام کی دنیا کے تھوڑے دنوں کے آرام کے برابر بھی قدر نہ کرے۔ اور دوزخ کی اتنی سخت اور دراز تکلیف سے دنیا کی تھوڑے دنوں کی تکلیف کے برابر بھی بچنے کی کوشش



نہ کرے۔ اور نفس سے یوں کہو کہ اے نفس دنیا سفر کا مقام ہے اور سفر میں ہرگز پورا آرام میسر نہیں ہوا کرتا۔ طرح طرح کی تکلیفیں جھیلنی پڑتی ہیں۔ مگر مسافر اس لئے ان تکلیفوں کو سہار لیتا ہے کہ گھر پہونچکر آرام مل جائیگا۔ بلکہ اگر ان تکلیفوں سے گھبرا کر کسی سرائے میں ٹھہر کر اس کو اپنا گھر بنائے اور سامان آرائش کا وہاں جمع کرے تو ساری عمر بھی گھر پہنچنا نصیب نہ ہو۔ اسی طرح دنیا میں جب تک رہنا ہے محنت مشقت کی سہار کرنا چاہیئے۔ عبادت میں بھی محنت ہے۔ اور گناہوں کے چھوڑنے میں بھی مشقت ہے۔ اور بھی طرح طرح کی مصیبت ہے لیکن آخرت ہمارا گھر ہے۔ پہونچکر سب مصیبت کٹ جائے گی۔ یہاں کی ساری محنت مشقت کو جھیلنا چاہیئے۔ اگر یہاں آرام ڈھونڈھا تو گھر جاکر آرام کا سامان ملنا مشکل ہے۔ بس یہ سمجھ کر کبھی دنیا کی راحت اور لذت کی ہوس نہ کرنا چاہیئے۔ اور آخرت کی درستی کے لئے طرح طرح کی محنت کو خوشی سے اٹھانا چاہیئے۔ غرض ایسی باتیں نفس سے کرکے اس کو راہ پر لگانا چاہیئے اور روزمرہ اسی طرح سمجھاتا چاہیئے اور یاد رکھو کہ اگر تم خود اس طرح اپنی بھلائی اور درستی کی کوشش نہ کروگے تو اور کون آئیگا جو تمہاری خیرخواہی کریگا۔ اب تم جانو اور تمہارا کام جانے۔

### موت کی یاد کثرت سے کیا کرو۔

فرمایا جناب رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کثرت سے موت کو یاد کیا کرو۔ اس لئے کہ وہ یعنی موت کا یاد کرنا گناہوں کو دور کرتا ہے اور دنیائے مذموم اور غیر مطلوب اور فضول سے بیزار کرتا ہے۔ یعنی جب انسان موت کو بکثرت یاد کرے گا تو دنیا میں جی نہیں لگیگا اور طبیعت دنیا کے سامان سے نفرت کریگی اور زاہد ہو جائیگا۔ اور آخرت کی طلب اور وہاں کی نعمتوں کی خواہش اور وہاں کے عذاب دردناک کا خوف ہوگا۔ پس ضرور ہے کہ نیک

اعمال میں ترقی کریگا اور معاصی سے بچیگا اور تمام نیکیوں کی جڑ زُہد ہے۔ یعنی دُنیا سے بیزار ہونا۔ جب تک دُنیا اور اس کی زینت سے علاقہ نہ ترک ہو گا پوری توجہ اللہ کی طرف نہیں ہو سکتی اور امور ضروریہ دنیاویہ جو موقوف علیہا ہیں عبادت کے وہ مطلوب ہیں۔ اور دین میں داخل ہیں۔ لہٰذا اس مذمت سے وُہ خارج ہیں بلکہ جس دُنیا کی مذمت کی جاتی ہے۔ اس سے وہ چیزیں مراد ہیں جو حق تعالیٰ سے غافل کریں گو کسی درجہ میں سہی جس درجہ کی غفلت ہوگی اسی درجہ کی مذمت ہوگی۔ پس معلوم ہؤا کہ موت کی یاد اور اس کا دھیان رکھنا۔ اور اس نازک اور عظیم الشان سفر کے لیئے توشہ تیار کرنا ہر عاقل پر لازم ہے۔

حدیث میں ہے۔ میں نے تم کو منع کیا تھا قبروں کی زیارت سے۔ پس اب ان کی زیارت کیا کرو۔ اس لیئے کہ وہ زیارت بے رغبت کرتی ہے دُنیا سے اور یاد دلاتی ہے آخرت کو۔ زیارت قبور سُنت ہے اور خاصکر جمعہ کے روز۔ مگر قبر کا طواف کرنا یا بوسہ لینا منع ہے۔ خواہ کسی نبی کی قبر ہو یا ولی کی ہو۔ اور قبروں پر جا کر اوّل سلام کرے اور قبلہ کی طرف پُشت کرکے اور میت کی جانب مُنہ کرکے قرآن مجید پڑھ کر اہلِ قبور کو بخشدے جس قدر ہو سکے۔

اَللّٰھُمَّ اھْدِنَا بِھِدَایَةِ الْقُرْاٰنِ وَنَجِّنَا مِنَ النَّارِ بِحُرْمَةِ الْقُرْاٰنِ وَیَسِّرْ عَلَیْنَا اُمُوْرَنَا اُمُوْرَ الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَةِ بِالْقُرْاٰنِ الْکَرِیْمِ وَحَصِّلْ مَقَاصِدَنَا وَاقْضِ جَمِیْعَ حَاجَاتِنَا بِالْقُرْاٰنِ الْعَظِیْمِ صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَبَارِکْ وَسَلَّمْ ۔

---



# آداب الشیخ والمرید

حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا ہے ان اللہ ادبنی فاحسن ادبی یعنی اللہ تعالیٰ نے مجھے ادب سکھایا اور تعلیم دی۔ الغرض اس حدیث سے معلوم ہؤا کہ سالک کے لیئے مؤدب کی سخت ضرورت ہے۔ اور اسی کا نام اصطلاح میں معلم اور شیخ ہے۔ اور نیز شیخ کے ذمہ واجب ہے کہ وہ اپنے مرتبہ (تادیب وتعلیم) کا حق پُورا ادا کرے اور مُرید کے ذمہ واجب ہے کہ طریق کا حق ادا کرے۔

شیخ کے لیئے لازم ہے کہ مُرید کو ہر لغزش پر جو اس سے صادر ہو تنبیہ و زجر و توبیخ کرے اور عفو یعنی عدم مواخذہ سے کام نہ لے اور مقام شیخوخیت کی جگہ پر اُس وقت تک نہ بیٹھے جب تک اس کو کوئی شیخ اس جگہ پر خود نہ بٹھائے یا حق تبارک وتعالیٰ خود اس پر الہام فرمادیں اور جب کسی معاملہ میں کلام کرے اور اس کے مقابلہ میں کوئی جھگڑنے والا کھڑا ہو جائے تو اپنے کلام کو قطع کردے کیونکہ منازعت مُناسب نہیں اور شیخ کے لیئے لازم ہے کہ اذکار اور خلوت مع اللہ کے لیئے کوئی وقت مقرر رکھے۔

مُرید کو چاہیئے کہ پیر کا خوب ادب رکھے اور جو تعلیم وتلقین ذکر کی پیر اُس کو بتلاوے اس کا پابند رہے اور اُس کی نسبت یُوں اعتقاد رکھے کہ جو فائدہ مجھ کو اپنے پیر سے پہنچ سکتا ہے وہ اس زمانہ کے کسی اور بزرگ سے نہیں پہونچ سکتا۔ پیر کو یُوں سمجھنا گناہ ہے کہ اس کو ہر وقت ہمارا سب حال معلوم ہے۔

طالب کو چاہیئے کہ ہر وقت باوضُو رہے اور کم کھانے کم سونے اور کم کلام

کرنے کی عادت ڈالے۔ شیخ اگر دینی امور میں کچھ حکم کرے تو اس کو ترک نہ کرے شیخ کی اگر خدمت مالی کرے تو اس کا اظہار نہ کرے اور اس بات کی طمع یا مطالبہ نہ کرے کہ شیخ مجھ کو کچھ دیوے۔ اور اپنا احسان شیخ پر نہ جتائے بلکہ اس کا احسان مانے کہ اس نے میری چیز کو قبول کیا اور رد نہیں کیا۔ اور شیخ کے حضور میں لوگوں کی باتوں کی طرف متوجہ نہ ہو اور شیخ اگر کسی کی تعظیم کو اُٹھے تو مرید کو بھی چاہیئے کہ شیخ کی پیروی کرے اور شیخ سے جب کلام کرے تو نرمی اختیار کرے۔ بلند آواز سے نہ بولے اور شیخ کے رُوبرو قہقہہ نہ لگائے اور شیخ کے متعلق بد اعتقادی کو اپنے سینے میں نہ آنے دے اگر کوئی وسوسہ آئے تو استغفار کرے۔ شیخ کے قرابت داروں اور عزیزوں سے صلح رحمی رکھے اور جو کچھ واقعہ سامنے آئے شیخ سے بیان کرے۔ شیخ کے فرمان کو رد نہ کرے اگر ممکن نہ ہو تو عذر کرے۔ اور شیخ کے مُریدوں اور طالبوں کی رعایت کرے اور شیخ کی ہر ایک چیز کا ادب و احترام کرے۔ جو کچھ شیخ کرے اس پر حجت نہ کرے اور جو کچھ شیخ حکم کرے اس کو دلیل سمجھے۔ اگر شیخ اس جہان سے رحلت کر گیا ہو تو اس کے لئے دعاء مغفرت کرتا رہے۔ شیخ کے روبرو بیہودہ باتیں نہ کرے نہ کسی کے عیب بیان کرے۔ اور شیخ کے رُوبرُو کوئی ایسی بات نہ کرے جس سے وہ ناراض ہو جائے۔ اور جب شیخ اُس پر ناراض ہو تو بُرا نہ مانے ۔

---



# ختمِ جمیع خواجگانِ فقراء قادریہ چشتیہ نقشبندیہ

جو قضائے حاجات و حصُولِ مرادات و دافعِ بلیّات و قہرِ اعداء و حصولِ درجات و حصُولِ قُربات و ظہورِ تجلّیات میں اسرارِ غریبہ کا تریاق ہے اور ہر مہم آسان ہوگی۔ اور بعضے بزرگانِ دین نے فرمایا ہے کہ جو کوئی ختمِ جمیع خواجگان روزانہ پڑھا کرے تو اُس کی ایک ہزار دُعائیں قبول بہ درگاہِ ایزدی ہوگی وہ یہ ہے ۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| استغفار | ۱۰۰ بار | یَا کَافِیَ الْمُھِمَّات | ۱۰۰ بار |
| سورۂ فاتحہ بمع بسمِ اللہ | ۱۰۰ بار | یَا دَافِعَ الْبَلِیَّات | ۱۰۰ بار |
| درود شریف | ۱۰۰ بار | یَا حَلَّ الْمُشْکِلَات | ۱۰۰ بار |
| الم نشرح | ۷۹ بار | یَا رَافِعَ الدَّرَجَات | ۱۰۰ بار |
| سورۂ اخلاص | ۱۰۰۱ بار | یَا شَافِیَ الْاَمْرَاض | ۱۰۰ بار |
| سورۂ فاتحہ | ۷ بار | یَا مُسَبِّبَ الْاَسْبَاب | ۱۰۰ بار |
| درود شریف | ۱۰۰ بار | یَا مُجِیْبَ الدَّعْوَات | ۱۰۰ بار |
| یَا قَاضِیَ الْحَاجَات | ۱۰۰ بار | یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْن | ۱۰۰ بار |

بعد ازیں جو جو اپنی حاجتیں ہوں بدرگاہِ رب العزت خشوع و خضوع کے ساتھ عرض کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر مدعا بر آئیگا۔

نوٹ :- ہر ایک اسماء شریف کے اوّل مرتبہ ایک بار اَللّٰھُمَّ پڑھے اور جب یا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْن پڑھے تو دو مرتبہ اوّل بِرَحْمَتِكَ پڑھے اور پڑھ کر اس کا ثواب جملہ ارواح حضراتِ خاندانِ قادریہ نقشبندیہ چشتیہ کو پہنچائے۔ اور اپنے حق میں دُعا کرے انشاء اللہ تعالیٰ جو دُعا کریگا قبول ہوگی۔ فقیر محبوب الٰہی مخدوم

## ختم محبوبیہ مخدومیہ

یَا حَلِیْمُ یَا عَلِیْمُ یَا عَلِیُّ یَا عَظِیْمُ ایک ہزار بار اول و آخر درود شریف ۱۰۰ بار۔

## ختم خواجگانِ چشت

ہر مہم کے واسطے باوضو رو بقبلہ ہو کر دس بار درود شریف پھر ۳۶۰ بار لَا مَلْجَا وَلَا مَنْجَا مِنَ اللّٰہِ اِلَّا اِلَیْہِ پڑھے۔ پھر ۳۶۰ بار اَلَمْ نَشْرَحْ پڑھے پھر ۳۶۰ بار دعائے مذکورہ پڑھے اس کے بعد پھر درود شریف دس بار پڑھے۔ اور دعا کرے۔ ہر دعا مستجاب ہوگی۔

## ختم حضرت امام ربّانی مجدّد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ

درود شریف ۱۰۰ بار لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ پانچسو بار پھر درود شریف ۱۰۰ بار

## ختم حضرت محبوب سبحانی عبد القادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ

درود شریف ۱۰۰ بار حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ ۵۰۰ بار درود شریف ۱۰۰ بار۔

---

درود ہفت روزہ } یہ سالک کی ہر مشکل کا حل ہے
صـ ۸۰ تا صـ ۱۳۹



# اَلْحِزْبُ الْاَوَّلُ لِیَوْمِ الْجُمُعَۃِ

منزل اوّل بروز جمعہ

اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطَانِ الرَّجِیْمِ ⓑ

پناہ مانگتا ہوں میں ساتھ اللہ کے شیطان راندے ہوئے سے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

شروع کرتا ہوں میں ساتھ نام اللہ کے بخشش کرنے والا مہربان ہے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ صَلٰوۃً کَامِلَۃً وَّسَلِّمْ سَلَامًا تَامًّا

اے اللہ رحمت کاملہ اور سلام تام نازل فرما

عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدِ نِ صَلٰوۃً تَنْحَلُّ بِھَا الْعُقَدُ

ہمارے سردار اور آقا محمد پر ایسی رحمت جس سے مشکلات

وَتَنْفَرِجُ بِھَا الْکُرَبُ وَتُقْضٰی بِھَا الْحَوَائِجُ وَتُنَالُ

کی گرہیں کھل جاویں اور دشواریاں اور سختیاں دور ہو جاویں اور حاجتیں پوری

بِھَا الرَّغَائِبُ وَحُسْنُ الْخَوَاتِیْمِ وَیُسْتَسْقَی الْغَمَامُ

کی جاویں اور پسندیدہ مقاصد اور انجاموں کی بھلائی حاصل ہو جائے

بِوَجْھِہِ الْکَرِیْمِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ فِیْ کُلِّ لَمْحَۃٍ

اور ان کی ذات گرامی کے طفیل سے ابر برسایا جاتا ہے اور اوپر

وَّنَفَسٍ بِعَدَدِ کُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّکَ ؂ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ

آل ان کی کے اور اصحاب ان کے ہر لمحہ اور ہر سانس میں تیری معلومات کے شمار کے موافق

الْعٰلَمِیْنَ ○ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ مٰلِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ ⓑ

ہر طرح کی تعریف خدا ہی کو ہے جو تمام جہان کا پروردگار ہے نہایت رحم والا مہربان ہے روز جزا کا حاکم ہے اے خدا ہم

اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ ۝ اِھْدِنَا الصِّرَاطَ

تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور تجھ ہی سے مدد مانگتے ہیں۔ ہم کو دین کا سیدھا راستہ دکھا

الْمُسْتَقِیْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ غَیْرِ

ان لوگوں کا راستہ جن پر تو نے اپنا فضل کیا نہ

الْمَغْضُوْبِ عَلَیْھِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ ۝ اٰمِیْنَ ۝ رَبَّنَا

ان کا جن پر تیرا غضب نازل ہوا۔ اور نہ گمراہوں کا اے خدا قبول فرما اے رب

تَقَبَّلْ مِنَّا اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ۝ وَتُبْ عَلَیْنَا

ہمارے قبول کر ہم سے تحقیق تو ہی ہے سننے والا جاننے والا اور پھر آ اوپر

اِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِیْمُ ۝ رَبَّنَآ اٰتِنَا فِی الدُّنْیَا

ہمارے تحقیق تو ہے۔ پھر آنے والا مہربان اے ہمارے پروردگار ہمیں دنیا میں

حَسَنَةً وَّفِی الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ ۝

بھی خیر و برکت دے اور آخرت میں بھی خیر و برکت دے اور ہم کو دوزخ

رَبَّنَآ اَفْرِغْ عَلَیْنَا صَبْرًا وَّثَبِّتْ اَقْدَامَنَا وَانْصُرْنَا

کے عذاب سے بچا۔ اے ہمارے پروردگار ہم پر صبر کی نعمت انڈیل دے اور

عَلَی الْقَوْمِ الْكٰفِرِیْنَ ۝ سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا غُفْرَانَكَ

ہمارے پاؤں جمائے رکھ اور کافروں کی جماعت پر ہم کو فتح دے سنا ہم نے اور مانا ہم نے بخشش

رَبَّنَا وَاِلَیْكَ الْمَصِیْرُ ۝ رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَآ اِنْ نَّسِیْنَآ

مانگتے ہیں ہم تیری اے رب ہمارے اور تیری طرف ہے پھر آنا اے ہمارے پروردگار اگر ہم بھول جائیں

اَوْ اَخْطَاْنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَیْنَآ اِصْرًا كَمَا

یا چوک جائیں تو ہم کو اس کے وبال میں نہ پکڑ اور ہمارے پروردگار جو لوگ ہم سے پہلے



حَمَلْتَهٗ عَلَی الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا

ہو گزرے ہیں جس طرح ان پر تو نے احکام سخت کا بار ڈالا تھا ویسا بار ہم پر نہ ڈال اور اے ہمارے

مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ ۚ وَاعْفُ عَنَّا وقفه وَاغْفِرْ لَنَا وقفه

پروردگار اتنا بوجھ جس کے اٹھانے کی ہم کو طاقت نہیں ہم سے نہ اٹھوا اور ہمارے قصوروں

وَارْحَمْنَا وقفه اَنْتَ مَوْلٰىنَا فَانْصُرْنَا عَلَی الْقَوْمِ

سے در گزر اور ہمارے گناہوں کو معاف کر اور ہم پر رحم فرما تو ہی ہمارا مددگار ہے تو ان لوگوں

الْكٰفِرِیْنَ ۝ رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ ھَدَیْتَنَا

کے مقابلے میں جو کافر ہیں مدد کر اے ہمارے پروردگار ہم کو راہ راست پر لائے پیچھے ہمارے

وَھَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً ۚ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَھَّابُ ۝

دلوں کو ڈانواں ڈول نہ کر اور اپنی سرکار سے ہم کو رحمت کا خلعت عطا فرما تجھ شک نہیں کہ

رَبَّنَآ اِنَّكَ جَامِعُ النَّاسِ لِیَوْمٍ لَّا رَیْبَ فِیْهِ ؕ اِنَّ

تو بڑا دینے والا ہے اے ہمارے پروردگار تو ایک نہ ایک دن جس کے آنے میں شبہ ہی نہیں۔

اللّٰهَ لَا یُخْلِفُ الْمِیْعَادَ ۝ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُ بِكَ

لوگوں کو اکٹھا کریگا بیشک اللہ وعدہ خلافی نہیں کیا کرتا۔ اے اللہ میں تیری پناہ مانگتا

مِنَ الْعَجْزِ وَالْكَسَلِ وَالْجُبْنِ وَالْھَرَمِ وَالْمَغْرَمِ

ہوں ناتوانی اور سستی سے اور بزدلی اور برے بڑھاپے اور تاوان

وَالْمَاْثَمِ ۚ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ عَذَابِ

اور گناہ سے اے اللہ میں پناہ پکڑتا ہوں تیری دوزخ کے عذاب سے

النَّارِ وَفِتْنَةِ النَّارِ وَفِتْنَةِ الْقَبْرِ وَعَذَابِ الْقَبْرِ

اور فتنہ سے آگ کے اور قبر کے فتنے سے اور قبر کے عذاب سے اور

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْاَلُكَ اَنْ تَرْفَعَ ذِكْرِیْ وَتَضَعَ
یا اللہ میں مانگتا ہوں تجھ سے کہ بلند کرے تو ذکر میرا اور اتار دے گناہ میرے
وِزْرِیْ وَتُصْلِحَ اَمْرِیْ وَتُطَهِّرَ قَلْبِیْ وَتُحَصِّنَ
اور بنا دے کام میرا اور پاک کر دے دل میرا اور بچائے رکھ میری
فَرْجِیْ وَتُنَوِّرَ قَلْبِیْ وَتَغْفِرَلِیْ ذَنْبِیْ وَاَسْئَلُكَ
شرمگاہ اور منور کر دے میرے دل کو اور بخش دے میرے گناہ اور مانگتا ہوں
الدَّرَجَاتِ الْعُلٰی مِنَ الْجَنَّةِ اٰمِیْن۔ اَللّٰهُمَّ
تجھ سے بلند درجے جنت کے آمین یا اللہ
اِنِّیْ اَسْئَلُكَ اَنْ تُبَارِكَ لِیْ فِیْ سَمْعِیْ وَفِیْ
میں مانگتا ہوں تجھ سے یہ کہ برکت دے مجھ کو میری سماعت میں اور میری
بَصَرِیْ وَفِیْ رُوْحِیْ وَفِیْ خَلْقِیْ وَفِیْ خُلُقِیْ وَفِیْ اَهْلِیْ
بصارت میں اور میری جان میں اور میری خلقت میں اور میری عادت میں اور میری اولاد میں اور
وَفِیْ مَحْیَایَ وَفِیْ مَمَاتِیْ وَفِیْ عَمَلِیْ وَتَقَبَّلْ حَسَنَاتِیْ
میری زندگی میں اور میری موت میں اور میرے عمل میں اور قبول کرے میری نیکیاں
وَاَسْأَلُكَ الدَّرَجَاتِ الْعُلٰی مِنَ الْجَنَّةِ اٰمِیْن۔
اور مانگتا ہوں تجھ سے درجات بلند جنت کے آمین۔
اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ اَوْسَعَ رِزْقِكَ عَلَیَّ عِنْدَ كِبَرِ
یا اللہ کر تو بہت وسیع اپنا رزق مجھ پر وقت بڑھاپے
سِنِّیْ وَانْقِطَاعِ عُمُرِیْ۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْأَلُكَ
کے اور پوری ہونے عمر کے یا اللہ میں مانگتا ہوں تجھ سے اپنی



الْغِنٰی وَغِنَا مَوَالِیَّ۔ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِیْ صَبُوْرًا
سیر چشمی اور اپنے متعلقین کی سیر چشمی - یا اللہ کر دے مجھ کو صبر والا
وَّاجْعَلْنِیْ شَكُوْرًا وَّاجْعَلْنِیْ فِیْ عَیْنِیْ صَغِیْرًا وَّ
اور کر دے مجھ کو شکر گزار اور کر دے مجھ کو میری آنکھوں میں ذلیل اور
فِیْ اَعْیُنِ النَّاسِ كَبِیْرًا۔ اَللّٰهُمَّ ضَعْ فِیْ اَرْضِنَا
لوگوں کی آنکھوں میں بزرگ یا اللہ دے ہماری زمین میں
بَرَكَتَهَا وَزِیْنَتَهَا وَسَكَنَهَا۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ صَلٰوةً
برکت اور شادابی اور امن یا اللہ رحمت
كَامِلَةً وَّسَلِّمْ سَلَامًا تَامًّا عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا
کاملہ اور سلام تام نازل فرما ہمارے سردار اور آقا
مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تَنْحَلُّ بِهَا الْعُقَدُ وَتَنْفَرِجُ بِهَا
محمدؐ پر ایسی رحمت جس سے مشکلات کی گرہیں کھل جاویں اور دشواریاں
الْكُرَبُ وَتُقْضٰی بِهَا الْحَوَائِجُ وَتُنَالُ بِهَا الرَّغَائِبُ
اور سختیاں دور ہو جاویں اور حاجتیں پوری کی جاویں اور پسندیدہ مقاصد
وَحُسْنُ الْخَوَاتِیْمِ وَیُسْتَسْقَی الْغَمَامُ بِوَجْهِهِ
اور انجاموں کی بھلائی حاصل ہو جاوے اور ان کی ذات گرامی کی وجہ سے ابر برسایا
الْكَرِیْمِ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ فِیْ كُلِّ لَمْحَةٍ
جاتا ہے - اور اوپر آل ان کی کے اور اصحاب ان کے کے ہر لحظہ اور
وَّنَفَسٍ بِعَدَدِ كُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّكَ۔
ہر سانس میں تیری معلومات کے شمار کے موافق

# اَلْحِزْبُ السَّابِعُ لِيَوْمِ الْخَمِيْسِ

ساتویں منزل بروز جمعرات

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيْمِ ○

پناہ مانگتا ہوں میں ساتھ اللہ کے شیطان راندے ہوئے سے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

شروع کرتا ہوں میں ساتھ نام اللہ کے بخشش کرنے والا

اَللّٰهُمَّ صَلِّ صَلٰوةً كَامِلَةً وَّسَلِّمْ سَلَامًا

اے اللہ رحمت کاملہ اور سلام تام

تَامًّا عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تَنْحَلُّ

نازل فرما ہمارے سردار اور آقا محمد پر ایسی رحمت جس

بِهَا الْعُقَدُ وَتَنْفَرِجُ بِهَا الْكُرَبُ وَتُقْضٰى بِهَا

سے مشکلات کی گرہیں کھل جاویں اور دشواریاں اور سختیاں دور ہو جاویں اور

الْحَوَائِجُ وَتُنَالُ بِهَا الرَّغَائِبُ وَحُسْنُ الْخَوَاتِيْمِ

حاجتیں پوری کی جاویں اور پسندیدہ مقاصد اور انجاموں کی بھلائی

وَيُسْتَسْقَى الْغَمَامُ بِوَجْهِهِ الْكَرِيْمِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَ

حاصل ہو جاوے اور ان کی ذات گرامی کے طفیل سے ابر برسایا جاتا ہے اور آل ان کی کے

صَحْبِهٖ فِيْ كُلِّ لَمْحَةٍ وَّنَفَسٍ بِعَدَدِ كُلِّ مَعْلُوْمٍ

اصحاب انکے کے ہر لحظہ میں اور ہر سانس میں تیری معلومات کے شمار کے موافق

لَّكَ رَبِّ اَوْزِعْنِيْ اَنْ اَشْكُرَ نِعْمَتَكَ الَّتِيْ

اے میرے رب مجھ کو اس کی توفیق دے کہ تو نے جو مجھ پر اور میرے ماں باپ پر



اَنْعَمْتَ عَلَيَّ وَعَلٰى وَالِدَيَّ وَاَنْ اَعْمَلَ صَالِحًا

احسانات کئے ہیں تیرے ان احسانات کا شکریہ ادا کرتا رہوں اور یہ کہ میں نیک عمل کروں

تَرْضٰهُ وَاَصْلِحْ لِيْ فِيْ ذُرِّيَّتِيْ اِنِّيْ تُبْتُ اِلَيْكَ وَ

جس سے تو راضی ہو اور میری اولاد میں نیکی پیدا کر دے میں تیری طرف رجوع کرتا ہوں اور

اِنِّيْ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ ○ رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا وَلِاِخْوَانِنَا

میں تیرے فرمانبردار بندوں میں ہوں۔ اے ہمارے رب ہمارے اور ہمارے بھائیوں کے

الَّذِيْنَ سَبَقُوْنَا بِالْاِيْمَانِ وَلَا تَجْعَلْ فِيْ قُلُوْبِنَا

گناہ معاف کر جو ہم سے پہلے ایمان لا چکے ہیں اور ایسا کر کہ جو لوگ ایمان لا چکے ہیں انکی طرف سے

غِلًّا لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا رَبَّنَا اِنَّكَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ○ رَبَّنَا

ہمارے دل میں کسی طرح کا کینہ نہ آنے پائے اے ہمارے پروردگار تو بیشک شفقت کرنیوالا مہربان ہے اے ہمارے

عَلَيْكَ تَوَكَّلْنَا وَاِلَيْكَ اَنَبْنَا وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ ○ رَبَّنَا

رب ہم تجھ پر ہی بھروسہ رکھتے ہیں اور تیری طرف رجوع کرتے ہیں اور پھر تیری ہی طرف لوٹ کر جانا ہے اے ہمارے

لَا تَجْعَلْنَا فِتْنَةً لِّلَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَاغْفِرْ لَنَا رَبَّنَا

پروردگار ہم کو کافروں کا تختہ مشق نہ بنا اور اے ہمارے پروردگار ہمارے گناہ معاف کر بیشک

اِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ○ رَبَّنَا اَتْمِمْ لَنَا نُوْرَنَا وَ

تو زبردست اور حکمت والا ہے اے ہمارے رب پورا کر واسطے ہمارے

اغْفِرْ لَنَا اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ○ رَبِّ اغْفِرْ لِيْ وَلِوَالِدَيَّ

نور ہمارا اور بخشش کر واسطے ہمارے تحقیق تو ہر چیز پر قادر ہے اے پروردگار مجھ کو اور میرے

وَلِمَنْ دَخَلَ بَيْتِيَ مُؤْمِنًا وَّلِلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ

ماں باپ کو اور جو شخص ایمان لا کر میرے گھر میں آیا ہے اسکو اور تمام مومن مردوں اور مومنہ عورتوں کو بخشدے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ①

شروع ساتھ نام اللہ کے بخشش کرنے والا مہربان کہہ میں تمام مخلوق کے شر سے صبح کے مالک

مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ② وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ③ وَ

کی پناہ مانگتا ہوں اور اندھیری رات کے شر سے جب چھا جائے اور

مِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ ④ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا

گنڈوں پر پھونکنے والیوں کے شر سے اور حاسدوں کے شر سے جب وہ حسد

حَسَدَ ○ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ قُلْ اَعُوْذُ

کرنے لگیں شروع ساتھ نام اللہ کے بخشش کرنے والا مہربان کہو کہ جو لوگوں کے دلوں

بِرَبِّ النَّاسِ ① مَلِكِ النَّاسِ ② اِلٰهِ النَّاسِ ③ مِنْ

میں وسوسے ڈالتا نظر نہیں آتا جنات اور آدمی وسوسہ انداز ان کے شر سے میں لوگوں

شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ ④ الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ

کے پروردگار لوگوں کے بادشاہ لوگوں کے معبود برحق خدا

النَّاسِ ⑤ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ⑥ سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ

کی پناہ مانگتا ہوں پاکی ہے تجھ کو یا اللہ

وَتَحِيَّتُهُمْ فِيْهَا سَلٰمٌ وَاٰخِرُ دَعْوَاهُمْ اَنِ الْحَمْدُ

اور دعا ملاقات ان کی کے بیچ اس کے سلام ہے۔ اور آخر پکارنا ان کا یہ ہے کہ سب تعریف واسطے

لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْاَلُكَ بِاَنَّكَ

اللہ کے پروردگار عالموں کا یا اللہ میں مانگتا ہوں تجھ سے کیونکہ تو سب کا اول ہے

الْاَوَّلُ فَلَا شَیْءَ قَبْلَكَ وَالْاٰخِرُ فَلَا شَیْءَ بَعْدَكَ

اور تجھ سے قبل کچھ نہیں اور تو آخر ہے تیرے بعد کچھ نہیں ہوگا



وَالظَّاهِرُ فَلَا شَیْءَ فَوْقَكَ وَالْبَاطِنُ فَلَا شَیْءَ

اور تو ظاہر ہے پس تیرے اوپر کچھ نہیں ہے اور تو پوشیدہ ہے تیرے سوا اور کچھ نہیں

دُوْنَكَ اَنْ تَقْضِیَ عَنَّا الدَّيْنَ وَاَنْ تُغْنِيَنَا مِنَ

یہ کہ تو ادا کر دے ہم سے قرض اور یہ کہ سیر چشمی عنایت کر ہم کو محتاجی سے

الْفَقْرِ ؁ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْتَهْدِيْكَ لِاَرْشَدِ اَمْرِیْ

یا اللہ میں راہ مانگتا ہوں تجھ سے تاکہ میں اپنے کاموں میں کامیاب ہو جاؤں

وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ نَفْسِیْ ؁ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْتَغْفِرُكَ

اور پناہ مانگتا ہوں میں ساتھ تیرے اپنے نفس کی برائی سے اے اللہ میں بخشش مانگتا ہوں

لِذَنْبِیْ وَاَسْتَهْدِيْكَ لِاَرْشَدِ اَمْرِیْ وَاَتُوْبُ

تجھ سے اپنے گناہوں کی اور راہ مانگتا ہوں اپنے کاموں میں کامیابی کی اور توبہ کرتا ہوں

اِلَيْكَ فَتُبْ عَلَیَّ اِنَّكَ اَنْتَ رَبِّیْ ؁ اَللّٰهُمَّ فَاجْعَلْ

تیری طرف پس رجوع کر مجھ پر بیشک تو ہی ہے میرا رب اے اللہ کر دے میری رغبت

رَغْبَتِیْ اِلَيْكَ وَاجْعَلْ غِنَایَ فِیْ صَدْرِیْ وَ

اپنی طرف اور کر دے تونگری میری میرے دل میں اور

بَارِكْ لِیْ فِيْمَا رَزَقْتَنِیْ وَتَقَبَّلْ مِنِّیْ اِنَّكَ

برکت دے مجھ کو اس میں جو دیا تو نے مجھے اور قبول کر مجھ سے بیشک تو میرا

اَنْتَ رَبِّیْ ؁ يَا مَنْ اَظْهَرَ الْجَمِيْلَ وَسَتَرَ الْقَبِيْحَ

رب ہے۔ اے وہ کہ جس نے کھول دی خوبی اور چھپا دی مجھ پہ برائی

يَا مَنْ لَّا يُؤَاخِذُ بِالْجَرِيْرَةِ وَلَا يَهْتِكُ السِّتْرَ

اے وہ کہ نہیں پکڑتا ہے گناہ کو اور نہیں پھاڑتا پردے

يَا عَظِيْمَ الْعَفْوِ يَا حَسَنَ التَّجَاوُزِ يَا وَاسِعَ الْمَغْفِرَةِ

اے بڑے معاف کرنے والے اے اچھے درگذر کرنیوالے اور کشادہ بخشش والے

يَا بَاسِطَ الْيَدَيْنِ بِالرَّحْمَةِ يَا صَاحِبَ كُلِّ نَجْوَى يَا

اے لمبے ہاتھوں والے ساتھ رحمت کے اے مالک ہر بھید کے اے

مُنْتَهَى كُلِّ شَكْوَى يَا كَرِيْمَ الصَّفْحِ يَا عَظِيْمَ الْمَنِّ

انتہا ہر شکایت کے ۔ اے بزرگ درگذر کرنیوالے اے بڑے احسان والے

يَا مُبْتَدِئَ النِّعَمِ قَبْلَ اسْتِحْقَاقِهَا يَا رَبَّنَا وَيَا

اے ابتدا کرنے والے نعمتوں کے پہلے ان کے مستحق ہونیکے اے رب ہمارے اور سردار

سَيِّدَنَا وَيَا مَوْلَانَا وَيَا غَايَةَ رَغْبَتِنَا أَسْأَلُكَ يَا

ہمارے اور اے مالک ہمارے اور اے مقصود خواہش ہماری کے میں چاہتا ہوں اے

اللّٰهُ أَنْ لَا تَشْوِيَ خَلْقِي بِالنَّارِ ۞ تَمَّ نُوْرُكَ

اللہ کہ نہ جلا دے میرے جسم کو آگ سے تیرا نور اتم ہے

فَهَدَيْتَ فَلَكَ الْحَمْدُ عَظُمَ حِلْمُكَ فَعَفَوْتَ فَلَكَ

تو نے ہی ہدایت دی پس تیرے ہی لئے سب تعریف ہے، تو بڑا حلیم ہے پس تو نے معاف کیا تیرے

الْحَمْدُ بَسَطْتَ يَدَكَ فَأَعْطَيْتَ فَلَكَ الْحَمْدُ

ہی لئے سب تعریف ہے اور تیرا ہاتھ کشادہ ہے پس تو نے دیا تیرے ہی لئے تعریف ہے

رَبَّنَا وَجْهُكَ أَكْرَمُ الْوُجُوْهِ وَجَاهُكَ أَعْظَمُ الْجَاهِ

اے اللہ تیرا چہرہ سب چہروں سے بزرگ تر ہے اور تیرا مرتبہ تمام مراتب سے بڑھ کر ہے

وَعَطِيَّتُكَ أَفْضَلُ الْعَطِيَّةِ وَأَهْنَاهَا تُطَاعُ

اور تیرا عطیہ سب عطیوں سے افضل ہے اور خوشگوار ہے اطاعت کیا جاتا ہے



رَبَّنَا فَتُشْكَرُ وَتُعْصَى رَبَّنَا فَتَغْفِرُ وَتُجِيْبُ الْمُضْطَرَّ

تو اے رب ہمارے پس تیرا شکر ادا کیا جاتا ہے اور نافرمانی کی جاتی ہے تیری اے رب ہمارے پس تو بخشتا ہے اور اجابت کرتا ہے پریشان کی

وَتَكْشِفُ الضُّرَّ وَتَشْفِي السَّقِيْمَ وَتَغْفِرُ الذَّنْبَ وَتَقْبَلُ

اور کھول دیتا ہے مصیبت کو اور شفا بخشتا ہے بیمار کو اور بخش دیتا ہے گناہ کو اور قبول کرتا ہے

التَّوْبَةَ وَلَا يَجْزِي بِآلَائِكَ أَحَدٌ وَلَا يَبْلُغُ مِدْحَتَكَ

توبہ کو اور تیری نعمتوں کا کوئی بدلہ نہیں اتار سکتا اور کسی کہنے والے کا کہنا تیری تعریف

قَوْلُ قَائِلٍ ۞ اللّٰهُمَّ إِنِّيْ أَسْأَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ وَ

کو پورا نہیں کر سکتا یا اللہ میں مانگتا ہوں تجھ سے تیرا فضل اور

رَحْمَتِكَ فَإِنَّهُ لَا يَمْلِكُهَا إِلَّا أَنْتَ ۞ اللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ

تیری رحمت کیونکہ سوائے تیرے اور کوئی ان کا مالک نہیں یا اللہ بخشدے میرے

مَا أَخْطَأْتُ وَمَا تَعَمَّدْتُ وَمَا أَسْرَرْتُ وَمَا أَعْلَنْتُ

گناہ جو میں نے نادانستگی سے کئے اور جو دانستہ کئے اور جو پوشیدہ کئے اور جو علانیہ کئے

وَمَا جَهِلْتُ وَمَا عَلِمْتُ ۞ اللّٰهُمَّ اغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا

اور جو بے سمجھی سے کئے اور اپنی سمجھ سے کئے ۔ یا اللہ بخش دے ہمارے گناہ

وَظُلْمَنَا وَهَزْلَنَا وَجِدَّنَا وَخَطَأَنَا وَعَمْدَنَا وَكُلُّ

اور ہمارے ظلم اور جو گناہ ہم کو مقصود نہ تھا اور جو مقصود تھا اور نادانستہ ہمارے اور دانستہ گناہ اور یہ

ذٰلِكَ عِنْدَنَا ۞ اللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ خَطَئِيْ وَعَمْدِيْ

سب ہمارے پاس موجود ہیں ۔ یا اللہ بخشدے میرے گناہ نادانستہ اور دانستہ غیر مقصود گناہ

وَهَزْلِيْ وَجِدِّيْ وَلَا تَحْرِمْنِيْ بَرَكَةَ مَا أَعْطَيْتَنِيْ

کو اور جو مقصود گناہ تھا اور نہ محروم رکھ مجھ سے برکت اس کی جو کچھ تو نے دیا مجھ کو

وَلَا تَفْتِنِّي فِيمَا أَحْرَمْتَنِي رَبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَ

اور نہ فتنہ میں ڈال اس چیز کے جس سے کہ تو نے مجھے محروم رکھا اے رب بخشش کر اور رحم کر اور

اهْدِنِي السَّبِيلَ الْأَقْوَمَ ۞ اَللّٰهُمَّ رَبَّ النَّبِيِّ

دکھا دے مجھے راہ سیدھی اے اللہ پروردگار نبی

مُحَمَّدٍ نِ اغْفِرْ لِي ذَنْبِي وَأَذْهِبْ غَيْظَ قَلْبِي

محمدؐ کے بخشدے گناہ میرے اور دور کر مجھ سے غصہ میرے دل کا

وَأَجِرْنِي مِنْ مُضِلَّاتِ الْفِتَنِ مَا أَحْيَيْتَنَا ۞

اور خلاصی دے مجھے تو گمراہیوں سے فتنوں کی جب تک زندہ رکھے تو ہم کو

اَللّٰهُمَّ لَقِّنِّي حُجَّةَ الْإِيمَانِ عِنْدَ الْمَمَاتِ ۞

یا اللہ سکھا دینا مجھے حجت ایمان موت کے وقت

اَللّٰهُمَّ صَلِّ صَلٰوةً كَامِلَةً وَسَلِّمْ سَلَامًا تَامًّا

اے اللہ رحمت کاملہ اور سلام تام

عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تَنْحَلُّ بِهَا الْعُقَدُ وَ

نازل فرما ہمارے سردار اور آقا محمد پر ایسی رحمت جس سے مشکلات کی گرہیں کھل جاویں اور

تَنْفَرِجُ بِهَا الْكُرَبُ وَتُقْضٰى بِهَا الْحَوَائِجُ وَتُنَالُ بِهَا الرَّغَائِبُ

دشواریاں اور سختیاں دور ہو جاویں اور حاجتیں پوری کی جاویں اور پسندیدہ مقاصد

وَحُسْنُ الْخَوَاتِيمِ وَيُسْتَسْقَى الْغَمَامُ بِوَجْهِهِ الْكَرِيمِ وَعَلٰى اٰلِهٖ

اور انجاموں کی بھلائی حاصل ہو جاوے اور ان کی ذات گرامی سے ابر برسایا جاتا ہے اور ان پر

وَصَحْبِهٖ فِي كُلِّ لَمْحَةٍ وَنَفَسٍ بِعَدَدِ كُلِّ مَعْلُومٍ لَّكَ ۞

آل ان کی کے اور اصحاب ان کے ہر لحظہ اور ہر سانس میں تیری معلومات کے شمار کے موافق



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

# اعمالِ حزبُ البحر

## تسخیر مہر و قہر

دُعاءِ حزبُ البحر کے متعلق تمام علماء شریعت و طریقت اور ہر گروہ و ہر فرقہ والوں سے بالاتفاق ثابت ہے کہ دُعاء حزب البحر جامع دُعا ہے اور پر تمام مطالب دینی و دنیوی و فوائد منافع بسیار ہیں۔ کیونکہ اس کی تلاوت کرنے والا ہر بلا اور ہر آفت سے محفوظ رہتا ہے۔ اور عزت و مرتبہ دین و دُنیا میں بڑھاتی ہے۔ اور جس کام کے واسطے پڑھو وہ جلد آسان ہو جاتا ہے اور زمانے کے صدموں سے محفوظ رہتا ہے۔ اور نہ آگ میں جلتا ہے۔ اور نہ پانی میں ڈوب کر مرتا ہے۔ اور نہ کسی قسم کا ہتھیار اس پر چلتا ہے۔ اور نہ کسی قسم کی گولی یا بم اس کے عامل پر اثر کرتا ہے۔ کیونکہ اگر ہزارہا آدمی مع ہتھیاروں کے عامل حزب البحر پر حملہ آور ہوں۔ تو بھی عامل کا کچھ نہیں بگاڑ سکتے۔ کیونکہ حزب البحر کا عامل اگر تھوڑا سا اشارہ کر دے۔ تو ان کے تمام ہتھیار بے کار ہو جاتے ہیں۔ اور ہر قسم کی اُن کی ہمت پست ہو جاتی ہے۔ اور بعضے بزرگوں نے لکھا ہے کہ جو کوئی اس دعا کو ایک ہزار مرتبہ پڑھ لے تو وہ اولیاؤں میں شمار ہو گا غرضیکہ یہ ایسی مفید اور کار آمد دعا ہے کہ جس کی بڑے بڑے عُلَمَاء نے شرحیں لکھی ہیں۔ اور انواع انواع کے فیض و برکات حاصل کئے ہیں۔ اور کیوں نہ ہو۔ کہ یہ دعاء ایسے فاضلِ اجل کاملِ اکمل کی مؤلفہ ہے کہ جن کا نامِ نامی شیخ

نورالدین ابوالحسن علی بن عبداللہ بن عبدالحمید المغربی شاذلی الیمنی تھا۔ جو قریہ
غمارا میں سنہ ۵۷۱ھ میں پیدا ہوئے اور بالغ ہونے پر اسکندریہ سکونت پذیر ہوئے
وہاں کے بڑے بڑے لوگوں نے آپ کی فیضِ صحبت سے فائدے اٹھائے ہیں
اولیائے کبار اور مشائخ ذی اعتبار سے مشہور تھے۔ انوارِ کمالات سے سراسر
معمور تھے۔ اور سنہ ۵۶ھ میں بمقام صحرائے عیذاب ساحل کے قریب رحلت
فرمائی۔ اور اس جگہ کا پانی کھاری تھا۔ جب آپ مدفون ہوئے تو بابرکت وجود
آپ کے پانی اس جنگل کا میٹھا ہوگیا۔ اور بعضے مؤرخین نے لکھا ہے کہ آپ مخہ
میں مدفون ہیں۔ اور اس دُعا میں شیخ علیہ رحمت نے اپنے علم وسیع کی وجہ سے یہ
کمال کیا ہے کہ جہاں جو فقرہ جلالی لائے ہیں۔ اُس کے برابر میں کلمہ جمالی لائے
ہیں۔ اس وجہ سے اعتصام اور اختتام پڑھنے کی کچھ ضرورت نہیں ہے۔ خود
شیخ نے سب مراتب کی رعائیت رکھی ہے۔ اس واسطے میں تعجب کرتا ہوں اُس
شخص پر جو اول آخر حزب البحر کے اعتصام اور اختتام پڑھتا ہے واسطے
قوت بعضے جلالیا حروف کے دُعا جمالیہ پڑھتا ہے۔ اگرچہ یہ دعا شاذلیہ خاندان
کے ایک بزرگ کی ہے۔ لیکن تمام خاندانوں کے بزرگ اور مشائخ عظام نے اس کا
ورد اپنے ہاں جاری رکھا ہے۔ چنانچہ ہندوستان و پاکستان میں سلسلہ
قادریہ۔ نقشبندیہ۔ سہروردیہ اور چشتیہ کے نامور منتوسلین میں اس کے
رواج کے ثبوت موجود ہیں۔ اور آج تک کوئی گھر ایسا نہیں ہے۔ کہ جس
کی ملک میں کسی سلسلے کی نسبت سے وقعت کی جاتی ہو۔ اور وہاں حزب البحر
کا عمل جاری نہ ہو۔ اب آخر اس زمانے میں قطب وقت حضرت مولانا شاہ
فضل الرحمان صاحب گنج مرادآبادی رحمت اللہ علیہ حزب البحر کے بہت بڑے
عامل تھے۔ ایسے ہی حضرت مولانا حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکی بھی اس کے



ممتاز عاملوں میں سے تھے۔ اور پھلواری شریف میں عارف کامل حضرت
شاہ بدرالدین چشتی و قادری اور حضرت مولانا سید شاہ سلیمان صاحب
چشتی قادری اور گولڑہ شریف میں حضرت پیر سید مہر علی شاہ صاحب
چشتی نظامی اور بھرونچ ضلع گجرات میں حضرت قبلہ پیر صلے علی شاہ صاحب
اور آپ کے خلیفہ قبلہ عالم پیر و مرشد قل ہو اللہ شاہ قادری بانوا حزب البحر کے
بہت بڑے عامل تھے۔ ان کے علاوہ دُنیائے اسلام میں حزب البحر کے ہزاروں
ایسے عامل گذرے ہیں۔ کہ جن کے کمالات کے افسانے اگر بیان کیئے جائیں۔ تو
نئی روشنی کے لوگ جھبی کہہ کر تیوری پر بل ڈال لیں یا مسکرائیں۔ اور مُنہ
پھیر لیں۔ اور کہیں یہ سب توہمات کی باتیں ہیں۔ اور دماغی کمزوریاں ہیں
لیکن اس سے کوئی انکار نہیں کرسکتا۔ کہ زمین کے اوپر درحقیقت حزب البحر
کے بڑے بڑے عامل گذرے ہیں۔ اور اب بھی موجود ہیں۔ اس دعا کی
تاثیر سے عادت اور فطرت کے خلاف عجیب وغریب کرشمے دکھا سکتے ہیں
یعنی اس دعا کی قوت سے بڑے بڑے طاقتور ظالم کو ہلاک کرسکتے ہیں۔ اور
غیبی خزانوں پر قبضہ پا سکتے ہیں۔ اور جس سنگ دل جفا کار کو مطیع و فرمانبردار
یا غلام بنانا چاہے تو بنا سکتے ہیں۔ ملک شام کے شہروں اور بلادِ افریقہ
میں خصوصًا مراکو میں فنِ اعمال کے کامل بکثرت موجود ہیں۔ ہندوستان میں
بھی کمی نہیں ہے۔ مشہور اور اُونچی دو کانوں کی نسبت تو کہہ نہیں سکتا۔ کہ ان
میں پکوان پھیکے ہیں یا میٹھے لیکن یہ دعوٰی ذاتی مشاہدات کی بنا پر کرسکتا ہوں
کہ ہندوستان اور پاکستان کے ظلمات میں جگہ جگہ آبِ حیات کے چشمے
بہ رہے ہیں۔

---

# حزبُ البحر

یہ وہ دعا ہے کہ حضرت سید ابوالحسن شاذلی قدس اللہ جب سمندر میں جہاز پر سوار ہو کر حج کے لیے جا رہے تھے۔ اور ہوا نے مخالفت کی۔ اور لوگ وہم و ہراس میں تھے۔ اور مایوسی کا عالم تھا۔ اس وقت آپ حضور سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی زیارت سے مُشرف ہوئے۔ اور آپ کو یہ دُعائے مبارک تلقین فرمائی گئی۔ آپ نے خود پڑھی اور لوگوں سے پڑھوائی۔ اس کی برکت سے ہوا موافق چلی اور سب لوگ منزلِ مقصود کو پہنچ گئے۔ جہاز کا نصرانی کپتان اور دیگر غیر مذاہب اشخاص اس کرامت سے مشرف با اسلام ہوئے۔ یہ قصہ عام کتب مناقب و سیر و کشف الظنون جلد اول صفحہ ۳۳۳ میں بھی مختصر و مطول درج ہے۔ اور اس دعا کے متعلق حضرت شاذلی رحمۃ اللہ علیہ یوں فرماتے ہیں۔ وَاللّٰہِ لَقَدْ اَخَذْتُہٗ مِنْ فِیْ رَسُوْلِ اللّٰہِ حرفاً بحرف یعنی یہ الفاظ میں نے خود نہیں تراشے ہیں۔ بلکہ ایک ایک حروف حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے دہن مبارک سے لیا ہے ؎

در جملہ جہاں دیدم فیضانِ محمدؐ را
دیدم بہر ذرّہ فرمانِ محمدؐ را
در کسوتِ ہر زاہد در طاعت ہر عابد
دیدم ہمہ یکسر نشانِ محمدؐ را
اے نصر من و احمدؐ یک جانم و دو قالب
دیدم ہمہ قالب یک جانِ محمدؐ را

---



# صحیح نسخہ دُعا حِزبُ البحر

حضرت شیخ عطاء اللہ الاسکندری المحورث خلیفہ حضرت ابی العباس المرسی نے اپنے حضرت اور اعلیٰ حضرت کے احوال میں ایک کتاب لکھی ہے جس کا نام نامی لَطائفُ المنن فی مُناقبِ اَبی العباس و شیخہ اَبی الحَسَن ہے۔ اور وہ مصر میں چھپ بھی گئی ہے۔ اس میں یہ دُعا اسی طرح ہے جس طرح میرا طریقہ وِرد ہے۔ ذرا بھی فرق نہیں ہے۔ البتہ میرے وِرد میں لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم زیادہ ہے۔ اور اس میں نہیں ہے مگر ابنِ بطوطہ سیاح نے جو یاقوت العرش خلیفہ حضرت سیدی سے نقل کیا ہے۔ اس میں یہ حوقلہ بھی داخل ہے۔ اسفار بن بطوطہ دیکھ لیجئے۔ الغرض میں کہہ سکتا ہوں کہ ہمارا ورد بعینہٖ خلفائے خاص اور خلفاء سے منقول اور اصل کے مطابق ہے۔ پس اس کو تمام اختلافات ورد پر ترجیح ہے۔ علاوہ ازیں یہ فقیر حقیر نثارِ عاشقان سید محبوب الٰہی شاہ صاحب کو اجازت حضرت خواجہ قبلہ عالم پیر و مُرشد قل ہو اللہ شاہ صاحب بڑھونجی سے اور ان کو اجازت حضرت پیر صلے علیٰ شاہ صاحب سے اور ان کو حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکّی سے اور موصوف نے حضرت سیدی کے خاندان کے خاص ایک بزرگ سید زین العابدین سے بمقلم تُنہر محا اجازت حاصل کی تھی۔ پس بمقتضائے اصل البیت اور ائے بما فیہ مَیں اس وِرد کو اور اختلافات پر ترجیح دُونگا۔

# فوائد و برکات دعائے حزبُ البحر

اس مبارک حزب البحر کے فوائد و برکات کیا ہیں۔ اس میں اللہ تعالیٰ کا

اسمِ اعظم ہے۔ جس کی شان ہے:۔

اِذَا سُئِلَ بِهٖ اَجَابَ وَاِذَا دُعِیَ بِهٖ اَعْطٰی

یہ مصائب سے بہترین بچاؤ ہے۔ اور اِس میں تفریج کرب ہے۔ خود حضرت سیدی ابوالحسن شاذلی فرماتے تھے۔ لَوْ ذُكِرَ حِزْبِیْ فِیْ بَغْدَادَ لَمَا اُخِذَتْ۔ یعنی اہلِ بغداد اگر میری اس دُعا حزب البحر کو جاری رکھتے تو کبھی غنیم ہلاکو اس کو نہ لے سکتا۔

اور بیسیوں فوائد ہیں۔ سینکڑوں برکات ہیں۔ جو حزب البحر کے مدام کو حسبِ صلاحیت شاملِ حال ہوتی ہیں۔ مجھے بھی اس کا تجربہ و معائنہ ومشاہدہ ہے۔ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰی ذَالِكَ

## دعائے حزب البحر کے نصاب کا طریقہ

نصاب کا طریقہ قدیم سے ابتک یہی چلا آرہا ہے کہ ترک حیوانات جلالی وجمالی کرے یعنی گوشت گائے مچھلی۔ دودھ۔ دہی۔ گھی اور وہ چیزیں جن میں یہ ملی ہوں۔ ان کا کھانا پینا اور ہینگ۔ پیاز۔ لہسن۔ مولی اور تمام بدبودار چیزیں ترک کردیں۔ کیونکہ ان کے کھانے سے تاثیر عمل میں نقصان ہوتا ہے۔ اور روغنوں میں سے تل کے تیل یا روغن بادام کی اجازت ہے اور دریا یا تالاب کا پانی استعمال کرے۔ کھوہ اور نلکہ کا پانی استعمال نہ کرے۔ شروع ماہ قمری جو سعید ہو تو بہتر ورنہ ماہ صفر میں بدھ جمعرات جمعہ کو اعتکاف کی نیت کرے روزہ رکھے۔ روزانہ دریا کے پانی سے غسل کرکے کپڑا بغیر سلائی بند اور ایک چادر بغیر سلی اوڑھے اور عطریات مثل لوبان وغیرہ جلائے۔ پھر جگہ پاک وصاف تنہائی میں اول دوگانہ ادا کرے۔ دونوں رکعتوں میں بعد فاتحہ کے گیارہ گیارہ مرتبہ سورت اخلاص



پڑھے۔ بعد سلام کے حضرت سید ابوالحسن شاذلی کی ارواح کو فاتحہ پڑھ کر بخشے۔ اور ان کی رُوح مبارک سے اِمداد کا طلبگار رہے۔ اس کے بعد ایک ایسی چھری کہ جس کا دستہ بھی لوہے کا ہو۔ اس پر آیۃ الکرسی تا عظیم تک سات مرتبہ اور بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ گرداگرد ہزار در ہزار حصار بستم قفل لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ ہفت مرتبہ پڑھ کر چھری پر دم کرکے اپنے چاروں طرف زمین پر خط کھینچ کر دائرہ بنائے سامنے مغرب کی طرف سے شروع کرکے اور داہنے کی طرف سے لاکر پیچھے سے جاکر بائیں طرف سے ہوکر ابتدائے خط تک پہنچا کر اس جگہ اس کو زمین میں دھنسا کر چھری کو کھڑی ہی چھوڑ دے۔ اور قبلہ رُخ بیٹھ کر نصاب کی غرض سے آیات اعتصام اور دعا حزب البحر اور دعا اختتام کو بہ یک وضو پڑھے اور عود لوبان کا بخور جلاتے رہیں۔ اور شب کو بھی اسی مقام پر آرام کریں۔ اور جو کچھ دیکھے کسی سے بیان نہ کرے۔ سوائے اجازت دینے والے کے اور بعد تعداد روزانہ ختم کرنے کے دعائے خاص کو بھی ہفت مرتبہ پڑھے۔ اور چنے بھنے یا روٹی جَو کی کھاوے لیکن روٹی کو ٹِلوں پر پکائے۔ اس عمل کے لئے بالکل تنہائی ہونی چاہیے۔

## طریقہ دعوت کبیر

دعوت کبیر ۳ روز میں تین سو ساٹھ ۳۶۰ بار اس حساب کہ روزانہ ایکسو بیس ۱۲۰ مرتبہ پڑھے سہ روز میں بحسب شرائط تمام کرنے کے بعد قبولیت عمل کے واسطے ایک گائے یا ایک خصی بکرا راہِ خدا میں قربانی کرکے غرباء و مساکین کو تقسیم کردے۔

## دعوت متوسط

بارہ دن میں تین سو ساٹھ ۳۶۰ بار تمام کرے۔ یعنی روزانہ تیس ۳۰ مرتبہ

پڑھے اور ہر روز ایک مُرغ صدقہ کرے۔ اگر ہو سکے تو نقدی بھی روزانہ صدقہ دے۔ یہ شرط فقط دعوت متوسط میں ہے۔

## دعوت صغیر

چھ دن میں تین سو ساٹھ مرتبہ پُورا کرے۔ روزانہ ساٹھ مرتبہ پڑھا کرے یہ اعداد اس واسطے اختیار کیئے ہیں کہ آفتاب کے تین سو ساٹھ (۳۶۰) درجے ہیں۔ تین مثلثوں میں یا بارہ برجوں کے ضمن واللہ اعلم بالصواب اور بعد تعداد روزانہ کے پوُری کرنے کے بعد دعائے خاص ہفت مرتبہ پڑھے اس کے علاوہ باقی وقت میں درود شریف پڑھنے میں مشغول رہے۔ اور بعد نصاب کے روزانہ تین مرتبہ یعنی بعد نماز صبح و عصر و مغرب کے ایک ایک مرتبہ پڑھا کریں اور گائے کے گوشت سے ہمیشہ پرہیز رکھے کیونکہ جیسے دعائے حزب البحر مستند سے فائدہ ہوتا ہے ویسا ہی وہ اس کے شرائط اور احتیاط نہ کرنے سے نقصان بھی ہوتا ہے پس لازم اور واجب ہے کہ اس دُعا کے عامل کو اتباع سنت اور اجتناب بدعت کا ہر دَم خیال رکھے اور ممنوعات شرعیہ میں مبتلا نہ رہے اور بغیر اجازت سند یافتہ کے زکواۃ دینے کی جرأت نہ کرے۔ اور اگر بدون زکواۃ کے بھی روزانہ ایک مرتبہ پڑھا کریں تو بھی نفع و فیض و برکات سے خالی نہ ہو گا اور بعد عمل زکواۃ ادا کرنے کے اکل حلال کی روزی کھایا کرے اور بازار کی کوئی چیز پکی ہوئی نہ کھائے سوائے سبز میوے کے اور کسی کے گھر کا کھانا نہ کھائے جب تک صحیح پتہ نہ کرے کہ اِن کی روزی اکل حلال سے کمائی ہوئی ہے یا نہیں اور باوضو نمازی کے ہاتھ کے سوا بے نمازی کے ہاتھ کا مطلق نہ کھائے ورنہ عمل کی تاثیر نہ ہوگی۔

اب ہم نصاب و زکواۃ کے متعلق لازمی جو جو باتیں تھیں بتا چکے تو اب



مناسب معلوم ہوتا ہے کہ دعا کے پڑھنے کی ترکیب واسطے ہر حاجات کے یا جو جو فقرہ جس جس مقام اور مقاصد و مطلب کے واسطے مفید ہیں بیان کریں تاکہ حزب البحر کی سب خوبیاں بیان ہو جائیں اور کوئی مفید بات رہ نہ جائے تاکہ اُس سے تمام مسلمانوں کو فائدہ پہنچے پس پڑھنے والے کو چاہیئے کہ جو جو فقرہ اپنے مطلب کے موافق ہو وہ تلاوت بار بار کرے یا ستر دفعہ یا ساٹھ یا تین سو دفعہ تکرار کرے غرض جس قدر اُس کا نقش متشرع ہو یا اس کے ساتھ کوئی اسم یا آیت شریف حسب مطلب اپنی پڑھے بعد اس کے حزب کو تمام کرے اور نہایت عاجزی و زاری سے خداوند تعالیٰ کی بارگاہ میں دست بدعا ہو بہت جلد اپنے مقصد کو پہنچے گا انشاء اللہ تعالیٰ۔

پس اس لئے چند خواص جو کہ خود فقیر حقیر سید پیر محبوب الٰہی شاہ کے تجربہ و معائنہ اور مشاہدہ میں آئے ہیں درج کرتا ہوں تاکہ ظاہر ہو کہ کون کلمہ کس مطلب کی صلاحیت رکھتا ہے تاکہ پڑھنے والے کو پورا پورا فائدہ ہو۔

## خواص و فوائد دعائے حزب البحر

(۱) اگر کوئی شخص کسی کام میں عاجز ہو گیا ہو اور کوئی صورت سر انجام کی نہ ہو تو اس کو چاہیئے کہ ایک مقام خالی اور صاف پاکیزہ میں دو (۲) رکعت نماز قضائے حاجات ادا کرے بعد سلام اس دعا کو پانچ یا ساٹھ مرتبہ ایک مجلس میں پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ اُس کی مشکل آسان ہوگی کیونکہ اس دعا کے شروع میں جو پانچ اسم آتے ہیں وہ اسم اعظم ہیں یعنی یا اللہُ یا علیُّ یا عظیمُ یا حلیمُ یا علیمُ یہ پانچوں اسم اعظم ہیں جب اِن کے ساتھ دعا مانگی جاتی ہے تو اللہ تعالیٰ قبول کرتا ہے اسی لئے دعائے حزب البحر کے پڑھنے والا نا امید

نہیں رہتا اور جو مقصد بھی ہو اللہ تعالیٰ پورا کر دیتا ہے۔

## (۲) واسطے تسخیر خلائق

اگر تسخیر خلائق کے لئے پڑھنی ہو تو مقام وانصرنا کے بعد ستر مرتبہ یہ دعا پڑھے مُسَخِّرٌ لِيْ قُلُوْبَ جَمِيْعِ خَلْقِكَ وَاُخْصِصْ لِيْ مِنْ كُلِّ اَوْلَادِ اٰدَمَ وَبَنَاتِ حَوَّا وَجَلْبَ الرِّزْقِ لِلْمُسَخَّرَاتِ لِيْ بِحَقِّ يَا بُدُّوْحُ پڑھے اور یہ تصور کرے کہ کل مخلوقات امیر و غریب جوق در جوق میرے پاس مع مال کے حاضر ہوتے ہیں۔ اس کے بعد پھر حزب تمام کرے اسی طرح روزانہ سات مرتبہ پڑھا کرے پس چند روز کے اندر تسخیر خلائق اس قدر ہو گی کہ عامل تنگ آ جائیگا لیکن گھبراویں نہیں ہمت بلند کر کے سب کی خدمت حسب منشا کرتا رہے پس مخلوق خدا کو اس عامل سے کمال فیض پہنچے گا اور عامل کو مخلوق سے فیض پہنچے گا اور مشرق سے مغرب تک عامل مشہور ہو جائیگا۔ کیونکہ یہی عمل تسخیر کا پیر تقی شاہ کھگہ کوڑے شاہ زیرین ضلع منٹگمری والے کے عمل میں ہے جس سے کہ ہزارہا دنیا ہر قسم کا فیض حاصل کرتی ہے۔

(۳) اگر کسی خاص ایک شخص یا بادشاہ یا حکام کو مسخر کرنا ہو تو بارہ ۱۲ روز تک روزانہ بارہ ۱۲ مرتبہ پڑھے اور جب يَا مَنْ بِيَدِهٖ مَلَكُوْتُ كُلِّ شَيْءٍ پر پہنچے تو ستر مرتبہ کہے يَا عَزِيْزُ مجھ کو معزز کر فلاں بن فلاں کی نگاہ میں۔ اس کے بعد ایک مرتبہ صورت الم نشرح اور تین ۳ مرتبہ اِنَّا اَنْزَلْنَا الخ پڑھے اور بعد پوری ہونے دعوت کے جب اس کے گھر کو جائے تو ایک مرتبہ اس دعا کو پڑھ کر جائے اور سلام کرے پس وہ شخص مسخر ہو کر تمام عمر خادم رہے گا انشاء اللہ تعالیٰ۔

۴۔ واسطے حُب کے۔ اگر کوئی شخص حُب کے لئے پڑھنا چاہے



تو روزانہ سات مرتبہ پڑھ کر عرق گلاب پر دم کرے اور جب مقام وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رِيْحًا طَيِّبَةً كَمَا هِيَ فِيْ عِلْمِكَ پر پہنچے تو ستر مرتبہ يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ پڑھے اس کے بعد کہے یا الٰہی محبت اور دوستی فلاں بن فلاں کی بیچ دل فلاں بن فلاں کے اور اس کے تمام اعضا اور استخوان میں ظاہر کر کہ ایک لحظہ بغیر اس کے اس کو قرار نہ پڑے آمین آمین آمین کہے اور داہنے ہاتھ کی ہتھیلی کو تین ۳ مرتبہ زمین پر مارے اسی طرح تین ۳ روز تک کرے اور عرق گلاب پر دم کرتے رہیں بعد پوری ہونے دعوت تین ۳ روز کے عرق کو اپنے منہ پر مل کر مطلوب کے سامنے جائے پس مطلوب فوراً طالب ہو گی۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

## (۵) واسطے غِنا کے

اگر کوئی شخص غنی ہونے کے لئے تین ۳ روز روزانہ تیس ۳۰ مرتبہ پڑھے اور آخر مرتبہ جب مقام اُنْشُرْهَا عَلَيْنَا مِنْ خَزَائِنِ رَحْمَتِكَ پر پہونچے تو ستر مرتبہ پڑھے يَا غَنِيُّ اَغْنِنِيْ يَا رَزَّاقُ اُرْزُقْنِيْ رِزْقًا طَيِّبًا وَّاسِعًا بِغَيْرِ حِسَابٍ اور روزانہ سات فقیروں کو روٹی کھلاویں پس چند روز میں فتوحات کے دروازے کھل جاویں گے اور رزق ایسی جگہ سے حاصل ہو گا جہاں سے گمان نہ ہو۔

## (۶) برائے ادائے قرض

دفع قرض کے لئے تین ۳ روز روزانہ پندرہ ۱۵ مرتبہ پڑھے اور جب مقام وَارْزُقْنَا فَاِنَّكَ خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ پر پہونچے تو ستر مرتبہ کہے اَللّٰهُمَّ اكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ وَبِطَاعَتِكَ عَنْ مَّعْصِيَتِكَ۔ پس چند روز میں قدرت کی طرف سے کسی نہ کسی سبب

قرض ادا ہوجائے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ

### (۷) لڑکیوں کا نصیبہ کھلنے کے لئے

جب کسی لڑکی کا نصیبہ کھولنا منظور ہو تو تین روز تک اُس کوئیں کا پانی پر پڑھے جس کا پانی رات کو بھی بھرا جاتا ہو ہر روز تین مرتبہ پڑھ کر پانی پر دَم کرکے اور جب مقام دَا فْتَحْ لَنَا فَاِنَّكَ خَيْرُ الْفَاتِحِيْنَ پر پہونچے تو ستر مرتبہ پڑھے۔ قُلِ اللّٰهُمَّ مَالِكَ الْمُلْكِ سے تا بِغَيْرِ حِسَابٍ تک اور دم شدہ پانی سے لڑکی کے ہاتھ پیر دُھلا کر اُس پانی کو ایسے مقام پر ڈالدیں جہاں کسی کا پاؤں نہ پڑے۔ یا کسی بہتے ہوئے پانی میں ڈال دے پس جلد لڑکی کا بخت کھل جائیگا۔

### (۸) برائے زبان بندی دشمن

اگر کوئی شخص دشمن کی زبان بند کرنے کے لئے یا کہ دشمن کو ساکت یا مغلوب کرنے کے لئے ضرورت ہو تو بارہ روز تک روزانہ تیس ۳۰ مرتبہ تمام حزب کو پڑھے اور مطلب دل میں رکھے اور جب مقام وَطْمِسْ عَلٰى وُجُوْهِ اَعْدَائِنَا پر پہونچے تو ستر مرتبہ پڑھے۔ یَا قَاهِرُ ذُالْبَطْشِ الشَّدِيْدِ اَنْتَ الَّذِيْ لَا يُطَاقُ انْتِقَامُهٗ یَا قَاهِرُ پڑھے اور کہے الٰہی شر و مکر فلاں بن فلاں سے بچا اور اس کو اپنے قہر میں مبتلا کر اور اُس کے عقل آنکھ کان زبان کو میری طرف سے بند کر دے اور اُس کو جلد ہلاک کرے اور پڑھے فَقُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا اِذْ يَرَوْنَ الْعَذَابَ اور پھر تمام حزب کو پوری کرے اسی طرح تیس ۳۰ مرتبہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کی تمام حواس وعقل وفکر زبان وغیرہ بند ہو جائیگی اور عامل کے حق میں کوئی بُرے الفاظ نہ کہہ سکے گا مجرب ہے۔



### (۹) برائے مقہوری اعداء

اگر کوئی شخص ناحق خصومت کرتا ہو تو چاند کی ستارہ تاریخ کو سات پرانی قبروں کی مٹی لاکر اس کا ایک پتلا بنا دیں اور اُس پتلے کے سینہ پر نام دشمن بمعہ والدہ لکھ کر پھر لکھیں شَاهَتِ الْوُجُوْهُ وَعَنَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَيِّ الْقَيُّوْمِ وَقَدْ خَابَ مَنْ حَمَلَ ظُلْمًا۔ اور پھر اُس پتلے کو اُسی دشمن کے پہنے ہوئے کپڑے جس پر پسینہ لگا ہو سے لپیٹ کر اور کپڑے پر بھی نام دشمن بمعہ والدہ اور شَاهَتِ الْوُجُوْهُ سے ظُلْمًا تک لکھے اور ایک ٹھیکری پرانی قبر سے لاکر اس پر بھی نام دشمن بمعہ والدہ اور لفظ شَاهَتِ الْوُجُوْهُ سے ظُلْمًا تک لکھ کر اور پتلا بمعہ کپڑا لپٹا ہوا ٹھیکری میں رکھ کر اپنے سامنے رکھے اور دعا حزب البحر کو تمام پڑھے اکیس ۲۱ مرتبہ اور مقام شَاهَتِ الْوُجُوْهُ پر پہنچے تو ستر مرتبہ بتصور پورا دشمن کے ساتھ یہ پڑھے یَا قَاهِرُ ذُالْبَطْشِ الشَّدِيْدِ اَنْتَ الَّذِيْ لَا يُطَاقُ انْتِقَامُهٗ یَا قَاهِرُ یَا قَهَّارُ تَقَهَّرْتَ بِالْقَهْرِ وَالْقَهْرُ فِيْ قَهْرِ قَهْرِكَ یَا قَهَّارُ فلاں بن فلاں کو اپنے قہر وغضب سے ہلاک کر یَا قَهَّارُ یَا مُذِلُّ اور پتلا اور ٹھیکری پر غضبناک ہو قہر کے ساتھ دَم کرے اور یہ تصور کرے کہ دشمن خود میرے آگے پڑا ہے اور جب لفظ حٰمٓ شش پر پہنچے تو پوری دعا مقہوری اعداء تصور کے ساتھ پڑھے اور پھر حسب دستور پتلا پر دَم کرے اسی طرح بارہ ۱۲ روز تک پڑھے پھر پتلا بمعہ کپڑا پرانی قبر میں جاکر دفن کر دے اور ٹھیکری کو دشمن کے گھر میں ڈالدے پس تماشا دیکھیں خدا کیا کرتا ہے فقط۔

### (۱۰) برائے جتھہ دشمن

اگر بہت سے دشمنوں سے مقابلہ آپڑے تو حزب کو شروع کرے اور جب لفظ فَعَلَيْنَا لَا يُبْصِرُوْنَ حٰمٓ ۳ پر آئے تو ستر دفعہ اس لفظ کو تکرار

کرے اِس کے بعد تمام حزب کو پڑھ کر پھر حٰمٓ لَا یُنْصَرُوْنَ پڑھتا ہوا
دشمن کی فوج سے مقابلہ کرے اِنشاء اللہ تعالیٰ دشمنوں کی تمام ہمت پست
ہو جائیگی اور مقابلہ کرنے کی جرأت نہ ہوگی اور میدان چھوڑ کر بھاگ جاویں گے
کیونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بعضے جہادوں میں آپ بھی پڑھتے تھے اور صحابہ
کو بھی پڑھنے کی ہدایت کرتے تھے اور حبیب بن سلمہ جب دشمن کو دیکھتے تھے
تو لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ پڑھتے تھے کیونکہ جب اس کو
دشمن کے مقابلہ پر پڑھا جاتا ہے تو کبھی دشمن کامیاب نہیں ہوتا مجرب ہے۔

## (۱۱) برائے عدو یعنی دشمن

اگر کوئی شخص چاہے کہ دشمن کا کوئی عضو اِس قدر بیکار ہو جائے کہ وہ
کوئی کام نہ کر سکے تو گیلی مٹی پاک جگہ سے لیکر ایک پُتلا بشکلِ دشمن کے بنائے
اور پُتلا کے سینہ پر نام دشمن بمعہ والدہ کا لکھے اور حروف تسعہ کو ہر عضو پر جیسا
کہ نیچے بیان کیا گیا ہے ہر عضو پر ایک ایک حروف لکھے اور بروز منگل آخری ماہ
قمری بوقت ساعت مریخ میں اُس پُتلا کو اپنے سامنے رکھے اور ایک کارد ہاتھ
میں لیکر حزب البحر پڑھنا شروع کریں جب مقام شَاہَتِ الْوُجُوْہُ پر پہنچے تو
غضبناک ہو کر کارد سے اُس پُتلا کا ایک عضو کہ جو عضو بیکار کرنا ہو کاٹ ڈالے
تو دشمن کا وہی عضو اس قدر بیکار ہو گا کہ سوکھ کر خشک ہو جائیگا اور کوئی کام نہ
کر سکیگا باذن اللہ تعالیٰ۔ لیکن عامل کو چاہیئے یہ عمل نہ کرے ہاں جو شخص شرعاً
مستحق سزا ہو اس کے لئے جائز ہے یہ عمل بالکل مجرب ہے۔ ہر حروف تسعہ
جو کہ پُتلا کے ہر عضو پر لکھنا ہے وہ حروف بمعہ عضو نام یہ ہیں:۔

| سر | کتفِ راست | کتفِ چپ | پہلوئے راست | پہلوئے چپ | دل | رانِ راست تا قدم | رانِ چپ تا قدم |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | د | ح | ف | ج | ھ | ب | د |



یہ عمل جو کرے گا اسی کے ذمہ گناہ ہوگا فقیر بری الذمہ ہے ۔

## (۱۲) برائے ہلاکتِ دشمن

اگر کوئی دشمن ناجائز ستاتا ہو اور اُس کے ظلم سے عاجز آگیا ہو تو
ایک بیضہ مرغ جو گندا ہو گیا ہو پر تَبَّتْ یَدَا واژگوں بحروف مفرد لکھے
اور حزب البحر پڑھتا ہوا مقام شَاہَتِ الْوُجُوْہُ پر آن کر دعائے قہر ہفت
مرتبہ پڑھ کر بیضہ مرغ پر دم کرے اور اُس بیضہ پر حرف تَبَّتْ یَدَا کے بعد
نام دشمن بمعہ والدہ لکھ کر بیضہ کو گور کہنہ میں دفن کرے اور خود دونوں قبروں کے
درمیان بیٹھ کر روزانہ تین مرتبہ حزب البحر پڑھے اور جب مقام شاہت الوجوہ
پر آئے تو سورت تَبَّتْ یَدَا ۲۸۰ دو سو اسی بار پڑھے اور دعائے قہر پڑھ کر دشمن
کی ہلاکت کی دعا کرے انشاء اللہ تعالیٰ تین ہفتے کے اندر اندر دشمن ہلاک ہوگا

## (۱۳) برائے حفاظتِ ایّامِ سفر

جب ارادہ سفر کا کرے تو تین روز تک روزانہ پانچ مرتبہ تمام حزب کو پڑھے
اور جب آیۃ بِحَوْلِ اللّٰہِ لَا یَقْدِرُ عَلَیْنَا پر پہونچے تو ستر مرتبہ کہے یَا حَفِیْظُ
اِحْفَظْنِیْ مِنْ جَمِیْعِ الْبَلِیَّاتِ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ پڑھے بعد اس کے
جب روانہ ہو یا جب کہیں اُترے یا جہاں کہیں خوف کی جگہ ہو تو تمام حزب
کو ایک مرتبہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ سلامت رہیگا۔

## (۱۴) برائے حفاظتِ جہاز و کشتی

جہاز یا کشتی پر سوار ہونے سے پہلے تین روز روزانہ پانچ مرتبہ حزب کو
پڑھے اور جب لفظ سَخِّرْ لَنَا هٰذَا الْبَحْرَ پر پہونچے تو ستر مرتبہ پڑھے یَا حَفِیْظُ

اِحْفَظْنِي مِنْ جَمِيعِ الْبَلِيَّاتِ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ٥ اور کہے الٰہی میں اپنے آپ کو اور سب مال و اسباب کو تیرے سپرد کرتا ہوں خیریت کے ساتھ کنارے پر پہنچا دے اس کے بعد جب تک جہاز یا کشتی میں سوار رہے تب تک پانچوں نمازوں کے بعد ایک ایک مرتبہ تمام حزب کو پڑھتا رہے اور طوفان کی حالت میں جب تک طوفان رہے پڑھتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ بخیریت منزلِ مقصود کو پہنچے گا۔

## (۱۵) سلامتی برائے راہزن

جب کوئی شخص مسافر ہو اور نوبت بجنگ ہو یا کسی قزاق اور ظالم کا سامنا ہو تو حزب البحر بمعہ اختتام پڑھنا شروع کریں اور جب آیت وَجَعَلْنَا مِنْ بَيْنِ اَيْدِيهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَيْنٰهُمْ فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ پر پہنچے تو اس آیت سے قبل سورہ اذا زلزلت پانچ بار پڑھ کر زمین پر دم کرے اور اپنا ہاتھ زمین پر مارے اور مشتِ خاک اٹھا کر بمقابلہ دشمن اڑا دے اور اپنے ہاتھ کو فوراً اپنے سر پر پھیرے بعد ازاں ان آیتوں کو پڑھے فَاضْرِبْ لَهُمْ طَرِيقًا فِي الْبَحْرِ يَبَسًا لَّا تَخَافُ دَرَكًا وَّلَا تَخْشٰى لَا تَخَافَا اِنَّنِيْ مَعَكُمَا اَسْمَعُ وَاَرٰى وَجَعَلْنَا مِنْ بَيْنِ اَيْدِيهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَيْنٰهُمْ فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ۔ پھر شَاهَتِ الْوُجُوْهُ ۳ بار کہکر کہے اے موکلو پکڑ لو ان دشمنوں کی آنکھیں اور بینائی ان کی کو اور کرو ان کو اندھیروں کے دریا میں یہاں تک کہ مجھ کو دیکھنے نہ پائیں صُمٌّۢ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ۔ پڑھ کر خاموش ہو جائے اور کسی سے بات نہ کرے تو تمام جہان کی نظروں سے عامل پوشیدہ رہے گا اس کے بعد یہ دعا پڑھیں:۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ يَا خَفِيَّ بِالُّطْفِ الْخَفِيِّ فَاِنَّ مَنْ اَخْفَيْتَهٗ بِخَفِيِّ لُطْفِكَ فَقَدْ خَفِيَ۔ ترجمہ:۔ اے اللہ میں سوال کرتا ہوں تجھ سے اے پوشیدہ مہربانی کرنیوالے



اپنی پوشیدہ مہربانی کے اندر مجھ کو چھپا لے کیونکہ جس کو تو نے اپنی پوشیدہ مہربانی میں چھپا لیا وہ بے شک چھپ گیا پھر اس کے بعد اٹھ کر جہاں چاہے جائے ہر طرح بشر ظالم دشمن اور ہر راہزنوں کی لوٹ مار سے محفوظ رہیگا کیونکہ اگر تمام جہان بھی عامل پر حملہ کرے گا تو عامل کو نہ دیکھ سکے گا اور جب تک بات نہ کریگا کسی کو نظر نہ آئے گا خواہ کہیں کیوں نہ چلا جائے بات کرنے پر فوراً ظاہر ہو جائے گا اور اس عمل کی تاثیر جاتی رہے گی یہ عمل مجرب المجرب ہے مصنف کتاب ہذا سید محبوب الٰہی کہتے ہیں کہ میں دورانِ پارٹیشن ۱۹۴۷ء میں کشمیر گیا ہوا تھا جو کہ دشمنوں کے قبضہ میں ایسا پھنسا کہ امید بچنے کی نہ تھی اس وقت میں نے حزب البحر کے اس عمل سے کام لیا اور دشمنوں کے ہزار ہا آدمیوں کے جتھہ میں سے ایسا نکل آیا کہ بال بال بچ گیا اور دشمنوں کو نظر نہ آیا اس لیئے یہ عمل مجرب ہونے پر درج کر دیا گیا ہے۔ جس کا دل چاہے کر کے دیکھ لے۔

## (۱۶) قیدیوں کی رہائی کے لئے۔

اگر کسی قیدی کی رہائی کے لئے پڑھنا ہو تو ماشاءاللہ کان لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلیّ العظیم ایک ہزار ایک مرتبہ ایک نشست سے پڑھے اور قیدی کے لئے دعا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ قیدی بہت جلد قید سے رہائی پائے گا۔

اگر روزانہ لاحول ولا قوۃ تین سو ساٹھ ۳۶۰ مرتبہ پڑھے اور اول آخر درود شریف پڑھے تو پڑھنے والا کبھی فقر و فاقہ نہ دیکھے گا اگر دشمن کے سامنے چند بار پڑھ کر دم کریں تو دشمن مغلوب ہو کر مخالفت کی بجائے موافقت کریگا مجرب ہے۔

## (۱۷) ناراض کو راضی کرنا

جو شخص کسی سے بیزار ہو اسے مہربان کرنے کے لئے یا مکاروں کے مکر سے

بچنے کے لئے شب جمعہ کو آدھی رات کے وقت حزب البحر پڑھنا شروع کریں جب
مقام حَسْبِیَ اللّٰهُ پر پہنچے تو پوری آیت یعنی فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِیَ اللّٰهُ لَآ
اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَیْهِ تَوَکَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ کو ۳۱۳ مرتبہ پڑھے
پھر اس کے بعد پڑھے اَللّٰهُمَّ اَنْتَ یَا رَبِّیْ حَسْبِیْ عَلٰی فلاں بن فلاں یا فلاں
بنت فلاں وَاعْطِفْ قَلْبَهٗ یَا قَلِّبَهَا عَلَیَّ وَذَلِّلْهُ یَا ذَلِّلْهَا لِیْ۔ تو بے شک
اللہ تعالیٰ اُس کے دل کو اس پر مہربان کر دیتا ہے اور ایسا مطیع ہو گا کہ ساری
عمر خادم بن کر رہیگا یہ عمل چلتا ہوا ہے اور بارہا کا مجرب ہے مصنف کتاب ہذا کا۔
اور مناسب ہے کہ جب شب کو پلنگ پر سونے کے لئے بیٹھے تو سات مرتبہ
پڑھے حَسْبِیَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَیْهِ تَوَکَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ
تو خدا تعالیٰ اس کی برکت سے مدد کریگا اور عامل کے جو ارادے ہونگے خواہ سچا ہو یا جھوٹا
اللہ تعالیٰ پورا کریگا۔

## (۱۸) مریض کی صحت یابی کے لئے

جب کوئی مریض ایسا ہو کہ جس کے علاج سے حکیم و ڈاکٹر عاجز آگئے ہوں
اور کوئی علاج کارگر نہ ہوتا ہو تو پھر یوں کریں کہ تین روز تک روزانہ گیارہ مرتبہ
حزب البحر پڑھا کریں اور جب مقام بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ
شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ پر پہونچے تو
ستر مرتبہ پڑھے:۔ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ
پڑھے اور تین۳ بار کہے یَا شَافِیْ فلاں بن فلاں کو جمیع امراض سے شفا بخش
بِحَقِّ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پس مرض خواہ کتنا ہی پرانا کیوں نہ ہو
اللہ تعالیٰ شفا عطا کریگا۔ بسیار مجرب ہے۔

## (۱۹) برائے سلامتی ایمان از غارت شیطان



اگر کوئی ایمان کی سلامتی چاہتا ہو کہ دنیا سے باایمان جاؤں تو دس روز تک
روزانہ دس مرتبہ دعائے حزب کو پڑھے اور جب مقام حَسْبِیَ اللّٰهُ سے تا عَظِیْم
تک پہنچے تو ستر مرتبہ پڑھے:۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ اِیْمَانًا صَادِقًا وَّیَقِیْنًا
کَامِلًا اَعُوْذُ بِكَ مِنْ هَمَزَاتِ الشَّیٰطِیْنِ وَاَعُوْذُ بِكَ رَبِّ اَنْ یَّحْضُرُوْنِ
یَا قَاهِرُ ذُو الْبَطْشِ الشَّدِیْدِ اَنْتَ الَّذِیْ لَا یُطَاقُ انْتِقَامُهٗ یَا قَاهِرُ
پس انشاء اللہ تعالیٰ دنیا سے باایمان جائے گا اور مرتے وقت آسانی ہوگی قبر
کے عذاب سے بے خوف ہوگا اور روز حشر میں ہر رنج و غم سے نجات پاکر جنتیوں
کے ساتھ جنت میں جائیگا باذن اللہ تعالیٰ۔

## (۲۰) برائے ہر رنج و غم

اگر کوئی شخص بادشاہ یا ظالم کے ضرر پہنچانے سے ڈرے یا جنگل میں ایسی
جگہ جا پھنسے جہاں درندے جانور بہت ہوں اور خوف جان جانے کا ہو تو تمام
حزب البحر کو سات مرتبہ پڑھ کر ہاتھوں پر دم کر کے اپنے سارے بدن پر پھیرے
انشاء اللہ تعالیٰ اس کو کوئی رنج و غم نہ پہنچے گا۔

## (۲۱) برائے ہر مطلب

بعض المشائخ نے فرمایا ہے کہ بعد ادائے شرائط عروج ماہ میں نہا دھو کر
پاک کپڑے پہن کر عطر وغیرہ لگا کر جائے تنہائی میں بیٹھ کر جس مطلب کے
واسطے پڑھنا چاہے بارہ روز تک روزانہ تین۳ مرتبہ پڑھے اور جب آخر مرتبہ
تیسویں بار پر پہنچے تو اپنے مطلب کے مطابق مقام پر تقرر کر کے کوئی آیت یا کوئی
اسم الٰہی یا کوئی دعا حسب مطلب پڑھے پس جو مراد ہوگی جلد بر آئے گی۔
(۲۲) دوسرا طریقہ یہ ہے کہ سات روز تک اس طرح پڑھے کہ چھ روز تک ایکاون ۵۱
مرتبہ روزانہ اور ساتویں روز چودہ۱۴ بار گویا کہ اس طرح سات دن میں تین سو۳۰۰ ساٹھ

بار پوری ہو جائیگی پس جو مراد ہوگی جلد بر آئیگی۔

نوٹ :۔ اوّل بارہ روز خلوت میں بیٹھنا چاہیئے اور ہر روز تین مرتبہ پڑھنی چاہیئے۔ اور شروع کرنے سے پہلے ایک دائرہ کھینچا جائے جس میں داخل ہونے کا ایسا راستہ رکھیں کہ داخل ہوتے وقت عامل کا رُخ قبلہ جانب ہوا اور جب دائرے میں داخل ہو تو داخل دروازہ بند کردیا جائے یعنی لکیر کھینچ کر اس دائرے کو ملا دیا جائے اور جب عمل پڑھ چکے تو فولاد کی چھری یا چاقو سے دائرہ کا منہ اپنے باہر نکلنے کے لئے کھولنا چاہیئے ورنہ ریشمی ڈورے کا دائرہ بنالیا جائے اور دائرہ بناتے وقت آیۃ الکرسی بمعہ بندش جو کہ پہلے لکھ چکا ہوں پڑھی جائے اور دورانِ عمل میں جو کی روٹی کے سوائے کچھ نہ کھائے۔ صاحب حزب البحر حضرت ابوالحسن شاذلی کی رُوح سے پہلے اپنے خیال میں اجازت لینی چاہیئے۔ اور اکلِ حلال کا اور ترکِ حیوانات کا خیال رکھنا چاہیئے۔ ورنہ عمل بے تاثیر ہوگی۔

## ہدایت

دُعا حزبُ البحر کی دسؔ شرطیں ہیں جن کا خیال ہر پڑھنے والے کو ضروری ہے اوّلؔ اجازت اور صحیح پڑھنا۔ دومؔ زکوات صحیح دینا۔ تیسرا ہر طرح کی پاکی۔ چوتھا جمعیت خاطر۔ پانچواں پابندیِ شریعت۔ چھٹا اکلِ حلال۔ ساتواں بے نماز کے ہاتھ کا پکا ہوا کھانا نہ کھانا۔ آٹھواں اعتصام۔ نواں اختتام۔ دسواں ہر اشارات کو مکمل کرے اور اگر حزبُ البحر کبھی ناغہ بھی ہو جائے تو مقررہ نصاب ادا کرے اور بیشتر دعوت کا ہر سامان مہیا کر کے رکھے تاکہ اعتکاف سے باہر آکر چند غرباؤں کو کھانا کھلاوے اور اس کھانے کا ثواب سیّد ابوالحسن شاذلی کی روح پاک کو ہدیہ کرے اور کسی کو اجازت دیتے وقت بھی کچھ



شیرنی پر فاتحہ پڑھ کر غرباؤں کو تقسیم کرے۔ کیونکہ اسی طرح کی اجازت خادم محبوب الٰہی کو پیر و مُرشد قُل ہو اللہ شاہ قادری۔ نقشبندی چشتی بھروچی سے حاصل ہوئی ہے اور حزبُ البحر کے بہت سے فوائد ہیں اگر لکھے جائیں تو بہت بڑی کتاب بن جاتی ہے اس لئے صرف مختصر خواص درج کردیئے ہیں تاکہ کتاب طول نہ پکڑ جائے۔ اگر اللہ تعالیٰ نے حیاتی قائم رکھی تو دوسرے ایڈیشن میں حزبُ البحر کے بقایا سارے خواص درج کر کے بلکہ خواص حزب البحر الگ ہی چھپواؤنگا یہاں صرف کتاب تصوّف کی وجہ سے مختصر لکھے ہیں۔ فقط یہاں سے آگے بمعہ اعتصام و اختتام دُعا حزبُ البحر لکھی جاتی ہے۔



# دعائے اعتصام

| بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ ۝ |
|---|---|---|---|
| شروع بنام | اللہ | رحمت والے | بندہ نواز کے |
| اَللّٰهُ | لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ | اَلْحَیُّ | الْقَيُّوْمُ |
| اللہ | نہیں کوئی معبود مگر وہ | زندہ ہے | ہمیشہ قائم رہنے والا |

| لَا تَاْخُذُهٗ | سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ | لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ |
|---|---|---|
| نہیں پکڑتی اس کو | اونگھ اور نہ نیند | اسی کیلئے ہے جو کچھ آسمانوں میں ہے |
| وَمَا فِی الْاَرْضِ | مَنْ ذَا الَّذِیْ | يَشْفَعُ عِنْدَهٗ |
| اور جو کچھ زمین میں ہے | کون ہے وہ جو سفارش کرسکے اس کے پاس | |
| اِلَّا بِاِذْنِهٖ | يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ | وَمَا خَلْفَهُمْ |
| بغیر اس کی اجازت کے | جانتا ہے جو کچھ آگے ان کے ہے | اور جو کچھ پیچھے ان کے ہے |
| وَلَا يُحِيْطُوْنَ | بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖ | اِلَّا بِمَا شَآءَ |
| اور نہیں گھیر سکتے | کچھ بھی اس کے علم سے | مگر جسقدر وہ چاہے |
| وَسِعَ كُرْسِيُّهُ | السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ | وَلَا يَئُوْدُهٗ |
| سما لیا ہے اسکی کرسی نے | آسمانوں کو اور زمین کو | اور نہیں تھکاتی اسکو |

| حِفْظُهُمَا | وَهُوَ الْعَلِیُّ | الْعَظِيْمُ ۝ | لَآ اِكْرَاهَ |
|---|---|---|---|
| نگہبانی ان دونوں کی | اور وہ ہے بلند مرتبہ | بڑا | نہیں زبردستی |



| فِی الدِّيْنِ | قَدْ تَّبَيَّنَ الرُّشْدُ | مِنَ الْغَیِّ |
|---|---|---|
| دین میں | تحقیق ظاہر ہوگیا ہے راہ پانا | گمراہی سے |
| فَمَنْ يَّكْفُرْ | بِالطَّاغُوْتِ | وَيُؤْمِنْ بِاللّٰهِ |
| سو جو شخص نہ مانے | شیطان کو | اور مان لے اللہ کو |
| فَقَدِ اسْتَمْسَكَ | بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰی | لَا انْفِصَامَ |
| پس یقیناً تھام لیا اس نے | بڑا مضبوط کڑا | نہیں ٹوٹنا |
| لَهَا ۖ وَاللّٰهُ | سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۝ | اَللّٰهُ وَلِیُّ |
| واسطے اسکے اور اللہ | سننے والا جاننے والا ہے | اللہ دوست دار ہے |
| الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا | يُخْرِجُهُمْ | مِّنَ الظُّلُمٰتِ |
| ان لوگوں کا جو ایمان لائے | نکالتا ہے ان کو | اندھیروں سے |
| اِلَی النُّوْرِ | وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا | اَوْلِيٰٓـئُهُمُ الطَّاغُوْتُ |
| طرف روشنی کے | اور جو لوگ کہ کافر ہوئے | دوست ان کے شیطان ہیں |
| يُخْرِجُوْنَهُمْ | مِّنَ النُّوْرِ | اِلَی الظُّلُمٰتِ |
| نکالتے ہیں ان کو | روشنی سے | طرف اندھیروں کے |

| اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ | هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۝ |
|---|---|
| یہ لوگ ہیں آگ کے رہنے والے | وہ اس میں ہمیشہ رہیں گے |

| ایک بار | اَعْتَصَمْتُ بِاللّٰهِ | الْفَتَّاحِ |
|---|---|---|
| | مضبوط پکڑتا ہوں میں اللہ کو | جو کھولنے والا ہے |

القابض | اعوذ بالله | السميع العليم

بند کرنیوالا ہے | میں پناہ مانگتا ہوں ساتھ اللہ کے | جو سننے والا جاننے والا ہے

من الشيطان الرجيم | بسم | الله

شیطان راندے ہوئے سے | شروع بنام | اللہ

الرحمن | الرحيم | واذا جاءك الذين

رحمت والے | بندہ نواز کے | اور جب آویں تیرے پاس وہ لوگ

يؤمنون بآياتنا | فقل | سلام عليكم

جو ایمان لائے ہیں ساتھ نشانیوں ہماری کے | پس تو کہہ | سلامتی ہے اوپر تمہارے

كتب ربكم على نفسه الرحمة | انه من عمل

لکھی ہے تمہارے پروردگار نے اپنی ذات پر مہربانی | یہ کہ تحقیق جو کوئی عمل کرے

منكم | سوءا بجهالة | ثم تاب | من بعده

تم میں سے | برا کام ساتھ نادانی کے | پھر توبہ کرے | پیچھے اس کے

واصلح | فانه غفور رحيم | وكذلك

اور نیکی کرے | پس تحقیق وہ بخشنے والا مہربان ہے | اور اسی طرح

نفصل الآيات | ولتستبين | سبيل المجرمين

جدا جدا بیان کرتے ہیں ہم نشانیاں | اور تاکہ ظاہر ہو جائے | راہ گنہگاروں کی

قل | اني نهيت | ان اعبد الذين تدعون

کہہ | تحقیق میں منع کیا گیا ہوں | یہ کہ عبادت کروں ان لوگوں کی جو پکارتے ہو تم



من دون الله | قل لا اتبع | اهواءكم

سوائے خدا کے | کہہ نہیں پیروی کرتا میں | خواہشوں تمہاری کی

قد ضللت اذا | وما انا من المهتدين

تحقیق گمراہ ہو جاؤں گا میں اس وقت | اور نہ ہوں گا میں راہ پانے والوں میں سے

ثم انزل عليكم | من بعد الغم | امنة

پھر اتارا تم پر | پیچھے غم کے | امن

نعاسا | يغشى طائفة منكم | وطائفة

اونگھ تھی | کہ ڈھانکتی تھی ایک جماعت کو تم میں سے | اور ایک جماعت تھی

قد اهمتهم انفسهم | يظنون بالله

کہ فکر میں ڈالا تھا ان کو جانوں انکی نے | گمان کرتے تھے ساتھ اللہ کے

غير الحق | ظن الجاهلية | يقولون

سوائے حق کے | گمان جاہلیت کا | کہتے تھے

هل لنا | من الامر | من شيء قل ان الامر

کیا ہے واسطے ہمارے | اختیار سے | کچھ چیز | کہہ تو تحقیق اختیار

كله لله | يخفون في انفسهم | ما لا يبدون لك

سب کا سب واسطے اللہ کے ہے | چھپاتے ہیں اپنے دلوں میں | وہ چیز جو نہیں ظاہر کرتے واسطے تیرے

يقولون | لو كان لنا من الامر شيء | ما قتلنا

کہتے ہیں | اگر ہوتا واسطے ہمارے اختیار سے کچھ | نہ مارے جاتے ہم

| | | |
|---|---|---|
| هٰهُنَا | قُل لَّوْ كُنتُمْ فِي بُيُوتِكُمْ | لَبَرَزَ الَّذِينَ |
| یہاں | کہہ اگر ہوتے تم بیچ گھروں اپنے کے | البتہ نکل کھڑے ہوتے وہ لوگ |
| كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقَتْلُ | إِلَىٰ مَضَاجِعِهِمْ | وَلِيَبْتَلِيَ اللّٰهُ |
| کہ لکھا گیا ہے اُن پر مارا جانا | طرف خوابگاہوں اپنی کے | اور تاکہ آزماوے اللہ |

| | |
|---|---|
| مَا فِي صُدُورِكُمْ | وَلِيُمَحِّصَ مَا فِي قُلُوبِكُمْ |
| اُس چیز کو کہ بیچ سینوں تمہارے کے ہے | اور تاکہ خالص کرے اُس چیز کو کہ بیچ دلوں تمہارے کے ہے |

| | | |
|---|---|---|
| وَاللّٰهُ عَلِيمٌ | بِذَاتِ الصُّدُورِ | مُحَمَّدٌ رَّسُولُ اللّٰهِ |
| اور اللہ جاننے والا ہے | سینوں والی بات کو | محمد ﷺ اللہ کے رسول ہیں |
| وَالَّذِينَ مَعَهُ | أَشِدَّاءُ عَلَى الْكُفَّارِ | رُحَمَاءُ بَيْنَهُمْ |
| اور جو لوگ ساتھ اُن کے ہیں | سخت ہیں کافروں پر | رحمدل ہیں آپس میں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| تَرَاهُمْ | رُكَّعًا | سُجَّدًا | يَبْتَغُونَ فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ |
| دیکھتا ہے تو اُن کو | رکوع کرنے والے | سجدہ کرنے والے | چاہتے ہیں فضل اللہ کا |

| | | |
|---|---|---|
| وَرِضْوَانًا | سِيمَاهُمْ فِي وُجُوهِهِم | مِّنْ أَثَرِ السُّجُودِ |
| اور رضامندی اُس کی | اُن کی نشانی اُن کے چہروں میں ہے | اثر سے سجدوں کے |
| ذٰلِكَ | مَثَلُهُمْ فِي التَّوْرَاةِ | وَمَثَلُهُمْ فِي الْإِنجِيلِ |
| یہ ہے | صفت اُن کی توریت میں | اور صفت اُن کی انجیل میں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| كَزَرْعٍ | أَخْرَجَ شَطْأَهُ | فَآزَرَهُ | فَاسْتَغْلَظَ |
| جیسے کھیتی | نکالے سوئی اپنی | پس قوی کرے اُس کو | پھر موٹی ہو جاوے |



| | |
|---|---|
| فَاسْتَوَىٰ عَلَىٰ سُوقِهِ | يُعْجِبُ الزُّرَّاعَ |
| پھر کھڑی ہو جاوے اپنی جڑوں پر | خوش لگتی ہے کھیتی کرنے والوں کو |
| لِيَغِيظَ بِهِمُ الْكُفَّارَ | وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِينَ آمَنُوا |
| اور تاکہ غصہ دلاوے اللہ بسبب اُن مسلمانوں کے کافروں کو | وعدہ کیا ہے اللہ نے اُن لوگوں سے کہ ایمان لائے |

| | | |
|---|---|---|
| وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ | مِنْهُم | مَّغْفِرَةً وَّأَجْرًا عَظِيمًا ۝ |
| اور کام کیے اچھے | اُن میں سے | بخشش کا اور بڑے ثواب کا |

اَلِفْ بَا تَا ثَا جِيْم حَا خَا دَالْ ذَالْ

رَا زَا سِيْنْ شِيْنْ صَادْ ضَادْ طَا ظَا

عَيْنْ غَيْنْ فَا قَافْ كَافْ لَامْ مِيْمْ

نُوْنْ وَاوْ هَا يَا ؕ

يَا رَبِّ سَهِّلْ وَيَسِّرْ وَلَا تُعَسِّرْ عَلَيْنَا يَا رَبِّ۔

اے پروردگار ہمارے سہل اور آسان کر اور نہ سختی کر ہم پر اے رب ہمارے۔

# دُعَاءِ حِزْبُ الْبَحْرِ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِسْمِ | اللهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ | |
| شروع بنام | اللہ | رحمت والے | بندہ نواز کے | |
| يَا اَللّٰهُ | يَا عَلِيُّ | يَا عَظِيْمُ | يَا حَلِيْمُ | يَا عَلِيْمُ |
| اے اللہ | اے بلند | اے بڑے | اے خطاپوش | اے جاننے والے |
| اَنْتَ رَبِّيْ | وَعِلْمُكَ حَسْبِيْ | فَنِعْمَ الرَّبُّ رَبِّيْ | | |
| تو ہی میرا رب ہے | اور تیرا علم مجھ کو کافی ہے | بس کیسا اچھا ہے میرا رب | | |
| وَنِعْمَ الْحَسْبُ | حَسْبِيْ | تَنْصُرُ | مَنْ تَشَاءُ | |
| اور کیسا اچھا ہے بھروسہ | بھروسہ میرا | تو مدد کرتا ہے | جس کی چاہے | |
| وَاَنْتَ | الْعَزِيْزُ | الرَّحِيْمُ | نَسْئَلُكَ الْعِصْمَةَ | |
| اور تو | غالب ہے | بندہ نواز ہے | ہم مانگتے ہیں تجھ سے بچاؤ | |
| فِي الْحَرَكَاتِ | وَالسَّكَنٰتِ | وَالْكَلِمٰتِ | وَالْاِرَادَاتِ | |
| حرکتوں میں | اور خاموشیوں میں | اور بولنے میں | اور ارادوں میں | |
| وَالْخَطَرَاتِ | مِنَ الظُّنُوْنِ | وَالشُّكُوْكِ | وَالْاَوْهَامِ | |
| اور خطروں میں | بدگمانیوں سے | اور شکوک سے | اور توہمات سے | |
| اَلسَّاتِرَةِ لِلْقُلُوْبِ | عَنْ مُطَالَعَةِ الْغُيُوْبِ | | | |
| جو پردے ڈال دیں دلوں پر | غیب کے دیکھنے سے | | | |



| | | | |
|---|---|---|---|
| فَقَدِ ابْتُلِيَ الْمُؤْمِنُوْنَ | وَزُلْزِلُوْا زِلْزَالًا شَدِيْدًا | | |
| [illegible] آزمائے جا رہے ہیں مومن بندے | اور زیر و زبر ہو رہے ہیں سخت زلزلوں سے | | |
| وَاِذْ يَقُوْلُ | الْمُنٰفِقُوْنَ | وَالَّذِيْنَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ | |
| اور کہہ رہے ہیں | منافق لوگ | اور وہ جن کے دلوں میں بیماری ہے | |
| مَّا وَعَدَنَا اللهُ وَرَسُوْلُهٗ | اِلَّا غُرُوْرًا | فَثَبِّتْنَا | |
| ہم سے جو وعدہ کیا تھا اللہ نے اور اسکے رسول نے | وہ بس [illegible] ہی تھا | بس جمادے ہم کو | |
| وَانْصُرْنَا | وَسَخِّرْ لَنَا هٰذَا الْبَحْرَ | كَمَا سَخَّرْتَ الْبَحْرَ | |
| اور مدد کر ہماری | اور مسخر کر ہمارے لئے یہ دریا | جیسے کہ مسخر کیا تو نے دریا کو | |
| لِمُوْسٰى عَلَيْهِ السَّلَامُ | وَسَخَّرْتَ | النَّارَ | |
| موسیٰ علیہ السلام کے لیے | اور مسخر کیا تو نے | آگ کو | |
| لِاِبْرَاهِيْمَ عَلَيْهِ السَّلَامُ | وَسَخَّرْتَ الْجِبَالَ وَالْحَدِيْدَ | | |
| ابراہیم علیہ السلام کے لئے | اور مسخر کیا تو نے پہاڑوں کو اور لوہے کو | | |
| لِدَاوٗدَ عَلَيْهِ السَّلَامُ | وَسَخَّرْتَ الرِّيْحَ | | |
| داؤد علیہ السلام کے لئے | اور مسخر کیا تو نے ہوا کو | | |
| وَالشَّيٰطِيْنَ | وَالْجِنَّ | لِسُلَيْمٰنَ عَلَيْهِ السَّلَامُ | |
| اور شیطانوں | اور جنات کو | سلیمان علیہ السلام کے لئے | |
| وَسَخِّرْ لَنَا | كُلَّ بَحْرٍ | هُوَ لَكَ | فِي الْاَرْضِ وَالسَّمَاءِ |
| اور مسخر کر ہمارے لئے | ہر دریا کو | جو تیرا ہے | زمین پر اور آسمان پر |

وَالْمُلْكِ وَالْمَلَكُوْتِ وَبَحْرِ الدُّنْيَا وَبَحْرُ الْاٰخِرَةِ

اور مُلک ہیں ۔ اور ملکوت ہیں ۔ اور دُنیا کے دریا ہیں ۔ اور آخرت کے دریا ہیں

وَسَخِّرْ لَنَا كُلَّ شَيْءٍ يَا مَنْ بِيَدِهٖ مَلَكُوْتُ كُلِّ شَيْءٍ

اور مسخر کر ہمارے لئے ۔ ہر چیز کو ۔ اے وہ کہ جس کے ہاتھ میں ہے حکومت ہر چیز کی

بِحَقِّ كٓهٰيٰعٓصٓ كٓهٰيٰعٓصٓ كٓهٰيٰعٓصٓ

اُنْصُرْنَا فَاِنَّكَ خَيْرُ النَّاصِرِيْنَ ○ — چھوٹی انگلی کھولے

مدد کر ہماری ۔ کہ تو ہی سب سے اچھا مددگار ہے

وَافْتَحْ لَنَا فَاِنَّكَ خَيْرُ الْفَاتِحِيْنَ ○ — اس کے برابر والی انگلی کھولے

اور کھول دے ہمیں ۔ کہ تو ہی سب سے اچھا کھولنے والا ہے

وَاغْفِرْ لَنَا فَاِنَّكَ خَيْرُ الْغَافِرِيْنَ ○ — درمیانی انگلی کھولے

اور معافی دے ہم کو ۔ کہ تو ہی سب سے اچھا معافی دینے والا ہے

وَارْحَمْنَا فَاِنَّكَ خَيْرُ الرَّاحِمِيْنَ ○ — انگشت شہادت کھولے

اور رحم کر ہم پر ۔ کہ تو ہی سب سے اچھا رحم کرنے والا ہے

وَارْزُقْنَا فَاِنَّكَ خَيْرُ الرَّازِقِيْنَ ○ — انگوٹھا کھول کر ہاتھ پھیلا دے۔

اور روزی دے ہم کو ۔ کہ تو ہی سب سے اچھی روزی دینے والا ہے۔

ف: ہر حرف پر ایک انگلی داہنے ہاتھ کی بند کرلے۔ ابتداءً خنصر سے اور انتہاء ابہام پر کرے پھر دوسری بار اسی ترکیب سے کھولے تیسری بار پھر بند کرے اور عبارت آئندہ کے ہر فقرہ پر ایک انگلی کھولے



وَاهْدِنَا وَنَجِّنَا مِنَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ وَهَبْ لَنَا

اور ہدایت دے ہم کو ۔ اور نجات دے ہم کو ۔ ظالموں کی قوم سے ۔ اور عنایت کر ہم کو

مِنْ لَّدُنْكَ رِيْحًا طَيِّبَةً كَمَا هِيَ فِيْ عِلْمِكَ

اپنے پاس سے ۔ ہوا اچھی ۔ جیسا کہ وہ تیرے علم میں ہے

وَانْشُرْهَا عَلَيْنَا مِنْ خَزَائِنِ رَحْمَتِكَ

اور پھیلا اس ہوا کو ہم پر ۔ اپنی رحمت کے خزانوں

وَاحْمِلْنَا بِهَا حَمْلَ الْكَرَامَةِ مَعَ السَّلَامَةِ

اور اٹھا ہم کو اس ہوا کے ساتھ ۔ اٹھانا بزرگی کا ۔ ساتھ سلامتی کے

وَالْعَافِيَةِ فِي الدِّيْنِ وَالدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ

اور عافیت کے ۔ دین میں ۔ اور دنیا میں ۔ اور آخرت میں

اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ اَللّٰهُمَّ يَسِّرْ لَنَا

کہ تو ہی ۔ ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے ۔ یا اللہ آسان کردے ہم پر

اُمُوْرَنَا مَعَ الرَّاحَةِ لِقُلُوْبِنَا وَاَبْدَانِنَا

ہمارے کام ۔ ساتھ راحت کے ۔ واسطے ہمارے دلوں کے ۔ اور بدنوں کے

وَالسَّلَامَةِ وَالْعَافِيَةِ فِيْ دِيْنِنَا وَدُنْيَانَا

اور سلامتی کے ۔ اور عافیت کے ۔ ہمارے دین میں ۔ اور ہماری دُنیا میں

وَكُنْ لَنَا صَاحِبًا فِيْ سَفَرِنَا وَخَلِيْفَةً فِيْ اَهْلِنَا

اور ہو ہمارے لئے مونس ۔ ہمارے سفر میں ۔ اور خلیفہ ہمارے گھروں میں

وَاطْمِسْ عَلٰى وُجُوْهِ اَعْدَائِنَا وَامْسَخْهُمْ
اور مٹادے چہرے ہمارے دشمنوں کے اور مسخ کردے دشمنوں کو

عَلٰى مَكَانَتِهِمْ فَلَا يَسْتَطِيْعُوْنَ الْمُضِيَّ
اُن کی جگہوں میں پس نہ طاقت رکھ سکیں گذرنے کی

وَلَا الْمَجِيْءَ اِلَيْنَا وَلَوْ نَشَاءُ لَطَمَسْنَا عَلٰى اَعْيُنِهِمْ
اور نہ آنے کی ہماری طرف اور اگر ہم چاہیں تو بے نور کردیں آنکھیں اُن کی

فَاسْتَبَقُوا الصِّرَاطَ فَاَنّٰى يُبْصِرُوْنَ ○ وَلَوْ نَشَاءُ
پھر وہ دوڑیں راستہ کی طرف مگر کیونکر دیکھ سکیں اور اگر ہم چاہیں

لَمَسَخْنٰهُمْ عَلٰى مَكَانَتِهِمْ فَمَا اسْتَطَاعُوْا مُضِيًّا
تو البتہ مسخ کردیں اُن کو اُن کی جگہوں پر پھر نہ طاقت رکھ سکیں گذرنے کی

وَلَا يَرْجِعُوْنَ ○ يٰسٓ (سہ بار) وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ ○
اور نہ پیچھے لوٹ سکیں قسم ہے قرآن حکمت والے کی

اِنَّكَ لَمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ ○ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ○
یقیناً تو پیغمبروں میں سے ہے سیدھے راستہ پر ہے

تَنْزِيْلَ الْعَزِيْزِ الرَّحِيْمِ ○ لِتُنْذِرَ قَوْمًا
(یہ قرآن) اُتارا ہوا ہے (اللہ) غالب و مہربان کا تاکہ ڈراؤ تم اُن لوگوں کو

مَّآ اُنْذِرَ اٰبَآؤُهُمْ فَهُمْ غٰفِلُوْنَ ○ لَقَدْ حَقَّ الْقَوْلُ
کہ نہیں ڈرائے گئے ہیں باپ اُن کے پس وہ بے خبر ہیں یقیناً سچ ہوئی بات



عَلٰۤى اَكْثَرِهِمْ فَهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ○ اِنَّا جَعَلْنَا
اُن میں سے اکثر پر اس لئے وہ نہیں مانیں گے بیشک کردیے ہم نے

فِيْۤ اَعْنَاقِهِمْ اَغْلٰلًا فَهِيَ اِلَى الْاَذْقَانِ
اُن کی گردنوں میں طوق اور وہ طوق اُن کی ٹھوڑیوں تک ہیں

فَهُمْ مُّقْمَحُوْنَ ○ وَجَعَلْنَا مِنْۢ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ
اس لئے وہ سر اونچا کئے ہوئے ہیں اور کئے ہم نے اُن کے آگے سے

سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَيْنٰهُمْ
ایک دیوار اور اُن کے پیچھے سے ایک دیوار پس ڈھانک دیا ہم نے اُنکو

فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ ○ شَاهَتِ الْوُجُوْهُ شَاهَتِ الْوُجُوْهُ
اس لئے نہیں دیکھ سکتے بدشکل ہوئے چہرے بدشکل ہوئے چہرے

شَاهَتِ الْوُجُوْهُ داہنے ہاتھ کی پُشت ہر بار زمین پر مارے
بدشکل ہوئے چہرے

وَعَنَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَيِّ الْقَيُّوْمِ ○ وَقَدْ خَابَ
اور جھک گئے چہرے سامنے زندہ قائم رہنے والے کے اور تحقیق ناکام رہا

مَنْ حَمَلَ ظُلْمًا طٰسٓ طٰسٓمٓ حٰمٓعٓسٓقٓ
وہ شخص جس نے اٹھایا ظلم کا بوجھ

وَعَنَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَيِّ الْقَيُّوْمِ ○ وَقَدْ خَابَ
اور جھک گئے چہرے سامنے زندہ قائم رہنے والے کے اور تحقیق ناکام رہا

مَنْ حَمَلَ ظُلْمًا ۝ طٰسٓ طٰسٓمّٓ حٰمٓعٓسٓقٓ

وہ شخص جس نے اُٹھایا ظلم کا بوجھ

وَعَنَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَيِّ الْقَيُّوْمِ ۝ وَقَدْ خَابَ

اور جھک گئے چہرے سامنے زندہ قائم رہنے والے کے | اور تحقیق ناکام رہا

مَنْ حَمَلَ ظُلْمًا ۝ طٰسٓ طٰسٓمّٓ حٰمٓعٓسٓقٓ

وہ شخص جس نے اٹھایا ظلم کا بوجھ

مَرَجَ الْبَحْرَيْنِ يَلْتَقِيَانِ ۝ بَيْنَهُمَا بَرْزَخٌ لَّا يَبْغِيَانِ ۝

جاری کیا دو دریاؤں کو | کہ باہم ملتے ہیں | اُن دونوں میں ایک حجاب ہے کہ ایک دوسرے پر بڑھ نہیں سکتا

حٰمٓ داہنی طرف کہے حٰمٓ بائیں طرف کہے حٰمٓ آگے کہے حٰمٓ پیچھے کہے حٰمٓ
نیچے کی طرف کہے حٰمٓ اوپر آسمان کی سمت کہے حٰمٓ دونوں ہاتھوں پر دم کرکے سر سے پاؤں تک

بدن پر پھیرلے | حٰمٓ الْاَمْرُ | وَجَآءَ النَّصْرُ | فَعَلَيْنَا

گرم کیا گیا کام | اور آئی مدد خدا تعالیٰ کی | پس ہم پر

لَا يُنْصَرُوْنَ ۝ حٰمٓ تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ ۝

فتحیاب ہونگے ہمارے دشمن | اُتاری ہوئی کتاب ہے اللہ غالب جاننے والے کی طرف سے

غَافِرِ الذَّنْبِ | وَقَابِلِ التَّوْبِ | شَدِيْدِ الْعِقَابِ

بخشنے والا گناہوں کا | اور قبول کرنے والا توبہ کا | سخت عذاب کرنے والا

ذِي الطَّوْلِ | لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ | اِلَيْهِ الْمَصِيْرُ ۝

قوت والا | نہیں کوئی معبود اس کے سوا | اُسی کے پاس ہے ٹھکانا



بِسْمِ اللّٰهِ بَابُنَا | تَبَارَكَ حِيْطَانُنَا | يٰسٓ سَقْفُنَا

بسم اللہ ہمارا دروازہ ہے | سورۂ تبارک ہماری دیواریں ہیں | سورۂ یٰسٓ ہماری چھت ہے

كٓهٰيٰعٓصٓ كِفَايَتُنَا | حٰمٓعٓسٓقٓ حِمَايَتُنَا | فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ

کلمہ کٓهٰيٰعٓصٓ ہماری کفایت ہے | کلمہ حٰمٓعٓسٓقٓ ہماری حمایت ہے | پس جلد کفایت کریگا تجھ کو اللہ ان سے

وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝ | بعد اسکے سات بار یہ پڑھے | سِتْرُ الْعَرْشِ

اور وہ سننے والا جاننے والا ہے | | پردہ عرش کا

مَسْبُوْلٌ عَلَيْنَا | وَعَيْنُ اللّٰهِ نَاظِرَةٌ اِلَيْنَا

لٹکا ہوا ہے ہم پر | اور خدا کی آنکھ دیکھنے والی ہماری طرف

بِحَوْلِ اللّٰهِ لَا يُقْدَرُ عَلَيْنَا | وَاللّٰهُ مِنْ وَّرَآئِهِمْ مُّحِيْطٌ ۝

خدا کی مدد کے ساتھ نہ قدرت پا ویگا ہم پر کوئی | اور اللہ اُن کے چاروں طرف گھیرا ڈالے ہوئے ہے

بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِيْدٌ | فِيْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ ۝ | بعد اس تین بار کے

بلکہ وہ قرآن ہے بزرگ | لوح محفوظ میں

یہ پڑھے | فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا | وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ۝

پس اللہ بہتر ہے نگہبانی کرنے والا | اور وہ بڑا بندہ نواز ہے رحم کرنیوالوں میں

پھر تین بار یہ پڑھے | اِنَّ وَلِيِّيَ اللّٰهُ الَّذِيْ | نَزَّلَ الْكِتٰبَ

یقیناً میرا دوست اللہ ہے جس نے | نازل فرمائی کتاب

وَهُوَ يَتَوَلَّى الصّٰلِحِيْنَ ۝ | پھر سات بار یہ پڑھے | حَسْبِيَ اللّٰهُ

اور وہ دوست رکھتا ہے نیکوں کو | | کافی ہے مجھ کو اللہ

لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ○
نہیں کوئی معبود مگر وہ اُسی پر بھروسہ کیا میں نے اور وہی ہے مالک عرش عظیم کا

پھر تین بار یہ پڑھے بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ
ساتھ نام اللہ کے وہ اللہ کہ نہیں ضرر ہوجاتی

مَعَ اسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ
اُس کے نام کے ساتھ کوئی چیز زمین میں اور نہ آسمان میں

وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ○ پھر تین بار یہ پڑھے وَلَا حَوْلَ
اور وہ سننے والا جاننے والا ہے اور نہیں ہے بچنا گناہوں سے

وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ○ سُبْحٰنَ
اور نہ قوت عبادت پر مگر ساتھ مدد اللہ برتر بزرگ کے پاک ہے

رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُوْنَ ○ وَسَلٰمٌ
پروردگار تیرا مالک عزت کا اُس چیز سے کہ وہ بیان کرتے ہیں اور سلام ہو

عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ ○ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○
پیغمبروں پر اور سب تعریف اللہ رب العالمین کے لئے زیبا ہے

پھر تین بار یہ درود پڑھے وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ
اور رحمت نازل فرمائے اللہ تعالیٰ اپنی بہترین مخلوق پر

مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ○
جو محمد ہیں اور اُنکی آل پر اور اصحاب پر سب پر اپنی رحمت کے ساتھ اے ارحم الراحمین



# دُعَاءِ اِخْتِتَام

يَا اَللّٰهُ يَا نُوْرُ يَا حَقُّ يَا مُبِيْنُ اَكْسِنِيْ
اے اللہ اے نور اے حق اے مُبین پہنا مجھ کو

مِنْ نُّوْرِكَ وَعَلِّمْنِيْ مِنْ عِلْمِكَ وَفَهِّمْنِيْ عَنْكَ
اپنے نور سے اور سکھا مجھ کو تو اپنے علم سے اور سمجھ دے مجھ کو اپنی طرف سے

وَاَسْمِعْنِيْ مِنْكَ وَاَبْصِرْنِيْ بِكَ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ
اور سُنا تو مجھ کو اپنی طرف سے اور دکھلا تو مجھ کو ساتھ اپنے بیشک تو ہر چیز پر

قَدِيْرٌ يَا سَمِيْعُ يَا عَلِيْمُ يَا حَلِيْمُ يَا عَلِيُّ يَا عَظِيْمُ
قادر ہے اے سننے والے اے جاننے والے اے بُرد بار اے بلند مرتبہ اے بزرگ

اِسْمَعْ دُعَائِيْ بِخَصَائِصِ لُطْفِكَ اٰمِيْنَ اٰمِيْنَ
سُن تو میری دعا کو اپنی خاص مہربانی سے میری دعا قبول کر میری دعا قبول کر

اٰمِيْنَ اَعُوْذُ بِكَلِمٰتِ اللّٰهِ التَّآمَّاتِ كُلِّهَا
میری دعا قبول کر پناہ مانگتا ہوں ساتھ کلمات خدا کے جو پورے کامل ہیں سب کے سب

مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ اَعُوْذُ بِكَلِمٰتِ اللّٰهِ التَّآمَّاتِ
برائی اُس چیز سے کہ پیدا کیا ہے پناہ مانگتا ہوں ساتھ کلمات خدا کے جو پورے کامل ہیں

كُلِّهَا مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ اَعُوْذُ بِكَلِمٰتِ اللّٰهِ
سب کے سب برائی اُس چیز سے کہ پیدا کیا ہے پناہ مانگتا ہوں ساتھ کلمات خدا کے

التَّامَّاتِ كُلِّهَا | مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ | يَا عَظِيمَ السُّلْطَانِ

جو پورے کامل ہیں سب کے سب | برائی اس چیز سے کہ پیدا کیا ہے | اے بڑے غلبہ والے

يَا قَدِيمَ الْاِحْسَانِ | يَا دَائِمَ النِّعَمِ

اے ہمیشہ احسان کرنے والے | اے ہمیشہ نعمت دینے والے

يَا بَاسِطَ الرِّزْقِ | يَا وَاسِعَ الْعَطَايَا | يَا دَافِعَ الْبَلَايَا

اے فراخ کرنے والے روزی کے | اے کشادہ کرنیوالے بخششوں کے | اے دور کرنیوالے بلاؤں کے

يَا حَاضِرًا لَيْسَ بِغَائِبٍ | يَا مَوْجُودًا عِنْدَ الشَّدَائِدِ

اے وہ ذات کہ حاضر ہے کسی وقت غائب نہیں | اے وہ ذات کہ موجود ہے سختیوں کے وقت

يَا جَمِيلَ السِّرِّ | يَا خَفِيَّ اللُّطْفِ | يَا لَطِيفَ الصُّنْعِ

اے اچھا رکھنے والے بھید کے | اے پوشیدہ مہربانی کرنے والے | اے پاکیزہ کار

يَا حَلِيمًا لَا يَعْجَلُ | يَا جَوَادًا لَا يَبْخَلُ | اِقْضِ حَاجَتِي

اے بردبار کہ نہیں جلدی کرتا | اے بڑے سخی کہ نہیں بخل کرتا | پوری کر میری حاجت

بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِينَ | اَللّٰهُمَّ اِنِّي اَسْئَلُكَ

اپنی مہربانی سے اے زیادہ تر مہربان مہربانوں سے | اے اللہ میں مانگتا ہوں تجھ سے

بِاسْمِكَ الْمَخْزُونِ | الْمَكْنُونِ | السَّلَامِ | الْمُنَزَّلِ

ساتھ تیرے نام کے جو مخزون ہے | پوشیدہ ہے | سلام ہے | اتارا گیا ہے

الْقُدُّوسِ | الْمُطَهَّرِ | الطَّاهِرِ | يَا دَهْرُ | يَا دَيْهَارُ

پاک ہے | پاکیزہ ہے | پاک ہے | اے دہر | اے دیہار



يَا دَيْهُورُ | يَا اَزَلُ | يَا اَبَدُ | يَا مَنْ لَّمْ يَلِدْ

اے دیہور | اے ازل | اے ابد | اے وہ ذات جو پیدا نہیں ہوئی

وَلَمْ يُولَدْ | وَلَمْ يَكُنْ لَّهُ | كُفُوًا اَحَدٌ | يَا مَنْ لَّمْ يَزَلْ

اور نہ اس سے کوئی پیدا ہوا | اور نہیں ہے اس کا | کوئی ہمجنس | اے وہ ذات کہ اسکو ہمیشگی ہے

يَا هُوَ | يَا هُوَ | يَا هُوَ | يَا مَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ | يَا كَانُ

یا ہو | یا ہو | یا ہو | اے وہ ذات کہ نہیں کوئی معبود مگر وہ | اے ثابت اپنی ذات میں

يَا كَيْنَانُ | يَا رُوحُ | يَا كَائِنُ قَبْلَ كُلِّ كَوْنٍ | يَا كَائِنُ

اے موجود اپنی ذات میں | اے عالم کیلئے روح | اے وہ ذات کہ موجود تھی پہلے ہر وجود سے | اے وہ ذات کہ موجود رہیگی

بَعْدَ كُلِّ كَوْنٍ | اِهْيَا اَشْرَاهِيَا | اَذُونِي اَثْبَاؤُتُ | يَا مُجَلِّيَ

بعد ہر موجود کے | اے روشن کرنیوالے

عَظَائِمِ الْاُمُورِ | سُبْحَانَكَ عَلٰى عَفْوِكَ بَعْدَ قُدْرَتِكَ

بڑی بڑی چیزوں کے | پاکی ہے تجھ کو درگذر کرنے تیرے پر باوجود قدرت تیری کے

فَاِنْ تَوَلَّوْا | فَقُلْ | حَسْبِيَ اللّٰهُ | لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ

پس اگر روگردانی کریں کفار | تو کہہ تو | مجھ کو اللہ کافی ہے | اسکے سوا کوئی معبود نہیں

عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ | وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيمِ

اسی پر میرا بھروسہ ہے | اور وہ عرش عظیم کا مالک ہے

لَيْسَ كَمِثْلِهِ شَيْءٌ | وَهُوَ السَّمِيعُ | الْعَلِيمُ

نہیں ہے اس کی مثل کوئی چیز | اور وہ سب کچھ سنتا | جانتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ | وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ |
| اے اللہ رحمت نازل فرما محمدؐ پر | اور آل محمدؐ پر |
| كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ | وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ |
| جیسے کہ رحمت نازل کی تو نے ابراہیم پر | اور آل ابراہیم پر |
| اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ | اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ |
| بیشک تو قابل ستائش بزرگی والا ہے | یا اللہ برکت نازل فرما محمدؐ پر |
| وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ | كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ |
| اور آل محمدؐ پر | جیسے کہ برکت نازل کی تو نے ابراہیم پر |

| | | |
|---|---|---|
| وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ | اِنَّكَ حَمِيْدٌ | مَّجِيْدٌ |
| اور آل ابراہیم پر | بیشک تو قابل ہر ستائش | بزرگی والا ہے |

اور جب کوئی مشکل پیش آئے یا حاکم و سلطان کے آگے جانا ہو، تو سات بار دعاءِ حزب البحر پڑھے اور اس کے بعد ایک بار اس دعا کو پڑھے اور حاجت چاہے یا اُس حاکم کی مہربانی اللہ سے چاہے۔

# دُعاءِ خاص

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَقْسَمْتُ عَلَيْكَ

شروع بنام اللہ رحمت والے بندہ نواز کے قسم دیتا ہوں تجھ کو

يَا بُدُّوْحُ بِالسَّبْعِ الْهَوَاوِيَةِ وَبِالسَّبْعِ الْاَرْضِيَّةِ

اے بدوح سات ہواؤں کی اور قسم دیتا ہوں تجھ کو سات زمینوں کی



شَمُوْخٍ اَشْمَخْتَ طَاشَنْ طَاشَتْ يَا بُدُّوْحُ

شموخ اشمخت طاشن طاشت اے بدوح

يَا بَاسِطُ يَا وَدُوْدُ اُبْسُطِ النِّعْمَةَ وَزَيِّلِ النَّكْبَةَ

اے کشائش کرنیوالے اے نوازش کرنیوالے کھول تم نعمت کو اور دور کر دے نکبت کو

يَا حَنَّانُ يَا مَنَّانُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ

اے حنان اے منان اے اللہ اے اللہ اے اللہ

اِسْتَجِبْ دُعَائِيْ بِفَضْلِكَ

قبول کر میری دعا کو اپنے فضل سے

---

# برائے کشف القلوب

یہ عمل علم عزائم سے ہے اور نہایت عظیم النفع ہے جو شخص یہ چاہے کہ لوگوں کے دلوں کی بات معلوم ہو جائے۔ وہ سہ ہفتہ تک روزہ رکھے ترک حیوانات کیساتھ اور ان اسماء سبعہ کو جو مفاتیح العلم کہلاتے ہیں اول آخر درود شریف سو سو بار اور ان اسماء کو ہزار بار روزانہ پڑھے وہ اسماء یہ ہیں:-

شَهِيْدٌ بَدِيْعٌ هَلِيْهُوْنٍ لَاهُوْنٍ دَمْدَعُوْثٍ هَاجِنِيْ نَلِيْشَاءَ هَيْلُوْبٍ

ان کو پڑھے اور پھر بعد درود شریف کے یہ دعا تین بار پڑھے:

اَللّٰهُمَّ اكْشِفْ عَنْ قَلْبِيْ حِجَابَ الْغَفْلَةِ وَعَلِّمْنِيْ مَالَمْ اَكُنْ اَعْلَمُ وَبَيِّنْ لِيْ مِنْ كُلِّ مَا اَسْئَلُ عَنْهُ يَا مَنْ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَلَا مَعْبُوْدَ سِوَاهُ ۔

پھر گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ اکیس روز کے بعد اثر ظاہر ہونا شروع ہوگا پھر جو شخص اس عامل کے سامنے آئیگا جو کچھ اس کے دل میں ہوگا وہ اس پر منکشف ہو جائیگا۔ مجرب ہے۔

---

# تعویذات و عملیات

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

وہ عملیات جو سیّد پیر محبوب الٰھی شاہ صاحب کے معمولات ہیں درج کرتا ہوں تاکہ ہر خاص وعام فائدہ اُٹھا کر دُعا سے یاد کرے۔

## استخارہ

یہ استخارہ مجرب ہر خاندان کے مشائخ سے ہے کہ جب یہ چاہے کہ خواب میں کسی امر کا خیر وشر معلوم کروں تو وضو کر کے پاک کپڑے پہن کر رو بقبلہ ہو کر دہنی کروٹ پر لیٹے اور سورۃ والشمس کو سات بار پڑھے پھر سورۃ واللیل کو سات بار پڑھے پھر سورۃ اخلاص کو سات بار پڑھے پھر یوں کہے۔

اَللّٰھُمَّ اَرِنِیۡ فِیۡ مَنَامِیۡ کَذَا وَکَذَا وَاجۡعَلۡ لِّیۡ مِنۡ اَمۡرِیۡ فَرَجًا وَّ مَخۡرَجًا وَّ اَرِنِیۡ فِیۡ مَنَامِیۡ مَا اَسۡتَدِلُّ بِہٖ عَلٰی اِجَابَۃِ دَعۡوَتِیۡ۔ اور خاموش سوجائے انشاء اللہ تعالیٰ جس امر کے متعلق معلوم کرنا ہے اُسی رات کو معلوم ہو جائیگا اگر پہلی رات کچھ معلوم نہ ہو تو دوسری و تیسری رات کرے اس طرح سات دن تک کریں ساتویں سے آگے نہ بڑھیگا کہ حال کھل جائیگا۔

یہ استخارہ فقیر کا معمول ہے اور میری صحبت والوں نے تجربہ کیا ہے۔

### دیگر استخارہ مجرب:۔

جو شخص کسی امر کا خیر یا شر معلوم کرنا چاہے تو بعد نماز عشاء کے وضو تازہ کر کے بستر پاک پر بیٹھ کر حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر سو بار درود شریف بھیجے اس کے بعد دس بار سورۃ فاتحہ اور گیارہ بار سورۃ اخلاص پڑھ کر پھر سو بار درود شریف



پڑھ کر متوجہ طرف قبلہ کے ہو کر سو رہے انشاء اللہ تعالیٰ خواب میں ہر امر کا انجام جلد ہی معلوم ہو جائیگا یہ بھی فقیر محبوب الٰہی کا معمول ہے اور مجرب ہے اور فقیر کے نزدیک اس سے بہتر کوئی استخارہ نہیں ہے۔

خواب میں زیارت رسولُ اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی۔ ہزار بار سورۃ کوثر کو باطہارت پڑھے اول آخر درود شریف سو سو بار پڑھ کر خاموش سوجائے تو زیارت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ہوگی۔ مجرب المجرب مؤلف کتاب ہذا۔

## عمل سورۂ فاتحہ شریف

جو کہ حضرت امام غزالی رحمت اللہ علیہ کا فرمان ہے کہ سورۂ فاتحہ کے خواص اس طرح بیان کئے ہیں کہ جو شخص اپنی کل حاجات دینی و دنیاوی کا روا ہونا چاہے اور ہر ایک مخالف اور عدو سے محفوظ رہنا چاہے اور بھوک پیاس یا فقر و فاقہ کی محنت اور آفت سے تنگ آگیا ہو تو وہ شخص سورۃ فاتحہ شریف کا ورد شروع کرے اس طرح سے کہ صبح کی نماز کے بعد اکیس ۲۱ بار اور ظہر کی نماز کے بعد بائیس ۲۲ بار عصر کے بعد تئیس ۲۳ بار مغرب کے بعد چوبیس ۲۴ بار اور عشاء کے بعد دس بار اول آخر تین تین ۳ بار درود شریف پڑھا کرے اِس پر مداومت کرنے سے ہر قسم کی حاجات دینی و دنیاوی روا ہونگی۔

اور معلوم ہو کہ سورۃ فاتحہ ہر مرض لاعلاج کی شافع دعا ہے۔ مثلاً درد سر درد شقیقہ۔ درد ابرو۔ درد چشم۔ درد گوش۔ درد دنداں۔ درد حلق یعنی خناق اور خنازیر اور درد سینہ۔ درد پہلو۔ درد کمر۔ درد پیٹ۔ درد گردہ۔ درد سوق النساء۔ وجع المفاصل اور ہر قسم کے درد خواہ جسم میں کسی جگہ کیوں نہ ہو۔ مقام درد پر بسم اللہ پڑھتے ہوئے ہاتھ رکھ کر طاق مرتبہ سورۃ فاتحہ بسم اللہ کے میم کو الحمد کے لام سے ملا کر یعنی بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ الۡحَمۡدُ لِلّٰہِ

الخ پڑھے اور جائے درد پر دم کریں پس چند بار کے دم کرنے سے اللہ تعالیٰ شفا عطا کریگا۔ اس طرح ہر قسم کے ورم۔ گھمبیر۔ ناسُور پر بھی دم کریں دم کرتے ہوئے ہی آرام معلوم ہوگا اور اسی طرح سورۃ فاتحہ بمعہ نقش ہر قسم کے زہریلے جانور مثلاً سانپ: بچھو۔ یا دیوانہ کتا کاٹے کے لیئے اکسیر ہے۔ اِس کی ترکیب یہ ہے کہ سورۃ فاتحہ کا ایک نقش لکھ کر گلے میں ڈالیں اور ایک نقش روزانہ دھو کر پلائیں اور جائے ڈنگ مار گزیدہ یا سگِ دیوانہ پر اکتالیس مرتبہ دم کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کا زہر دُور ہو کر مریض تندرست ہو گا۔ اسی طرح اگرچہ جنون۔ مالیخولیا اور ہر قسم کے پاگل پن کے لیئے کُتب صوفیہ سے ثابت ہے کہ سورۃ فاتحہ سے ہر قسم پاگل پن کا علاج اِس طرح کریں کہ روزانہ چینی کی رکابی پہ سورۃ فاتحہ لکھ کر دھو کر یہ پانی مریض کو پلائیں اور صبح شام گیارہ گیارہ مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھ کر مریض کے منہ پر پھونکیں انشاء اللہ تعالیٰ پاگل ہوش میں آکر تندرست ہو گا۔ اسی طرح اگر کبھی مرض لاعلاج کے لیئے سورہ فاتحہ کا نقش لکھ کر صبح شام چالیس ۴۰ دن تک پلادیں ہر مرض سے شفا ہو گی۔ اسی طرح اگر بے اولاد والی عورت کو پلائی جاوے تین مہینے کے بعد ضرور حاملہ ہو گی۔ نقش یہ ہے :- ......

۷۸۶

| اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ | رب العالمین | الرحمٰن | الرحیم |
|---|---|---|---|
| مالک یوم الدین | ایاک | نعبد | وایاک |
| نستعین | اھدنا الصراط | المستقیم | صراط الذین |
| انعمت | علیھم غیر | المغضوب علیھم | ولا الضالین |
| یاحی حین | لاحی فی دیمومۃ | مُلکہ وبقائہ | یَا حَیُّ |

برائے تسخیرِ خلائق :-

جو شخص تسخیرِ خلائق چاہے تو عمل ذیل کا تین چلہ کرے کیونکہ یہ عمل حُبّ خلائق کے لیئے ہر خاندان کے مشائخوں کا معمول اور مجرب ہے۔ عمل یہ ہے :-



بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَقْسَمْتُ عَلَيْكُمْ يَا خُدَّامَ الْاِسْمِ الْبُدُّوْحُ يَا جِبْرَائِيْلُ يَا دَرْدَائِيْلُ يَا رَفْتَمَائِيْلُ يَا تَنْكَافِيْلُ اُحْضِرُوْا قُلُوْبَ مِنْ كُلِّ اَوْلَادِ آدَمَ وَبَنَاتِ حَوَّا لِلْمُسَخَّرَاتِ لِيْ بِحَقِّ يَا بُدُّوْحُ.

اوّل آخر درود شریف سَو سَو بار پڑھے اور ۳۶۰ مرتبہ عزیمتِ بالا کو پڑھے روزانہ صبح کو بعد نماز صُبح کے۔ تو تسخیر کا اس قدر ہجوم ہو گا کہ جو بیان سے باہر ہے عامل کو چاہیئے کہ نیک خلق ہو اور وسعت اور حوصلہ اختیار کرے اور خلقت کو کھانے اور کپڑا اور ہر طرح کا فائدہ پہونچائے کروڑوں آدمیوں کو فائدہ پہونچیگا اور جمع نہ کرے۔ لوگوں کا ہر طرف سے ہجوم ہو گا۔

اور جس شخص نے مکمل سہ چلہ کرنا ہو وہ فقیر سے مِلکر باجازت سہ چلّہ معلوم کر کے پُورا عمل کریں تو پھر ہجوم تسخیر خلائق اِسقدر ہو گا کہ بیان سے باہر ہے۔ ہر شخص عامل کا مطیع و مسخر ہو گا مجرّب ہے۔

**سُورۂ فاتحہ کے خواص** :- حضرت امام غزالی صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے سورۃ فاتحہ کے خواص اِس طرح بیان کیئے ہیں کہ جو شخص اپنی کل حاجات دینی و دنیاوی کار روا ہونا چاہے اور ہر ایک مخالف اور عدو سے محفوظ رہنا چاہے۔ اور بھوک پیاس یا فقر و فاقہ کی محنت و آفت سے تنگ آگیا ہو تو وہ شخص سورۃ فاتحہ شریف کا ورد شروع کرے اِس طرح سے کہ صبح کی نماز کے بعد ۲۱ بار پڑھے اور ظہر کے بعد ۲۲ بار۔ عصر کے بعد ۲۳ بار۔ مغرب کے بعد ۲۴ بار اور عشاء کے بعد دَس بار پڑھے اوّل آخر تین تین ۳ بار درود شریف پڑھا کریں۔ ہر قسم کی حاجات دینی و دُنیاوی روا ہونگی۔ مجرب ہے جس کا دِل چاہے تجربہ کر کے دیکھ لے۔ فقط۔

از پیر محبوب الٰہی دہلوی حال مقیم کوڑے شاہ زیریں ضلع منٹگمری۔

# برائے فتوحات و خرچ لنگر کے لئے

روزانہ بعد نماز صبح مندرجہ ذیل وظائف جوکہ ہر خاندان قادریہ چشتیہ کے بزرگ روزانہ لنگر کے خرچ کے لئے پڑھا کرتے ہیں وہ یہ ہے:-

اوّل یہ درود شریف دس مرتبہ پڑھیں۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ وَعَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَعَلَی الْمُسْلِمِیْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ۔ اس کے بعد یہ دعا یکصد بار پڑھے۔ یَا مُعَلِّسُ تَبَسَّ الَّذِیْ یَبْسُطُ الرِّزْقَ وَیَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اس کے بعد ۲۶۰ بار یہ استغفار پڑھے۔ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ غَفُوْرٌ الرَّحِیْمِ۔ اس کے بعد یکصد بار یہ کلمہ پڑھے۔ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَلِكُ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ۔ اس کے بعد ۸۳ بار یہ اسم پڑھے۔ یَا غَنِیُّ اَغْنِنِیْ بِرَحْمَتِكَ اَلْوَاسِعُ۔ اس کے بعد اسم وہاب اس طرح پڑھے۔ یَا وَھَابُ ھَبْلِیْ مِنْ نِعْمَةِ الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَةِ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَھَابُ۔

اس کے بعد یہ دعا ہفت مرتبہ پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ بِاِسْمِكَ اِبْتَدَیْتُ وَبِکَرَمِكَ اَنْتَدَیْتُ وَبِنُوْرِ قُدْسِكَ اھْتَدَیْتُ وَبِفَضْلِكَ اسْتَغْنَیْتُ وَاَسْتَغْفِرُكَ وَاَتُوْبُ اِلَیْكَ۔

اس کے بعد پھر درود شریف مذکورہ بالا دس مرتبہ پڑھے۔ پس تمام عالم عامل کی طرف رجوع ہوگا۔ اور ہر قسم کی فتوحات کے دروازے کھل جاویں گے اور ہر قسم کی فتوحات اس کے پڑھنے والے کو ہونگی۔ انشاء اللہ تعالیٰ مجرب المجرب عمل ہے۔

ایضاً۔ اگر کوئی شخص اس نقش مثلث کو عروج ماہ بروز انوار ساعت شمس



میں لکھ کر اپنے پاس رکھے تو بھی تمام عالم اس عامل کے پاس مسخر ہوکر کمال رجوعات ہوگی۔ جہاں جائیگا باعزت رہیگا مجرب ہے۔ نقش یہ ہے

۷۸۶

الله الله الله

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۰۵ | ۱۰۱۰ | ۱۰۰۳ |
| ۱۰۰۴ | ۱۰۰۶ | ۱۰۰۸ |
| ۱۰۰۹ | ۱۰۰۲ | ۱۰۰۷ |

ایضاً۔ برائے فتوحات کے دروازہ کھولنے اور فقر و فاقہ کو دور کرنے کے لئے ایک دعا حضرت امام غزالی رحمۃ اللہ کی تصنیف شدہ تحریر کرتا ہوں جو کہ یہ ہے:-

اَللّٰھُمَّ یَا غَنِیُّ یَا حَمِیْدُ یَا مُبْدِئُ یَا مُعِیْدُ یَا رَحِیْمُ یَا وَدُوْدُ اَغْنِنِیْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَبِطَاعَتِكَ عَنْ مَعْصِیَتِكَ وَبِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ۔

امام صاحب امام غزالی اور تمام علماء دین فرماتے ہیں کہ جس شخص نے اس دعا کو بعد جمعہ سے شروع کیا کہ روزانہ ایک سو گیارہ مرتبہ روزانہ پڑھتا رہیگا تو خدا تعالیٰ اس دعا کے پڑھنے والے کو مخلوق سے غنی کردیگا اور ایسی جگہ سے رزق دیگا جہاں سے اس کو گمان بھی نہ ہوگا اور تمام مخلوق سے بے پرواہ ہوجائیگا مجرب المجرب عمل ہے۔

## ہر قسم درد بدن

درد خواہ بدن میں کسی جگہ کیوں نہ ہو ہر قسم کے درد کے دفع کے لئے اپنا مجرب و معمول عمل درج کرتا ہوں وھُوَ ھٰذا:-

درد کی جگہ پہ ہاتھ رکھ کر کہے:- بِسْمِ اللّٰہِ اَعُوْذُ بِاللّٰہِ وَبِعِزَّتِہٖ وَقُدْرَتِہٖ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ مِنْ شَرِّ مَا اَجِدُ وَاُحَاذِرُ مِنْ وَجَعِیْ ھٰذَا۔

طریقہ دم کرنے کا یہ ہے کہ جائے درد پر بسم اللہ پڑھ کر ہاتھ رکھے اور ساری
دُعا کو مع بسم اللہ اول ایک بار پڑھ کر دم کریں اور ہاتھ اٹھائیں۔ پھر بدستور
ہاتھ رکھ کر تین بار پڑھ کر دم کریں اور ہاتھ اٹھائیں پھر بدستور ہاتھ رکھ کر پانچ
بار دم کریں اور ہاتھ اٹھائیں پھر بدستور ہفت بار پڑھ کر دم کریں اور ہاتھ
اٹھائیں۔ پھر بدستور نو مرتبہ پڑھ کر دم کریں پھر بدستور گیارہ بار دم کریں پھر
بدستور تیرہ بار دم کریں اور ہاتھ اٹھائیں۔ پس ہر قسم کا درد بدن خواہ کسی
قسم کا درد کیوں نہ ہو۔ مثلاً درد سر۔ درد چشم۔ درد کان۔ درد دانت۔
درد سینہ۔ درد پیٹ۔ درد قولنج۔ درد گردہ۔ درد عرق النساء۔ درد
وجع المفاصل وغیرہ ہر قسم کے درد جاتے رہیں گے۔ یہ عمل خاص الخاص
ہے اور معمولات فقیر حقیر محبوب الٰہی کا ہے جس نے اس عمل کو کرنا ہو فقیر سے
اجازت لیکر کریں۔

**ایضاً**۔ بعض بزرگوں نے فرمایا ہے کہ درد عرق النساء و دمبل۔ بثور۔ ورم
ہر قسم۔ اور وجع ہر قسم کے لیئے مقام درد پر ہاتھ رکھ کر سورہ فاتحہ معہ بسم اللہ
پڑھے اور پھر سات بار کہے۔ اَللّٰھُمَّ اَذْھِبْ عَنِّیْ سُوْءَ مَا اَجِدُ۔ شفا
ہوگی مجرب ہے۔

## برائے عرق النساء

ہفت تار سوت کے نابالغ لڑکی کے ہاتھ سے کتوا کر نیچے کی آیت کو ہفت
مرتبہ پڑھ کر ایک گرہ لگا دیں۔ اسی طرح ہفت گرہ لگا دیں آیت یہ ہے:۔ وَ
اِذْ قَتَلْتُمْ نَفْسًا فَادّٰرَءْتُمْ فِیْھَا وَاللّٰہُ مُخْرِجٌ مَّا کُنْتُمْ تَکْتُمُوْنَ
فَقُلْنَا اضْرِبُوْہُ بِبَعْضِھَا کَذٰلِکَ یُحْیِ اللّٰہُ الْمَوْتٰی وَیُرِیْکُمْ اٰیٰتِہٖ
لَعَلَّکُمْ تَعْقِلُوْنَ۔ اور پھر دھاگہ کو مقام درد پر باندھیں بفضل تعالیٰ



درد عرق النساء، بالکل جاتا رہے گا مجرب ہے۔

**ایضاً**۔ برائے عرق النساء کی دوسری ترکیب یہ ہے کہ ہفت تار نابالغ لڑکی
کے کتے ہوئے پر یہ آیت یعنی اَیَّتُھَا الْعِرْقُ النَّابِتُ فِی الْجِسْمِ الَّذِیْ
یَمُوْتُ مُتْ مُتْ مُتْ بِاِذْنِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَمُوْتُ۔ ہفت بار
پڑھ کر ہفت گرہ لگا کر درد کے مقام پر باندھ دیں۔ تو درد عرق النساء
جاتا رہیگا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

## برائے دردِ زِہ

درد زہ کے لیئے اس نقش کو لکھ کر عورت کی کمر میں باندھیں بچہ آسانی
سے پیدا ہوگا۔ بچہ پیدا ہوتے ہی فوراً نقش کھولدیں اور حضرت پیران پیر
محبوب سبحانی کی حب توفیق نیاز دیں۔ نقش یہ ہے:۔

۷۸۶

| محمد | بیاید | ہوائے | سفر |
| --- | --- | --- | --- |
| بیاید | کہ بیند | سفر | درسفر |
| ہوائے | سفر | دوستی | اے پسر |
| سفر | درسفر | اے پسر | خوب تر |

**دیگر**:۔ ایک کاغذ پر یہ آیت شریف لکھے:۔ وَاَلْقَتْ مَا فِیْھَا وَتَخَلَّتْ وَاَذِنَتْ لِرَبِّھَا وَحُقَّتْ اِھْیًا اَشْرًا اھیا پاک کپڑے میں سی کر عورت کی
بائیں ران میں باندھے۔ بسہولت بچہ پیدا ہوگا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

## برائے درازی عمر و حفظ از مرگ

شیخ محمد بن یوسف سنوسی حسینی رحمۃ اللہ فرماتے ہیں کہ جو شخص اس
آیت شریف سورۃ توبہ کی آخری آیت لَقَدْ جَآءَکُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ

اَنْفُسِکُمْ عَزِیْزٌ عَلَیْہِ مَا عَنِتُّمْ حَرِیْصٌ عَلَیْکُمْ بِالْمُؤْمِنِیْنَ رَؤُفٌ الرَّحِیْمٌ ○
فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِیَ اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ
الْعَظِیْمِ ○ دن یا رات میں پڑھیگا اُس دن نہ مریگا اور نہ مقتول ہوگا اور نہ کوئی زخم
آہن اُس کو لگیگا۔

اگر صبح کو پڑھیگا تو شام تک نہ مریگا اگر شام کو پڑھیگا تو صبح تک نہ مریگا
انشاء اللہ تعالیٰ مجرب ہے۔

**برائے حفاظت مکان۔** سورۂ فیل کو ایک ظرف خام گلی پر لکھ کر گھر
کے اندر دفن کردیں پس وہ مکان محفوظ رہیگا جب تک کہ ظرف اس میں باقی رہیگا
وَذَالِکَ مَشْھُوْرٌ مُجَرَّبٌ۔

**برائے زندہ اولاد:۔** جس عورت کا بچہ زندہ نہ رہتا ہو وہ ایکسو ساٹھ ۱۶۰ بار
بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ لکھ کر اپنے پاس رکھے انشاء اللہ تعالیٰ اُس کی اولاد
زندہ رہیگی۔ بسیار مجرب است۔ مؤلف۔

**سُوْرَۂ یٰسٓ۔** حاجت برآنے کے لئے سورہ یٰسین کا اس طرح پڑھنا
نہایت مفید ہے۔

اوّل تین بار درود شریف پڑھ کر لفظ یٰسین پڑھے اور جب مبین پر پہونچے
اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْن ۔ نستعین تک پڑھے اور شہادت کی انگلی کھڑی کرکے
اذان کے تمام کلمات کہے (یعنی پوری اذان پڑھے) جب سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ
الرَّحِیْمِ پر پہونچے اس آیت کو سات بار پڑھے۔ اس کے بعد یا سَلَامُ یَا رَبُّ
یَا رَحِیْمُ ان تینوں اسموں کو سات سات بار پڑھے جب ذٰلِکَ تَقْدِیْرُ الْعَزِیْزِ الْعَلِیْمِ
پر پہونچے اس آیت کو سات بار پڑھ کر یَا قَدِیْرُ یَا عَزِیْزُ یَا عَلِیْمُ سات سات
بار کہے۔ جب مِثْلَھُمْ پر پہونچے تین مرتبہ اس کلمہ کو کہے۔ سورہ تمام ہونے کے بعد



اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ تک پڑھ کر
شہادت کی انگلی سے اشارہ کرکے اذان کے کلمات کہے اور سورہ فاتحہ (الحمد شریف)
پوری کرے۔ اور درود شریف۔ لاحول۔ ذوالجلال والاکرام۔ یا ارحم
الراحمین۔ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ۔ ہر ایک
سو سو بار پڑھے۔ پھر تین بار درود شریف پڑھ کر اس کا ثواب جناب امام ربانی
مجدد الف ثانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بخشے۔ اور جناب الٰہی سے اپنی حاجت اس
سورہ کے واسطہ سے مانگے۔ اگر اس درمیان میں کام ہوجائے تو بہتر ہے ورنہ
چالیس روز تک پڑھے۔

**سورۂ مزمّل پڑھنے کا طریقہ:۔** سورہ مزمل اس ترتیب سے پڑھے
کہ اوّل یَا اَیُّھَا الْمُزَّمِّلُ پڑھے اس کے بعد پڑھے زَمِّلْنِیْ۔ زَمِّلْنِیْ۔ زَمِّلْنِیْ
بِقُدْرَۃِ الْحَیِّ وَاَدْرِکْنِیْ فِیْ قَضَاءِ حَاجَتِیْ یَا اَحْمَدُ اکتالیس بار صبح
کی نماز کے بعد۔ یا عصر و مغرب یا مغرب و عشاء کے درمیان۔ اگر تمام سورہ
کا عمل پڑھے سب مؤکل مندرجہ ذیل کو پڑھے یا اَللّٰہُ۔ یا اسرافیل یا سموطینا
بحق یا اللہ یا بُدُّوحُ یا جبرئیل پھر پڑھے قُمِ الَّیْلَ اِلَّا قَلِیْلًا نِّصْفَہٗ
آخر تک۔ جب رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ پر پہونچے اس کلمہ کو گیارہ بار کہے
اور جب کلمہ سبیلاً پر پہونچے یا عزیز الوہاب پانچسو بار پڑھے۔ اوّل و آخر
درود شریف سینتالیس ۴۷ بار پڑھے۔ اسی طرح اس سورہ کو چالیس بار پڑھے
اور کسی سے کسی قسم کی حاجت طلب نہ کرے سوائے جناب کبریا جل جلالہ وسبحانہ
وتعالیٰ کے کہ وہی مراد کو پہونچائے گا۔

**برائے درد سر۔** عامل اپنا ہاتھ درد والے کے سر پر رکھ کر تین یا سات
مرتبہ یہ دعا پڑھے:۔

بسمِ اللہ خیر الاسماء بسمِ اللہ ربّ الارض وربّ السماء بسمِ اللہ الذی
اسمہٗ برکۃٌ و شفاءٌ بسمِ اللہ الذی بیدہٖ الشفاءُ بسمِ اللہ الذی لا یضرُّ
مع اسمہٖ شیءٌ فی الارض ولا فی السماء وھو السمیع العلیم۔ انشاء اللہ
تعالیٰ درد کو آرام ہوجائیگا۔

**برائے دفعِ جن۔** بسمِ اللہ الرحمٰن الرحیم ھٰذا کتابٌ من محمدٍ
رسولِ ربّ العالمین الیٰ من طرق الدار من العمار والزوار
والسائحین الا طارقا یطرق بخیرٍ یا رحمٰن اما بعد فانّ لنا ولکم
فی الحقّ سعۃً فان تک عاشقا مولعا او فاجرا مقتحما او راعیا حقا
مبطلا ھٰذا کتاب اللہ ینطق علینا وعلیکم بالحقّ انا کنا نستنسخ
ما کنتم تعملون ورسلنا یکتبون ما تمکرون اترکوا صاحب کتابی
ھٰذا وانطلقوا الیٰ عبدۃ الاصنام والیٰ من یزعم انّ مع اللہ
الٰھا اٰخر لا الٰہ الا ھو کل شیءٍ ھالکٌ الا وجھہٗ لہ الحکم والیہ
ترجعون تغلبون حٰمٓ لا تنصرون حٰمٓ عٓسٓقٓ تفرق اعداء اللہ وبلغت
حجۃ اللہ ولا حول ولا قوۃ الا باللہ فسیکفیکھم اللہ وھو السمیع
العلیم۔ مریض کی گردن میں باندھے شفاء ہوجائیگی۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

**برائے غلام فرار شدہ۔** لوہے کے قفل پر اکیس بار سورہ فاتحہ پڑھے۔ غلام
کے نام سے قفل بند کرے۔ اور نئی ہانڈی میں یہ قفل اور پانی ڈالکر چولھے پر رکھے
اور اس کے نیچے تمام روز آگ سلگائے غلام حاضر ہوجائیگا انشاء اللہ تعالیٰ۔

**برائے ہر حاجت۔** مرقومہ ذیل رباعی ہر حاجت کیواسطے ہر نماز کے بعد
۱۰۰ بار پڑھے حاجت پوری ہوجائیگی۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔ رباعی یہ ہے
اے زلفِ سیاہ تو بلائے دلِ من — وے لعلِ لبت گرہ کشائے دلِ من



من دل ندہم بکس برائے دلِ تو — تو دل ندہی بکس برائے دلِ من

**پیشاب پاخانہ کا بند** پڑنے اور کنکری کے لیئے یہ آیات لکھ کر مریض
کو پلائے بند کھل جاوے گا۔
بسمِ اللہ الرحمٰن الرحیم۔ وبسّت الجبال بسًّا فکانت ھباءً
منبثًّا وحملت الارض والجبال فدکّتا دکّۃً واحدۃً۔

**ایضاً** یہ آیت لکھ کر پلائے۔ واذ استسقیٰ موسیٰ لقومہٖ فقلنا
اضرب بعصاک الحجر فانفجرت منہ اثنتا عشرۃ عینا۔

**ایضاً** یہ آیت قل کونوا حجارۃً او حدیدا او خلقا مما یکبر فی
صدورکم فسیقولون من یعیدنا قل الذی فطرکم اول مرۃ
فسینغضون الیک رءوسھم ویقولون متیٰ ھو قل عسیٰ ان
یکون قریبا۔

**ایضاً۔** سورۃ الھٰکم التکاثر بھی اس غرض کے لیئے مفید ہے۔

**پیشاب کے بند کیلئے** یہ آیت بھی نہایت مفید ہے۔ ففتحنا ابواب
السماء بماءٍ منھمرٍ وفجرنا الارض عیونا فالتقی الماء علیٰ امرٍ
قد قدر لکھ کر گلے میں باندھے۔

**برائے سلسل بول** وسیلان خون۔ وزیادتی حیض ودائمی نکسیر وغیرہ لکھ
کر مریض کو پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ شفاء ہوجائیگی۔ بسمِ اللہ الرحمٰن الرحیم
قیل یا ارض ابلعی ماءک ویا سماء اقلعی وغیض الماء وقضی
الامر۔ قل ارءیتم ان اصبح ماؤکم غورا فمن یاتیکم بماءٍ
معین۔

**بدمزاج بچے** کیواسطے لکھ کر گلے میں باندھے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ وَلَبِثُوْا فِیْ کَھْفِھِمْ ثَلٰثَ مِائَۃٍ سِنِیْنَ وَازْدَادُوْا تِسْعًا۔ یَوْمَئِذٍ یَّتَّبِعُوْنَ الدَّاعِیَ لَا عِوَجَ لَہٗ وَخَشَعَتِ الْاَصْوَاتُ لِلرَّحْمٰنِ فَلَا تَسْمَعُ اِلَّا ھَمْسًا۔

**نظر بد کیلئے** ہلدی کی چند گرہ پر تین تین مرتبہ کلمہ اَلْاِسْلَامُ حَقٌّ وَّالْکُفْرُ بَاطِلٌ پڑھ کر دم کرے اور آگ میں ڈالکر اس کا دھواں مریض کو پہونچائے۔

**برائے چیچک** ۔ سات چانول مسلم لیکر ہر چانول پر سات مرتبہ سورہ کوثر پڑھے اول و آخر تین بار درود شریف پڑھے اور بچے کو کھلائے۔

**برائے درد سر** ۔ مریض کے سر پر یَا بَاسِطُ لکھے انشاء اللہ تعالیٰ مرض دفع ہو جائے گا۔

**برائے دفع ناراضگی** ۔ اگر کوئی کسی سے ناراض ہو اور اس کو راضی کرنا چاہے اسم یَا وَدُوْدُ ہر روز ہزار بار پڑھے۔ اول و آخر درود شریف گیارہ بار پڑھے۔ بفضل خدا سے راضی ہو جائیگا۔

**رفع حاجت اور غائب کو حاضر کرنے اور شفائے مریض کیواسطے** صبح کی سنت و فرض کے درمیان ۴۱ بار سورہ فاتحہ پڑھے۔

**دیوانہ کتے کے کاٹنے کے لیئے** ۔ کہ جس سے دیوانہ ہونیکا خوف ہو روٹی کے چالیس ٹکڑوں پر لکھے۔ اِنَّھُمْ یَکِیْدُوْنَ کَیْدًا وَّاَکِیْدُ کَیْدًا فَمَھِّلِ الْکٰفِرِیْنَ اَمْھِلْھُمْ رُوَیْدًا ہر روز ایک ٹکڑا سگ گزیدہ (مریض) کو کھلائے۔

**جو شخص بادشاہ سے ڈرتا ہو** ۔ کہے کٓھٰیٰعٓصٓ کَفَیْتُ اور ہر حرف کے ساتھ دائیں ہاتھ کی انگلی بند کرے۔ اور حٰمٓعٓسٓقٓ حُمِیْتُ اور ہر حرف پر بائیں ہاتھ کی انگلی بند کرے۔ پھر جس شخص سے ڈرتا ہے جب اس کے سامنے جائے دونوں ہاتھ کھول دے۔



**تمام امراض کے لیئے** ۔ یہ چھ آیات کہ ان کو آیات شفاء کہتے ہیں چینی کے پیالہ یا کسی اور چیز میں لکھ کر اور پانی سے دھو کر مریض کو پلائے تین روز یا سات روز تک انشاء اللہ تعالیٰ شفاء پائیگا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ وَیَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِیْنَ۔ وَشِفَآءٌ لِّمَا فِی الصُّدُوْرِ۔ یَخْرُجُ مِنْ بُطُوْنِھَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُہٗ فِیْہِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا ھُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَۃٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ۔ وَاِذَا مَرِضْتُ فَھُوَ یَشْفِیْنِ۔ قُلْ ھُوَ لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا ھُدًی وَّشِفَآءٌ۔

**ہر قسم کے نفع کے لیئے** قرآن مجید میں ۳۳ آیتیں ہیں یعنی جادو کیلئے شیطانی اثر، چور و درندے کے لیئے نہایت مؤثر ہیں ان کو لکھ کر پلائے یا دم کرے یا مریض کو حکم کرے کہ وہ خود پڑھے۔

حضرت قبلہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے تھے کہ جو شخص ان آیتوں کو یک بار صبح ۔ یک بار شام پڑھے امان الٰہی میں رہے۔ اور کسی اسم و دعاء کا اس پہ اثر نہیں ہو سکتا اور شیطان و بدخواہوں کے شر سے محفوظ رہیگا۔ آیات یہ ہیں۔ چار آیات اوّل سورہ بقر سے اور آیت الکرسی اور دو آیت بعد آیۃ الکرسی خالدون تک اور تین آیت آخر سورہ بقر لِلّٰہِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ الخ تین آیت سورہ اعراف سے اِنَّ رَبَّکُمُ اللّٰہُ تا مُحْسِنِیْنَ اور آخر بنی اسرائیل قُلِ ادْعُوا اللّٰہَ اَوِ ادْعُو الرَّحْمٰنَ الخ اور دس آیتیں اول صافات سے لَازِبٍ تک۔ اور دو آیتیں سورہ الرحمٰن سے یَا مَعْشَرَ الْجِنِّ سے تَنْتَصِرَانِ تک اور آخر سورہ حشر لَوْ اَنْزَلْنَا الخ اور دو آیتیں سورہ جن کی قُلْ اُوْحِیَ سے شَطَطًا تک ان آیتوں کا نام ثلث و ثلثون آیت ہے۔ اور بعض ان پر یہ سورتیں زیادہ کرتے ہیں۔ سورہ فاتحہ ۔ سورہ کافرون ۔ سورہ اخلاص اور معوذتین اور سورہ جن کی شروع

کی آیتیں قُلْ اُوْحِيَ سے شَطَطًا تک۔

**برائے مرضِ چیچک** جس وقت چیچک ظاہر ہو جائے نیلے دھاگے کے تار تُکَذِّبٰنِ کے کلموں کی برابر لئے جائیں جو سورہ الرحمٰن میں ہے پھر سورۂ رحمٰن کو پڑھے۔ جس وقت فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ پر پہونچے اس دھاگہ پر دم کر کے گرہ لگائے یہاں تک کہ سورہ تمام ہو جائے۔ پھر بچے کے گلے میں باندھ دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مرض دفع ہو گا اور صحت ہو جائیگی۔

**برائے حاجات**:۔ يَا بَدِيْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَيْرِ يَا بَدِيْعُ بارہ سو مرتبہ روزانہ بارہ روز تک پڑھے حق تعالیٰ شانہ اپنے فضل و کرم سے حاجت پوری فرماویگا۔

**رنج دِہ حاجت کیلئے**۔ چار رکعت اس طرح پڑھنی چاہیئے کہ پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سو مرتبہ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ۔ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ وَنَجَّيْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ وَكَذٰلِكَ نُنْجِي الْمُؤْمِنِيْنَ اور دُوسری رکعت میں سو مرتبہ رَبِّ اِنِّيْ مَسَّنِيَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ اور تیسری رکعت میں سو مرتبہ وَاُفَوِّضُ اَمْرِيْٓ اِلَى اللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ بَصِيْرٌ بِالْعِبَادِ اور چوتھی رکعت میں سو مرتبہ قَالُوْا حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ پھر سلام پھیر کر سو مرتبہ پڑھے رَبِّ اِنِّيْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ۔

**برائے جن و شیاطین** کہ گھر میں پتھر پھینکتے ہیں۔ اس آیت کو پڑھے اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا وَّاَكِيْدُ كَيْدًا سے رُوَيْدًا تک چار میخ لوہے کی لیکر ہر ایک پر پچیس پچیس بار پڑھے اور گھر کے ہر ایک گوشہ میں ایک ایک دفن کر دے۔

**ایضاً** اصحاب کہف کے نام لکھ کر گھر کے چاروں طرف چسپاں کرے۔



**جس عورت کے صرف لڑکی ہوتی ہو**۔ عورت کے پیٹ پر شہادت کی انگلی سے گول دائرہ کھینچے ستر بار۔ اور ہر بار انگلی پھراتے وقت يَا مَتِيْنُ کہے۔

**بانجھ عورت کیواسطے**۔ ہرن کی جھلی پر گلاب و زعفران سے لکھے یہ آیت شریفہ وَلَوْ اَنَّ قُرْاٰنًا تا جَمِيْعًا عورت کی کمر میں باندھے حمل قرار پائے انشاء اللہ تعالیٰ۔

**ایضاً** لونگ کے چالیس دانوں پر آیت اَوْ كَظُلُمٰتٍ تا نُوْرٍ ہر ایک دانہ پر سات سات مرتبہ پڑھے۔ پھر اس کو ہر روز ایک ایک دانہ کھلائے۔ اور حیض کے بعد غسل کرنے پر شروع کرے اور شوہر ان ایام میں بیوی کے ساتھ خلوت کرے۔

**برائے حفاظتِ حمل**۔ اہم تار دھاگہ زعفران میں رنگا ہوا عورت کے قد کے برابر لیکر یہ آیتہ شریفہ وَاصْبِرْ وَمَا صَبْرُكَ اِلَّا بِاللّٰهِ اور سورہ قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ سات مرتبہ دم کرے اور ہر بار دھاگے میں گرہ لگائے اور عورت کی کمر میں باندھے۔

**جس عورت کے صرف لڑکی ہوتی ہو**۔ تین ماہ حمل کے گذرنے سے پیشتر ہرن کی جھلی پر گلاب و زعفران سے یہ آیت شریفہ لکھے اَللّٰهُ يَعْلَمُ مَا تَحْمِلُ كُلُّ اُنْثٰى تا مُتَعَالِ اور آیتہ يٰزَكَرِيَّآ اِنَّا نُبَشِّرُكَ تا سَمِيًّا پھر لکھے بِحَقِّ مَرْيَمَ وَعِيْسٰى اِبْنًا صَالِحًا طَوِيْلَ الْعُمْرِ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَعَلَيْهِمَا وَسَلَّمَ۔ کمر میں باندھے اللہ تعالیٰ اس کو لڑکا مرحمت فرمائے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

**برائے قرارِ حمل**۔ اسم يَا مُبْدِئُ تین کاغذ کے ٹکڑوں پر لکھے۔ شروع ماہ میں تین روز تک ایک ایک کھائے۔ اور آیتہ اَللّٰهُ يَعْلَمُ مَا تَحْمِلُ

کُلُّ اُنثٰی - متعال تک لکھ کر کمر میں باندھے۔ فضلِ خدا سے حمل قرار پائے۔

**جس عورت کا بچہ زندہ نہ رہتا ہو۔** اجوائن و سیاہ مرچ لیکر دونوں پر ظہر کے قریب پیر کے دن سورہ والشمس چالیس مرتبہ اور ہر بار سورہ کے شروع اور آخر میں درود شریف پڑھے۔ پس تھوڑی تھوڑی کھائے حمل قرار پانے کے دن سے بچہ کے دودھ چھڑانے کے دن تک۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ زندہ رہیگا اور عمر دراز پائے گا۔

**جس مریض کے علاج سے طبیب عاجز ہو جائیں۔** سفید چینی کے پیالہ میں (یا کسی اور پیالہ میں) یَاحَیُّ حِیْنَ لَاحَیَّ دَیْمُوْمَۃِ مُلْکِہٖ وَبَقَائِہٖ یَا حَیُّ۔ اور بعض کے نزدیک اس پر سورۂ فاتحہ زیادہ کرتے ہیں۔ چالیس روز لکھ کر پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ شفا پائے گا۔

**گم شدہ چیز کے لئے** یَا حَفِیْظُ ایک سو انیس بار پڑھے بغیر کمی زیادتی کے پھر اسی قدر یعنی ایک سو انیس مرتبہ یہ پڑھے یَا بُنَیَّ اِنَّھَا اِنْ تَکُ مِثْقَالَ حَبَّۃٍ مِّنْ خَرْدَلٍ فَتَکُنْ فِیْ صَخْرَۃٍ اَوْ فِی السَّمٰوٰتِ اَوْ فِی الْاَرْضِ یَأْتِ بِھَا اللّٰہُ۔ انشاء اللہ تعالیٰ گم شدہ مل جائے گی۔

**برائے تپ ولرزہ** یہ عبارت لکھے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ بَرَاءَۃٌ مِّنَ اللّٰہِ الْعَزِیْزِ الْحَکِیْمِ اِلٰی اُمِّ مِلْدَمٍ اَلَّتِیْ تَاْکُلُ اللَّحْمَ وَتَشْرَبُ الدَّمَّ وَتَھْشِمُ الْعَظْمَ اَمَّا بَعْدُ یَا اُمِّ مِلْدَمٍ اِنْ کُنْتِ مُؤْمِنَۃً فَبِحَقِّ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَاِنْ کُنْتِ یَھُوْدِیَّۃً فَبِحَقِّ مُوْسٰی الْکَلِیْمِ عَلَیْہِ السَّلَامُ وَاِنْ کُنْتِ نَصْرَانِیَّۃً فَبِحَقِّ الْمَسِیْحِ عِیْسَی ابْنِ مَرْیَمَ عَلَیْھِمَا السَّلَامُ اَنْ لَّا اَکَلْتِ بِفُلَانِ ابْنِ فُلَانَۃٍ لَحْمًا وَّلَا شَرِبْتِ لَہٗ دَمًا وَّلَا ھَشَمْتِ لَہٗ عَظْمًا وَتَحَوَّلِیْ عَنْہُ اِلٰی



مَنِ اتَّخَذَ مَعَ اللّٰہِ اِلٰھًا اٰخَرَ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ وَاِلَّا فَاَنْتِ بَرِیْئَۃٌ مِّنَ اللّٰہِ تَعَالٰی وَاللّٰہُ بَرِیْءٌ مِّنْکِ حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ وَلَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَسَلَّمَ۔

**برائے تپ مجرب ہے۔** کٓھٰیٰعٓصٓ ذِکْرُ رَحْمَتِ رَبِّکَ عَبْدَہٗ زَکَرِیَّا۔ اِذْ نَادٰی رَبَّہٗ نِدَاءً خَفِیًّا۔ تا شَقِیًّا لکھ کر مریض کے سر پہ باندھے اور آیہ قُلْنَا یَا نَارُ کُوْنِیْ بَرْدًا وَّ سَلَامًا عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ لکھ کر دھو کر پلائے۔

**برائے خنازیر۔** کچے چمڑے کا ایک تسمہ مریض کے قد کے برابر لے۔ اور اس میں اکتالیس ۴۱ گرہ دے۔ ہر گرہ دینے کے وقت کہے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ اَعُوْذُ بِعِزَّۃِ اللّٰہِ وَقُوَّۃِ اللّٰہِ وَعَظْمَۃِ اللّٰہِ وَبُرْھَانِ اللّٰہِ وَسُلْطَانِ اللّٰہِ وَکَنَفِ اللّٰہِ وَجَوَارِ اللّٰہِ وَاَمَانِ اللّٰہِ وَبِھَاءِ اللّٰہِ وَحِرْزِ اللّٰہِ وَصُنْعِ اللّٰہِ وَکِبْرِیَاءِ اللّٰہِ وَنَظَرِ اللّٰہِ وَبِھَاءِ اللّٰہِ وَجَلَالِ اللّٰہِ وَکَمَالِ اللّٰہِ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ الرَّسُوْلُ اللّٰہِ مِنْ شَرِّ مَا اَجِدُ پھر اس چمڑے پر دم کر کے گرہ دے یہاں تک کہ ۴۱ گرہ پوری ہو جائیں۔ پھر مریض کے گلے میں لٹکا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ شفاء ہو جائیگی۔

**برائے ضعفِ بصر۔** ہر نماز فرض کے بعد تین مرتبہ پڑھے فَکَشَفْنَا عَنْکَ غِطَاءَکَ فَبَصَرُکَ الْیَوْمَ حَدِیْدٌ اور آنکھ پر دم کرے۔

**برائے مرگی۔** تانبے کے پترے پر ایک طرف اتوار کی پہلی ساعت میں یَا قَھَّارُ اور دوسری طرف یَا مُذِلَّ کُلِّ جَبَّارٍ عَنِیْدٍ بِقَھْرِ عَزِیْزِ سُلْطَانِہٖ یَا مُذِلُّ۔ اور گردن میں لٹکائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ شفا پائیگا

**برائے چھڑانے قیدی کے و آسانیٔ مشکل**۔ عشاء کے بعد ۶۰۵۶ مرتبہ پڑھے حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ۔ اول و آخر درود شریف تین تین مرتبہ وصلوٰۃ التنجینا الخ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ خلاصی پائیگا۔

**فتوحات و تمام امراض کیلئے**۔ اس نقش کو لکھ کر مریض کو دھو کر پلائے۔ اور دیگر امور کے لئے پاک کپڑے میں سی کر دہنے بازو یا گلے وغیرہ میں باندھے۔

یا محب الله ط الله الله

ھ ھ ھ ھ ھ ھ ھ

۶ ۶ ۶ ۶ ۶ ۶ ۶ ۶ ھ ھ ص م

## دردِ سر کے لئے پیشانی میں باندھا جائے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح |
| یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح |
| یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح |
| یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح |
| یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح |
| یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح |

یاروح یاروح یاروح یاروح یاروح یاروح یاروح یاروح
وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِیْنَ۔

---



**محبتِ زوجین کیلئے** دہنے بازو میں باندھنا چاہیئے۔ اور خوشبو بھی لگائی جائے:۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| یُحِبُّوْنَهُمْ کَحُبِّ اللّٰهِ یاغفار | وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِلّٰهِ - یاکریم | وَاَلْقَیْتُ عَلَیْكَ مَحَبَّةً مِّنِّیْ یاکریم | اِنَّهٗ لِحُبِّ الْخَیْرِ لَشَدِیْدٌ یاودود |
| اِنَّهٗ لِحُبِّ الْخَیْرِ لَشَدِیْدٌ یاودود ۱۲ | وَاَلْقَیْتُ عَلَیْكَ مَحَبَّةً مِّنِّیْ یاکریم | وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِلّٰهِ یارحیم ۲ | یُحِبُّوْنَهُمْ کَحُبِّ اللّٰهِ یالطیف ۱۳ |
| وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِلّٰهِ یالطیف | یُحِبُّوْنَهُمْ کَحُبِّ اللّٰهِ یارحمٰن ۹ | اِنَّهٗ لِحُبِّ الْخَیْرِ | وَاَلْقَیْتُ عَلَیْكَ مَحَبَّةً مِّنِّیْ یارحمٰن ۳ |
| وَاَلْقَیْتُ عَلَیْكَ مَحَبَّةً مِّنِّیْ یارحمٰن ۱۵ | اِنَّهٗ لِحُبِّ الْخَیْرِ لَشَدِیْدٌ عو ۴ | یُحِبُّوْنَهُمْ کَحُبِّ اللّٰهِ یاکریم ۵ | وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِلّٰهِ یارحیم ۱۰ |

**بواسیر کے لئے کمر میں پُشت پر باندھنا چاہیئے**:۔
یارحیم کل صریخ ومکروب وغیاثه ومعاذه یارحیم

# غزلیات

صورتِ مرشد کو دیکھا یہ تو بسم اللہ ہے
یہ تلاوت عاشقوں کی ہے کلام اللہ ہے

زینتِ رخسار گیسوِ یار پر جب کی نظر
یہ حقیقت سے کھلا ہے راز الا اللہ ہے

ڈھونڈھتے ہو طالبِ حق جسکو اب تم کو بکو
صورتِ مرشد میں دیکھو خاص بیت اللہ ہے

یہ ولی ہے یہ علی ہے یہ نبی ہے یہ کلیم
یہ مسیحا وقت کا ہے یہ خلیل اللہ ہے

چشمِ باطن سے اسے دیکھوگے پاؤگے کمال
دیکھ کر محبوب اسے بولے یہ عین اللہ ہے

## غزل

کرو تم شغل برزخ کو یہی بہتر قرینہ ہے
کہ بس اہلِ طریقت کا یہی مقصود زینہ ہے

اسے ہر وقت تم دیکھو یہ ہے آئینہ وحدت کا
یہی دیدار احمد ہے یہی بس طور سینا ہے

جمالِ دلربا اس میں ہمیشہ ہے نظر آتا
یہی دیدار بس حق ہے یہی حسن حسینا ہے

خدا حاضر اسے جانو اسے عینِ خدا مانو
دلِ عاشق میں رہتا ہے یہ کیا اعلیٰ نگینہ ہے

نہ کر اس کو عیاں بس تو یہ ہے رازِ نہاں محبوب
یہ تعلیمِ طریقت ہے نہ یہ علمِ سفینہ ہے

## غزل

باقی نہ رہے بوئے خودی کی وہ لا شراب
عرفاں کے خم سے مجھ کو پلا ساقیا شراب

وجدی کو وجدِ عشق سے کرتی ہے باخبر
ہے راہِ معرفت کے لئے رہنما شراب

اے پیرِ مے فروش ہمیں بھی وہی پلا
پینے ازل سے آئے جو اہلِ ہدا شراب

کھلتے ہیں ایک جام میں چودہ طبق کے راز
اے شیخ پی کے دیکھ تو بہرِ خدا شراب

گر وحدت وجود ہے مطلوب اس کو پی
کرتی ہے سب عدم یہ غمِ ماسوا شراب



پیرِ مغاں کے فیض کو محبوب دیکھنا
اہلِ فنا کے حق میں ہے آبِ بقا شراب

## غزل

خدا جس سے ملے پہلے وہی سامان پیدا کر
نہیں گر عشق دل میں عشق کا ارمان پیدا کر

ملائک کا بنے مسجود ایسی شان ہو پیدا
بزرگی پھر وہی پہلی سی اے انسان پیدا کر

نگاہِ حق ایسے حق بین وحق جو یاں ہو پیدا
نظر آئیگا تجھ کو نورِ حق عرفان پیدا کر

ملے جس طرح ہم سے وہ وہی سامان ہو جائے
نظر میں یار کی صورت رہے وہ دھیان پیدا کر

خدائی میں خدا کی جلوہ فرمائی نظر آوے
اسی کا نام حق بینی ہے اے ذیشان پیدا کر

گدازِ عشق مثلِ شمع ہو وہ دل کی حالت ہو
فدا ہو یار پر پروانہ ساں وہ جان پیدا کر

خودی کا تب مزہ ہے جب خدا میں ہو فنا محبوب
وصالِ حق کا یہ درجہ ہے یہ ایمان پیدا کر

## غزل

ظاہر و باطن نہاں تو ہی تو تھا
ایں مکان ولا مکاں تو ہی تو تھا

عارضِ گل میں نزاکت کی بہار
جس کی ہے وہ نازنیں تو ہی تو تھا

وجد کرنے کیوں نہ مستانِ الست
دل میں ان کے بالیقیں تو ہی تو تھا

بامِ عرفاں پر نہیں چڑھنا کٹھن
عشق کی حبل المتیں تو ہی تو تھا

تھی ازل سے لاگ تجھ کو عشق سے
حسن تو ہی تھا حسیں تو ہی تو تھا

تھی خودی حائل کی مہجوری رہے
ورنہ شہ رگ سے قریں تو ہی تو تھا

ہے نیازِ مرشدی محبوبِ قدیم
ناز تھا تو نازنیں تو ہی تو تھا

---

## غزل

یہ کون و مکاں جو کہ ارض و سما ہے
حقیقت میں تو ہی تو جلوہ نما ہے

ہے تیرے سوا کون موجود عالم
تو ہی آپ محفل تو ہی خود شمع ہے

انا الحق کی گفتار تیری ادا تھی
تو ہی فنم باذنی کا شور و فغاں ہے

لیلیٰ میں خود آپ محبوب بن کر
یہ مجنوں کی صورت میں در و نہاں ہے

تو وحدت سے امواج کثرت میں آ کر
تو ہی آپ خود اپنی حمد و ثنا ہے

ہے مرشد کے فیضِ کرم سے یہ محبوب
کہ قطرے میں دریا کو دیکھا رواں ہے

## غزل

تجھے خوب اہلِ نظر دیکھتے ہیں
کہ بس تو ہی تو ہے جدھر دیکھتے ہیں

تماشائی کثرت میں وحدت خدا کی
جنہیں راز کی ہے خبر دیکھتے ہیں

کوئی تجھ کو دیکھے نہ دیکھے ولیکن
نظر بھر کے اہلِ نظر دیکھتے ہیں

وہ آنکھیں ہیں اربابِ باطن کی روشن
تجھے خوبرو باہنر دیکھتے ہیں

نظر عارفوں پہ ہے رحمت خدا کی
تجھے بیٹھ کر اپنے گھر دیکھتے ہیں

مئے عشق پی کے جو بیخود ہوئے ہیں
وہ اپنے کو حق سر بسر دیکھتے ہیں

حمایت سے پیرِ مغاں کے یہ محبوب
تجھے چار سُو جلوہ گر دیکھتے ہیں

---



## غزل

ایک دور ساقی نے مجھے مستانہ کر دیا
بیخود بنا کے پھر مجھے دیوانہ کر دیا

جوشِ انا الحق آ گیا مستی کا ہے سرور
وحدت کی مٹی سے یار نے پیمانہ بھر دیا

دیر و حرم میں ایک ہی جلوہ دکھا دیا
کفر اور اسلام سے بیگانہ کر دیا

الفت کی مے پلائی کہ مجھے دلربا نے خوب
صورت پہ اپنی یار نے پروانہ کر دیا

جب دل میرا بیتاب ہوا عشقِ صنم میں
تب دل کو ہم نے دلبر کے نذرانہ کر دیا

سو جان سے قربان ہو مرشد پہ تو محبوب
دل کو مرے آباد خدا خانہ کر دیا

## غزل

نفی سے لقا ہم کو حاصل ہوا ہے
وصالِ خدا ہم کو حاصل ہوا ہے

یہ ہستی کو اپنی کیا دور جس نے
کہ راہِ خدا میں وہ کامل ہوا ہے

فقیری میں ہے گا وہی مردِ کامل
جو اس شغل پر خوب شاغل ہوا ہے

محو رہتے ہیں ذاتِ حق میں ہمیشہ
جنہیں مرتبہ بس یہ حاصل ہوا ہے

جو مرشد میں محبوب ہوا مردِ فانی
وصولِ بقا اس کو واصل ہوا ہے

## غزل

فنا ہو کے وصلِ بقا ہم نے پایا
حقیقت کو اپنی خدا ہم نے پایا

نہ دیکھا کہیں غیر اپنے سوا کچھ
کہ اپنے کو کل پہ ملا ہم نے پایا

شریعت میں بندے کی صورت میں دیکھا
حقیقت میں بندہ خدا ہم نے پایا

جسے رمزۂ معرفت ہو سو جانے
نہ دریا سے قطرہ جدا ہم نے پایا

نہیں غیر موجود حق کے سوا کچھ — یہ عین عبادت صلہ ہم نے پایا

فقط نورِ ہستی ہے نظروں میں محبوبؔ
جو تھا رازِ مخفی کھُلا ہم نے پایا

## غزل

خودی دُور کر کے خدا دیکھتے ہیں — تجھی کو صنم بر ملا دیکھتے ہیں
تجھے عرش سے فرش تک ہم نے دیکھا — تو ہی تو فقط جا بجا دیکھتے ہیں
اُٹھا جبکہ پردہ ہے عن ما سوا کا — فقط نورِ وحدت کھُلا دیکھتے ہیں
یہ ہے مرتبہ حضرتِ عشق یارو — کر اپنے کو ذاتِ بقا دیکھتے ہیں
کیا جس نے محو ہوم ہستی کو اپنی — انہیں میں کمالِ خدا دیکھتے ہیں
ہوئی اصل اپنی سے جو مردِ عارف — وہ اپنے کو خاصِ خدا دیکھتے ہیں

کہ پیرِ مغاں کی عنایت سے محبوبؔ
یہ کل شئی کو عینِ خدا دیکھتے ہیں

## نصیحت

عزیزو دوستو یارو یہ دنیا دارِ فانی ہے — دلِ اپنا مت لگاؤ تم مجھے یہ بات سنانی ہے
تم آئے بندگی کرنے پھنسے لذاتِ دنیا میں — ہوئی اندھی عقل تیری تری کیسی جوانی ہے
گناہوں میں نہ کر برباد عمر اپنی تو کر توبہ — کہاں ہیں باپ دادا سب کے تو جنکی نشانی ہے
نہ کر بل اپنی دولت پر نہ طاقت پر نہ حشمت پر — کہ اس دنیا کی ہر ایک چیز تجھ کو چھوڑ جانی ہے
تو کر نیکی نمازیں پڑھ خدا کو یاد کر ہر دم — کہ آخر میں تری ہر نیکی تیرے کام آنی ہے



نہ ہو شیطان کے تابع نہ بے فرمان رب کا ہو — نبی ﷺ کے در کا خادم بن مراد اچھی جو پانی ہے
شریعت کی غلامی کر گناہوں سے تو بچ یارا — بُری حالت ہو ظالم چور کی جو مردِ زانی ہے
تو روزی کھا حلال اپنی سراپا نورِ تقویٰ بن — کہ تقویٰ میں ترقی ہے یہ نعمت جاودانی ہے
پکڑ لے پیرِ کامل کو کہ بیعت بھی ضروری ہے — بجز مرشد کے اچھی بات کس جا تجھکو پانی ہے
خدا یاد آئے جس کو دیکھ کر وہ پیرِ کامل ہے — سوا مُرشد کے دُنیا کی محبت کس مٹانی ہے
شریعت کا غلام ہوئے عجیب اخلاق ہوا جسمیں — دل اس کا مثلِ آئینہ ہو یہ اسکی نشانی ہے
اگر تو طالبِ مولا ہے اور اصلاح کا جویا — تو جلدی کر پکڑ مرشد نصیحت یہ ایمانی ہے

فقیرِ دست بستہ عرض کرتا ہے سنو بھائی
قسم رب کی نہ جھوٹ اسمیں نہ لائق بدگمانی ہے

---

## ضروری گذارش

ناظرین والاتمکین کی خدمت میں التماس ہے کہ الانسان مرکب من الخطاء والنسیان کے تحت کتاب ہذا میں اگر کوئی سقم یا سہو پائیں۔ تو مصنف کو از راہِ تلطف اطلاع دیں۔ تاکہ آئندہ اشاعت میں درستی کر لی جائے۔

مؤلف

---

اشاعت اوّل ۱۹۶۲ء — اشاعت دوم - اپریل ۲۰۰۱ء

غرۂ رجب ۱۳۸۵ھ تیرہ سو پچاسی ہجری ہے۔ بعض خاص دوستوں کی درخواست سے کچھ لقمۂ وصل صاحب حال اولیاؤں اور فقیروں کے دروازوں سے حاصل کر کے اس کشکول وصل میں جمع کئے ہیں تاکہ ذوق وشوق والے طالب حق اس سے پورا پورا حصہ لیں۔ اور میری مدد دعائے خیر سے کریں۔ اب ہمارا سوال حق تعالیٰ سے یہی ہے کہ جب ہم مانگیں تو خدا ہی سے مانگیں بواسطہ اُس پیغمبر کے جس کو حق تعالےٰ نے اولیت تنزل کے لئے برگزیدہ اور پسند فرمایا

فقیر نے اس کتاب کی تالیف میں بہت سے بزرگوں کی کتابوں سے فائدہ اٹھایا ہے۔ جیسے شاہ کلیم اللہ کی کشکول کلیمی بھلا اس احقر کو اس مرتبہ کا یارا کہاں

فقط

فقیر سید محبوب علی شاہ بانوا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَللّٰہُ یَجْتَبِیْٓ اِلَیْہِ مَنْ یَّشَآءُ وَیَهْدِیْٓ اِلَیْہِ مَنْ یُّنِیْبُ

الحمد للہ علیٰ احسانہٖ کہ دریں زمان مسعود اوان محمود نسخۂ نادر الوجود در بیان اذکار و اشغال و علم سلوک اعنی

# وصلِ حق

یعنی

# کشکول محبوبی

وصلِ حق میں سید شیخ عبدالقادر جیلانی قدس اللہ سرہ العزیز کے خاندان قادریہ غوثیہ کے ذکر شغل مراقبہ معائنہ مشاہدہ اور محاسبۂ نفس و تصفیۂ قلب و ارشادات خاص و ختم خواجگان اسرار و برکات صمدانیہ و قصیدہ غوثیہ اور شجرہ خلافت قادریہ غوثیہ و نصیحت خاص و عام رفاہ عام کی خاطر مفصل درج کر دیے ہیں تاکہ مریدان خاص و طالبانِ حق شرابِ شوق و عشق پی کر معرفت کے سمندر میں غوطہ زن ہو کر دنیا فانی سے بقا باللہ ہو کر دوامی زندگی حاصل کر کے فقیر سید محبوب الٰہی کو دعا خیر سے یاد کریں آمین ثم آمین

## مؤلف کتاب ھٰذا

فقیر حقیر سید محبوب الٰہی عرف نور اللہ شاہ قادری چشتی نقشبندی موضع کوٹ شاہ زریں ڈاکخانہ خاص تحصیل و ضلع ساہیوال پنجاب ۱۱ ربیع الثانی ۱۳۹۳ھ بمطابق ۱۵ مئی ۱۹۷۳ء کو طبع کی گئی۔ طبع دوم (۲۰۰۱۶)

نہیں ہو سکتی ۔ چونکہ طلب اس کی ہر ایک شخص کے حق میں فرض ہے ۔ پس اس فرض کا تلاش کرنا بھی علیٰ ہذا القیاس ، فرض ہے ۔ سو اس فرض کی مختصر کیفیت فقیر یہاں بیان کرتا ہے ۔ بغور ملاحظہ ہو

واضح ہو کہ حق سبحانہٗ تعالیٰ کی معرفت کسی صورت سے حاصل نہیں ہو سکتی ۔ جب تک کہ اپنے نفس کی معرفت حاصل نہ ہو ۔ مرشد نامدار امام محمد غزالی رحمۃ اللہ علیہ صاف فرماتے ہیں کہ جس نے اپنے نفس کو پہچانا اُس نے حق سبحانہٗ تعالیٰ کو پہچانا ۔ اسی واسطے فرماتے ہیں کہ مَنْ عَرَفَ نَفْسَہٗ فَقَدْ عَرَفَ رَبَّہٗ یعنی جس نے اپنے نفس کو پہچانا اُس نے اپنے رب کو پہچان لیا اور حق تعالیٰ فرماتا ہے سَنُرِیْھِمْ اٰیٰتِنَا فِی الْاٰفَاقِ وَفِیْ اَنْفُسِھِمْ حَتّٰی یَتَبَیَّنَ لَھُمْ اَنَّہُ الْحَقُّ یعنی ہم نے اپنی نشانیاں جہان میں اور اُن کے نفسوں میں دکھا دیں گے تا کہ حق کی حقیقت اُن پر آشکارا ہو جائے اور جان لیں کہ حق یہی ہے فی الحقیقت کوئی چیز ایسی نہیں ۔ جو تیرے نفس سے زیادہ تجھ سے نزدیک ہو ۔ جب ایسی نزدیک تر چیز پہچاننے میں نہ آئے ۔ تو اور چیز کیا پہچانی جائے گی ۔ اور تم جو کہتے ہو کہ ہم اپنے آپ کو پہچانتے ہیں سو غلط ہے ۔ ایسی پہچان خدا کی معرفت میں کام نہیں آتی ۔ کیونکہ انسان کے علاوہ ہر حیوان مثلاً بیل بھی تو اسقدر پہچان سکتا ہے کہ یہ میرا سر ہے ۔ یہ ہاتھ ہے یہ پیر ہے اور یہ شکم وغیرہ ہے ۔ لہذا یہ اعضائے ظاہر ہیں ۔ اور باطن کی معرفت اگر صرف اسقدر حاصل ہے کہ جب تجھ کو بھوک لگتی ہے تو کھانا مانگتا ہے ۔ غصہ آتا ہے تو کسی کو کاٹ کھانے دوڑتا ہے ۔ اور جب شہوت غلبہ کرتی ہے تو عورت کی تلاش کرنے لگتا ہے ۔ پس اس معرفت میں بھی کل چار پائے ہی نہیں ۔ بلکہ کل حیوانات تیرے ساتھ ہیں ۔ پس اے انسان تجھ کو جو اپنی معرفت حاصل کرنی ہے ۔ تو معلوم کرنا چاہیئے کہ میں کیا چیز ہوں ۔ اور کہاں سے آیا ہوں اور کہاں جاؤں گا اور اس دنیا میں کس واسطے آیا ہوں ۔ اور تجھ کو کس واسطے پیدا کیا گیا ہے ۔ اور سعادت تیری کس کام میں ہے ۔ اور شقاوت کس فعل میں ۔ تیری ذات



میں جو اوصاف ہیں بعض اُن میں سے چار پایوں میں پائے جاتے ہیں بعض درندوں میں بعض صفات شیطانی ہیں اور بعض ملکی ۔ پس جب تک تو ان سب میں سے ۔ یہ نہ پہچان لے کہ میں کون ہوں ۔ اور میری اصل کیا [illegible] تب تک تو اپنے نفس کی معرفت سے بالکل بے بہرہ ہے ۔ اگر تو چار پایوں کے اصل میں سے ہے تو ان کا کام فقط کھانا اور سونا ہے تو بھی اس پر کفایت کر ۔ اور درندوں کا کام چیرنا پھاڑنا اور شیطان کا کام شر فساد پیدا کرنا ہے اگر تو ان میں سے ہے تو ان کے فعل اختیار کر اور فرشتوں کا کام مشاہدۂ جمال الٰہی حاصل کرنا اور حشم اور غضب وصفات بہیمی وسبعی سے دور رہنا ۔ اگر تیری معرفت فرشتوں سے ملتی ہے تو ان میں جا مل اور کوشش کر کہ مشاہدہ جمال مطلق تجھ کو حاصل ہو

اور صفاتِ عارضی جو تیری ذات میں پیدا کیئے گئے ہیں صرف اسی واسطے ہیں کہ تجھ کو اپنے پنجے میں پھنسا لیں اور رات دن تجھ سے مشقت لیں ۔ یا تو ان کو اپنے قابو میں لائے اور اس دنیا کے سفر میں جو تجھ کو درپیش ہے ۔ کسی کو اپنا مرکب اور کسی کو اپنا صلاح بنائے اور جب تک اس منزل میں تو فروکش ہے ان کو کام میں لگائے رکھے ۔ جب یہ تیرے سارے مطیع اور تابعہ ہو جائینگے تو تُو اپنی منزل گاہ میں جس کو خاص حضرت الٰہی اور عوام بہشت کہتے ہیں پہنچ جائے گا ۔

اور سب سے آسان و سہل طریقہ اپنی شناسائی کا یہ ہے کہ انسان کی پیدائش دو چیز ہے ایک قالب بدنی ظاہر ہے جس کو تن کہتے ہیں اور اس کو ظاہر آنکھ سے دیکھ سکتے ہیں اور دوسرا تن باطن ہے جس کو نفس کہتے ہیں ۔ یا دل یا جان کہتے ہیں ۔ اور یہ باطنی آنکھ سے دیکھا جا سکتا ہے نہ ظاہری آنکھ سے اور شناسائی فقط اسی جان یعنی نفس سے درکار

[illegible] تن کی اور شناسائی دل کی حاصل نہیں ہو سکتی جب تک ہستی اُس کی نہ معلوم ہو جائے اور [illegible] نہ جائے کہ نفس کیا چیز ہے ۔ پس ہستی اُس کی صریح ہے ۔ کسی کو اسی ہستی کی [illegible] شک نہیں ۔ اور یہ ہستی کچھ تن کے متعلق نہیں ۔ کیونکہ تن مُردے کا بھی ہوتا ۔

اور جب جان نہیں ہوتی تو تن مردار ہو جاتا ہے اگر کوئی شخص آنکھیں بند کرلے۔ اپنے تئیں اور زمین و آسمان سب کو فراموش کر دے پھر بھی اپنی ہستی کو ضرور پہچانتا ہے۔ اس سے فراموش ممکن نہیں۔ اگرچہ کانچ کا قالب زمین و آسمان سے فراموش ہو سکتا ہے۔ جب یہ بات مثال آدمی اپنے ذہن نشین کرے تو آخر کی حقیقت بھی اُس کو بخوبی معلوم ہو سکتی ہے اور جان لیتا ہے کہ ممکن ہے کہ قالب بدن ظاہری فناہ ہو جائے اور وہ ویسے کا ویسا قائم و درست رہے۔ کیونکہ نفس ناطقہ جسے دوسرے لفظوں میں جان یا روح کہتے ہیں۔ ازبسکہ جوہر بسیط نورانی ہے۔ حادث ہے۔ مگر من حیث نہیں ہے۔ بسبب کمال نورانیت کے مدرک الکلیات ہے امور نیک و بد کا سمجھنا جزا و سزا کا مترتب ہونا۔ اسی کی ذات سے متعلق ہے اس کی مثال جسم انسان میں ٹھیک ایسی ہے جیسے شمع لالٹین میں رکھی ہو۔

اب لالٹین کی حالت دیکھنی چاہیئے کہ کیسی ہے۔ کبھی تو لالٹین کے شیشے باریک شفاف صاف بے غبار اور سفید ہوتے ہیں۔ کبھی وہ شیشے سیاہ یا سُرخ یا سبز۔ اودھے یا نیلے رنگوں وغیرہ کے ہوتے ہیں۔ کبھی وہ شیشے بالکل بے جرم ہوتے ہیں کبھی جرم دار کبھی اُن پر سیاہی پھیل جاتی ہے کبھی غبار سے اُن کی رنگت میلی ہوتی ہے۔ ان مختلف حالتوں کے لحاظ سے اُس شمع کی روشنی بھی کم و بیش ہوتی رہتی ہے اگر لالٹین کے شیشے بالکل سفید، باریک شفاف بے جرم ہوں گے تو روشنی صاف ظاہر ہو گی دُور تک کی چیزیں دکھائی دیں گی۔ باریک چیزیں بھی چھپی نہ رہیں گی۔ اور اگر غبار پڑا ہوگا۔ تو ضرور اُس کی روشنی میں کمی ہو گی۔ اگر شیشوں پر سیاہی جمی ہوگی۔ تو اُس سے بھی زیادہ روشنی میں کمی ہوگی۔ اگر علاوہ سیاہی کے کوئی اور حائل ہوگا۔ اور بالکل روشنی باہر نہ آسکے گی۔ اگر شیشے رنگین ہوں گے تو اُن کی صفائی اور عدم صفائی کے مطابق روشنی کا ظہور ہوگا۔

اسی طرح نفس کا حال انسان کے جسم میں ہے۔ کیونکہ جسم انسان یا تو معتدل القوام،



معتدل الترکیب اجزا سے ترکیب پایا ہوگا۔ امراض۔ اسقام۔ اوہام۔ افکار وغیرہ سے خالی ہوگا۔ تو لطیف ہوگا حواشے سب درست ہوں گے افعال بدنی درست ہوں گے یا یہ کہ ترکیب اجزا کثیفہ سے ہوتی ہوگی تو غذا اُس کی اچھی نہ ہوگی۔ امراض و اسقام اُس میں ہوں گے۔ حواشے کمزور ہوں گے افعال بدنی کا نظام قائم نہ ہوگا۔ یا یہ کہ ترکیب جسم تو معتدل ہوگی۔ مگر افکار و اوہام و تخیلات کی وجہ سے حواشے منتشر ہوں گے۔ یا یہ کہ ترکیب جسم کے اعتدال کے ساتھ اسباب خارجیہ کی وجہ سے امراض و اسقام پیدا ہو کر حواشیوں کو تباہ اور رفوت روح کو نقصان پہنچاتے ہوں گے۔

اگر پہلی صورت ہے تو نفس کے ادراکات سعی ہوں گے۔ روشنی زیادہ ہوگی معلومات وسیع ہوں گے۔ اگر دوسری و تیسری صورتیں ہوں گی۔ تو لامحالہ ادراکات کمزور اور روشنی نفس کی کم ہوگی۔ پھر جس طرح جسم میں لطافت ہوگی اور اخلاق میں درستی ہوگی اُسی طرح کم و بیش ادراکات کی بھی حالت ہوگی۔ وہ لوگ جو اس کے ذائقے سے کسی قدر آگاہ ہیں کہ نفس کی روشنی کیا کام دیتی ہے وہ لوگ ہمیشہ اسی فکر میں رہتے ہیں۔ کہ یہ جوہر نفیس نورانی جو انسان کو مرحمت ہوا ہے اُس کو ویسا ہی صاف رکھیں اسی سے وہی کام لیں جس کے لئے یہ ایسا پیدا کیا گیا ہے اور جو لوگ اس سے واقف نہیں وہ اُس کے ساتھ دشمنی کر کے اس کی اصل قوت کو بھی ضائع کر دیتے ہیں۔

کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ جسم یا حواس میں خلقی کمزوری ہوتی ہے مگر انسان اُس کمزوری کو تدبیروں کے ذریعے سے دفعہ کرتا ہے مثلاً اخلاق کی اصلاح کرتا ہے۔ امراض روحانی و جسمانی کو دفعہ کرتا ہے جو امور جسم کی کثافت کے بڑھانے والے اور روح کو گندہ و تاریک کرتے والے ہیں ان کو زائل کرتا ہے۔ جس سے صفائی نفس کی حاصل ہوتی ہے

فائدہ تصفیہ نفس کا یہ ہوتا ہے کہ نورانیت روح کی بڑھ جاتی ہے

اور امور غائبہ حاضر معلوم ہونے لگتے ہیں دوسروں کے دل کی باتوں پر اطلاع ہونے لگتی ہے انسان جو کچھ خواہش کرتا ہے وہ شے روحانی کشش سے حاصل ہو جاتی ہے علم لذیذ معلوم ہونے لگتا ہے اور جہل بدمزہ معلوم ہوتا ہے۔

اس تصفیہ یعنی تصفیہ نفس کی اچھی صورت یہ ہے کہ خدا کی حرام کی ہوئی چیزوں کو ترک کر دے گناہوں سے اجتناب کر کے پاک نفس اور حسن اخلاق کو اپنا شعار قرار دے غذائے لطیف کھائے اور کم کھائے۔ صحبت جہال و اشرار سے پرہیز کرے اختلاط و ارتباط عوام سے ترک کے ذکر خدا کی مزاولت کرے۔ اور عبادات خدا میں سرگرم رہے قوت سبعیہ اور حیوانیہ کو مغلوب کر کے قوت ملکیہ کو غالب کرے اسی کا نام جہادِ اکبر ہے اور یہ جہاد نفس پروردگار عالم کو حد سے زیادہ پسند ہے۔

چونکہ علمِ نفس اور جہادِ اکبر عمدہ ترین اشیائے عالم میں سے ہے جس کو تحصیل ابدی کے کامیابی کا باعث ہے تو قرآن مجید نے جہادِ نفس کی تعلیم بھی ان لفظوں میں دی ہے وَالَّذِيْنَ جَاهَدُوْا فِيْنَا لَنَهْدِيَنَّهُمْ سُبُلَنَا۔ یعنی جو لوگ ہماری راہ میں جہاد کرتے ہیں یا جن لوگوں نے ہماری خوشی کے لئے جہادِ نفس کیا ہے ضرور بالضرور ہم ان کو اپنی راہ کی ہدایت کریں گے۔ ظاہر لفظ سے جہاد کے یہی معنے ہیں کہ اپنے نفس کو شہوات اور غضبنات سے جو کوئی روکے گا اور اپنے اخلاق کی اصلاح کرے گا پاک باطنی کو شعار بنائے گا اس پر اسرار خدائی منکشف ہوں گے اور معلومات وسیع ہوں گے

چنانچہ تجربہ بھی اس کا شاہد ہے کہ جس قدر اخلاق رذیلہ کو آدمی کرتا اور اخلاق حسنہ کو حاصل کرتا ہے ترک شہوت کر کے اپنے نفس امارہ کو مغلوب کرتا اسی قدر اس پر اسرار الٰہی مخفیات ظاہر ہوتے جاتے ہیں۔ یہاں تک کہ عوام الناس کے نزدیک وہ شخص عالم الغیب ہو جاتا ہے اور بیشک یہ بات ممکن بلکہ حاصل ہے آج کل بھی جو آیت کے مفہوم پر عامل ہیں وہ حقائق امور پر بانسبت دوسروں کے



بہت زیادہ اطلاع رکھتے ہیں۔ انبیاء و اوصیاء کو اسی علم النفس اور جہاد نفس نے اس مرتبہ پر پہنچا دیا ہے جو آپ کو کتب سیر سے معلوم ہوتا ہے اور فقراء ہنود و فقراء اہل اسلام کو بھی جو بیشتر یہ صفت حاصل تھی وہ بھی اسرار دان رہے ہیں اور اب بھی اس صفت سے متصف ہیں۔ البتہ انبیاء و ائمہ علیہ السلام اور دیگر لوگوں میں یہ فرق ہے کہ فریق اوّل کو یہ صفت خلقتہً صفائی نفس کی وجہ سے بطور عطیہ الٰہیہ حاصل تھی اُس پر انہوں نے جہاد نفس کو اضافہ کر دیا اور فریق ثانی یعنی علاوہ انبیاء و اوصیاء کے جن کو یہ صفت حاصل ہوئی ریاضت سے اور جہاد نفس سے حاصل ہوئی ہے۔

اس آیت کے علاوہ اور بھی اس مضمون کی بہت سی آیتیں قرآن مجید میں موجود ہیں مگر چونکہ معنے بالکل متقارب ہیں اسلئے تکرار کچھ چنداں مفید نہیں سمجھے۔

اکثر فقراء ہنود کے علاوہ فقراء اسلام میں تصفیہ نفس کے طریقے بہت سے رائج ہیں لیکن ایک طریقہ تصفیہ نفس کا جو فقرائے اسلام قدم سے ہر خاندان قادریہ چشتیہ میں رائج چلا آتا ہے وہ یہ ہے کہ تمام معلومات مذکورہ بالا کے علاوہ حبس نفس کی مشق اس قدر بڑھائے کہ دو تین گھنٹہ تک سانس روک سکے۔ تب فقیر کا نفس قابو میں جلدی آجاتا ہے جسم میں خاص قسم کی لہریں جاری ہو جاتی ہیں۔ اور اتنی طاقت پیدا ہو جائے گی کہ غائب چیزوں کو دیکھ سکے آنے والی باتوں کو جان سکے خیال کرتے ہی جس جگہ چاہے پہنچ جائے دوسرے جسم میں اپنی روح داخل کر سکے کسی کو نظر نہ آسکے ہوا میں اڑ سکے کیونکہ یہ تمام روحانی قوتوں کی کنجی حبس نفس ہے۔

اور انسان کا نفس تنقیہ باطن کر لیتا ہے مالوفات اور محسوسات کی خواہش سے پاک ہو جاتا ہے اور استغراق ذکر اور نعمت حضوری سے معمور ہو جاتا ہے اور اُس نسبت سے اُس کا دل روشن ہو جاتا ہے تب اس نور ذاتِ حق تعالیٰ کا مشاہدہ کرتا ہے اور اس کے احکام پر واقف ہو جاتا ہے۔ پھر نور بصیرت آنکھوں میں آجاتی ہے جس کے باعث

ظاہر اعضاء سے عالم الغیب کو دریافت کر لیتا ہے پس اس وقت یہ شخص اپنے ظاہر اور باطن سے اس عالم سے نکل جاتا ہے اور مقامات اول تو اور اخر میں حیرت ہے اور بعضوں کے نزدیک رضا و تسلیم آخر ہے ۔

# تصفیہ قلب

معلوم ہو کہ جسم انسان میں ایک لوتھڑہ گوشت کا ہے ۔ جس کو قلب کہتے ہیں یہ بائیں پستان سے دو انگل نیچے ہے ۔ لہذا ہر انسان کو لازم ہے کہ قلب ظاہر اور باطن کی اصلاح کر کے عقل سلیم سے کام لے کر فلاحیت دارین کو اپنا قبلہ مقصود سمجھے کیونکہ کسی نے خوب کہا ہے ۔

لا وہ دنیا جس میں ہو کوشش دین کے واسطے
واسطے واں کے بھی کچھ یا سب یہیں کے واسطے

یعنی جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے خبردار ہو اس بات سے کہ بدن میں ایک جز ۔ اور وہ ایک بوٹی ہے جب وہ درست ہوتا ہے تو تمام بدن درست ہو جاتا ہے اور جب وہ جز فاسد ہو جاتا ہے تو تمام بدن فاسد اور خراب ہو جاتا ہے اور وہ جز دل ہے اس کو بخاری و مسلم نے روایت کیا ہے مطلب یہ ہے کہ اعضاء کی درستی اور اطاعت خداوندی بجا لانا موقوف ہے قلب کی درستی پر ۔ کیونکہ قلب سلطان البدن ہے ۔ اور رعیت کی اصلاح موقوف ہوتی ہے سلطان کے صالح ہونے پر باقی اعضاء نیک کام جب ہی کریں گے جب کہ قلب صالح ہو لہذا اصلاح قلب میں کوشش کرنا واجب قرار پایا ں طور کی اطاعت خداوند واجب ہے خواہ وہ اطاعت فقط قلب سے تعلق رکھتی ہو یا اس میں قلب کے ساتھ اعضاء کا بھی دخل ہو ۔ اور اطاعت کا صحیح اور مقبول ہونا موقوف ہے صلاحیت قلب پر نتیجہ یہ نکلا کہ اصلاح



قلب واجب ہے خوب سمجھ کر دیکھو شریعت ایسی حالت میں جبکہ انسان کو بھوک کی خواہش ہو اور اس حالت میں نماز پڑھنے سے طبیعت پریشان ہو ۔ تو حکم دیا ہے کہ ایسی حالت میں نماز پڑھنا مکروہ ہے بلکہ پہلے کھانا کھا لو پھر نماز پڑھو ۔ بشرطیکہ نماز کا وقت فوت نہ ہو جا تو اس میں حکمت یہ ہے کہ مقصود عبادات سے حق تعالیٰ کے سامنے حاضری اور اظہار عبدیت ہے اس طرح کہ ظاہر و باطن اس کے کام میں مشغول ہوں ۔ اور غیر اللہ کی طرف حتی الامکان توجہ نہ رہے ۔ اور جب بھوک لگی ہو ۔ تو ظاہر بدن نماز میں مشغول ہو گا ۔ لیکن قلب پریشان ہو گا اور یہی دل چاہے گا کہ جلدی نماز سے فارغ ہو جائیں تا کہ جلدی کھانا مل جائے ۔ پس حق تعالیٰ کے سامنے جس طرح حاضری چاہیئے تھی اس میں بہت بڑا خلل واقع ہو گا لئے ایسی حالت میں نماز کو مکروہ کہا گیا ہے پس معلوم ہو کہ اصل محل نظر خداوندی قلب اور شریعت مقدسہ میں اس کی اصلاح کا بہت انتظام کیا گیا ہے ۔ اور بزرگان دین نے اصلاح قلب کے لئے برسوں مجاہدے اور ریاضتیں کی ہیں ۔ اس مختصر رسالہ میں بوجہ خوف طوالت زیادہ مضمون نہیں لکھا گیا کیونکہ کتابوں کی کتابیں تصفیہ قلب کے بارے میں موجود ہیں

## خوب سمجھو

ما نصیحت بجائے خود کردیم     زگار دریں بسر بردیم
گر نیاید بگوش رغبت کس     بر رسولاں بلاغ باشد و بس

لہذا جب تک انسان دل سے حسد ، بخل ، کبر ، کینہ ، عجب ، ریا ، بغض وغیرہ کو دور نہ کریں گے تب تک ہرگز ہرگز دل عبادت الہی میں مشغول نہ ہو گا اور جب تک انسان اوصاف حمیدہ جیسے علم اور حلم سخاوت تواضع اور ذلت نفس رضا و تسلیم وغیرہ اور کم کھانا کم سونا کم بولنا ۔ کم چلنا اور تنہا پسند نہ ہو گا تب تک ہرگز وصول الی اللہ کی استعداد میسر نہ ہو گی ۔ اس واسطے مرشد کی صحبت اور مرشد کی اتباع کو ضروری اور

لازم پکڑے کیونکہ قرآن میں حق تعالیٰ فرماتا ہے یَا اَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَكُوْنُوْا
مَعَ الصّٰدِقِیْنَ ۔ اور دوسری جگہ فرمایا ہے وَاتَّبِعْ سَبِیْلَ مَنْ اَنَابَ اِلَیَّ ان دونوں آیتوں
میں امر کا صیغہ واقع ہے اور امر مقتضیٰ وجوب ہے ۔ اور یہ بات کچھ چھپی ہوئی نہیں ہے کہ
سچے نائب اور سچے منیب ایسی قوم کے لوگ ہیں ۔ اور بیعت کرنی ۔ اور پیر و مرشد کی
صحبت اختیار کرنا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا اور اصحابہ کا فعل ہے ۔ بزرگان دین نے
فرمایا ہے ۔ کہ جو شخص اللہ کا طالب ہے اُسے چاہئے اہل تصوف کی مجلس میں بیٹھا کرے
جیسے نبی کی صحبت اصحابہ پر ضروری تھی ایسے ہی بسبب نیابت شیخ کی خدمت بھی مریدوں
کو لازمی ہے پس اگر شیخ کامل کے حضور میں رہ کر اپنے سب کاروبار اور ارادہ کو شیخ
کے اختیار میں کر دے گا اور شیخ کے حکم کے موافق عمل کرے گا تو خدا کی ذات ۔ امید
قوی ہے کہ بہت جلد کامیاب ہو کر منزل مقصود کو پہنچے گا ۔

اور تصفیہ قلب حاصل ہو جائے گا ۔ کیونکہ جس طرح ذات کا آئینہ ہے ۔ جس میں
رب اعلیٰ کے حسن جمال کی شکل نظر آتی ہے ۔ اسی طرح قلب کا تصفیہ پیر و مرشد کی صحبت میں
بیٹھنے اور اُس کے امر پر چلنے اور اُس کے مطابق عمل کرنے سے تصفیہ قلب ہو جائے گا
جس طرح رُوح ذات کا آئینہ ہے اسی طرح قلب اسماء صفات حق تعالیٰ کا آئینہ ہے ۔
جو تجلی ذات کی روح میں مجمل ہے ۔ وہ قلب میں درخشاں ہو کر مفصل ہو جاتی ہے کیونکہ
تصفیہ قلب و تزکیہ نفس ہی حق تعالیٰ کے ملنے کا اصل راستہ ہے ۔ لہٰذا سیدنا محمد
صلی اللہ علیہ وسلم و اکابر اور کل صوفیاء کرام اور اولیاء عظام کا تصفیہ قلب و تزکیہ نفس
کا طریقہ یہ ہے کہ شہوت و غضب سے خالی ہو کر دن کو روزہ رکھے رات کو نماز پڑھے
یا غذا بالکل ترک کر کے بھوکا رہ کر مجاہدہ اور ریاضت کے خلوت میں داخل ہو کر ذکر
اسم اعظم اللہ اللہ کو زبانِ قلب سے کہے اور ساکت رہے اور فکر کرے کہ میں نہیں ہوں
جو کچھ ہے وہی ہے اور جو کچھ دیکھتا ہوں یا پاتا ہوں یہی میرا مقصود ہے ۔

من ہم و اللہ یاران من ہم ‏ ‏ ‏ جاں جانم سر سرم تن ہم

اور کل حواس کو گم کر کے ذکر میں متوجہ رہے یہاں تک کہ اس کے نفس کا وجود باقی نہ
رہے اور سوائے خدا کے کسی کو نہ دیکھے ۔ اس طرح اگر سات روز کرو گے ۔ تو اس وقت
طالب کے آگے ایک دریچہ کھل جائے گا اور اس میں سے وہ باتیں دیکھے گا ۔
واب میں دکھائی دیتی ہیں ۔ اور ارواح انبیاء و ملائکہ اور عمدہ عمدہ صورتیں اس کے
سامنے آئیں گی ۔ اگر چودہ روز اسی طرح کرو گے تو عجائب روئے زمین ظاہر ہوں
گے اگر اکیس روز کرو گے تو عجائبات ملکوت منکشف ہوں گے اور اگر اٹھائیس روز
کرو گے تو آثار قدرت ظاہر ہوں گے ۔ اگر پورے چالیس روز کرو گے ۔ تو اسرار
صمدانیہ و کرامات تم سے ظاہر ہوں گی اور موجودات عالم میں تصرف کرو اور بحکم اذا جاء
الحق و زهق الباطل کی آواز انانت کے سنائی دے گی اور جو کچھ کمالات محسوسات اور
و معقولات دیکھے گا وہ حق تعالیٰ کے اسماء صفات کے دیکھے گا ۔ پس پھر تو اہل مشاہدہ
ہوگا جیسے اول میں اہل مکاشفہ سے تھا ۔ پھر تو اُسے آگے چل کر دیکھے گا کہ تیری ذات
کو محیط کئے ہوئے ہے اور سب کچھ تجھ میں منقش ہے پس تو اس کا آئینہ ہو جائے گا ۔
اور پہلے حق تعالیٰ کا مشاہدہ دوسروں میں کرتا تھا اور اب اپنے آپ میں دیکھے
گا پس جو کچھ ن میں دیکھے گا وہ کمال و جمال حق سبحانہٗ تعالیٰ کا دیکھے گا پھر آگے
اہل کرا وجود کو مٹا دے پس پھر جو کچھ جانے گا اور دیکھے گا وہ حق تعالیٰ کو جانے گا
اور دیکھے گا ۔ پس وہی شاہد اور وہی مشہود ہے ۔

تو ہرگز باقی نہ رہا کمال میں یہی ہے ‏ ‏ ‏ جا اس میں گم ہو جا بس وصال یہی ہے

یہ راستہ تمام راستوں سے قریب تر ہے فقیر محبوب الٰہی نے اسرار سلوک ظاہر کر دئے
اور راستہ واضح کر دیا اس کو تم خوب سمجھ لو ۔ فقط والسلام

در طریقہ ما محرومی نیست ۔ ہمہ شیراں جہاں وابستہ ایں سلسلہ اند

# غزل

نہیں بھاتا نظر میں کچھ مگر اللہ ہی اللہ ہے
جدھر دیکھوں مجھے آتا نظر اللہ ہی اللہ ہے
چمن میں بھی تنا شام و سحر اللہ ہی اللہ ہے
کہ رٹتا ہر گل بوٹا ثمر اللہ ہی اللہ ہے
صدف میں چھپ کے بھی گوہر کہتا اللہ ہی اللہ ہے
جدھر ہی غور کرتا ہوں ادھر اللہ ہی اللہ ہے
بھلا راہِ حقیقت کو ارے ناصح تو کیا جانے
مٹا دل سے خودی اپنی خدا کو پھر تو پہچانے
نہ سمجھا آپ کو تو نے مجھے آیا ہے سمجھانے
ذرا پردہ دوئی دل سے اٹھا کر دیکھ دیوانے
شمع پر کیوں عبث آکر جلا کرتے ہیں پروانے
حقیقت میں نظر آتا فقط اللہ ہی اللہ ہے
جمالِ خود جہاں آرا خدا اپنا جو دیکھنا چاہا
تو بنا کر خاک کا پتلا ہو پھر اُس پہ خود شیدا
اسی میں چھپ کے جا بیٹھا بنا کر اُسے نورِ تجلی
اُسی پر نحنُ اقرب کے تمامی راز کو کھولا
یہی بندہ بنا پُتلا بنا بندے سے پھر مولا
دیکھا کر اُس میں پھر جلوہ صنم پھر آپ ہی بولا



مٹے گر خیال دوئی دل سے تو بشر اللہ ہی اللہ ہے
نہیں بھاتا نظر میں کچھ مگر اللہ ہی اللہ ہے
یہ ایک سرِ حقیقت ہے کوئی کیا اس کو سمجھائے
گذر جائے وہ ہستی سے سمجھ میں جس کے یہ آئے
کرے سجدہ بذاتِ خود اگر کچھ راز کھل جائے
خدا ہر شے میں پھر تجھ کو ارے محبوب نظر آئے
مٹا دوئی فکر کر کے واصل جب تو ہو جائے
فثم وجہ کے معنے سمجھ میں تیرے تب آئے
نہیں آتا نظر میں کچھ مگر اللہ ہی اللہ ہے
جدھر آنکھیں اٹھاتا ہوں ادھر اللہ ہی اللہ ہے
ریاضت قلب آپ نے کی طریقہ سب سے اولیٰ ہے
یہی کعبہ یہی قبلہ یہی عرش معلے ہے
یہی ہے چادرِ عصمت یہی طور تجلے ہے
اسی کو ڈھونڈ دیوانے اسی میں تیری لیلے ہے
ہوا ہے جس پہ تو عاشق اُسی کا اس میں جلوا ہے
نہیں کچھ ما سوا اس میں مگر اللہ ہی اللہ ہے
نہیں بھاتا نظر میں کچھ مگر اللہ ہی اللہ ہے
جدھر دیکھوں مجھے آتا نظر اللہ ہی اللہ ہے

# غزل مولانا رومؒ

| | ترجمہ |
|---|---|
| استین بر رخ کشیدی ہمچو مکار آمدی | منہ پر پردہ ڈال کر مکاروں کی طرح تو آیا ہے |
| باخودی باخود تماشہ سوئے بازار آمدی | اپنا ہی تماشہ دیکھنے کو آپ بازار میں آئے |
| خویشتن را جلوہ کردی اندرین آئینہ ہا | تمام آئینے میں تو نے خود منہ دکھایا |
| آئینہ رسم نہادی خود با اظہار آمدی | آئینہ نام رکھا خود ظاہر ہو کر آیا |
| در بہاراں گل شوی در صحن گلزار آمدی | فصل بہار میں پھول ہوا تو بیچ صحن گلزار لے کر آیا تو |
| بعد ازیں بُلبُل شُدی با نالہ و زار آمدی | آپ ہی بلبل بن کر نالہ و زاری کرتا ہے |
| گاہ با تسبیح زاہد گاہ بزنار آمدی | کبھی تسبیح پکڑ کر عبادت کرتا کبھی زنار پا کر آتا ہے تو |
| گاہ کافر شیبنی گاہ با دیندار آمدی | کبھی کافر کے ساتھ بیٹھتا ہے کبھی مسلمان بن کر آیا تو |
| شور و منصور از کجا دار و منصور از کجا | شور و غل منصور کا کہاں اور سولی منصور کی کہاں |
| خود زدی بانگ انالحق بر سرِ دار آمدی | آپ ہی دار اناء الحق پکارا آپ ہی سولی پر آیا تو |

# سجدہ ہر توں جائز ہے

اللہ وسدا ئے جد انسان دے وچ ساڈا سجدے توں انکار نہیں

رب اقرب توں بھی اقرب ہے مُلاں اجے تینوں اعتبار نہیں

تیرا بھائی ابلیس بھی عاری ہا　　　اوہ بھی سجدے دا انکاری آ

پڑھ فاسجد و الا آدم تینوں اس کل دا نروار نہیں

رب جدا نہیں انسان کولوں　　　بندہ وکھرا نہیں رحمان کولوں

ھُوَ مَعَکُمْ آیات سہی الویں من دا توں مردار نہیں

سب نقشے ذاتی مورت دے　　　بے صورت اوہے صورت دے

جے تیں دیکھنا ہے بے صورت توں بن صورت دے دیدار نہیں

ملاں کیوں محروم ہے دید کولوں　　　اللہ اقرب حبل ورید کولوں

ہے عرش اوہدا دل مومن دا تینوں اجے ہویا اظہار نہیں

قرآن ایہا گل دسدا اے　　　رب وچ انسان دے وسدا اے

توں سن نزمن فی انفسکم ساڈا اس گل دا تکرار نہیں

دل مومن دا بیت اللہ ہے　　　اوہدا سینہ عرش معلے ہے

انسان رشتہ رحمان دا اے اس توں باہر کوئی انوار نہیں

پھر کیوں سجدہ کردا نہیں　　　وڈا شرک کفر توں ڈردا ہیں

کیتا ملکاں سجدہ آدم نوں تینوں اجے دی بھلیا سار نہیں

جیہڑا بندہ نیک نصیب ہووے　　　کرے سجدہ جلد قریب ہووے

بن سجدے قرب نہیں ہوندا اے جاندا بن سجدے ہنکار نہیں

رب مومن وچ سماندا اے　　　جے یقین ایہہ تینوں آندا اے

پھر ہے انکاری کس گل دا دا کیا صاف صحیح اعتبار نہیں

جد مومن بیردا　ہے　　　وچوں مومن دے رب لبھدا اے

انکار اندر بیا چکدا ہیں کیا توں فرماں بردار نہیں

کجھ شرم تینوں آندا اے　　　کیا کعبے وچ رب رہندا اے

اوہ مکان بنایا خلیل اللہ کیا رب ایہدا معمار نہیں

تیرے دل دی کالی تختی ہے　　　تائیں ایہہ تیری بدبختی اے

دل صاف ہووے رب دسدا اے ایویں اوگت وقت گذار نہیں

تیری اکھ موتیا ذوئی دا　　　جیویں کپڑا پردا روئی دا

پا سرمہ یکسوئی دا ایہہ میری مت وساز نہیں

ایہو سجدہ دین ایمان دی جڑ　　　یوم یکشف عن ساق پڑھ

ہوسی ایہہ سجدہ دینہہ محشر دے بن سجدیوں لنگھنا پار نہیں

ساجد آدم دے مقبول ہوئے　　　جو موحد بنے مجہول ہوئے

ابلیس دا ساتھی منکر ہے اوہدا ملکاں نال شمار نہیں

جیویں دل چاہی تو اوویں بن　　　ایہہ گل اساڈی من نہ من

ابلیس خبیث پلید کولوں ہوندا سجدے دا اقرار نہیں

جے چاہیں یار نظارے نوں　　　کر سجدہ پیر پیارے نوں

چھڈ ملاں کرماں مارے نوں تیرا دشمن ہے ایہہ یار نہیں

نہیں رب انسان دے کولوں وکھ　　　توں محبوب ایہہ سجدے کیتی رکھ

کی رمز جانے اوہ سجدے دی جیہدا پیر مرشد تے اعتبار نہیں



# شیخ ہے لا الہ غیرک خدا غیر کوئی نہیں

دو عالم کیست نقش صورت دوست

چہ جائے نقش صورت صورت بلکہ خود است

[illegible] جیسا پہلے تھا خدا کے سوا کچھ نہ تھا۔ ایسا ہی اب بھی خدا کے سوا کچھ نہیں۔ یعنی باطن کا نام خالق ہے جب ظاہر ہوا اُس کا نام مخلوق ہے یہ جو [illegible] ہے سارا جہاں اسی کا وجود ہے تعینات کا لباس پہنا ہوا ہے اسے پردہ [illegible] بہ بازار آمدہ خلق در ایں طلسم گرفتار آمدہ۔ یعنی تو برقع پہن کر بازار میں آیا اور [illegible] کو اس طلسم میں گرفتار کر لیا۔ مثلاً دریا میں طغیانی آئے تو سوا پانی کے کچھ نہیں [illegible] لوگ اس کو بٹھل کہتے ہیں۔ اس میں وہ صرف پانی ہی پانی ہوتا ہے۔ [illegible] ہر شو جلوہ خدا ہے بٹھل نہ دیکھ بھولیں نہیں سارا دریا ہے نور السموات والارض۔ ہر ہر دے اندر ہر نوں جاننا فرض ہے۔

عشق یہ ہے

[illegible] کردی میں آپے رانجھا ہوئی　　　سیونی مینوں دھیدو رانجھا ہیر نہ آکھیو کوئی

[illegible] میں رانجھے وچ ہور نہ خیال کوئی　　　میں نہیں وہ آپے اپنے آپ کرے دلجوئی

ہتھ کنڈی میرے اگے منگو موہرے بھوالوی

## چند خلفائے یاراں طریقت کے نام

[illegible] طالب مولا اور عاشق صادق مریدان نے باقاعدہ علم سلوک خاندان [illegible] کے نام ذکر فکر شغل مراقبہ وغیرہ فقیر سے حاصل کر چکے ہیں اور خلافت کے

حقدار ہیں اُن مریدوں کے نام حسبِ ذیل درج ہیں -

۱ - پیر نقی شاہ عرف فیض اللہ شاہ ولد کوڑے شاہ قوم کھگہ قریشی موضع کوڑے شاہ زیریں ضلع ساہیوال -

۲ - پیر محمد شاہ ولد پیر نقی شاہ کھگہ قریشی موضع کوڑے شاہ زیریں ضلع ساہیوال -

۳ - پیر غلام دستگیر شاہ ولد نقی شاہ کھگہ قریشی موضع کوڑے شاہ زیریں ضلع ساہیوال -

۴ - مولوی رحمت علی عرف کلیم اللہ شاہ ولد مولوی محمد الدین کھوکھر قطب شاہ علوی موضع کوڑے شاہ زیریں ضلع ساہیوال

سفیق احمد ولد مولوی رحمت علی کھوکھر قطب شاہ علوی موضع کوڑے شاہ زیریں ضلع ساہیوال

سو ، ولد مولوی رحمت علی کھوکھر قطب شاہ علوی موضع کوڑے شاہ زیریں ضلع ساہوال

مولوی غلام رسول قادری ولد مولوی محمد حسین کھوکھر قطب شاہ علوی چکی مظفر شاہ ضلع ساہیوال

مولوی نور احمد صاحب کھوکھر قطب شاہ علوی موضع کوڑے شاہ زیریں ضلع ساہیوال

۹ حافظ عبد العزیز ولد صوفی غلام محمد انصاری خاص شہر ساہیوال

حافظ عبد الغنی ولد صوفی غلام محمد انصاری خاص شہر ساہیوال -

صوفی عبد الرزاق ولد حاجی محمد علی مستری سلائی سنگر مشین دیپالپور بازار ساہیوال

سید علی شیر ولد صدر الدین شاہ شیرازی موضع دولا بالا تحصیل و ضلع ساہیوال -

صوفی فضل الٰہی ملتان لکڑ منڈی ملتان -

۱۲ - صاحبزادہ پیر حق نواز ولد صاحبزادہ غلام قادر خاص عبد الحکیم ضلع ملتان

سید حبیب شاہ بالواہ قادری خاص شجاع آباد ضلع ملتان



۱۶ - اللہ دتہ ولد عنایت خاں قوم نول چاہ شکر پور تحصیل شور کوٹ ضلع جھنگ

۱۷ - ڈاکٹر غلام محمد ولد محمد خاں نول چاہ اکبر والا تحصیل شور کوٹ ضلع جھنگ -

۱۸ - مولوی خادم حسین ولد محمد عبد اللہ قوم لپرا چاہ گوجرہ تحصیل شور کوٹ ضلع جھنگ

۱۹ - ڈاکٹر عبد الحفیظ ولد حکیم رحمت علی دیپالپور خاص شہر ضلع ساہیوال -

۲۰ - سید بہادر علی شاہ رکھ حیدر آباد تحصیل و ضلع جھنگ -

۲۱ - صفدر شاہ ولد پیر شاہ دگادھی مہر شاہانہ تحصیل سمندری ضلع لائلپور -

۲۲ - سید نذیر احمد شاہ ولد سید عثمان علی شاہ محمودہ آباد کراچی -

۲۳ - محبوب علی شاہ ولد رحمت علی شاہ محمودہ آباد کراچی -

۲۴ - گل محمد شاہ صدر کراچی -

۲۵ - مولوی عبد الغفور صدر کراچی -

۲۶ - محمد سلیم خاں لالوکھیت کراچی -

۲۷ - صفدر حسین لالوکھیت کراچی -

مصنف کتاب ہذا کے چار برخورداران

سید محمد شاہ صائم، سید عابد علی شاہ موج دریا، سید ابو صالح شاہ چمن

سید ابو سعید شاہ گلشن ہیں ان کو بھی کتاب ہذا کی پوری پواری اجازت ہے

# چند یاران طریقت

۱- میاں روشندین ولد وریام قوم جویو کوڑے شاہ زیریں ضلع ساہیوال۔

۲- چودھری محمد طفیل کوڑے شاہ زیریں ضلع ساہیوال ۔

۳- حافظ محمد ادریس ولد مولا بخش قوم بھٹی کھوکھر موضع ٹھٹھیاں تحصیل پاکپتن ضلع ساہیوال۔

۴- حافظ محمد علی ولد ماچھیا قوم ڈھڈی موضع بودلہ فارم تحصیل پاکپتن ضلع ساہیوال۔

۵- مولوی رشید احمد ولد شمس الدین قوم سدھراج بودلہ فارم تحصیل پاکپتن ضلع ساہیوال۔

۶- حکیم محمد انور ولد کرم علی قوم پُریانہ موضع کوڑے شاہ زیریں ضلع ساہیوال ۔

۷- حکیم لال خاں ولد محمد خاں قوم کھوکھر کوڑے شاہ زیریں ضلع ساہیوال ۔

۸- محمد امیر ولد غلام محمد تول موضع شورکوٹ روڈ ضلع جھنگ ۔

۹- محمد شمیر ولد محمد خاں مارتھ موضع شورکوٹ روڈ ضلع جھنگ ۔

۱۰- محمد رمضان ولد میاں جوایا قوم کھوکھر موضع نورشاہ ضلع ساہیوال ۔

۱۱- کبیر خاں ولد مل خاں قوم کھیرا کھرل موضع سیدن شاہ بوہڑ تحصیل و ضلع ساہیوال ۔

۱۲- خورشید احمد ولد خواجہ دل محمد قوم کھوکھر موضع کوڑے شاہ زیریں ضلع ساہیوال ۔

۱۳- ملک فضل حسین صوفی ولد میاں محمد بخش صاحب صوفی دیپالپور ۔

۱۴- صوفی رحمت اللہ ماسٹر ولد میاں فتہا مد چک نہال تیجے کا تحصیل دیپالپور ۔

۱۵- صوفی عبدالستار ولد نواب الدین قوم راجپوت خاص شہر دیپالپور
دربار عبدالرشید غازی صاحب ۔

مولوی حکیم ابوالعرفان غلام مرتضیٰ علوی نقشبندی ولد مولانا الحاج محمد یوسف علوی خطیب جامع مسجد دینڈا لہ جاگیر ڈاکخانہ بونگہ حیات تحصیل دیپالپور ضلع ساہیوال ۔



حسن محمد ولد بیمو چک $\frac{45}{\text{آر-بی}}$ متصل سانگلہ ہل ضلع شیخوپورہ

علی محمد 〃 〃 〃 〃 〃 〃 〃

۱۹ جان محمد

۲۰- علم الدین ولد جمال الدین چک $\frac{45}{\text{آر-بی}}$ متصل سانگلہ ہل ضلع شیخوپورہ

۲۱- غلام سرور ولد علی محمد 〃 〃 〃 〃 〃 〃

۲۲- رستم علی ولد علی شیر 〃 〃 〃 〃 〃 〃

۲۳- علم الدین ولد لبو 〃 〃 〃 〃

۲۴- ڈوگر خان ولد برکت علی 〃 〃 〃 〃

- محمد شفیع ولد نواب الدین 〃 〃 〃 〃 〃

غلام مرتضیٰ ولد رستم علی 〃 〃 〃 〃 〃 〃

۲، ڈی۔یو۔ایم۔ایس، حکیم صوفی محمد رفیق ولد عمر دین ساکن چک ۴۵ مڑ سانگلہ ہل

۲، بشارت احمد ولد محمد شریف 〃 〃 〃 〃 〃 〃

۲۹، مختار احمد ولد حسین بخش 〃 〃 〃 〃 〃

۳۰، رانا عطاءاللہ ولد چودھری اللہ دتہ 〃 〃 〃 〃

۳۱، محمد شفیع ولد سلطان چک ۱۳۴ ضلع ساہیوال

۳۲، عبدالرشید ولد محمد شفیع 〃 〃 〃 〃

۳۳، مختار احمد ولد سلطان علی جبر بھیر ضلع شیخوپورہ

۳۴- صوفی محمد سرور ولد صوفی فضل الٰہی ٹکڑ منڈی ملتان تماص

۳۵، حکیم ابوالسنیاس محمد اسمٰعیل امرتسری مصنف کتاب کلید کیمیا بادامی باغ لاہور

# خلفائے اعظم و مریدانِ طریقت کے لئے ارشادات خاص

۱- اسم اللہ - بالاتفاق یہی اسم اعظم ہے -- جو فقط ذات ربوبیت باری کا نام ہے معنی اس کے سردار کے ہیں اور یہی اسمِ ذات ہے - باقی کل اسماء اسمِ اللہ کی صفات ہیں۔ مگر یہ کسی اسم کی صفت نہیں ہے - جو شخص اس کا ذکر کرے گا اُس کو کوئی شخص بسبب بزرگی کے دیکھ نہ سکے گا - کیونکہ یہی اسم اعظم ہے جس کے ساتھ جو بھی دُعا کی جائے فوراً قبول ہوتی ہے اور جو مانگا جائے فوراً مل جائے - اور کوئی کام اُس پر مشکل نہ ہوگا - اور کل سختیاں آسان ہوں گی اور یہ ذکر اسم اعظم اللہ اکابرین موئیین اہل خلوت میں سے ہے کیونکہ اسی ذکر اسماء اعظم سے تصفیہ قلب ہو کر تمام درجاتِ روحانی اور کراماتِ خرقِ عادات حاصل ہوتے ہیں -

۲- شہوت طبعی کا مادہ بغیر ایک سال بھوکے رہنے کے معدوم نہیں ہوتا اسرار ریاضت میں یہی عادت قدیم سے جاری ہے - لیکن طبائع کی پاکی کی حد - اٹھائیس (۲۸) روز ہیں - مگر اسرار صمدانیہ کے سالک کو اکتالیس (۴۱) روز کا چلہ بھوکا رہ کر ذکر اسماء اعظم کرنا ضروری ہے - کیونکہ اہل کمال ایسے شخص کو جس کا نفس خواہشات کی طرف زیادہ مائل ہوتا ہو - اپنی خلوتوں سے نکال دیا کرتے ہیں - کیونکہ ان کو معلوم ہوتا ہے - کہ اس کا باطن خراب ہے - اور موارد زبانی اور مواہب ایمانی کی قابلیت نہیں رکھتا -

۳- اور جب تک جہاد کر کے یعنی بھوکا رہ کر ذکر فکر کر کے نفس کو نہ مارے گا تب تک دیدارِ حق نہیں ہوتا - جب تک اسم اعظم اللہ کے ذکر سے تصفیہ قلب نہیں کرے گا ترقی درجات روحانی اور ملاقات انبیاء و ارواح خصوصاً حاضری دربارِ حضور



صلی اللہ علیہ وسلم نہیں ہوتی -

۴- تصوف وہم پکانے کا نام ہے کہ سالک ساکت رہے اور فکر کرے کہ میں نہیں ہوں جو کچھ ہے وہ وہی راہ طریقت رضا اور تسلیم ہے اگر کوئی گردن پر تلوار کرے اور وہ اُس پر راضی ہو جائے - بلکہ دم نہ مارے وہ درویش ہے -

۵- جو درویش عشق الٰہی اور محبت صادق کا دعویٰ کرے اُس کے لئے لازمی ہے کہ جب تک اُس کے دم میں دم ہے اپنے محبوب کے دروازے کو نہ چھوڑے اگر وہ ایسا کرے گا - تو اُس کے لئے دروازہ ضرور کھل جائے گا -

۶- صاحب اسرار کے لئے قوت ذاتی یعنی قوت ارادی بھی ضروری ہے وہ اس لئے کہ جو اسرار اللہ کی طرف سے اُس پر وارد ہوں - ان کو نگاہ میں رکھے - کیونکہ اسرار دوست ایک جمال اور اُس کو صاحب جمال کی جگہ عاشق کے دل کے سوا اور کہیں نہیں آتشِ عشق ایک ایسی آگ ہے جو سوائے درویش کے دل کے اور کہیں نہیں رہ سکتی ورنہ اگر کوئی درویش غلبات اور شوق وارد سے ایک آہ بھی کرے تو مشرق سے مغرب تک سارا جہان جل کر خاک ہو جائے -

درویش کا ولولہ یہی ہے - کہ پہلے سے سُکر اور محبت کے دریا میں غرق رہے۔ درویشوں کے سینہ میں ایسی سخت آگ رکھی گئی ہے کہ اگر وہ عالمِ سُکر میں ایک شعلہ بھی اُسے نکالے تو عرش سے لے کر تحت الثریٰ تک سب کو جلا کر سیاہ کر دیں

۹- مومنوں کا دل پاکیزہ اور مقدس زمین کی مانند ہے اگر اس میں تخم محبت بویا جائے تو ہر طرح کی نعمتیں اُس میں پیدا ہوں -

۱۰- درویش کو سانپ کی طرح کینچلی سے باہر نہ ہو جانا چاہیئے -

جو درویش کامل ہوتے ہیں ان کو دوسروں کی احتیاج نہیں ہوتی بلکہ اپنی نیامت طالبوں کو کچھ نہ کچھ نیامت عطا کرتے ہیں

۱۲- جو لوگ درویشی کا دعوے کریں اور دنیا کی طلب کے لئے سلاطین اور امراء کے پاس دنیاوی خواہشات کے لئے آمدورفت رکھیں اُن کو نعمتِ درویشی سے خالی سمجھنا چاہئے کیونکہ اگر وہ صاحبِ نعمت ہوتے تو کبھی مخلوق کے دروازے پر نہ جاتے۔

۱۳- جس کے دل میں درویشی گزر کرتی ہے اس میں دوسری چیز کا گزر ہونا ناممکن ہے۔

۱۴- جب عالم نورانی۔ انوار و اسرار تجلّی الٰہی وارد ہوتے ہیں تو پہلے دل پر اُن کا نزول ہوتا ہے اور جب زبان دل کے ساتھ اور دل کے ساتھ اتفاق کر جاتے ہیں اور موقع پر عشق کے انوار سکونت پذیر ہوتے ہیں اور جو دل اور زبان میں موافقت نہیں ہوتی تو وہ محبت کے انوار واپس ہو جاتے ہیں غرضیکہ انوار الٰہی اُس دل درویش پر وارد ہوتے ہیں جس کے دل اور زبان کا اتفاق ہو۔

۱۵- طالب کو چاہئے مطلوب کے عشق و محبت میں مستغرق رہ کر ہر وقت اُس کی یاد میں رہے تاکہ اپنے محبوب کا عشق ہر ساعت بڑھتا رہے۔

۱۶- وہ طبقہ بھی ہے جس کا ظاہر اور باطن خراب ہے اُن کو طاعت و عبادت کی کچھ خبر نہیں وہ طبقہ جن کا ظاہر اور باطن معرفت کے نور سے منوّر ہے وہ درویش اور مشائخ ہیں۔

۱۷- مشائخ وہ ہیں کہ جس وقت وہ کسی خیال میں ہوں اگر لاکھ تلواریں اُن پر چلائیں تو ان کو کچھ خبر نہ ہو۔

۱۸- جس درویش نے اپنے آپ کو جیتے جی مُردہ کر رکھا ہے اور دین اور دنیا کی ہر چیز سے اپنے آپ کو الگ کر لیا ہے ہاتھوں کو اپنے اس لئے سمیٹ لیا ہے تاکہ چھونے والی چیز پر نہ چھوئے۔ زبان کو اس لئے گنگ کر دیا ہے نہ کہنے والی بات زبان سے نہ نکالے پاؤں کو اس لئے لنگڑا کر رکھا ہے کہ جو جگہ نہ جانے کی ہوں وہاں نہ جائے۔ پس جو ایسا کرلے حقیقت میں وہ درویش اپنے



منفصد کے مکان میں پہنچ گیا۔

۱۹- گناہوں سے ایک گناہ یہ بھی ہے کہ انسان رزق کے لئے مغموم اور غمگین ہو۔ یا اُسے یہ فکر ہو کہ آج کے کھانے کے واسطے تو ہے کل کیا کروں گا۔

۲۰- اگر کوئی شخص سَو برس تک سارے جہان میں خاک چھان مارے لیکن جتنی روزی کہ اُس کی معین ہے اُس سے ذرہ بھر بھی نہیں بڑھ سکتی۔

۲۱- زکوٰۃ تین طرح پر ہے اول زکوٰۃ شریعت دوم زکوٰۃ طریقت سوم زکوٰۃ حقیقت۔

۲۲- زکوٰۃ شریعت یہ ہے کہ اگر کسی کے پاس دو سَو درہم ہوں تو ایک سال کے بعد اُس میں سے پانچ درہم اللہ کی راہ میں ادا کر دے۔

زکوٰۃ طریقت یہ ہے کہ ان دو سَو میں سے پانچ درہم اپنے پاس رکھے باقی سب خدا کی راہ میں دے دے۔

زکوٰۃ حقیقت یہ ہے کہ کچھ اپنے پاس نہ رکھے سب کچھ اللہ کی راہ میں دے دے۔

۲۵- اللہ تعالےٰ نے اپنے بندوں پر دو بہت بڑے احسان کئے ہیں ایک تو ظاہری اور دوسرا باطنی۔ ظاہر احسان لو ہے اور باطنی احسان عقل ہے یاد رکھو اگر کوئی شخص عالم ہے اور سے عقل نہیں تو علم اس کو کوئی فائدہ دے گا

اہلِ سماع جو سماع کی حالت میں بے ہوش ہو جاتے ہیں ان کی ابتداء یہیں سے ہے کہ وہ ندائے الست بربکم کے سنتے ہی بے ہوش ہو گئے تھے پس یہی ان کی بیہوشی ہے جواب تک ان میں چلی آتی ہے جب وہ دوست کا نام سنتے ہیں تو حرکت و ضرب ذوق بیہوشی اُس میں ظاہر ہو جاتی ہے۔ اور یہ سب نشان معرفت کے ہیں اگر اس وقت دوست کی شناخت نہ ہو تو چاہے کوئی ہزار برس عبادت کرے لیکن اُس کو طاعت ذوق حاصل نہ ہوگا کیونکہ اُس کو یہ تو معلوم ہی نہیں کہ وہ کس کے لئے عبادت کرتا ہے

۲۷- عشق مجازی کی کیفیت سے بھی سمجھ لینا چاہئے کہ جب تک معشوق کو دیکھ نہیں لیتا ۔
اس پر عاشق نہیں ہوتا اور جب تک اس کے ملنے والوں سے میل جول نہیں کرتا
معشوق تک اُس کی رسائی نہیں ہوتی ۔

۲۸- میں تین باتوں سے ڈرتا ہوں ایک تو اُمید کو درازی سے ۔ دوسرے دنیا کی اتباع
سے تیسرے ہوائے نفس سے کیونکہ نفس بندہ کو اللہ کی یاد سے غافل کر دیتا ہے اور
امید دولتِ آخرت کو بھلا دیتی ہے اور دنیا کا اتباع درویشی کی صفت نہیں ۔

۲۹- زُہد اور درویشی میں تین باتیں ہیں جس میں یہ تین باتیں ہیں ۔ وہ زہد نہیں ہے پہلے
یہ کہ دنیا کو پہچان کر اُس سے دست بردار نہ ہو جانا ۔ دوسرے اپنے مولا کی خدمت
کرنے اور نگاہِ ادب رکھنا ۔ تیسرا یہ کہ آخرت کی آرزومند اور اُس کی طلب کرنا ۔

۳۰- جو دنیا کو ترک کر دے وہ روزِ قیامت دوزخ سے محفوظ رہے گا ۔

۳۱- تمام برائیاں ایک خزانے میں جمع ہیں ۔ اور اُس خزانے کی کنجی دنیا ہے عقلمند
لوگ نہ اس خزانے کے پاس جاتے ہیں ۔ اور نہ اس کی کنجی حاصل کرنے کی کوشش
کرتے ہیں ۔

۳۲- وہ لوگ جو یہ جانتے ہیں کہ اللہ سب سے بزرگ ہے ۔ اُس جیسا کوئی نہیں ہے ۔ تو
پھر کیا وجہ ہے کہ ایسی نعمت سے اپنے آپ کو دُور رکھیں اور اپنے خالق و مالک
کے ذکر و فکر میں اپنی عمر صرف نہ کرے ۔

۳۳- صاحب سلوک جب ایک وقت بھی اللہ کے ذکر سے غافل ہو جاتے ہیں تو وہ اپنے
آپ کو مُردہ خیال کرتے ہیں ان کا کہنا ہے کہ اگر ہم زندہ ہوتے تو ذکر فکر اپنے محبوب
سے غافل نہ ہوتے ۔

۳۴- ذکر اللہ - زبان دل پر جاری رکھنا وصلِ حق کے انجام کی نشانی ہے

۳۵- علم کی کئی قسمیں ہیں ۔ اگرچہ علم ظاہری والوں کو عالم کہا جاتا ہے مگر حقیقت میں عالم دینی



ہے ۔ جو علم نبوی سے واقف ہو ۔ علم نبوی علم آسمانی ہے ۔ جو پروردگار عالم نے وحی کے
ذریعہ نبیوں پر ظاہر فرمایا ۔ اور اُن کے ذریعہ ہم تک پہنچایا ہے ۔

۳۶- جو اپنے آپ کو نہیں پہچان سکتا ۔ وہ ہوا و ہوس میں دوسروں کا محتاج رہتا ہے ۔
اور جو اپنے آپ کو پہچان لیتا ہے وہ دوسروں سے اُلفت نہیں رکھتا ۔

۳۷- میرے پیر و مُرشد قبلہ ہوا اللہ شاہ بھڑونچی نے فرمایا ہے کہ عقل کے درخت کو فکر
کا پانی دینا چاہئے تاکہ شجرِ عقل خوب پھلے پھولے ۔

۳۸- جب انسان کا دل دنیا کی لذتوں اور خواہشوں اور ماکولات و مشروبات میں مشغول
ہوتا ہے تو غفلت اُس پر اثر کر جاتی ہے اور خواہش اُس پر چھا جاتی ہے ۔ سوائے
یادِ الٰہی کے سب قسم کے خیال و فکر اس کے دل میں آنے لگتے ہیں ۔ یہ خیالات
اُس کے دل کو سیاہ کر دیتے ہیں ۔ بس جب دل سیاہ ہو جاتا ہے تو وہ ایسی
پتھریلی اور ناکارہ زمین کی مانند ہو جاتا ہے جس میں تخم نہیں بویا جاتا ۔ چنانچہ اسی ناکارہ
زمین کو مردہ زمین کہا جاتا ہے اسی طرح اس کے دل کو بھی مردہ دل کہا جاتا ہے ۔

۳۹- جو کچھ ہے وہ ذکر فکر تصفیہ قلب اور تزکیہ نفس ہے ۔ سوائے اس کے سب باطنی
امور ہیں ۔ انسان کو واجب ہے کہ سوائے حق کے اور کچھ نہ سنے اور نہ سوائے حق کے
کچھ دیکھے کیونکہ دل زندہ جائے سماع ہے نہ مردہ کی ۔

۴۰- جس وقت دنیا کا تعلق دل سے دُور ہو جاتا ہے ۔ اور ہوائے نفسانی اُس سے الگ
ہو جاتے ہیں ۔ تو پھر بندہ اپنے آپ کو ہمیشہ ذاکر و شاغل رکھتا ہے ۔ اور اُس کا
دل ذکر فکر کے نور سے زندہ ہو جاتا ہے ۔

۴۱- صلاحیت کا حاصل حصول دل کی صلاحیت پر منحصر ہے ۔ جو شخص اپنے باطن کو
ہر ایک مرغوبات دنیا سے پاک کرے وہی درویش ہے ۔

۴۲- جب تک بندہ اپنے آئینہ دل سے دنیا کے زنگار کو محبت کی صیقل سے پاک و صاف

نہیں کرے گا۔ اُس کو اللہ تعالیٰ کے ذکر فکر سے اُنسیت نہ ہوگی۔ اور جب تک غیر کی ہستی کو درمیان سے نہ اُٹھاوے گا خدا کے ساتھ لگاؤ نہ ہوگا۔

۴۳۔ وہ لوگ ہیں۔ جن کا ظاہر و باطن حق سے آراستہ ہو۔ اور اُن کے ظاہر و باطن میں ریا کو دخل نہ ہو۔ وہ جو طاعت اور عبادت کریں وہ خاص دعا کے واسطے کریں۔ نہ کہ لوگوں کے دیکھانے کے واسطے کیونکہ عبادت کرنے والا اگر طاعت سے آراستہ ہو۔ تو اس کی طاعت لپیٹ کر اُس کے منہ ماری جاتی ہے۔

۴۴۔ اپنے نفس کو مارنے کا نام مجاہدہ ہے۔ یعنی جس طاعت سے نفس راضی ہو۔ اس کو انجام نہ دینا چاہیئے۔

۴۵۔ مخلوق کو اللہ تعالیٰ کے ذکر فکر سے چھ فائدے حاصل ہوتے ہیں۔

- جو اللہ تعالیٰ کا ذکر فکر کرتا ہے یعنی زبان قلب، اسم اعظم اللہ اللہ اور ساکت رہ کر فکر کریں کہ میں نہیں ہوں جو کچھ ہے وہی ہے تو وہ اللہ کو دل کی آنکھ سے دیکھ لیتا ہے۔
- اللہ تعالیٰ اپنے طالب کو ہر قسم کے گناہوں سے الگ رکھتا ہے۔
- اللہ تعالیٰ کا ذکر فکر کثرت سے کرنے والا دل پُرسکون ہوتا ہے۔
- جو شخص اللہ تعالیٰ کو ہر وقت یاد رکھے گا وہ اللہ کا دوست بن جاتا ہے۔
- کثرت سے ذکر فکر اللہ تعالیٰ کا کرنے والا شیطان سے امین میں رہتا ہے۔
- خداوند تعالیٰ کثرت سے ذکر فکر کرنے والے کا قبر میں اور آخرت میں رفیق ہوگا اور ہمیشہ اُس کو دوست رکھے گا۔

۴۶۔ خدا جو سب کا مالک حقیقی اور خالق کل کائناتِ عالم ہے۔ اُس کو مانو۔

۴۷۔ اپنے پچھلے گناہوں کی معافی مانگنا۔ آئندہ گناہ سے بچے رہنے کے لئے مدد مانگنا ہے۔

۴۸۔ خدا کے ساتھ ذکر فکر کے طریقے پر دل لگانے سے انسان خود بخود گناہ سے بچا رہتا ہے۔

۴۹۔ دنیا کے دکھانے کے لئے عبادت نہ کریں۔

۵۰۔ خدا کو ہمیشہ حاضر ناظر سمیع بصیر جانے اور فکر کرے کہ جو کچھ ظاہر باطن نظر آتا ہے وہی ہے غیر اللہ کچھ نہیں ہے۔

۵۱۔ دنیا کو مثل سرائے جانے چند روز گزار کر پھر واپس اصل وطن کو جانا ہے۔

۵۲۔ اچھے کام کرنے والوں کو مزدوری کا فکر نہیں رہتا۔

۵۳۔ اگر تم دنیا میں بھلائی نہیں کرسکتے تو برائی بھی نہ کرو یہ تمہارے اختیار میں ہے۔

۵۴۔ رشک کرنا سیکھو حسد نہ کرو۔ ورنہ حسد کی آگ میں خود ہی جل جاؤ گے۔

۵۵۔ ہمیشہ غریبوں سے محبت سے پیش آؤ آپ کی بہت عزت بڑھ جائے گی۔

۵۶۔ غریبوں کی مزدوری وقت پر دو خدا تمہارے کام میں برکت کرے گا۔

۵۷۔ تجربہ کرنے سے ہوتا ہے اور تجربہ سے زندگی بنتی ہے۔

۵۸۔ جو مالک وقت پر اُجرت نہیں دیتا مزدور بھی اُس سے خوش نہیں ہوتے اور وقت پر کام نہیں کرتے۔

۵۹۔ سچ بولنا ایک وصف ہے لیکن کانے کو کانا کہنا گناہ ہے ایسا سچ بولنے سے خاموشی بہتر ہے سچ ایسا بولنا چاہیئے کہ دنیا اور خدا دونوں خوش ہووین۔

۶۰۔ جو کام تم خود کرسکتے ہو۔ دوسروں سے اُس کام کی مدد نہ مانگو۔

۶۱۔ بیوقوف کی صحبت سے اکیلے بیٹھنا اچھا ہے۔

۶۲۔ ہر کسی کے اچھے کاموں پر نظر رکھو۔ اُس کے بُرے کام کی طرف دھیان مت کرو۔

۶۳۔ اگر تم لوگوں کے بُرے کاموں کی طرف دیکھتے رہو گے تو تم خود ایک بُرے کام کا مجموعہ بن جاؤ گے۔

۶۴۔ جب تم کسی کے ساتھ نیکی کرو تو اُس کو بھول جاؤ۔ اُس کا عوض مت مانگو۔

۶۵۔ دنیا میں دوست بہت مشکل سے ملتا ہے۔

۶۶۔ ہر کسی کو دوست مت بناؤ۔

۶۷۔ اگر دوستی کر لی ہے تو اس کو نبھانے کی کوشش کرو۔

۶۸۔ جو کام کرو پہلے اُس کا انجام سوچ لو۔ بعد پچھتانا نہ پڑے۔

۶۹۔ بغیر سوچے کام کرنا دانائی سے بعید ہے۔

۷۰۔ اپنے دوستوں اور رشتہ داروں کو قرض مت دو۔ اگر قرض بطور مدد کے سکتے ہو تو خوشی سے دے دو لیکن کبھی عوض کی خواہش مت رکھو۔

۷۱۔ نیکی کرنے سے انسان کی عزت بڑھتی ہے۔

۷۲۔ بُروں پر خدا بھی ناراض ہوتا ہے۔

۷۳۔ اگر کوئی تم کو اپنا بھید دے تو کبھی کسی پر اُس کا بھید ظاہر نہ کرو۔ خدا کے آگے لوگ اسی لئے اپنا بھید ظاہر کرتے ہیں کہ وہ ہر ایک بھید جانتے ہوئے بھی کسی کا بھید کبھی ظاہر نہیں کرتا۔

۷۴۔ جہاں تک ہو سکے اپنا بھید کسی پر ظاہر نہ کریں ممکن ہے آج تمہارا دوست ہے کل دشمن بن جائے۔

۷۵۔ دنیا میں ہر ایک پر اعتبار نہ کرو۔ لیکن کسی پر بدگمانی بھی ظاہر نہ ہونے دو۔

۷۶۔ اگر کسی مجلس میں جاؤ تو اپنے رتبے کے مطابق بیٹھو۔

۷۷۔ کبھی کسی مجلس میں ایک دوسرے کے ساتھ کانا پھوسی مت کرو۔

۷۸۔ ہر مجلس میں عام فہم زبان میں گفتگو کرو ایک دوسرے کے ساتھ کسی غیر زبان میں گفتگو نہ کرو۔

۷۹۔ اگر کوئی پوشیدہ گفتگو کرنی ہو تو الگ جا کر کرو۔

۸۰۔ اگر کسی سے قرض لیا ہے تو جہاں تک ہو سکے جلدی اتارنے کی کوشش کرو۔



۸۱۔ وقت ہاتھ سے گذرا ہوا تیر کمان سے نکلا ہوا لفظ زبان سے نکلا ہوا پھر واپس نہیں آتے۔

۸۲۔ جوانی اگر ایک دفعہ نکل جائے تو پھر واپس نہیں آتی اور اگر بڑھاپا آجائے تو پھر واپس نہیں جاتا۔

۸۳۔ دنیا میں اگر شہرت چاہتے ہو تو خلقِ خدا کی بھلائی کرو۔

۸۴۔ اگر تنگ دستی ہے تو دنیا کی سب دولت پاس ہی ہے۔

۸۵۔ حاکم، پیر، اُستاد، والدین یا نیک اوصاف آدمی کی جائز خوشامد کرنا فرض ہے۔ یہ ایک وصف ہے۔

۸۶۔ خود غرض لوگوں کی بے جا خوشامد کرنا گناہ میں داخل ہے۔

۸۷۔ جہاں دو آدمی آپس میں باتیں کر رہے ہوں اُن کی بات میں دخل نہیں دینا چاہیے بلکہ دُور ہو جانا چاہیئے۔

۸۸۔ اگر کوئی شخص اپنا بھید تم سے چھپائے تو تم اس کے جاننے کی کوشش مت کرو۔

۸۹۔ اپنے فائدے کے لئے دوسروں کا نقصان مت کرو۔ جو کرتا ہے وہ خود غرض ہوتا ہے۔

۹۰۔ ہر کام میں اعتدال کی ضرورت ہے۔

۹۱۔ جو شخص دوسروں کا عیب دیکھتا رہتا ہے وہ اپنے دُور کرنے کے لئے وقت نہیں پاتا۔

۹۲۔ دوسروں کی عزت کا پورا لحاظ رکھو۔ مگر ساتھ ہی اپنی عزت کا بھی لحاظ رکھو۔

۹۳۔ وہاں مت جاؤ جہاں جانو کہ تمہاری عزت تمہاری حیثیت کے مطابق نہیں ہوگی۔

۹۴۔ حیا مرد کا لباس اور عورت کا زیور ہے۔

۹۵۔ گئی ہوئی عزت پھر نہیں آتی۔

۹۶۔ بغیر عمل کے نصیحت بے فائدہ ہے۔

۹۷۔ نیکی کے عوض خوشی ملتی ہے۔

۹۸۔ صبر اگرچہ کڑوا ہوتا ہے لیکن اس کا پھل میٹھا ہوتا ہے۔

۹۹۔ خوشحال وہ رہتا ہے جو صلح کل ہے۔

۱۰۰۔ مذاق زبانی ہونا چاہیئے اور تہذیب کے دائرہ سے باہر نہ ہو۔

۱۰۱۔ فضول خرچی انسان کو برباد کرتی ہے۔

۱۰۲۔ جو بات تمہارے اختیار سے باہر ہو اس کا فکر مت کرو۔

۱۰۳۔ تجارت میں بغیر روپے کے کسی کو حصہ دار مت بناؤ ورنہ جان کا دشمن بن جائیگا

۱۰۴۔ کم بولنے میں زیادہ دانائی ہے۔

۱۰۵۔ عمدہ چال چلن دلیری پیدا کرتا ہے۔

۱۰۶۔ بیماری سے پہلے صحت کی قدر نہیں ہوتی۔

۱۰۷۔ اگر بڑھاپے میں آرام چاہتے ہو تو جوانی میں محنت کرو۔

۱۰۸۔ سچ بولنے میں ہمیشہ راحت ہے۔

۱۰۹۔ نیکی کے عوض ہمیشہ نیکی ملتی ہے۔

۱۱۰۔ موذی کو ہمیشہ دھکے ملتے ہیں۔

۱۱۱۔ زہر کے عوض ہمیشہ زہر ملتا ہے شکر کے عوض میں شکر ملتی ہے۔

۱۱۲۔ اگر خیرات کرنی ہو تو راستہ پر مت کرو۔ بلکہ دائیں ہاتھ سے خیرات کرے تو بائیں ہاتھ کو معلوم نہ ہو۔

۱۱۳۔ دنیا میں اگر موت نہ ہوتی تو دنیا دوزخ سے بھی بدتر ہوتی۔

۱۱۴۔ موت ہی ہے جس نے دنیا کو خوشنما بنایا ہوا ہے۔

۱۱۵۔ اگر زندگی خوشحال بنانا چاہتے ہو۔ تو گناہوں سے بچو۔



۱۱۶۔ انسان اپنی زندگی کے ہی عمل سے دوست دشمن بناتا۔

۱۱۷۔ انسان کے بُرے اعمال انسان کے دشمن ہیں۔

۱۱۸۔ اگر انسان بُرے اعمال چھوڑ دے تو پھر اس کا کوئی دشمن نہیں ہے اگر دشمنی کرے گا تو خود منہ کے بل گرے گا۔

۱۱۹۔ نیک عورت سے گھر آباد ہوتا ہے اور جنت کا سُکھ ملتا ہے۔

۱۲۰۔ سچائی کو چھپانا بہت بُرا ہے۔

۱۲۱۔ غصہ جس جگہ سے پیدا ہوتا ہے پہلے اُس جگہ کو جاتا ہے۔

۱۲۲۔ غصہ سے انسان کی شکل بگڑ جاتی ہے۔

۱۲۳۔ اتفاق سے بڑھ کر دنیا میں برکت نہیں۔

۱۲۴۔ بیجا تعصب انسان کو اندھا کر دیتا ہے۔

۱۲۵۔ ہمیشہ سچائی کے متلاشی رہو۔ سچی بات ماننے کے لئے ہمیشہ تیار رہو۔

۱۲۶۔ اگر بیوقوف سے واسطہ پڑے تو خاموش رہنا چاہیئے۔

۱۲۷۔ اپنی ضرورت کو محدود رکھو تاکہ تم کو ناحق تکلیف نہ ہو۔

۱۲۸۔ دشمن اور بیماری کو کبھی چھوٹا مت سمجھو۔

۱۲۹۔ اگر کسی کا کوئی نقصان ہو جائے تو اُس کو دیکھ کر خوشی مت کرو۔

۱۳۰۔ سَو دن چور کا ایک دن سادھ کا۔

۱۳۱۔ دولتمند بننے سے نیک نام بننا اچھا ہے۔

۱۳۲۔ سچ اور جھوٹ آخر ایک دن ظاہر ہو ہی جاتا ہے۔

۱۳۳۔ جھوٹ بولنے والے کا حافظہ بالکل کمزور ہو جاتا ہے۔

۱۳۴۔ اگر تم سے کوئی صلاح پوچھے تو اس کو نیک صلاح دو۔ بُری صلاح کبھی مت دو۔

۱۳۵۔ احسان فراموش مت بنو۔ خدا سخت ناراض ہوتا ہے۔

۱۳۶- جو آدمی دوستوں کے ساتھ دغا کرتے ہیں اُن کے گناہ کسی جگہ بھی معاف نہیں ہوتے۔

۱۳۷- اگر دشمن کو بھی دوست بنانا ہو۔ تو اُس سے بُرائی کے عوض نیکی کرو وہ خود بخود شرمندہ ہو کر دشمنی سے ہٹ جائے گا بلکہ معافی مانگے گا۔

۱۳۸- اگر کسی کا قصور تم سے ہو جائے تو فوراً اُس سے معافی مانگو۔ اس سے اُس کا دل بھی خوش ہو جائے گا اور تمہارا دل بھی خوش ہو جائے گا۔

۱۳۹- اگر تمہاری جان خطرے میں ہو تو بیشک مال قربان کر دو۔

۱۴۰- کوئی کام کرو اس میں کمال پیدا کرو۔

۱۴۱- اپنی عورت کے سوائے دوسری عورت کی محبت قابلِ اعتبار نہیں ہے۔

۱۴۲- بیوقوف دوست سے دانا دشمن اچھا ہے۔

۱۴۳- اگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو خوش کرنا ہے تو بکثرت درود شریف پڑھا کریں۔ حضور بہت خوش ہو کر دیدار دیں گے۔

۱۴۴- اگر اللہ کو خوش کرنا ہے تو بکثرت استغفار پڑھا کریں۔ جیسا اللہ استغفار سے خوش ہوتا ہے ایسا کسی چیز سے نہیں ہوتا۔

۱۴۵- اگر دوزخ سے نجات چاہتے ہو تو کلمہ طیب بکثرت پڑھا کریں سوائے کلمہ طیب کے دوزخ سے نجات کسی چیز سے نہیں ہوگی۔

۱۴۶- اگر ماں باپ، استاد، پیر اور اپنے بڑوں کو خوش رکھو گے اور اُن کی جائز خدمت کرو گے تو وہ تم سے ہر وقت خوش رہیں گے اور اپنے سینے کا راز تمہیں بتائیں گے۔ اور تم سے خدا اور رسول بھی خوش رہیں گے اور دنیا و دین دونوں جہان میں تم کو کوئی تکلیف نہ ہوگی۔

فقط والسلام (۱-۱-۱۹۲۰ھ)

فیروز علی شاہ



# تعینات و تنزلات

صوفیوں کی اصلاح میں الفاظ تعینات اور تنزلات اکثر بولے جاتے ہیں ان کا مطلب یہ ہے کہ موجودات کی یہ جسقدر شکلیں اور صورتیں نظر آتی ہیں یہ ذات کی صفات اور انکی تجلیات کے جلوے ہیں۔ مگر اُن کی اصلیت بغیر ذات و صفات کے پرتو کے کچھ بھی نہیں ہے۔ مثلاً ایک ڈورے میں چند گرہیں لگی ہوئی ہیں ان گرہوں کو ڈورا نہیں کہتے بلکہ ان کی شکل و صورت کے سبب سے گرہ کے نام سے یاد کرتے ہیں حالانکہ گرہ کے اندر سوائے ڈورے کے اور کچھ بھی موجود نہیں ہے۔

پس اس گرہ کو تعین کہیں گے جب گرہ لگ گئی تو گرہ ہے۔ اور کھل گئی تو ڈورا ہے گرہ کو ڈورا نہیں کہہ سکتے۔ اور ڈورے کو گرہ نہیں کہہ سکتے۔ اسیطرح تمام موجودات کی شکلوں اور صورتوں کو تعینات کی نظر سے دیکھنا چاہیئے اگرچہ وہ ذات الٰہی سے جدا اور غیر نہیں ہیں مگر جب تک ان کی صورتیں قائم ہیں اور تعینات کی قید میں ہیں۔ ان کو ذات الٰہی نہیں کہہ سکتے۔ اور یہ کہنا یا سمجھنا شرک ہے۔

پس جب ایک اصلیت و حقیقت سے مختلف قسم کی صورتیں نمودار ہوتی ہیں تو ان شکلوں کو تعینات کہتے ہیں اور جب کسی اعلےٰ حقیقت کی شکلیں ادنےٰ درجوں میں تقسیم ہونے لگتی ہیں تو ان کو تنزلات کے نام سے یاد کرتے ہیں یعنی اس حقیقت کا ظہور اشکال تنزل میں ہوتا ہے۔

مثلاً ہوا ایک اعلیٰ حقیقت ہے حرارت آفتاب زمین کی رطوبت کو ہوائی ابخرے کی شکل میں زمین سے فضائے آسمانی میں لے جاتی ہے اور پھر پانی ہوا زمین پر برساتی ہے اور وہ پانی کھیتوں میں بھی جاتا ہے اور گندی موریوں اور نالیوں میں بھی۔ پس ہوا کی

حقیقت اعلیٰ نے جب شکل تعین کی صورت اختیار کی تو پانی بننا اُس کا تنزل،
ہے اور پھر برسنا اور زمین پر رواں دواں پھرنا دوسرے تنزلات ہیں۔
یہ سب مجازی مثالیں ہیں اس ذات حقیقی کی کہ وہ بھی تعینات و تنزلات میں اسیطرح
اپنی صفات کی تجلیات دکھایا کرتی ہے۔ اور انہی تعینات و تنزلات سے اس کائنات
کا یہ کارخانہ گہما گہمی سے چلتا نظر آتا ہے۔

# رُوح

قرآن شریف کی زبان میں روح امرِ رب ہے حدیث میں آیا ہے کہ اللہ تعالیٰ
نے آدم کو اپنی صورت پر پیدا کیا۔ حالانکہ خدا کی کوئی صورت نہیں ہے اور نہ ہو سکتی ہے
تو اس طرح معلوم ہوا کہ یہ صورت روح سے مراد ہے کہ ذات الٰہی جان ہے اور روح اُس
کی صورت ہے۔ پس نہ ذات کی کوئی شکل ہے۔ اور نہ اُس کے امرِ روح کی کوئی صورت

جس طرح ذات مخفی ہے روح بھی پوشیدہ ہے اور جس طرح ذات کی دید و فہمید
خاکی بشری صورت سے ممکن نہیں اسیطرح اُس کے امرِ روح کی دید و فہمید بھی ناممکن ہے۔
روح ایک ہی چیز ہے اُس کی تقسیم محال ہے۔ مختلف اجسام میں۔ جو ارواح ہوتی ہیں
یہ روح اعظم کا پرتو ہیں۔ جس طرح سورج ایک ہے اور اُس کی شعاعیں بے شمار ہیں کہ صاف
مقام پر آتی ہیں تو تمام آفتاب کی شکل اُن کے اندر نظر آجاتی ہے حالانکہ سورج خود وہاں
نہیں ہوتا۔ اور میلی کثیف چیزوں پر آفتاب کی شعاعوں کی جھلک پڑتی ہے تو وہ اپنی جسمانی
کثافت سے نور تو قبول نہیں کر سکتیں۔ مگر حیات و نشو و نما کی قوت اُن میں بھی انہیں شعاعوں
سے پیدا ہوئی

پس روح ذات کا آئینہ ہے جس میں اس کے حسن و جمال کی شکل نظر آتی ہے

# برائے کشف القلوب

یہ علم عزائم سے ہے اور نہایت عظیم النفع ہے جو شخص یہ چاہے کہ لوگوں کے دلوں
کی بات معلوم ہو جائے وہ تین ہفتہ تک روزہ رکھے ترک حیوانات کے ساتھ اور ان
اسماء سبعہ کو جو مفتاح العلم کہلاتے ہیں پڑھے اول آخر درود شریف سو سو بار اور ان
اسماء کو روزانہ ہزار بار پڑھے وہ اسماء یہ ہیں۔

سَهیدَیدَع هَلَیهُوْنِ لَالَهُوْنِ دمدعوث هَاجَتِیْ فلسَناءَ
هیلوُیب

پھر یہ دعا تین۳ بار پڑھے

اَللّٰهُمَّ اکْشِفْ عَنْ قَلْبِیْ حِجَابَ الْغَفْلَةِ وَعَلِّمْنِیْ مَا لَمْ اَكُنْ اَعْلَمْ
وَهَیِّئْ لِیْ مِنْ كُلِّ مَا اَسْئَلُ عَنْهُ یَا مَنْ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَلَا مَعْبُوْدَ
سِوَاهُ

پھر سو بار درود شریف پڑھے اکیس۲۱ روز کے بعد اثر ظاہر ہونا شروع ہوگا جو
شخص سامنے آئے گا جو کچھ اس کے دل میں ہوگا عامل پر منکشف ہو جائے گا انشاء اللہ تعالیٰ
جس کا دل چاہے کر کے دیکھ لے۔ فقط

اب یہاں چند دعائیں وہ لکھی جاتی ہیں جو کہ صوفیائے اکرام اور پیران عظام وقت
وقت واسطے قضائے حاجات وحصول مرادات ودافع بلیات وقہر اعداء وحصول درجات
وقرب الٰہی وظہور تجلیات کے لئے ہر خاندان قادریہ چشتیہ ونقشبندیہ پڑھا کرتے
ہیں الگ الگ مفصل حسب ذیل سے پتہ لگے گا۔

## ختم تمام خواجگان جو ہر مہم کے لئے پڑھتے ہیں وہ یہ ہے

اور اکثر بزرگان دین واولیاء کاملین نے فرمایا ہے جو کوئی اس ختم کو روزانہ پڑھا کرے
تو اس کی ایک ہزار دعائیں اور حاجتیں قبول بدرگاہ ایزدی ہوگی وہ ختم یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| استغفار | ۱۰۰ بار | یَا کَافِیَ الْمُهِمَّاتِ | ۱۰۰بار |
| سورۃ فاتحہ باتسمیہ | ۱۰۰ بار | یَا دَافِعَ الْبَلِیَّاتِ | بار |
| درود شریف | ۱۰۰ با | یَا حَلَّ الْمُشْکِلَاتِ | ۱۰۰ بار |
| الم نشرح | ۷۹ بار | یَا رَافِعَ الدَّرَجَاتِ | |
| سورۃ اخلاص | ۱۰۰ بار | یَا شَافِیَ الْاَمْرَاضِ | ۱۰۰ بار |
| پھر سورۃ فاتحہ شریف | بار | یَا مُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ | بار |
| پھر درود شریف | بار | یَا مُجِیْبَ الدَّعْوَاتِ | بار |
| یَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ | ۱۰۰ بار | یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ | ۱۰۰ بار |

یہ ختم شریف ایک آدمی خواہ چند آدمی مل کر پڑھ سکتے ہیں بعد ختم کے کل مل کر اپنی حاجت
بدرگاہ رب العزت خشوع وخضوع کے ساتھ عرض کرے انشاء اللہ تعالیٰ ہر مدعا بر آئے گا۔

نوٹ: ہر ایک اسماء شریف کے اول مرتبہ ایک بار اَللّٰهُمَّ پڑھے اور رجب
یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ پڑھے دو مرتبہ اول بِرَحْمَتِكَ پڑھے اور پڑھ کر کل ختم کا ثواب
جملہ ارواح خاندان قادریہ چشتیہ نقشبندیہ کے بزرگان دین کو پہنچائے اور اپنے حق میں دعا
کرے انشاء اللہ تعالیٰ جو دعا کرے گا مقبول ہوگی فقیر محبوب الٰہی مخدوم قادریہ غوثیہ



## ختم خواجگاں چشت

ہر مہم کے واسطے خواجگان چشت اس ختم کو باوضو روبقبلہ ہوکر اور دس بار درود شریف
پڑھ کر پھر ۳۶۰ بار لَا مَلْجَا وَلَا مَنْجَا مِنَ اللّٰهِ اِلَّا اِلَیْهِ پڑھے پھر ۳۶۰ بار اَلَمْ نَشْرَحْ
پڑھے پھر ۳۶۰ بار دعائے مذکور پڑھے اس کے بعد اپنے مطالب کے مطابق بارگاہ الٰہی
میں دعا کرے پھر اس کے بعد درود شریف دس بار پڑھے ہر دعا مستجاب ہوگی انشاء اللہ تعالیٰ

## ختم خواجگان نقشبند حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ

درود شریف ۱۰۰ بار لاحول ولا قوۃ الا باللہ باتسمیہ پانچسو بار پڑھ کر جو اپنی حاجت
ہو بارگاہ الٰہی سے طلب کرے پھر درود شریف ۱۰۰ بار پڑھا کرے انشاء اللہ تعالیٰ کیسی
ہی مشکل حاجت ہوگی بر آئے گی۔

## ختم حضرت محبوب سبحانی شیخ عبد القادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ

درود شریف ۱۰۰ بار حسبنا اللہ ونعم الوکیل ۵۰۰ بار پڑھ کر اپنی حاجت
رب العزت سے مانگے پھر ۱۰۰ بار درود شریف پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ ہمہ قسم حاجات دینی
ودنیاوی جلدی بر آئے گی بسیار مجرب ہے۔

## ختم ہر قسم مشکلات وکفایت مہمات وقضا حاجات کے لئے یہ مجرب ہے

از حضرت مخدوم سید جلال الدین سرخ پوش بخاری اچوی رحمۃ اللہ (نے فرمایا)
کہ اگر ایک رات میں عمل کرنے والے کی حاجت پوری نہ ہو تو قیامت کے دن میرا دامن
اور اس کا ہاتھ ہو۔ لہٰذا اس طریقہ سے پڑھے پھر دیکھے کیسے حاجت خدا کے بر تر سے
پوری ہو دوسرے طریقہ یہ ہے کہ عشاء کی نماز پڑھ لینے کے بعد پھر دوبارہ وضو کرے اور الگ

کسی گوشے میں بیٹھ کر کسی سے بات چیت نہ کرے ۔ پہلے اعوذ اور بسم اللہ پڑھ کر سَو بار
استغفار پڑھے پھر سَو بار درود شریف پڑھ کر پھر دو ہزار بار اسم مبارک مع بسم اللہ کے
اسی طرح پڑھے ۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ فَسَھِّلْ یَا اِلٰھِیْ کُلَّ صُعْبٍ بِحُرْمَتِ
سَیِّدِ الْاَبْرَارِ سَھِّلْ ۔ اس کے بعد اپنے مقصد کی دُعا کرے پھر سَو بار درود شریف
پڑھے پس ہر قسم مہمات و مشکلات وقضاء حاجت خدا برتر سے پوری ہوگی انشاء اللہ تعالیٰ ۔

## ختم لاجل الحاجات

حضرت امام مقاتل رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ جس کو بحضرت قادر ذوالجلال کوئی حاجت
دینی و دنیاوی پیش آئے تو اُس کو چاہیے کہ شب جمعہ کو اول آخر سَو سَو بار درود شریف
پڑھ کر ۳۶۰ مرتبہ یہ دُعا پڑھ کر اپنی حاجت قادر ذوالجلال سے طلب کرے اگر اُس کی حاجت
پوری نہ ہو تو مقاتل کی قبر پر لعنت کرے دُعا بزرگوار یہ ہے ۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ
یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا دَائِمُ یَا فَرْدُ یَا وِتْرُ یَا اَحَدُ یَا مَالِكَ الْمُلْكِ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ
بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِیْثُ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ
اَجْمَعِیْنَ ۔

## ختم بہت ضروری حاجت کیلئے یہ بھی ہے

بہت ضروری حاجت کے لئے اس آیت شریف کو ایک ہزار ایک بار مع
درود شریف سَو سَو بار اول آخر قبلہ رو تنہائی میں تلاوت کرے درمیان میں کسی سے گفتگو
نہ کریں حق تعالیٰ اُس کی حاجت دینی ہو یا دنیاوی روا فرمائے گا پڑھنے والا اپنی مراد کو پہنچے



گا انشاء اللہ تعالیٰ ۔ آیت شریف یہ ہے ۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰہَ یَجْعَلْ لَّہٗ مَخْرَجًا وَّ
یَرْزُقْہُ مِنْ حَیْثُ لَا یَحْتَسِبُ وَمَنْ یَّتَوَکَّلْ عَلَی اللّٰہِ فَھُوَ حَسْبُہٗ
اِنَّ اللّٰہَ بَالِغُ اَمْرِہٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰہُ لِکُلِّ شَیْءٍ قَدْرًا ۝

## ختم روز عاشورہ

جو کوئی عاشورہ کے دن ستر بار حَسْبِیَ اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰی
وَنِعْمَ النَّصِیْرُ ۝ پڑھے گا حق تعالیٰ اُس کو بخش دے گا اور جو کوئی عاشورہ کے دن
یہ دُعا سات بار پڑھے گا انشاء اللہ تعالیٰ اس سال موت کے صدمہ سے محفوظ رہے گا
اور جس سال اُس کی موت ہو گی اُس سال اُس سے دُعا نہ پڑھی جائے گی دُعا بزرگوار یہ ہے ۔

سُبْحَانَ اللّٰہِ مِلْاَ الْمِیْزَانِ وَمُنْتَھَی الْعِلْمِ وَمَبْلَغَ الرِّضَا وَزِنَۃَ
الْعَرْشِ لَا مَلْجَاَ مِنَ اللّٰہِ اِلَّا اِلَیْہِ سُبْحَانَ اللّٰہِ عَدَدَ الشَّفْعِ وَالْوِتْرِ
وَعَدَدَ کَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّامَّاتِ کُلِّھَا اَسْئَلُہُ السَّلَامَۃَ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ
لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ وَھُوَ حَسْبِیْ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ
نِعْمَ الْمَوْلٰی وَنِعْمَ النَّصِیْرُ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ
وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ ۝

## ختم خرچہ بے خرچان

یہ دس اسم ہیں جو حضرت موسیٰ علیہ السلام کے اعصا پر لکھے تھے بزرگان دین ان دس
اسموں کو خرچ بے خرچان کہتے ہیں سیاحان متوکل درویشوں کے لئے جنگلوں اور منزلوں میں
لائق ہیں جو ان دس اسموں کو روزانہ پڑھا کرے گا قدرت کاملہ غیب سے روزی عطا کرتا

ہے تعلیم ان دس اسماء کی سلسلہ قادریہ چشتیہ میں عام ہے خصوصًا سید پیر محبوب الٰہی کے سلسلہ میں جاری وساری ہے ۔

## ترکیب عمل کرنے کی یہ ہے

جب خواب سے بیدار ہو تو بغیر کسی سے کلام کئے یَا بَاسِطُ کو دس بار پڑھ کر دونوں ہتھیلیوں پر دم کر کے منہ پر ملے پھر صبح کی سنت پڑھ کر اکتالیس [۴۱] بار پڑھے یَا اِسْرَافِیْلُ یَا طَاطَائِیْلُ یَا دَرْدَائِیْلُ بِحَقِّ یَا اِلٰهَ الْاٰلِهَةِ الرَّفِیْعُ جَلَالُهٗ یَا اِلٰهَ ۔ اور پھر فرض سے فارغ ہو کر سو بار یَا بَاسِطُ اور سو بار یَا عَزِیْزُ اور پچیس [۲۵] بار سورۃ اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ پوری پڑھے ۔ پھر ان دس اسموں کو بہتر بار پڑھ کر پھر ۳۰۸ بار یَا رَزَّاقُ پڑھے پھر آٹھ نقش لکھ کر ہفتہ عشرہ میں آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈال دیں اسیطرح روزانہ معمول رکھیں تو خداوند عالم ایسی جگہ سے رزق دے گا جہاں سے کبھی گمان بھی نہیں ہو سکتا یہ طریقہ اہل فقراء کے مجربات سے ہے ۔

## دہ اسماء شریف یہ ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ شَرَایُوْلِذَرْعِیْ جُوْسًا مَنُوْعًا عَلَمًا طَیُوْسُوْنًا سَلِیْخَا مَلِیْخَا مَلْقُوْمًا یَا قَیُّوْمًا بِحَقِّ كٓهٰیٰعٓصٓ وَبِحَقِّ حٰمٓعٓسٓقٓ

٧٨٦

| ١٠٤٣ | ١٠٤٧ | ١٠٥٠ | ١٠٣٦ |
|---|---|---|---|
| ١٠٤٩ | ١٠٣٧ | ١٠٤٢ | ١٠٤٨ |
| ١٠٣٨ | ١٠٥٢ | ١٠٤٥ | ١٠٤١ |
| ١٠٤٦ | ١٠٤٠ | ١٠٣٩ | 1.51 |

اور نقش جو روزانہ آٹھ بار لکھے جاتے ہیں وہ یہ ہے اور نقش کی پشت پر یہ لکھے ......

...... اَجِبْ یَا جِبْرَائِیْلُ بِحَقِّ یَا بَاسِطُ ۔ لکھے ۔

یہ خاص الخاص چیز ہے جس نے کیا اس نے پایا جو کچھ اس کی قسمت میں ہے ۔



نوٹ : یہی دس اسم دفع شر جن وانس وبلیات وآفات ہر مشکلات وقضاء حاجات اور تسخیر خلائق خصوصًا تسخیر بادشاہ حاکم یا امراء کے لئے بھی پڑھتے ہیں اور جن نکالنے کے لئے بھی عمل میں لاتے ہیں اگر کسی کے گھر میں جن کا خلل ہو تو ان دس اسما کو دس بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے چھڑک دیں تو اس گھر میں کوئی جن یا کسی قسم کی روحانی چیز نہ رہے کی بارہا تجربہ کردہ ہے ۔ اور یہ اسما دفع رجعت میں بھی اثر قوی رکھتے ہیں اور ہر قسم جادو ٹونہ طلسم وغیرہ کے دور کرنے کو چند بار پانی پر دم کر کے پلادیں فورًا اثر دور ہو جائے گا انشاء اللہ تعالیٰ ۔ باقی خواص حسب ذیل ہیں ۔

## خواص دہ اسماء شریف

یہ دس اسماء شریف حضرت موسیٰ علیہ السلام کے عصا پر لکھے ہوئے تھے ان ہی دس اسماؤں کی برکت وعظمت سے عصا فورًا اژدھا ہو جاتا تھا جس کی وجہ سے حضرت موسیٰ علیہ السلام معجزہ دکھاتے تھے ۔ ان اسماء کے لاکھوں کیا بلکہ بے شمار خواص ہیں اگر لکھے جائیں تو دفتر کے دفتر بھر جائیں گے لیکن خواص ختم نہ ہوں گے ۔ فقیر ناچیز سید محبوب الٰہی چند خواص خاصان خاص طالب حق کے لئے حسب ذیل درج کرتا ہے جو صاحب فیض حاصل کرے فقیر کو بھی دعائے خیر سے یاد فرمائے ۔

۱۔ خاصیت اول : یہ ہے کہ اگر کوئی شخص چاہے کہ میرے گھر میں برکت ہو اور کبھی مفلس نہ رہوں تو ان دہ نام شریف کو روزانہ بعد نماز صبح بہتر [۷۲] بار مع چند بار درود شریف اول آخر کے پڑھتا رہے پس ہمیشہ خوش حال رہے گا اور گھر میں ہر طرح ہر چیز میں بکثرت برکت ہوگی انشاء اللہ تعالیٰ بارہا تجربہ کردہ ہے ۔

۲۔ خاصیت دوم : اگر کوئی چاہے کہ دنیا کی تمام نعمت حاصل ہو تو اس کو چاہیئے کہ ان دس اسماء شریف چالیس [۴۰] روز تک روزانہ ہزار بار پڑھے اور بعض روایت ہے کہ

روزانہ ۵۰۰ بار پڑھے اول آخر سَوسَو بار درود شریف ۔ پرہیز جلالی گوشت انڈا مچھلی بالکل نہ کھاویں کوئی منہ سے جھوٹا کلام نہ کریں اور کسی عورت کے نزدیک نہ جائے نہ اپنے حجرہ میں کسی کو آنے دیں ۔ جامہ پاک و جگہ پاک میں بیٹھ کر پڑھا کرے پس اسقدر نعمت دنیاوی حاصل ہوگی کہ پڑھنے والا خوش حال ہو جائے گا اور بعض بزرگوں نے فرمایا ہے کہ زمین کا مدفون خزانہ نظر آئے گا یہ عمل مجرب ہے جس کا دل چاہے کریں ۔ فقط

۳ ۔ اگر کوئی شخص چاہتا ہو کہ جملہ درندگان و پرندگان دشتی و وحوش و جن و ماہی و مور و کژدم و موش و مار و کل حشرات الارض وغیرہ فرمانبردار ہو جاویں اور ہر وقت خدمت گار رہیں تو اُس کو چاہیئے کہ تین ۳ چلہ تک خلوت میں رہے اور کسی فاسق عورت یا مرد کا منہ نہ دیکھے اور روزی حلال کھائے اور یہ دہ نام شریف روزانہ ہزار بار پڑھا کرے یعنی دو ہزار صبح کو اور تین ہزار رات کو پڑھا کریں ۔ اسیطرح جب تین چلہ پورا ہوگا اس دوران میں حضرت موسیٰ علیہ السلام پر درود بکثرت پڑھتا رہے ۔ جب تینوں چلوں سے فارغ ہوگا تو تمام درندگان و پرندگان دشتی و کل جانوران تری و خشکی عامل کے فرمانبردار ہو جائیں گے اور شیر سواری کے لئے سانپ کا کوڑا تجھے حاصل ہوگا ۔ اور جو بھی عامل کو دیکھے گا دوست رکھے گا لیکن ان اسماء کے جو بھی اسرار عامل پر ظاہر ہوں کسی سے بیان نہ کرے اور صاحب دعوت اپنی حفاظت خود کرے تا کہ رجعت نہ ہو یہ طریقہ اکثر بزرگان سلف کا معمول تھا ۔

۴ ۔ طریقہ یہ ہے کہ کوئی یہ چاہتا ہو کہ دیو پری میرے مسخر ہوں تو ایک سال تک روزانہ پانچ ہزار بار دس اسماء کو پڑھے ۔ تخلیہ میں بیٹھا رہے اور فاسق آدمی و حیض والی عورت کو نہ دیکھے ہر قسم جلالی پرہیز کریں اور جس برتن میں گوشت لگ گیا ہو اس کو استعمال میں نہ لائے اسیطرح سے جب ایک سال ہو جائے گا تو جملہ دیو و پری حاضر ہو کر فرمانبردار ہوں گی اور حکم عامل کرے گا فوراً بجا لاویں گی انشاءاللہ تعالیٰ یہ عمل کئی



بزرگان کا معمول ہے ۔

۵ ۔ طریقہ یہ ہے کہ اگر کوئی چاہتا ہو کہ میرے دل کی آنکھ باطنی کھل جائے جس سے میں عرش معلیٰ و کرسی و تحت الثریٰ تک دیکھ سکوں اور جو کسی کے دل میں بات ہو وہ فوراً معلوم ہو جائے تو چاہیئے کہ دس نام شریف کو ایک سال تک روزانہ پانچ ہزار بار پڑھے اور سال بھر تک روزہ بھی رکھے افطار صرف ڈیڑھ تولہ سبزی سے کریں اور کوئی فاسق مرد و عورت حائضہ کو نہ دیکھے پس اس مدت میں ہزاروں قسم کی نعمتیں حاصل ہوں گی دل کی باطنی آنکھ کشادہ ہو کر مشرق تا مغرب تک ہر چیز کو دیکھ لے گا اور کشف القلوب حاصل ہو جائے گا ۔ انشاءاللہ تعالیٰ ۔

۶ ۔ چھٹا خواص یہ ہے : کہ اگر کوئی کشف الارواح یا کشف القلوب حاصل کرنا چاہتا ہو تو چار چلہ تک متواتر روزہ رکھیں اور روزانہ دہ اسماء شریف پانچ ہزار بار پڑھا کرے اور فاسق عورت و مرد کو اپنے سامنے نہ آنے دیں اور کس و ناکس سے گفتگو نہ کرے منہ سے کوئی جھوٹی بات نہ کرے اور ہر قسم خطرہ نفسانی سے بچا رہے انشاءاللہ تعالیٰ چار چلہ پورا ہونے پر کشف ارواح و کشف القلوب ایسا ہوگا جس کا خیال کرو گے فوراً اُس کی دل کی بات معلوم ہو جائے گی ۔ انشاءاللہ تعالیٰ ۔

۷ ۔ ساتویں خاصیت یہ ہے : کہ اگر بارش نہ ہوتی ہو اور قحط سالی ہو گئی ہو تو چار روز تک روزانہ پچیس ۲۵ ہزار بار دس اسماء کو پڑھے پھر آسمان کی طرف منہ کر کے پڑھے اللّٰھُمَّ رَبَّنَا اَنْزِلْ عَلَیْنَا مَائِدَۃً مِّنَ السَّمَآءِ تا آخر تک پڑھے پس فوراً بارش شروع ہو گی جب تک عامل یہ نہ کہے گا کہ بند ہو جائے تب تک بند نہ ہو گی ۔ انشاءاللہ تعالیٰ ۔

۸ ۔ آٹھواں خواص یہ ہے : کہ اگر کوئی یہ چاہتا ہو کہ زمین سے پانی کا چشمہ جاری ہو جس سے سارا عالم فیض حاصل کرے اور کبھی کم نہ ہو تو تر جلالی اور بو دار چیز نہ کھائے

اور دہ نام شریف روزانہ یار پڑھے پس چلہ پورا ہونے پر جوکچھ عامل کہے گا فوراً اجابت
ہوگی انشاءاللہ تعالیٰ۔

۹۔ نویں خاصیت یہ ہے، کہ جو شخص یہ چاہے کہ حق تعالیٰ رزق اپنے غیب سے عطا
کرے جس میں کوئی آدم درمیان میں وسیلہ نہ ہو جس طرح عیسیٰ روح اللہ علیہ السلام کو
آسمان سے ہر نعمت آتی تھی اسی طرح آوے تو چاہیئے کہ ایک سال تک متواتر روزانہ
روزہ بھی رکھے اور دہ اسماء شریف کو روزانہ ہزار بار پڑھے انشاءاللہ تعالیٰ سال پورا
نہ ہوگا کہ غیب سے رزق آنا شروع ہو جائے گا۔ یہ دہ نام کا ورد بزرگان دین خاص الخاص
سچے عاشق وصادق مرید طالب کو تعلیم کرتے ہیں۔ نااہل کو خبر تک نہیں دیتے تاکہ
دنیا میں فتنہ نہ پھیلائے۔

۱۰۔ دسویں خاصیت یہ ہے، کہ اگر کوئی یہ چاہتا ہو کہ ملائک معظم کو ظاہری آنکھ سے
دیکھوں اور میں ملائکہ سے گفتگو کروں۔ تو دہ اسمار شریف کو ہفت چلہ میں دس لاکھ بہتر ہزار (1072000)
باصوم وصلوٰۃ کے پڑھے اور کسی فاسق عورت یا مرد کو نہ دیکھے انشاءاللہ تعالیٰ پہلے چلہ
میں ملاقات ملائکہ ہو جائے گی۔ بعض کو دوسرے چلہ میں۔ بعض کو تیسرے چلہ میں کسی
کو چھٹے چلہ میں۔ اگرچہ ساتویں چلہ تک ضرور ملائکہ اُس کے سامنے حاضر ہوں گے جن
کو ظاہری آنکھ سے دیکھے گا اور ہر طرح گفتگو کرے گا اور کل حالات موت زندگی خیر وشر
سے آگاہ کریں گے لیکن عامل کو چاہیئے کہ ڈیڑھ تولہ سے زیادہ غذا نہ کھائے تاکہ دل
صاف رہے بسیار مجرب ہے اکثر بزرگان دین کا تجربہ ہے۔

۱۱۔ گیارہویں خاصیت یہ ہے، کہ اگر ہر جانور کی گفتگو کو بخوبی سمجھ لوں تو عامل کو چاہیئے
کہ ایک سال تک خلوت اختیار کرے افطار دو تولہ سبزی کے علاوہ اور کچھ نہ کھائے
اور دہ اسماء کو روزانہ ہزار بار پڑھا کرے اس کے علاوہ بکثرت درود شریف پڑھا کرے
اور پھر ہزار بار کلمہ طیب بھی پڑھے پس اس حال سے سال گزرے گا تو ہر جانور کی بولی



بخوبی سمجھنے لگ جائے گا مجرب ہے۔

۱۲۔ خواص یہ ہے، کہ اگر کوئی یہ چاہتا ہو کہ دریا اور آگ وہوا ہر جگہ زمین مشرق تا
مغرب تک پہنچنے کی طاقت اور پانی پر چلنے آگ میں نہ جلنے کی قوت حاصل ہو تو اُس
کو چاہیئے کہ دو تولہ سے زیادہ نہ کھائے اور دہ اسماء شریف روزانہ پانچ ہزار بار مع بکثرت
درود شریف پڑھے ایک چلہ تک تو پانی پر چلنے کی قوت ہوا پر اُڑنے کی قابلیت اور
آگ پر چلنے کی توفیق حاصل ہوگی اگر اسی حال سے تین ۳ چلہ کرے تو آگ پانی وہوا وزمین
مسخر ہوگی جو عامل حکم کرے گا ویسا ہی ظہور میں آئے گا انشاءاللہ تعالیٰ۔

۱۳۔ خواص یہ ہے، اگر روزانہ ہزار بار دہ اسماء شریف کو پڑھ کر پھر درود شریف
بکثرت پڑھا کرے تو جمال ذوالجلال کا مشاہدہ کرے گا لیکن خلوت بہت ضروری ہے اور
دنیا کی کوئی چیز خدا سے نہ طلب کرے انشاءاللہ تعالیٰ جمال الٰہی سے مشرف ہوگا۔

۱۴۔ اگر دہ اسماء شریف کو دو پڑھے باصوم وصلوٰۃ اور ہمیشہ روزہ سے رہے
تو اللہ تعالیٰ درجات عالی پر فائز کرے گا اور ہمیشہ دل میں عشق الٰہی کے سوائے کوئی چیز گزر
نہ کرے گی اور سرور کائنات کی حضوری حاصل ہوگی اور خدا کے خاص الخاص بندوں میں
شمار ہوگا اور دین دنیا و آخرت تینوں جہان میں اُس کا ہمسر کوئی نہ ہوگا جو بات منہ سے
نکالے گا فوراً ظاہر ہوگی زمانہ حال کے رجال الغیب کا سردار ہوگا۔ ان دس اسمار کی
دعوت اول حضرت موسیٰ کلیم اللہ علیہ السلام نے دی ہے ان کے بعد ہزارہا بزرگان دین
نے دہ اسمار کی دعوت دے کر مدارج عالی حاصل کئے ہیں فقط

۱۵۔ اگر کوئی شخص کسی مرض میں مبتلا ہے اور کوئی علاج کارگر نہیں ہوتا تو دہ اسماء کو
روزانہ ستائیس بار پڑھ کر مریض پر دم کریں اور چند بار پانی پر دم کر کے پلائے انشاءاللہ تعالیٰ
جسم کے اندر جو بھی مرض ہوگا دفع ہو کر تندرست ہو جائے گا مجرب ہے۔

۱۶۔ اگر کوئی شخص کسی ظالم کے قبضہ میں گرفتار ہو یا کسی حاکم جابر سے خطرہ ہو تو دہ اسماء

کو لکھ کر داہنے بازو پر باندھیں انشاءاللہ تعالیٰ کوئی ظالم کیوں نہ ہو افسر یا حاکم کل مہربان ہو کر ہر طرح امداد کریں گے۔

۱۷۔ **خواص دہٗ اسماء شریف** کے یہ ہیں جسم میں خواہ کوئی مرض کیوں نہ ہو مثلاً درد سر درد شقیقہ، درد چشم، درد گوش، درد دندان، درد گلو خناق وگلہڑ وخنازیر، درد سینہ وپہلو نمونیہ، درد ناف، درد پیٹ، درد جگر، درد گردہ، عرق انسان اور وجع المفاصل، نقرس، بندش پیشاب انسان ہو یا جانور۔ اور تپ محرقہ ولرزہ، سل ودق، فالج، لقوہ، رعشہ، مالیخولیا، جنون، مراق، ذیابطیس ہر قسم کے زہر خوردہ ومار گزیدہ۔ یا مرد وعورت بستہ ہو۔ یا بخت بستہ ہو۔ یا کہ جادو ٹونہ جن دیو پری کوئی آسیب کیوں نہ ہو مرض اٹھراہ مان یا کند ذہن نسیان ہو۔ اگرچہ جسم میں کوئی بیماری یا علت خواہ کسی عمل سے رجعت ہو کر بیمار ہو گیا ہو ہر مرض ہر درد۔ ہر علت و ہر تکلیف کا علاج بھی بزرگان دین ان دہٗ نام سے کیا کرتے ہیں جس کا طریقہ یہ ہے کہ ان ہی دہٗ نام کو لکھ کر گلے میں باندھ دیں اور پلیٹ پر لکھ کر دھو کر پلائے بھی اور مریض پر چھڑکے بھی اور پڑھ کر مریض پر دم کریں یا جائے ماؤف پر ہاتھ رکھ کر ایک سے لیکر ۱۳ تک پڑھ کر ہر طاق پر دم کریں اسی طرح چند بار ایک دو روز، اور مہلک امراض میں ہفتہ عشرہ تک عمل کریں انشاءاللہ تعالیٰ دردیں وغیرہ تو اسی وقت بند ہونگی بخار بھی جاتا رہے گا۔ یاد رکھیں اس سے بھی کئی گنا زیادہ فوائد وخواص دہٗ اسماء شریفہ کے ہیں جو بھی عامل جس نیت سے پڑھے گا کامیاب ہوگا۔ یہ خاص الخاص فقراء کی چیز گوہر نایاب اسرار مخفی خزانہ لاجواب ہے ان دہٗ ناموں کی اجازت سید قاضی حمید الدین ناگوری چشتی سے واسطہ بہ واسطہ حضرت شاہ محمد غوث گوالیاری اور واسطہ بہ واسطہ سلسلہ قادری غوثیہ سید محبوب الٰہی تک پہنچا ہے جو کتاب ہذا وصل حق میں درج کر دیا ہے۔



## دہٗ نام شریف یہ ہیں

بسم اللہ الرّحمٰن الرّحیم شَزَایُوْ لِذَرُعِیْ جُوْسًا مَتُوْعًا عَالِمًا طَیُّوْسُوْنًا سَلِیْخًا مَلِیُخًا مَلُقُوْمًا یَاقُیُّوْمًا بِحَقِّ کھیعص وَبِحَقِّ حمعسق

---

# دائیرۃ قمقمۃ الکبریٰ

یہ دائیرۃ قمقمۃ الکبریٰ حضرت امام احمد بن بونی نے شمس المعارف حصہ اول میں لکھا ہے یہ دائیرہ ہر مرض و ہر درد کے دور کرنے کو نہایت مفید بزرگان دین اس دائیرہ کو لکھ کر دھو کر بھی پلاتے ہیں اور اسی پانی سے غسل بھی کراتے ہیں اور یہی دائیرہ لکھ کر کسی تیل میں ڈال کر رکھیں ہر درد کے مقام پر مالش کریں تو درد سر، شقیقہ، شقیقۃ العین، درد سینہ، درد پہلو، درد پیٹ، وجع المفاصل، عرق انسان اور جسم کے ہر درد کو دور کرتا ہے ہر مرض کو دفع کر کے مریض کو تندرست و توانا کرنے میں یہ دائیرہ نہایت مفید ہے کیونکہ اس دائیرہ میں اسم اعظم ہے جو استعمال کرے گا فائدہ اٹھائے گا۔ فقیر محبوب الٰہی کے معمول میں ہے۔

۷۸۶

| |
|---|
| ۱ ۹ ۱۱ ۸۸ ۷ ۸۸ ر |
| لی لی ۶۸ ہ عہ ۱۱ |
| صح صح صح و و عہ ل |
| ۸۱ ۸۱ لی ۸ ر ر ۱ |
| 6 ✡ ۱۱۱ ۳م ∺ ۱۱۱۱ ھے ق |
| ف ج ش ث ظ خ ز |
| یَاحَیُّ حِیْنَ لَاحَیَّ فِیْ دَیْمُوْمَۃِ مُلْکِہٖ وَبَقَائِہٖ یَاحَیُّ |

## علاج سگ دیوانہ کا معمول طریقہ یہ ہے

آب کوار سے کچلہ مدبر کریں اور باریک کر کے سفوف بنا کر رکھیں رتی رتی روزانہ نہار منہ کھلائیں اس کے ساتھ ہی روزانہ ایک نقش بھی پلائے ۱۳ روز تک اس کے بعد ایک جلاب دیں جس سے دو تین دست آجاویں نقش یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا حَفِیْظُ یَا سَلَامُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ۔

یہ نقش پلانے کا ہے۔

اور ایک نقش گلے میں باندھ دیں جو یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا غَفُوْرُ یَا غَفُوْرُ۔ کو ۲۱ بار لکھ کر سال بھر تک گلے میں رکھیں پس اللہ کے حکم سے سگ دیوانہ کا اثر بالکل دور ہو جائے گا یہ عمل حضرت جلال الدین سرخ پوش اوچ شریف ریاست بہاول پور سے بودلہ اور کھگہ دونوں قوم کو عنایت ہوا ہے جس کی وجہ سے زمانہ حال تک یہ دونوں قوم سگ دیوانہ کا علاج کرتے آئے ہیں یہ چلتا ہوا خاص الخاص ہے فقیر سید محبوب الٰہی کتاب ہذا کے پڑھنے والوں کو اجازت دیتا ہے جس کا دل چاہے کرتا رہے۔ شافی مطلق شفا دے گا۔



## بیان فضائل وخواص اصحاب کہف

اصحاب کہف سات آدمی اور ایک ان کا کتا ہے۔ یہ اصحاب دقیانوس بادشاہ جو دعویٰ خدائی کرتا تھا کے زمانہ میں اپنا ایمان بچا کر ایک غار میں داخل ہو گئے اور ابھی تک اسی غار میں ہیں جب زمانہ آخر زمان حضرت امام مہدی علیہ السلام و حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا آئے گا اس وقت یہ اصحاب غار سے باہر آئیں گے اور حضرت مہدی علیہ السلام کے ہاتھ پر بیعت کر کے اسلام قبول کریں گے یہ اصحاب بہت جلیل القدر ہستی ہیں ان کے نام کی برکت سے اللہ تعالیٰ دعا قبول کرتا ہے اور ہر مصیبت و ہر مشکل و ہر رنج و غم سے نجات دیتا ہے خواص تو ان مبارک ناموں کے ہزاروں ہیں لیکن فقیر سید محبوب الٰہی چند خواص جو خواص و عام کے کام آنے والے ہیں حسب ذیل درج کرتا ہے ضرورت مند حضرات فائدہ اٹھا کر فقیر کو دعاء خیر سے یاد فرمائے والسلام۔

### اسماء اصحاب کہف یہ ہیں

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اِلٰہی بِحُرْمَتِ یَمْلِیْخَا مَکْسَلْمِیْنَا کَشْفُوْطَطْ تَبْیُوْنَس اَذَرْفَطْیُوْنَسْ سَشَافَطْیُوْنَسْ یُوَانَسْ بُوْس وَاسْمِ کَلْبِھِمْ قِطْمِیْرُ بفضل الٰہی و برکت ایں اسماء مبارک اصحاب کہف فلاں حاجت روا گردد۔

### چند خواص یہ ہیں

۱۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ بروایت حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ جو شخص نام اصحاب کہف لکھ کر اپنے پاس سفر و حضر میں رکھے گا یا اپنے سامان میں

رکھے گا تو وہ ہر طرح کے خطرہ چور ڈاکو یا پانی میں ڈوبنا یا آگ میں جلنے سے حق تعالیٰ کی حفاظت میں رہے گا کسی قسم کا اُس کا نقصان نہ ہوگا سلامت سفر سے گھر آئے گا مجرب ہے۔

۲۔ اگر اصحاب کہف کے نام لکھ کر اپنے مکان یا چھپر یا سامان میں رکھے گا تو ہر طرح کی حفاظت میں رہے گا اور کبھی اُس جگہ کو آگ نہ لگے گی بسیار مجرب ہے۔

۳۔ اگر کسی جگہ آگ لگی ہو تو نام اصحاب کہف سفید کپڑا پر لکھ کر اس کپڑا میں چند سنگریزہ باندھ کر آگ میں ڈال دیں فوراً آگ بجھ جائیگی انشاء اللہ تعالیٰ۔

۴۔ اگر اصحاب کہف لکھ کر لکڑی میں باندھ کر زمین کے چاروں طرف چکر دے کر پھر درمیان کھیت کے گاڑ دیں تو اُس کھیت میں کوئی جانور یا چوہا نہ آئے گا اور نہ کسی دوسرے طریقہ سے کوئی نقصان ہوگا تمام فصل اللہ تعالیٰ کی حفاظت میں رہے گی۔

۵۔ اگر ان ناموں کو لکھ کر کسی کتاب یا غلہ میں رکھیں تو کرم وغیرہ اور چوروں سے محفوظ رہے گا اگر وہاں پانی بھی آجائے تب بھی کوئی نقصان نہ ہوگا۔

۶۔ اگر کاغذ پر لکھ کر درد زہ والی عورت کے بائیں ران پر باندھے تو فوراً بچہ پیدا ہوگا۔ یا مٹی کے پیالہ پر لکھ کر عورت درد زہ والی دونوں ہاتھ رکھ کر زمین پر زور سے توڑے تو بھی فوراً بچہ پیدا ہو جائے گا انشاء اللہ تعالیٰ۔

۷۔ اگر مٹی کے پیالہ پر لکھ کر جہاں دریا زمین میں ڈھا لگاتا ہو زمین کے اندر دفن کر دیں تو اُس جگہ سے دریا ہٹ جائے گا اور پھر اُس جگہ کبھی نہ آئے گا۔

۸۔ اگر لکھ کر تیر یا بندوق پر باندھ دیں کبھی نشانہ خالی نہ جائے گا انشاء اللہ تعالیٰ۔

۹۔ اگر کسی کے مکان میں جن وغیرہ کوئی روح رہتی ہو یا باہر سے پتھر مکان میں آتے ہوں تو ان ناموں کو کاغذ پر لکھ کر مکان کے ہر کمرہ کے چاروں کونہ میں ایک ایک چسپاں کر دیں اور چند بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے مکان کے اندر باہر اوپر نیچے ہر جگہ چھڑک دیں تو ہر قسم جن یا جو بھی ارواح اس مکان میں ہو یا پتھر آتے ہوں کل دفع ہو کر یہ جگہ ہر طرح اللہ تعالیٰ کی حفاظت



میں رہے گی انشاء اللہ تعالیٰ۔

۱۰۔ اگر ان ناموں کو لکھ کر گلے میں باندھ دیں اور جنگ میں جائے تو ہر طرح کے صدمہ سے بچا رہے گا اور مظفر و منصور ہوگا۔

۱۱۔ اگر ان ناموں کو لکھ کر ہر قسم بخار اور درد سر و درد سینہ درد کمر درد پیٹ پر باندھیں تو اللہ تعالیٰ شفا دے گا۔

۱۲۔ اگر ان ناموں کو لکھ کر اپنے پاس رکھیں تو نظر حکام و اُمراء و احباب عزیز ہوگا۔ اور ہر رنج و چور سے محفوظ رہے گا۔

۱۳۔ اگر کوئی حاجت مند دوگانہ قضاء حاجت پڑھ کر اصحاب کہف کے نام سو بار پڑھے اول آخر درود شریف چند بار پڑھ کر ہاتھ اُٹھا کر ان ناموں کے وسیلہ سے اللہ سے دُعا کرے بفضل تعالیٰ حاجت بر آئے گی۔

نوٹ: خواص ان ناموں کے ہزاروں ہیں جس کام کے لئے کرو گے وہی ہوگا فقیر نے چند خواص لکھے ہیں۔

---

# اسرار برکات صمدانہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

ترکیب ریاضت اللہ الصمد باموکل کتب تصوف میں مختلف طریقہ پر درج ہے جس کو اکثر طالبانِ حق پڑھتے ہیں۔ لیکن کما حقہٗ فوائد سے بے حصول رہتے ہیں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ عمل اللہ الصمد باموکل صحیح نہیں ہے۔ جس کی وجہ سے پوری کامیابی حاصل نہیں ہوتی اس لئے فقیر سید محبوب الٰہی بہ اجازت خاص پیشوائے عارفین پیرومرشد قبلہ ہو اللہ شاہ قادری، چشتی، نقشبندی کے طریقہ اللہ الصمد باموکل صحیح رفاہ عام و برادران طریقت وطالبانِ حق کے لئے لکھتا ہے تاکہ پڑھ کر پورا فائدہ اٹھا کر دین و دنیا کے ہر مقاصد میں کامیابی حاصل کر کے سوائے اللہ تعالیٰ کے اور کسی کے محتاج نہ رہیں اور مصنف ہذا سید محبوب الٰہی اور اُس کی اولاد کو دعائے خیر سے یاد کریں۔

## باب اوّل

باب اوّل دعوت، زکوٰۃ، عشر اور قفل کا بیان یہ ہے کہ جب کوئی دعوت صمدیہ کرنا چاہے تو اللہ الصمد باموکل اس طرح پڑھے۔

اللهُ الصَّمَدُ اَجِبْ یَا اِسْرَافِیْلُ اَجِبْ یَا مَدُدْفَائِیلُ یَاھُوْ کَلَانْ.

اس طرح چار لاکھ مرتبہ پڑھے اور چار حصہ کرے۔ پہلا حصہ نصاب کی نیت سے پڑھے اور اُسے خدا کے لئے بخش دے۔ دوسرا حصہ زکوٰۃ کی نیت سے پڑھ کر اس کا ثواب رسول خدا علیہ الصلوٰۃ والسلام کو بخشے۔ تیسرا حصہ عشر کی نیت سے پڑھ کر اُس کا ثواب مصنف ہذا سید محبوب الٰہی اور اُس کی اولاد کو بخشے۔ چوتھا حصہ قفل کی نیت سے پڑھے۔ اور تمام مسلمانوں کی ارواح کو بخشے۔ ایسا کرنے سے عامل کے



سارے دینی و دنیاوی کام سرانجام ہو جائیں گے اور ولایت کے مرتبہ کو پہنچ جائے گا۔ جس چیز پر نظر ڈالے گا مثل کبریت احمر کے کیمیا ہو جائے اور جو آرزو دل میں کرے گا جلدی بر آئے گی۔ کیونکہ صمد اسم اعظم ہے۔ اور صمد کے معنی ہیں نیاز مندوں کی پناہ۔ نصاب زکوٰۃ عشر اور قفل کے بعد درگاہ باری تعالیٰ میں ہاتھ اٹھا کر یوں عرض کرے۔ اے بار خدایا میں نے اپنی پہنچ کے مطابق نصاب زکوٰۃ عشر اور قفل پڑھ کر ادا کر دیا ہے۔ تو اپنے لطف و کرم سے میری کل دینی و دنیاوی حاجتیں بر لا۔ پھر اس کے بعد یہ دعا پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَللّٰهُمَّ اَسْئَلُكَ بِاِسْمِكَ اَللّٰهُ الصَّمَدُ یَا عَالِمَ السِّرِّ وَالنَّجْوٰی یَا کَاشِفَ الضُّرِّ وَالْبَلْوٰی اِکْشِفْ عَنِّ الْحُزْنَ وَالْاَذٰی وَفَتِّحْ عَنِّیْ فِی الْحَضَرِ وَالسَّفَرِ بَابَ الْمُرَادَاتِ مِنَ الدِّیْنِ وَالدُّنْیَا کُلِّ اَمْرٍ بِقُدُرَتِكَ یَا اَللّٰهُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَا کَرِیْمُ اَغِثْنِیْ بِحُرْمَتِ هٰذِهِ الْاَسْمَآءِ بِحُرْمَتِ اَوْلَادِ الْحَسَنِ وَالْحُسَیْنِ سَیِّدِ مَحْبُوْبِ الٰهِیْ اِبْنِ سَیِّدِ عُثْمَانِ الْبُخَارِیْ وَجَمِیْعِ اَوْلِیَآئِكَ وَاَصْفِیَآئِكَ وَمَلَآئِکَتِكَ الْمُقَرَّبِیْنَ اِقْضِیْ حَاجَاتِیْ یَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ یَا عَالِمَ السِّرِّ وَالْخَفِیَّاتِ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔

ترکیب ریاضت اللہ الصمد باموکل کی یہ ہے کہ عروج ماہ قمری سعید بروز چہارشنبہ شروع کریں۔ لیکن تاریخ دوم یا سوم نہ ہو۔ پاکیزہ لباس پہن کر تنہا حجرہ میں بیٹھ کر بعد نماز عشا اوّل آخر اکیس اکیس بار درود شریف پڑھ کر اللہ الصمد باموکل یعنی اَللّٰهُ الصَّمَدُ ... کو چار لاکھ مرتبہ پڑھے اور یہ عامل کو اختیار ہے کہ تعداد چار لاکھ بیس روز سے ساٹھ روز تک میں جتنے دن میں چاہے

پورا کرے۔ اس سے کم وزیادہ دن نہ لگائے اور اثنائے چلہ کشی میں ترکِ حیوانات جلالی جمالی کریں۔ یعنی سوائے مونگ کی دال جو کی روٹی یا چاول جس میں صرف نمک یا کھانڈ کے سوا کچھ نہ کھائے۔ گھی، دودھ، انڈا، مچھلی، پیاز، تھوم، مولی، ہینگ، گوشت ہر قسم بالکل ترک کردے۔ اور بعد چلہ کے ہمیشہ ترکِ حیوانات اور بدبودار چیزیں نہ کھائیں۔ تاکہ عمل کی رجعت نہ ہو اور دوران چلہ میں ہر کس وناقص کو اپنے منھ نہ لگنے دیں ورنہ رجعت کا خطرہ ہے۔ اور اگر رجعت ہوگی تو پڑھنے والا ہلاک یا دیوانہ ہو جائے گا۔ اور ہمیشہ قوتِ حلال کھائے خلافِ شرع کوئی کام نہ کریں۔ بعد چلہ کے ہر روز بلاناغہ ایک ہزار بار الصمد یا موائیل بمعہ درود شریف کے پڑھا کریں تاکہ عمل کی تاثیر مکمل رہے۔ اور دن بدن ترقی درجات روحانی اور ہر مقاصد دینی و دنیاوی پوری ہوتی رہیں۔ اور دوران چلہ میں اللہ الصمد یا موائیل کاغذ یا ظرف گلی پر لکھ کر روزانہ صبح وشام تامدت چلہ کے پیا کریں بفضلِ الٰہی رجعت سے امان میں رہے گا اور ایام چلہ کشی میں بعد نوم غسل کریں۔ حالتِ ناپاکی ایک ساعت بھی نہ رہے۔ اگر آب میسر نہ ہو تو تیمم کریں اور خوراک خود اپنے ہاتھوں سے پکا کر کھائے اور دعا اللہ الصمد کو کثرت سے پڑھا کرے انشاء اللہ تعالیٰ پڑھنے والا عامل ہو جائے گا اور ہر مقاصد میں ہر طرح کامیابی ہوگی۔ ہر طرح کا کشف حاصل ہو جائے گا۔

---

## دوسرا باب

### کفایت ومہمات جزوی و کلی کے بیان میں

کہ جب کوئی دینی و دنیاوی مشکل درپیش آئے جو کسی طرح حل نہ ہوتی ہو تو چاہیے کہ اللہ الصمد یا موائیل کو بعد نماز عشاء ایک ہزار بار بمعہ اول آخر درود شریف پڑھ کر



اپنے مقصد کی بارگاہ الٰہی میں دعا کریں انشاء اللہ تعالیٰ ہر مہم خواہ کتنی ہی سخت کیوں نہ ہو آسان ہو کر بر آئے گا۔

جو شخص ہر نماز پنجگانہ کے بعد ایک سو بار اللہ الصمد یا موائیل پڑھا کرے گا تو کسی رنج وغم میں مبتلا نہ ہوگا اور ایمان سلامت رہے گا۔ جیسا کہ آنسرور ﷺ نے اپنے بعض یاروں سے فرمایا۔

یَا وُلِدی مَنْ قرءَ اللهِ الصَّمَدَ بَعْدَ كُلِّ صلواة مأة لا یسلب ایمانه فی الموت۔

ترجمہ: اے میرے بیٹے! جس نے اللہ الصمد کو ہر نماز کے بعد ایک سو بار پڑھا اُس کا ایمان موت کے وقت کھویا نہیں جائے گا۔

جو شخص ہمیشہ دائمی نماز عصر کے بعد اللہ الصمد یا موائیل پچاس مرتبہ پڑھا کرے گا تو دونوں جہان میں اس کا مرتبہ ونام بلند ہوگا۔

سید محبوب الٰہی شاہ بخاری مصنف کتاب ہذا وصل حق کہتا ہے جو شخص تین شب بدھ، جمعرات، جمعہ متواتر کثرت سے ساری رات اللہ الصمد یا موائیل پڑھے گا۔ خدا تعالیٰ اس کے جسم کو دوزخ پر حرام کر دے گا اور میں اس کے بارے میں قیامت کے دن نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کی شفاعت ہونے کا ضامن ہوں۔

کتاب خمس الانوار تصنیف سید عثمان بخاری میں لکھا ہے کہ جو شخص تہجد کے وقت کثرت سے اللہ الصمد یا موائیل پڑھے گا اس کو جلالِ الٰہی کی زیارت ومجلس حضوری رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نصیب ہوگی اور زمین وآسمان کی کل مخلوق انس وجن دیو، پری، پرند چرند وحیرند مسخر ہو کر اُس کے ساتھ اُلفت کریں گے۔ کیونکہ صمد کے معنی وہ ذات ہے جو یکتا اور بے نیاز اور کھاتے پینے وغیرہ کی کسی چیز کا محتاج نہیں۔ پس جو شخص اللہ الصمد یا موائیل کی ریاضت چار لاکھ ادا کر کے ہمیشہ ورد رکھے گا وہ کسی چیز کا محتاج

نہ ہوگا۔ اور اس کی صفت سے موصوف ہو جائے گا۔ حدیث قدسی ہے۔ اَلْاِنسانُ سِرِّیْ وَ اَنَا سِرُّہٗ۔ یعنی انسان میرا سر ہے میں اُس کا سر ہوں۔

مردانِ خدا خدا نباشند لیکن ز خدا جدا نباشند

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے فَاذْکُرُوْنِیْٓ اَذْکُرْکُمْ ترجمہ تم مجھے یاد کرو تا کہ میں تمہیں یاد کرو۔ پس جو شخص خدا تعالیٰ کو اُس کے ناموں میں سے کسی ایک نام سے یاد کرے گا۔ خدا تعالیٰ اسے یاد کرے گا۔ اور جو اللہ الصمد کے نام سے یاد کرے گا۔ وہ کبھی کسی چیز کا محتاج نہ ہوگا۔ اور جو چاہے سو پائے گا۔ خدا کا کلام ہے۔

اِذَا سَئَلَکَ عِبَادِیْ عَنِّیْ فَاِنِّیْ قَرِیْبٌ اُجِیْبُ دَعْوَۃَ الدَّاعِ اِذَا دَعَانِ الخ

ترجمہ: جب تجھ سے میرے بندے میری بابت پوچھیں تو کہہ دے کہ میں بے شک قریب ہوں جب کوئی مجھے بلائے تو میں اس کی دعوت قبول کرتا ہوں (آخر آیت تک)

کتاب جلالی مصنف سید حامد علی بخاری میں مرقوم ہے جو شخص کھانے پینے یا دیگر کسی چیز کا محتاج ہو تو اللہ الصمد یا مواکیل کثرت سے پڑھا کرے۔ پس جس چیز کی حسرت اُس کے دل میں ہو یا کسی کھاتے پینے کی چیز وہ چیز خود بخود دستیاب ہو جائیں گی اور کسی قسم کا محتاج نہیں رہے گا۔

کتاب باقرار الانوار میں لکھا ہے۔ جو شخص اللہ الصمد یا مواکیل بطریق حرف کے کاغذ پر بروز جمعرات بوقت طلوع آفتاب ساعت مشتری میں لکھ کر اپنے دستار میں باندھے بعد نماز عشاء کے اور ایک سو بار اللہ الصمد یا مواکیل پڑھ کر سو جائے تو خواب میں زیارت نبی صلی اللہ علیہ سے مشرف ہوگا۔

کتاب جوہر بخاری میں لکھا ہے اسم الصمد یا مواکیل کی نو ہزار خاصیتیں ہیں۔ جو شخص ریاضت کرے گا اس پر خود بخود منکشف ہو جائیں گے۔



اگر کوئی اللہ الصمد یا مواکیل لکھ کر اپنے گھر یا سفر میں مال اسباب میں تو ہر قسم کی اذیت سے بے خوف رہے گا۔ نہ آگ لگے گی اور نہ کوئی نقصان چور رہزن سے محفوظ رہے گا۔

| ۷۸۶ | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۹ | ۵۳ | ۵۶ | ۴۲ |
| ۵۵ | ۴۳ | ۴۸ | ۵۴ |
| ۴۴ | ۵۸ | ۵۱ | ۴۷ |
| ۵۲ | ۴۶ | ۴۵ | ۵۷ |

## تیسرا باب

## کشف القلوب کے بیان میں

اگر کشف القلوب یعنی جو شخص سامنے آئے یا جس چیز کی طرف دیکھ کر چاہے کہ اس کی دل کی بات یا اُس کی حقیقت معلوم ہو جائے تو اللہ الصمد یا مواکیل کو روزانہ بارہ ہزار بمعہ درود شریف اول و آخر کے بارہ روز تک پڑھے تو قلب روشن ہو کر کشف القلوب حاصل ہوگا۔ یعنی جس چیز کی طرف خیال کرے گا یا جو سامنے آئے گا۔ اُس کے دل کا کل حال عامل کے دل میں منکشف ہو جائیں گے۔

## چوتھا باب

## کشف القبور کے بیان میں

اگر قبر کے حالات معلوم کرنے ہوں تو قبر کے پاس جا کر میت کی طرف منہ کر کے آنکھ بند کر کے بطور مراقب بیٹھ کر منہ پر کپڑا اوڑھ کر اللہ الصمد یا مواکیل ایک سو بار بمعہ درود شریف کے پڑھے۔ پھر خاموش مراقب بیٹھا رہے۔ تھوڑی دیر کے بعد قبر میں آواز سنائی دے گی یا غیب سے آواز آئے گی جو کچھ قبر والے کے حالات ہوں گے معلوم ہو جائیں گے۔

اگر بروز جمعرات بوقت طلوع آفتاب ساعت مشتری میں اللہ الصمد یا مواکیل حرفاً لکھ کر قبر کی دائیں

جانب رکھے اور خود بطور مراقب قبر کے پاس بیٹھے تو بھی قبر کی کل حقیقت عامل پر منکشف ہوگی۔

## پانچواں باب

## مُردہ سے سوال وجواب کرنے کے بیان میں

اگر چاہو کر قبر والے سے سوال کر کے کسی کا جواب حاصل کروں تو شب چہار شنبہ کو قبر کے پاس جاکر منہ قبر کی طرف کر کے ایک بار الحمد شریف اور تین مرتبہ قل ہو اللہ پڑھ کر میت کو بخشے اور پھر قبر پر انگشت شہادت رکھ کر پچاس بار اللہ الصمد باموائیل پڑھے اور پھر بطور مراقب خاموش بیٹھا رہے کچھ دیر میں قبر سے آواز آئے گی جو سوال کروگے اُس کا جواب مل جائے گا۔ انشاءاللہ تعالیٰ۔

## چھٹا باب

## زمین وآسمان کی سیر کرنے اور ہوا پر اڑنے کے بیان میں

جو شخص چاہے کہ زمین و آسمان کی سیر حاصل ہو تو اُس کو چاہئیے پانچ شب بشب دو شنبہ سے شب جمعہ تک روزانہ پانچ ہزار بار اللہ الصمد باموائیل بمعہ درود شریف اول آخر پڑھا کرے۔ تو مرتبہ ولایت حاصل ہوگا۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مجلس اور حضرت خضر علیہ السلام کی ملاقات سے مشرف ہوگا اور قوت روحانی پیدا ہو کر ہوا پر اڑنے کی قدرت حاصل ہو جائے گی۔ اور تمام زمین و آسمان یا دیگر متبرک مقامات مثلاً کعبہ شریف یا مدینہ منورہ یا جس جگہ جانا چاہے گا آناً فاناً میں ہوا پر اڑ کر پہنچ جائے گا۔

اگر اللہ الصمد باموائیل اِس نقش کو لکھ کر رات کو سر پر باندھ کر سو جائے تو خواب میں کعبہ شریف کا طواف کریگا نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۴ | ۴۰ | ۹۰ | اللہ ۶۶ |
|---|---|---|---|
| ۸۹ | ۶۷ | ۳ | ۴۱ |
| ۶۸ | ۹۲ | ۳۸ | ۲ |
| ۳۹ | ۱ | ۶۹ | ۹۱ |



## ساتواں باب

## خزانہ غیب معلوم کرنے کے بیان میں

اگر کسی جگہ خزانہ ہو اور معلوم کرنا چاہے کس جگہ ہے تو اللہ الصمد باموائیل بمعہ درود شریف پانچ روز تک ہر شب بشب دوشنبہ سے شب جمعہ تک روزانہ پانچ ہزار بار پڑھا کرے عامل کو خود بخود کشف ہو جائے گا کہ فلاں جگہ خزانہ ہے اور یا کوئی بزرگ خواب میں آکر بتا دے گا کہ فلاں جگہ خزانہ ہے اور اِس طریقہ سے نکالا جائے گا۔ اگر اللہ الصمد باموائیل بمعہ نقش کو لکھ کر سفید مرغ کی گردن میں باندھ کر جس جگہ خزانہ کا شبہ ہو چھوڑ دیں۔ مرغ عین خزانہ کے اوپر کھڑا ہو کر آواز دے گا۔ پس عامل اپنے تصرف سے خزانہ حاصل کرے۔ نقش یہ ہے

۷۸۶

| ۸ | ۹۴ | ۹۷ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۹۶ | ۲ | ۷ | ۹۵ |
| ۳ | ۹۹ | ۹۲ | ۶ |
| ۹۳ | ۵ | ۴ | ۹۸ |

## آٹھواں باب

## بادشاہ اور امراء یا کسی بادشاہ کو مسخر کرنے کے بیان میں

اگر بادشاہ یا کسی امیر یا کوئی ایک خاص مطلوب کو مسخر کرنا چاہے تو بیس روز تک روزانہ ایک ہزار بار اللہ الصمد باموائیل بمعہ درود شریف اول آخر نام مطلوب بمعہ والدہ کے ساتھ تصور کر کے پڑھے اور مطلوب مسخر ومطیع ہو کر حاضر خدمت ہوگا۔ جو کچھ حکم دوگے قبول کرے گا۔ یا بعد نماز عشاء ایک سو بار اللہ الصمد باموائیل پڑھ کر مطلوب کی طرف دم کیا جائے ہفتہ عشرہ میں مطلوب فرمانبردار ہو کر حاضر ہوگا۔ اگر اس نقش کو لکھ کر اللہ الصمد باموائیل با طریقہ حروف لکھ کر نام طالب ومطلوب

بمعہ والدہ بھی لکھ کر دھوپ میں یا زیرِ آتش رکھیں گرمی پہنچتے ہی مطلوب حاضر ہوگا۔

نقش یہ ہے

۷۸۶

| ۱۸۱ | ۴ | ۵ | ۱۰ |
|---|---|---|---|
| ۶ | ۹ | ۱۸۲ | ۳ |
| ۱۳ | ۷ | ۲ | ۱۸۹ |
| ۱ | ۱۸۰ | ۱۱ | ۸ |

## نواں باب

## مسخر کردن انس وجن دیو، پری وغیرہ کے بیان میں

اگر بندگانِ خدا انسان یا دیگر مخلوق جن، دیو، پری کی تسخیر چاہتے ہو تو یکشنبہ کے روز سے بعد صبح روزانہ تین ہزار بار اللہ الصمد بامواکیل سات روز تک پڑھے تو جس مخلوق کو مسخر کرنے کی نیت سے پڑھے گا مسخر وہ مطیع ہو کر حاضر خدمت ہوں گے ۔ جو کچھ حکم دو گے یا جو چیز یا میوہ جات اصل بے فصل طلب کرو گے فوراً لا کر حاضر کریں گے اور ہمیشہ فرمانبردار رہیں گے انشاء اللہ تعالیٰ ۔

## دسواں باب

## علم کیمیا وسیمیا وریمیا کے حاصل کرنے کے بیان میں

جو شخص چاہے کہ علم کیمیا یعنی نقرہ و ذہب بنانے کے طریقے حاصل ہوں یا کہ سیمیا یا ریمیا جس کو علم نجوم کہتے ہیں ۔ ان علموں میں سے جس کو حاصل کرنا ہو تو چاہیے پانچ روز تک روزانہ ہر شب سات ہزار بار اللہ الصمد بامواکیل بمعہ درود شریف کے پڑھے اور اپنے مقصد کی دعا کرتا رہے ۔ پس ایک شخص غائب سے پیدا ہو کر عامل پر ایک ایسی نظر توجہ کی ڈالے گا جس سے کل علم حاصل ہو جائیں



گے اور حضور پرنور کی زیارت سے مشرف ہوگا۔ اور اگر اللہ الصمد بمعہ بامواکیل راس نقش کو لکھ کر دائیں بازو پر باندھیں اور اپنے مقاصد کی دعا کرتا رہے تو بھی ایک شخص غائب سے پیدا ہو کر یہ سب علم عامل کو سکھا دے گا ۔

۷۸۶

| ۸۹ | ۲ | ۱۲ | ۹۷ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۹۶ | ۹۰ | ۱ |
| ۹۵ | ۱۰ | ۴ | ۹۱ |
| ۳ | ۹۲ | ۹۴ | ۱۱ |

## گیارہواں باب

## دستیاب کرنا کچا یا پکا کھانا در صحرا وغیرہ میں

اگر بستی سے دور جنگل یا صحرا وغیرہ میں یا ایسی جگہ پہنچ جائے جہاں کوئی چیز میسر نہ ہو اور مطلب ہو کہ ہر چیز خوردنی کچا یا پکا حاصل ہو جائے تو گیارہ بار اللہ الصمد بامواکیل پڑھ کر دعا کریں ۔ پھر تھوڑی دیر میں کوئی شخص بشکل انسانی حاضر ہوگا جس چیز کی طلب ہوگی حاضر کر دے گا ۔ باذن اللہ تعالیٰ

## بارہواں باب

## رجال الغیب کے مسخر کرنے کے بیان میں

اگر رجال الغیب کی تسخیر مطلوب ہو تو ایک چھری فولادی پر بامواکیل اللہ الصمد لکھ کر زمین میں گاڑ دیں ۔ پھر اللہ الصمد بامواکیل ستر بار پڑھ کر چھری پر دم کریں اور دعا کریں ۔ پھر فوراً رجال الغیب یعنی زمین کے اندر کی تمام مخلوق پیدا ہو کر مسخر اور مطیع ہوں گے اور جو کہو گے بجا لائیں گے ۔ انشاء اللہ تعالیٰ

## تیرھواں باب

### مسخر کرنے فیل یا شیر برائے خود سواری کرنے کے بیان میں

اگر کوئی شخص چاہے کہ فیل یا شیر پیدا ہوں تاکہ میں ان پر سواری کروں تو اُس کو چاہیئے کہ اللّٰہ الصمد یا مواکیل بمعہ درود شریف اسّی بار پڑھ کر دعا بدرگاہِ رب العالمین میں اپنے مقصد کی کرے۔ پس فوراً فیل یا شیر جس چیز کی ضرورت ہوگی حاضر ہو کر مطیع و مسخر ہوں گے جس پر چاہو سواری کریں۔ جہاں چاہو گے لے جائیں گے اگر یہ نقش بمعہ اللّٰہ الصمد یا مواکیل لکھ کر درخت پر باندھیں اور اپنے مقصد کی دعا باری تعالیٰ سے کریں تو بھی اُس جگہ فوراً فیل یا شیر حاضر ہو کر مطیع ہوں گے۔

۷۸۶

| ۵ | ۱۸۲ | ۲ | ۱۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۰ | ۳ | ۱۷۹ | ۸ |
| ۱۸۱ | ۶ | ۱۲ | ۱ |
| ۴ | ۹ | ۷ | ۱۸۰ |

## چودھواں باب

### سانپ بچھو کے مسخر کرنے کے بیان میں

اگر سانپ بچھو کی تسخیر چاہتے ہو تو اللّٰہ الصمد یا مواکیل بمعہ درود شریف دو ہزار بار روزانہ پانچ روز تک اپنے مقصد کی دُعا کرے بحکم ایزدی فوراً سانپ بچھو بکثرت پیدا ہو کر مسخر و مطیع ہوں گے۔ اور جو کچھ حکم دو گے فوراً بجا لائیں گے۔



## پندرھواں باب

### سانپ و دیگر موذی جانور دفع کرنے کے بیان میں

اگر کسی جگہ سانپ یا دیگر کوئی موذی جانور مخلوق خدا کو تکلیف پہنچاتے ہوں تو چاہیے کہ نو روز تک روزانہ ایک ہزار بار یا مواکیل اللّٰہ الصمد بمعہ درود شریف کے پڑھے اور پانی پر دم کر کے اُس اُس جگہ چھڑک دیں۔ تو تمام موذی جانور نقصان پہنچانے والے اُس جگہ کو چھوڑ کر چلے جائیں گے اور اِس جگہ پر نہیں آئیں گے۔ اگر کسی کو سانپ بچھو یا دیگر کسی جانور مثلاً کتا، گیدڑ وغیرہ نے کاٹا ہو اور جس کے خوف سے ہلاکت کا ڈر ہو تو اللّٰہ الصمد یا مواکیل بمعہ درود شریف اکیس بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے اُس مریض کو پلا دیں اور مریض پر بھی دم کریں تو ہر قسم کا زہر دفع ہو کر مریض بالکل تندرست ہو جائے گا۔

## سولھواں باب

### ہوا کو مسخر کرنے کے بیان میں

اگر ہوا کو مسخر کرنا ہو تو روزانہ نو روز تک ایک ہزار بار اللّٰہ الصمد یا مواکیل بمعہ درود شریف پڑھ کر دعا کریں۔ تو فوراً ہوا مسخر اور فرمانبردار ہوگی جس طرف حکم دو گے اسی طرف ہوا جائے گی۔ اگر کسی کے جسم میں کسی جگہ ریح ٹھہر کر درد رہتا ہو تو اللّٰہ الصمد یا مواکیل بمعہ درود شریف گیارہ بار پڑھ کر باد کے مقام پر دم کریں باذن اللّٰہ تعالیٰ ہر قسم کی ریح باد دفع ہو کر جسم میں کوئی درد نہ رہے گا۔

## سترھواں باب

### آگ پیدا کرنے اور غیب کرنے کے بیان میں

اگر کسی جنگل یا صحرا میں آگ پیدا کرنا چاہو تو ایک کوری ٹھیکری پر اللّٰہ الصمد یاموائیل لکھ کر پھر گیارہ بار اللّٰہ الصمد بمعہ موائیل پڑھ کر ٹھیکری پر دم کر کے زمین پر ماریں۔ پس فوراً آتش عظیم پیدا ہو گی اگر کسی کے گھر یا کسی مخصوص جگہ آگ لگانی ہو تو اللّٰہ الصمد بمعہ موائیل کو ایک مشت خاک پاک پر ایک سو بار پڑھ کر دم کر کے جس جگہ پر ڈالو گے وہاں فوراً آگ پیدا ہو کر کل چیزیں اینٹ پتھر لوہا سب جل کر خاک در خاک ہو جائیں گے۔ اگر پھر آگ کو دفع کرنا چاہو تو حرف نو بار پڑھ کر آگ کی طرف دم کر دیں۔ فوراً آگ بجھ کر غائب ہو جائے گی۔

## اٹھارھواں باب

### برو بحر مسخر کرنے کے بیان میں

اگر کسی جگہ دریا کی اسقدر طغیانی ہو جس سے مخلوق کو تکلیف پہنچتی ہو یا دریا کو خشک کرنا منظور ہو تو ایک مٹی کے پاک ڈھیلا پر اتنی بار اللّٰہ الصمد یاموائیل بمعہ درود شریف پڑھ کر دم کر کے دریا میں ڈال دیں تو فوراً دریا کی طغیانی ختم ہو کر ہٹ جائے گا یا خشک ہو جائے گا۔ پھر جب چاہو کہ دریا جاری ہو تو ایک سو بار پڑھ کر دریا کی طرف دم کر دیں دریا جاری ہو جائے گا۔ باذن اللّٰہ تعالیٰ۔

اگر چاہو کہ زمین کوتاہ ہو جائے تو زمین پر ایک بڑا دائرہ گول کھینچ کر اللّٰہ الصمد یاموائیل ایک سو بار پڑھ کر دائرے کے اندر زمین پر دم کر دیں پس فوراً زمین چھوٹی ہو جائے گی۔ جہاں چاہو چند قدم رکھتے ہی پہنچ جاؤ گے۔ اگر پھر چاہو کہ زمین دراز ہو جائے



تو دائرہ کو اپنے ہاتھ سے مٹا کر مٹی کو ہوا میں اڑا دیں۔ پس زمین دراز ہو جائے گی

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۸۰ | ۱ |
| ۱۷۹ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۸۲ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۸۱ |

اگر مشتری کی ساعت میں یعنی بروز جمعرات بوقت طلوع آفتاب اللّٰہ الصمد یاموائیل اس نقش کو لکھ کر اپنے ران پر باندھے اور راستہ چلے تو اس کے چلنے میں زمین کوتاہ ہو جائے گی۔ جہاں چاہو ہزاروں میل کا سفر چند منٹ میں طے کر لو۔

## انیسواں باب

### چاند سورج مسخر کرنے کے بیان میں

اگر چاند سورج مسخر کرنا ہو تو سات روز تک روزانہ پانچ ہزار بار اللّٰہ الصمد یاموائیل بمعہ درود شریف پڑھے اور دعا کرے۔ پس چاند سورج یا جس ستارہ کو مسخر کرنے کی نیت ہو گی حاضر ہو کر فرمانبردار ہو گا جو حکم دو گے بجا لائیں گے۔ باذن اللّٰہ تعالیٰ

## بیسواں باب

### فراخی رزق و ادائے قرض کے بیان میں

اگر کسی کو تنگدستی کی وجہ سے رزق کی کمی ہو تو چاہیئے کہ بعد نماز صبح کے روزانہ اللّٰہ الصمد یاموائیل بمعہ درود شریف ایک سو بار پڑھا کرے۔ چند روز میں رزق کی کشادگی اور ہر قسم کی تنگی دُور ہو جائے گی اگر قرض دار ہے تو بعد ہر نماز فرض پنجگانہ کے اللّٰہ الصمد یاموائیل بمعہ درود شریف پچاس بار پڑھا کرے۔ اللّٰہ تعالیٰ کسی نہ کسی وسیلہ سے جلدی قرض ادا کر دے گا اور دن بدن دولت زیادہ ہوتی جائے گی۔ اور چور و ہر قسم کے نقصان سے اللّٰہ کی امان میں رہے گا۔

اگر اللہ الصمد باموائکل بمعہ اس نقش کے لکھ کر اپنے گھر یا مال اسباب میں رکھیں تو دن بدن دولت زیادہ ہوگی، چور اور ہر قسم کے نقصان سے محفوظ رہے گا۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| اللہ ٦٦ | ٣٩ | ٥ | ٩٠ |
| ٦ | ٨٩ | ٦٧ | ٣٨ |
| ٨٨ | ٣ | ٤١ | ٦٨ |
| ٤٠ | ٦٩ | ٤٧ | ٤ |

## اکیسواں باب

### بخت بستہ کرنے یا کھونے کے بیان میں

جب کوئی ظالم و فاسق مخلوقِ خدا کو بہت ناجائز تنگ کرتا ہو۔ تو اللہ الصمد باموائکل بمعہ نام ظالم و مادر لکھ کر پرانی قبر میں پیروں کی طرف دفن کر دیں پس اُس ظالم کا بخت ایسا بستہ ہوگا کہ تمام اس کے کاروبار درہم برہم ہو کر ہر قسم کی تنگی واقع ہو جائیگی اگر کسی بخت بستہ کو کھولنا چاہو تو لوبان پر ایک سو بار اللہ الصمد باموائکل بمعہ درود شریف پر دم کر کے بخت بستہ کے سامنے آگ میں ڈال کر جلائے تاکہ لوبان کی خوشبو اُس کے دماغ تک پہنچ جائیے۔ پس بستہ بخت کشادہ ہو جائے گا۔

## بائیسواں باب

### ہر قسم بیماری دفع کرنے کے بیان میں

اگر کوئی شخص ایسی بیماری میں مبتلا ہو کہ جس کے علاج سے اطبا عاجز آ گئے ہوں۔ اور کسی طرح صحت یاب نہ ہوتا ہو مثلاً سل، دق، دائمی نزلہ، ضیق النفس، وضع المفاصل ذیابیطس اور دیگر لاحق امراض کے لئے روزانہ ایک ہزار بار اللہ الصمد باموائکل پڑھ کر مریض پر دم کریں اور چند مرتبہ لکھ کر پانی سے دھو کر پلائیں تو ہر قسم کا مزمنہ امراض تین روز میں دفع ہو کر مریض تندرست و توانا ہو جائے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

فقیر ہذا کا اکثر معمول ہے۔

اگر کوئی ظالم فاسق جو مخلوق کو ناجائز تنگ کرتا ہو اُس کو ہلاک کرنا منظور ہو تو ماہ قمری کے آخری منگل کو قبر کے پاؤں کی طرف بیٹھ کر منہ میں برگِ نیم یا کوئی کڑوی چیز رکھ کر ایک ہزار بار اللہ الصمد باموائکل تین روز تک پڑھے اور دعا کریں۔ کہ الٰہی فلاں شخص را ہلاک گن۔ تو وہ شخص ایسی سخت بیماری میں مبتلا ہوگا جس سے وہ آخرکار ہلاک ہو جائے گا۔

## تئیسواں باب

### خواب کے بند کرنے اور کھولنے کے بیان میں

اگر کسی ظالم فاسق کی نیند بند کرنی ہو۔ کہ دن رات میں کسی وقت نہ سوئے تو نام دشمن بمعہ والدہ اللہ الصمد باموائکل کے ساتھ بروز بدھ وقت طلوع آفتاب ساعت عطارد میں لکھ کر زیر آتش دفن کر دیں۔ تاکہ گرمی پہنچتی رہے۔ پس دشمن کی نیند ایسی بند ہوگی کبھی نہ سوئے گا۔ آخرکار دیوانہ ہو کر گھر بار چھوڑ کر بری حالت سے ہلاک ہوگا۔ اور جب کسی کی نیند کھولنی چاہو تو لکھے ہوئے کو آگ سے نکال کر پانی میں دھو کر بہا دیں اور چند مرتبہ پڑھ کر اُس پر دم بھی کر دیں۔ پس اُس کی نیند کھل جائے گی۔ اور جلدی آرام ہو جائے گا۔

## چوبیسواں باب

### بستہ کرنے شہوت زانی کے بیان میں

اگر کوئی شخص بہت زانی ہو اور کسی نصیحت سے باز نہ آتا ہو۔ تو ایک چھری فولادی

پر اللہ الصمد یا مواکیل لکھ کر پھر پچاس مرتبہ اللہ الصمد یا مواکیل بمعہ نام زانی و مادر پڑھ کر چھری پر دم کر کے نمناک زمین میں دفن کر دیں۔ پھر اُس کی شہوت ایسی بستہ ہوگی کہ کسی عورت کے قابل نہ رہے گا۔

پھر جب چاہو کہ شہوت بستہ کھل جائے تو چھری کو نکال کر ہزار بار اللہ الصمد یا مواکیل پڑھ کر چھری پر دم کر کے دھو کر پانی میں بہا دیں۔ بستہ شدہ کھل کر از سرے نو مرد قابل عورت کے ہو جائے گا یا سات ٹکڑے روٹی پر پڑھ کر کھلا دیں۔

## پچیسواں باب

## مُردہ دل زندہ کرنے کے بیان میں

اگر کسی کا دل ایسا ہو کہ نماز روزہ یا دیگر عبادات یا اطاعت خدا رسولؐ سے منحرف ہو تو شب چہار شنبہ سے تا شب جمعہ تین روز تک برابر روزانہ ایک مجلس میں ایک ہزار بار اللہ الصمد یا مواکیل بمعہ درود شریف کے پڑھے۔ تو مردہ دل زندہ ہو کر غفلت و کاہلی و فراموشی دُور ہو کر کم کھانا، کم سونا، اور عبادت کرنے کی عادت ہو جائے گی۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

## چھبیسواں باب

## کرامت کردن بر زمین ایک ساعت میں آب و درخت میوہ جات پیدا ہو کر کھائے جائیں

جو چاہے کہ ایک ساعت میں طرح طرح کی کرامات دکھائے اور زمین پر درخت فوراً پیدا ہو کر میوہ جات خوردن پیدا ہوں یا دیگر پانی کھانا وغیرہ نعمتیں موجود ہوں۔ تو اللہ الصمد یا مواکیل کوری ٹھیکری آب نادیدہ پر بروز سوموار بوقت طلوعِ آفتاب



ساعت قمر میں لکھ کر زمین میں دفن کر دیں۔ تو فی الحال کل چیزیں آب و نعمتیں میوہ جات درخت وغیرہ پیدا ہوں گے۔ خود بھی کھائے اور مخلوق کو بھی کھلائے۔ پھر جب ناپدید کرنا ہو تو ٹھیکری زمین سے نکال دیں۔ سب کچھ کرشمے دُور ہو جائیں گے۔

## ستائیسواں باب

## متفرق کرامات کے بیان میں

اگر چاہے کہ مجلس میں سانپ پیدا ہو تو ایک لکڑی بقدر گز پر ایک سو بار اللہ الصمد یا مواکیل پڑھ کر دم کر کے مجلس میں چھوڑ دیں۔ وہ لکڑی فی الفور سانپ بن جائے گی۔ جب چاہو کہ پھر لکڑی ہو اکیس بار پڑھ کر دم کریں لکڑی ہوگی یا کہ مجلس میں بچھو پیدا کرنے ہوں تو نیم کے پتوں پر پچاس بار اللہ الصمد یا مواکیل پڑھ کر دم کر کے مجلس میں چھوڑ دیں۔ فوراً بچھو بن جائیں گے۔ جب پھر چاہو پتے ہو جائیں چند مرتبہ پڑھ کر دم کر دیں پتے بن جائیں گے۔

اگر چاہو کہ کنوئیں سے پانی اُبل کر باہر آجائے تو ایک مٹی کے پاک ڈلے پر ستر بار اللہ الصمد یا مواکیل پڑھ کر دم کر کے کنوئیں میں ڈال دیں فوراً کنوئیں کا پانی اُبل کر باہر آجائے گا۔ اور جب چاہو کہ پھر پانی جگہ پر چلا جائے تو نو بار پڑھ کر پانی کی طرف دم کر دیں۔ کنوئیں کا پانی پھر اپنی اصلی جگہ پر چلا جائے گا۔

اگر کسی کا ارادہ ہو کہ جنگل میں چراغ روشن ہوں تو چار کوری ٹھیکریوں پر اللہ الصمد یا مواکیل ایک ایک بار لکھ کر پھر ستر بار پڑھ کر ٹھیکریوں پر دم کر کے چاروں طرف ایک ایک کر کے ڈال دیں۔ فی الحال چار چراغ روشن ہو جائیں گے۔ جب تک چاہو گے روشن رہیں گے۔ جب بجھانا ہو تو چار ڈلے پاک مٹی پر نو نو بار ہر ڈلے پر پڑھ کر دم کر کے چراغوں کی طرف پھینک دیں۔ چراغ غائب ہو جائیں گے۔

اگر بعد ہر نماز فریضہ پنجگانہ کے ایک ایک سو بار اللہ الصمد باموا کیل پڑھا کرے گا اُس کی دل کی آنکھ کی تاریکی دُور کر روشن ضمیر ہو جائے گا۔

اگر بعد نماز عشاء ہمیشہ پچاس بار اللہ الصمد یاموا کیل کا ورد رکھے گا۔ تو وقت نزع موت سکرات اُس پر آسان ہو گی اور سلامتی ایمان کے ساتھ اس جہاں سے رخصت ہو گا۔ قبر کے عذاب سے نجات پائے گا۔ قیامت میں اس کا حشر نیک اور صالحین کے ساتھ ہو گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ

اگر کسی مرد یا عورت پر جن یا دیو، پری کا اثر ہو اور کسی طرح نہ جاتا ہو اور نہ جواب دیتا ہو کہ میں کون ہوں تو ایک پھول گلاب خوشبودار پر سات بار اللہ الصمد باموا کیل اور سات بار آیت وَمَنْ يَتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّهُ مَخْرَجًا وَّيَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْرًا ○ پڑھ کر پھول پر دم کر کے مریض کو سونگھائے۔ پس بو گل دماغ میں پہنچتے ہی جن وغیرہ جس کا بھی اثر ہو گا بولنے لگے گا کہ میں فلاں ہوں اور یہ میرا نام ہے۔ میرا جسم سر سے پیر تک آہنی زنجیر سے بندھ گیا ہے مجھ کو چھوڑ دو پھر نہ آؤں گا۔ اگر وہ حضرت سلیمان بن داؤد علیہ السلام اور حضرت پیرانِ پیر سید عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کی قسم کھا کر کہے کہ مجھے چھوڑ دو پھر نہیں آؤں گا۔ تو چاہیئے کہ آزاد کر دیں کیونکہ جن بھی مخلوقِ خدا ہے۔ جب وہ توبہ کرے تو چھوڑ دینا چاہیئے۔ اگر وہ کسی طرح چھوڑنے یا قسم کھانے پر رضامند نہ ہو۔ تو تین عدد ہانڈی گلی بمعہ سرپوش آب نادیدہ لے کر سرپوش پر دعا ذیل اندر کی جانب لکھ کر پھر ماش سیاہ ایک مٹھی لے کر دعا ذیل گیارہ بار پڑھ کر ماش پر دم کر کے مریض کے سر سے لے کر پاؤں تک تین بار ہاتھ پھرا کر ماش ہانڈی میں ڈال کر اوپر فوراً سرپوش سے بند کر دیں۔ اور کوئی وزن دار چیز رکھ دیں نیچے ہانڈی کے آگ جلائیں منہ آٹا سے بند کر دیں۔ سوئی کے برابر بھی سوراخ نہ رہے ورنہ جن بھاگ جاگ جائے گا۔ احتیاط رکھیں۔ پس جن کے جلنے کی علامت معلوم ہو گی۔ یعنی ہانڈی حرکت کرے گی اور جلنے کی نہایت بدبو آئے گی۔ جس سے ثابت ہو گا۔ جن جل کر ہلاک ہو گیا ہے۔ اسی طرح تین عدد ہانڈیاں بمعہ سرپوش اور ماش سیاہ کا عمل کریں۔ تاکہ اگر اُس کے ساتھی حملہ آور ہوں تو وہ بھی قید ہو کر جل کر ہلاک ہو جائیں۔ پھر ہانڈیوں کو زمین کے اندر گہرا دفن کر دیں۔ پس مریض کے درد سر و نیم سر و درد بدن و دیوانگی رفع ہو کر بالکل تندرست ہو جائے گا۔ سرپوش پر لکھنے کی دعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

الله الصمد اجب یا اسرافیل اجب یا مدو فائیل یا ھو کلان گردباد ھزار درھزار حصار بستم قفل شزایو لذرعی جو سامنوعا عالماطیو سونا سلیخاملیخا ملقو ما یاقیوما بحق کھیعص و بحق حمعسق اھیا اشر اھیا برحمتک یاارحم الرٰحمین

## اجازت خاص وعام

معلوم ہو کہ اللہ الصمد باموا کیل کی نو ہزار خاصیتیں ہیں سید محبوب الٰہی اپنے معمولات سے رفائے عام کی خاطر ستائیس باب میں اللہ الصمد کے چند خواص کتاب ہذا وصلِ حق پر درج کرتا ہے۔ تاکہ مریدانِ صادق اور طالبانِ حق کا ذوق و شوق بڑھتا رہے اور دنیا کی فضول و لغو باتوں اور فروئی اعمال سے بچ کر صرف اپنے معبودِ حقیقی کی یاد میں مطابق سنت سرکار دوجہاں صلی اللہ علیہ وسلم کی پیروی کرتے ہوئے تمام مصائب دینی و دنیاوی سے امام حاصل کر کے اپنے مقاصد میں کامیاب رہیں ہر فرد و بشر مرد عورت نسلِ انسان کو ساری کتاب وصلِ حق خصوصاً ریاضت اللہ الصمد

باموا کیل بمعہ فوائد و قصیدہ غوثیہ و ختم خواجگان پیرانِ عظام کی عام اجازت کلھم کی دیتا ہے۔ جس کا دل چاہے میرے لکھے کے مطابق عمل کرے۔ کسی قسم کی رجعت یا خوف طاری نہ ہوگا کیونکہ میرے دادا مرشد صُلِ علے شاہ سے تمام روحانیات خصوصاً موا کیلوں وجنانوں نے وعدہ کیا ہوا ہے کہ تیرے سلسلے قادریہ غوثیہ پر چلنے والے کو کسی قسم کا خوف یا تکلیف نہ پہنچائیں گے اور فقیر نے یہ کتاب 'وصلِ حق' اول سے لے کر حرف بحرف آخر تک حضرت پیرانِ پیر عبدالقادر جیلانی کی منظوری اور اجازت سے لکھی ہے قسم ہے اُس رب لازوال کی جس کے قبضہ قدرت میں کل عالم ہے میرے لکھے کے عین مطابق ریاضت کرنے والا اپنے مقاصد میں کامیاب نہ ہو تو روز حشر میرا دامن اُس کا ہاتھ ہوگا جھوٹ پر لعنت نیچ پر صلوٰۃ۔ آؤ جس کا دل چاہے معرفت کا سمندر لبریز ہے شراب شوقِ عشق پی کر گوہر نایاب حاصل کر کے دنیا فانی سے بقا باللہ ہو کر ایک ذات میں ملکر دوامی زندگی حاصل کریں۔ فقط والسلام



بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# قصیدہ غوثیہ شریف

یہ قصائد شریف حضرت پیر دستگیر محبوب سبحانی قطب زمانی غوث صمدانی حضرت سید محی الدین شیخ عبدالقادر جیلانی قدس سرہ العزیز کی زبان حق ترجمان پر اُس وقت جاری ہوئے جبکہ آپ غوثیت اور محبوبیت کے سب سے اعلیٰ اور ارفع مقام پر فائز ہو کر غوث دوام و سید الاولیاء و سلطان الفقراء کے منصب اور مرتبے سے سرفراز کئے گئے اس مقام پر آپ نے اللہ جالی کے امر سے فرمایا قَدَمِیۡ هٰذَا عَلٰی رَقَبَةِ کُلِّ وَلِیِّ اللّٰهِ یعنی میرا یہ قدم تمام اولین و آخرین اولیاء اللہ کی گردن پر ہے۔ جو شخص صدق دل و اخلاص اور ادب و احترام سے یہ قصیدہ شریف پڑھتا ہے حضرت پیر دستگیر محبوب سبحانی کی روحانیت اُسی بلند مقام سے پڑھنے والے کی طرف متوجہ ہوتی ہے اور اُسی پاک منزل کی کیفیت اس پر وارد اور نازل ہوتی ہے اور وہ جلدی اپنی دِلی مراد اور منزلِ مقصود کو پہنچ جاتا ہے۔ خاکسار سید محبوب الٰہی نے قصیدہ کی تلاش اور تجسس میں بہت دُور دراز سفر کئے ہیں۔ اور اس کی صحت کی تحقیق میں بڑی کوشش کی ہے۔ حتیٰ کہ بغداد شریف جا کر حضرت پیران پیر شیخ محی الدین عبدالقادر جیلانی قدس اللہ سرہ العزیز کے خاندان کے پرانے قلمی نسخوں کو بھی دیکھا بھالا۔ اور ان قصائد کے عاملین سے بھی تبادلہ خیالات کیا۔ اس فقیر نے بے شمار قلمی اور طبع شدہ قصائد کا مطالعہ کیا ہے سب میں جا بجا غلطیاں ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ اُن کے پڑھنے سے کما حقہٗ فائدہ نہیں ہوتا۔ مجھے بعض عاملین کاملین اور

صاحب کشف عارفین کی زبانی معلوم ہوا ہے کہ اس قصیدہ غوثیہ میں حضرت پیر محبوب
سبحانی کی زبان حق ترجمان پر اس قسم کے محبوبانہ انداز اور معشوقانہ ناز کے کلمات جاری
ہوئے ہیں کہ جن میں طالبوں اور مریدوں کے لئے ایسے مواعید اور مواثیق کا اظہار کیا
کیا گیا ہے ۔ کہ جس سے بالکل لَاتَخَفْ وَلَاتَحْزَنْ کی بو آتی ہے ۔ اور جن کے پڑھنے
سے طالب پر رجاء اور اُمید کا غلبہ ہو جاتا ہے ۔ اور وہ بالکل مستغنی اور بے پرواہ ہو
کر خود عمل کرنا چھوڑ دیتا ہے ۔ جیسا کہ اس بیت میں آیا ہے ۔

مُرِیدی ھم وَطِب واشطح وغَنِ    وافعل ماتشاء فلاسم عالی

یعنی اے میرے مرید تو ہمت کر اور خوش و خرم ہو ۔ اور بے پرواہ اور بے نیاز رہ
اور جو کچھ تیرا جی چاہے کہ میرا نام اور میرا واسطہ بہت بڑی چیز ہے ۔ سو اس قسم کے
کلمات سے لوگوں کے ظاہری اور شرعی اعمال میں، چونکہ اکابر دین اور علماء شرع متین
کو ظاہر اعمال و اطاعت و بندگی میں کوتاہی اور سستی کا خطرہ اور اندیشہ محسوس ہوا اس
لئے ان بزرگوں نے اس کے تدارک کی یہ راہ تجویز کی کہ جابجا اس قصیدے کے
اندر اپنی طرف سے چند ایسے شعر ملا دئے جن کے پڑھنے سے ظاہری اعمال اور شرعی پابندی
کی طرف ترغیب پائی جاتی ہے ۔ چنانچہ منجملہ ان ابیات کے دو تین بیت یہ ہیں ۔

رِجَالِیْ فِیْ ھَوَاجِدِھِمْ صِیَامٌ    وَفِیْ ظُلَمِ اللَّیَالِیْ کَاللَّاٰلِیْ

یعنی میرے مُرید وہ ہیں جو سخت گرمی کے دِنوں میں روزے رکھتے ہیں اور رات
کی تاریکی میں اپنی عبادت اور ذکر فکر کے انوار سے ستاروں کی طرح چمکتے ہیں ۔

دوسرا بیت یہ ہے، درست العلم حتیٰ صرتُ قطبًا الخ

اور تیسرا بیت یہ ہے: وعُق فی اولیاء اللہ مثلی الخ

ان ابیات کی شمولیت اور ملاوٹ سے خدا جانے لوگوں میں ظاہری اعمال اور
شرعی پابندی کی رغبت پیدا ہوئی یا نہ لیکن قصیدہ میں تحریف ہوگئی ۔ اور وہ پہلی سی تاثیر



اور برکت نہ رہی ۔ کہتے ہیں کہ یہ وصفی مخلوط ابیات مولانا جامی صاحب کے
بنائے ہوئے اور بتائے ہوئے ہیں ۔ واللہ اعلم بالصواب ۔ لہٰذا ہم نے یہ وصفی
ابیات اپنے قصیدے سے خارج کر دئے ہیں ۔ میرا پیش کردہ قصیدہ ہر قسم کی
ملاوٹ اور آمیزش سے پاک اور مبرا ہے اور بالکل صحیح اور اصلی ہے ۔ باقی ظرف
اور قسمت ہر شخص کا اپنا اپنا ہے ۔ ناظرین سے اس فقیر کی آخری اپیل یہ ہے کہ
مہربانی کر کے اس قصیدہ مبارک کو نفسانی خواہشات اور دنیوی اور دنیاوی اغراض
میں استعمال کرنے سے احتراز کریں اور اسے محض اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلعم
اور حضرت پیران پیر محبوب سبحانی قدس سرہٗ کی رضامندی اور ان کے لطف و کرم
کے حصول کا ذریعہ بنائیں ۔

## قصیدہ غوثیہ پڑھنے کا طریقہ خاص

قصیدہ غوثیہ پڑھنے کا سب سے بہترین اور آسان ترین طریقہ یہ ہے کہ نئے
چاند کی پہلی جمعرات کو مغرب یا عشاء کے بعد دو رکعت نماز نفل ادا کرے اور ہر
رکعت میں بعد فاتحہ گیارہ دفعہ سورہ اخلاص یعنی قل شریف پڑھے ۔ اور سلام
پھیر کر اس دوگانے کا ثواب ارواح مقدس حضرت محمد مصطفےٰ صلعم و اصحاب کبار ۔
و آل اطہار چہار یار ۔ و پنج تن پاک ۔ خصوصاً روح پاک قطب ربانی غوث صمدانی
حضرت شیخ عبد القادر جیلانی کو بخشے بعدہٗ دس دفعہ یہ درود شریف پڑھے ۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ
وَوَلَدِہٖ الشَّیْخِ عَبْدِ الْقَادِرِ جِیْلَانِیْ شَیْئًا لِلّٰہِ اَمْدُدْنِیْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ

کہ کر ۳ بار قصیدہ غوثیہ پڑھے ۔ قصیدہ شریف یہ ہے ۔

# قصیدہ غوثیہ

سَقَانِی الْحُبُّ کَاسَاتِ الْوِصَالِ
فَقُلْتُ لِخَمْرَتِی نَحْوِی تَعَالِ

محبت نے مجھے وصلِ محبوب کے پیالے پلائے پس میں نے اپنی شراب سے کہا کہ میری طرف آجا۔

ساقی دِتّا کاسا مینوں حب خدا دے والا
اوس شراب نوں میں کہیا میں ول آسکھالا

سَعَتْ وَمَشَتْ لِنَحْوِی فِی کُئُوسٍ
فَهِمْتُ بِسُکْرَتِی بَیْنَ الْمَوَالِی

پس وہ شراب پیالوں کے اندر میری طرف دوڑتی ہوئی آئی پس میں نے اپنی مستی سے اپنے دوستوں کے اندر اثر کیا۔

کاسیاں دیوچہ ہو کے آئی میں ول خمر سیاری
میری مستی ظاہر ہوئی یاراں دے وچ ساری

فَقُلْتُ لِسَائِرِ الْاَقْطَابِ لُمُّوْا
بِحَالِی وَادْخُلُوْا اَنْتُمْ رِجَالِ

پس میں نے غوث کی حیثیت میں تمام اقطاب جہاں سے خطاب کیا کہ تیاری کرو اور میرے رجال الغیب اور لشکر بن کر میرے صحو میں داخل ہو جاؤ۔

کہیا میں پھر قطباں تائیں آؤ میرے پاسے
ہوو سب مردانے نسبں راہ خدا دے خاصے



وَهُمُّوْا وَاشْرَبُوْا اَنْتُمْ جُنُوْدِی
فَسَاقِی الْقَوْمِ بِالْوَافِی مَلَالِی

اے میرے سپاہیو ہمت کر کے آگے آؤ اور شراب کے دور میں شامل ہو جاؤ۔ کیونکہ اسلام کا ساقی مجھے شراب معرفت فراواں طور پر دے رہا ہے۔

ہیئو مجلس دے وچ اوہ لشکر ہو اساڈہ
ساقی فیض خدا دا مینوں دِتا جام کشادہ

شَرِبْتُمْ فَضْلَتِی مِنْ بَعْدِ سُکْرِی
وَلَا نِلْتُمْ عُلُوِّی وَاتِّصَالِی

میرا نشہ ہو جانے کے بعد تم نے میری بچی ہوئی شراب پی لی لیکن میرے رتبہ بلند اور قرب واتصال کو نہیں پہنچ سکے۔

میں شراب شوقیہ پیتی تساں فضلہ پایا
پر نہیں حاصل قرب تے رتبہ تساں میرے جیہا

مَقَامُکُمُ الْعُلٰی جَمْعًا وَلٰکِنْ
مَقَامِی فَوْقَکُمْ مَا زَالَ عَالِ

تم سب کے باطنی مرتبے بیشک بلند ہیں۔ لیکن میرا مقام تم سب کے اوپر ہے اور ہمیشہ اوپر رہے گا۔

جے کر رُتبہ ہوسی جا تسارے یارو
جاگہ میری اوس جاگہ تھیں عالی جا شمارو

اَنَا فِی حَضْرَتِ التَّقْرِیْبِ وَحْدِی
یُصَرِّفُنِی وَحَسْبِی ذُوالْجَلَالِ

میں اللہ تعالیٰ کے حضور اور قرب میں یگانہ فرد ہوں۔ وہ مجھے ایک حال

سے دوسرے حال میں پھیرتا ہے۔ اور اسی کی ذات میرے لئے کافی ہے۔

جا میرے وچ قرب خدا دے طاقت شرکت کہیں نوں
حال بحالی نہیں تغیروں دنے خالق ہیں نوں

أَنَا الْبَازِيُّ أَشْهَبُ كُلِّ شَيْخٍ
وَمَنْ ذَا فِي الرِّجَالِ أُعْطِيَ مِثَالِي

میں دنیا کے تمام مشائخ کے اندر سفید باز کی مانند ہوں۔ مردان خدا اور اولیاء اللہ میں وہ کون ہے جسے میری مثل رتبہ عطا کیا گیا ہو۔

میں ہاں چٹے باز وانگوں وچ کل شیخ بتھیرے
کیہڑا مرد امت نبی نہیں مثل ہویا میرے

كَسَانِي خِلْعَةً بِطِرَازِ عَزْمٍ
وَتَوَّجَنِي بِتِيجَانِ الْكَمَالِ

اللہ تعالیٰ نے مجھے ولایت کی وہ خلعت پہنائی جس پر عزیمت کے بیل بوٹے ہیں اور میرے سر پر کمال کا تاج رکھا۔

خلعت دتا رب نے مینوں نال عزت بھاری
تاج رکھا ہے سر میرے تے دتی حق سرداری

وَأَطْلَعَنِي عَلَى سِرٍّ قَدِيمٍ
وَقَلَّدَنِي وَأَعْطَانِي سُؤَالِي

اور مجھے اللہ تعالیٰ نے اپنے قدیم اسرار ازلی سے واقف فرمایا ہے اور مجھے نشانِ عزت سے مختص فرما کر میری ہر آرزو پوری فرمائی۔

واقف کیتا رب نے مینوں اوپر سر قدیمی
ہار عزت دا چا پوایا رسول کریمی



وَوَلَّانِي عَلَى الْأَقْطَابِ جَمْعًا
وَحُكْمِي نَافِذٌ فِي كُلِّ حَالِ

مجھے اللہ تعالیٰ نے تمام اقطاب زمان کا والی اور سردار بنایا اور میرا یہ حکم ماضی مستقبل میں اور حال میں جاری رہے گا۔

والی کیتا رب نے مینوں سبھناں قطباں اتے
حکم رواں ہویا ہے میرا ساریاں وقتاں اتے

فَلَوْ أَلْقَيْتُ سِرِّي فِي بِحَارٍ
لَصَارَ الْكُلُّ غَوْرًا فِي الزَّوَالِ

پس اگر میں اس سرِ قدیم کو سمندروں پر ظاہر کر دوں تو سب کے سب ہلاک ہو کر زائل ہو جائیں۔

سر میرا جو ظاہر ہووے اوپر ٹھاٹھ بحاراں
گم ہو جاوے پانی اسدا جیویں بدل وچ غاراں

وَلَوْ أَلْقَيْتُ سِرِّي فِي جِبَالٍ
لَدُكَّتْ وَاخْتَفَتْ بَيْنَ الرِّمَالِ

اگر میں اپنا راز پہاڑوں پر ظاہر کر دوں تو وہ کمال حیرت سے ٹکڑے ٹکڑے اور ذرے ذرے ہو جائیں۔

سر میرا جے ظاہر ہو کے وچ ڈھاوے
پارہ پارہ ہو کے سارا ریت وچے چھپ جاوے

وَلَوْ أَلْقَيْتُ سِرِّي فَوْقَ نَارٍ
لَخَمِدَتْ وَانْطَفَتْ مِنْ سِرِّ حَالِي

اگر میں اپنا راز آگ پر ظاہر کر دوں تو وہ میرے حال کے بھید سے ٹھنڈی

اور نابود ہو جائے۔

نار اُتے جے ظاہر راز میرا اِک واری
ہو کے سرد سبھے بجھ جاون سر میرے بھیں سارے

وَلَوْ اَلْقَیْتُ سِرِّیْ فَوْقَ مَیْتٍ
لَقَامَ بِقُدْرَةِ الْمَوْلٰی تَعَالٰی

اور اگر میں اپنا بھید مردہ لاش پر ڈال دوں تو وہ بھی اللہ تعالیٰ کی قدرت سے زندہ ہو کر کھڑا ہو جائے۔

سر میرا جے مُردے اُتے ظاہر صادر ہووے
حکم خدا دے بھیں اوہ بندہ زندہ ہو کھلووے

وَمَا مِنْهَا شُهُوْرٌ اَوْ دُهُوْرٌ
تَمُرُّ وَتَنْقَضِيْ اِلَّا اَتَالِيْ

ہر مہینہ اور ہر زمانہ جو دنیا میں گذرنے کے لئے آتا ہے وہ واقع ہونے ہونے سے پہلے میرے پاس آتا ہے۔

ماہ زمانہ دنیا دے وچ ہرگز کوئی نائیں
جاں اوہ جاوے رخصت لیندا میرے پاسو نائیں

وَتُخْبِرُنِيْ بِمَا يَاْتِيْ وَيَجْرِيْ
وَتُعْلِمُنِيْ فَاَقْصِرْ عَنْ جِدَالِيْ

اور جو کچھ واقع جاری ہونا ہے اس کی مجھے خبر اور اطلاع دیتے ہیں کہ علم خاصہ غیبی مجھے اللہ تعالیٰ کی طرف سے عطا ہوا ہے اے نادان ظاہر بین تو اس معاملے میں میرے ساتھ جھگڑا کرنے سے باز آجا۔



مُرِيْدِيْ هِمْ وَطِبْ وَاشْطَحْ وَغَنِّ
وَافْعَلْ مَا تَشَآءُ فَالْاِسْمُ عَالِ

اے میرے مُرید بلند ہمت ہو اور خوش بے باک اور مستغنی رہ اور جو تیرا جی چاہے کر میرا نام بہت بڑا ہے۔

خوش توں ہو مریدا میریا سدا ہو بے پرواہی
جو چاہے سو کر ہمیشہ میں تیرا ہمراہی

مُرِيْدِيْ لَا تَخَفْ اَللّٰهُ رَبِّيْ
عَطَانِيْ رِفْعَةً نِلْتُ الْمَنَالِ

اے میرے مُرید خوف نہ کر اللہ تعالیٰ میرا مُربی ہے۔ اس نے مجھے بلند رتبہ دیا ہے اور میں نے سب کچھ حاصل کر لیا ہے۔

خوف نہ کر توں کجھ مریدا اللہ رب رحیمی
دتا اُس نے عالی رتبہ نال متاع عظیمی

طُبُوْلِيْ فِي السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ دُقَّتْ
وَشَاؤُوْسُ السَّعَادَةِ قَدْ بَدَالِيْ

میری شہرت کے نقارے آسمانوں اور زمین کے اندر بج چکے ہیں اور سعادت کے نقیب میرے آگے پوشا پوش کرتے جا رہے ہیں۔

وچ زمین آسماناں وجدے شہرت دے نقارے
نیک بختی دے چوکیدار ہُن ٹُردے نال ہمارے

بِلَادُ اللّٰهِ مُلْكِيْ تَحْتَ حُكْمِيْ
وَوَقْتِيْ قَبْلَ قَبْلِيْ قَدْ صَفَالِيْ

اللہ تعالیٰ کے تمام شہر میری مملکت اور میرے حکم کے تابع ہیں اور میرا وقت

اور حال پہلے سے بھی صاف کر دیا گیا ہے۔

شہر خدا دے ملک میرا ہے ہر جا حکم اساڈا
وقت ازل بخشیں پہلے ہویا صافی حال آمادہ

نَظَرْتُ اِلٰی بِلَادِ اللّٰہِ جَمِیْعًا
کَخَرْدَلَۃٍ عَلٰی حُکْمِ اتِّصَالٖ

میں نے اللہ تعالیٰ کے تمام ممالک کی طرف جب دیکھا تو وہ سب مِلے جُلے مجھے ایک رائی کے دانے کے برابر معلوم ہوئے۔

نظر کیتی میں طرف اُنہاندے جو ہیں شہر تمامی
دانے ارسوندے ہے وانگوں وچ ساڈے نظر تمامی

وَکُلُّ وَلِیٍّ لَّہٗ قَدَمٌ وَّاِنِّیْ
عَلٰی قَدَمِ النَّبِیِّ بَدْرِ الْکَمَالٖ

ہر ولی کا قدم کسی نبی کے قدم پر ہوا کرتا ہے۔ پر میرا قدم جد پاک حضرت محمد مصطفےٰ صلعم کے قدم پر ہے۔

ہر ولی دا قدم علیحدہ میں ہاں قدم نبی تے
ہے اوہ بدر کمال معلےٰ منصب اس عالی تے

مُرِیْدِیْ لَا تَخَفْ وَاشٍ فَاِنِّیْ
عَزُوْمٌ قَاتِلٌ عِنْدَ الْقِتَالٖ

اے میرے مُرید تو کسی بدخواہ دشمن سے خوف نہ کر کیونکہ میں لڑائی کے وقت بہت با ہمت اولوالعزم قاتل ہوں۔

اے مریدا خوف نہ کر ہرگز بدخواہ دشمن تھیں
میں ہاں قاتل قادر قوی تے ڈر نہ کسی بدظن تھیں



اَنَا الْجِیْلِیُّ مُحْیُ الدِّیْنِ اِسْمِیْ
وَاَعْلَامِیْ عَلٰی رَاْسِ الْجِبَالٖ

میں جیلان کا رہنے والا ہوں اور محی الدین میرا لقب ہے اور میری رفعت کے جھنڈے پہاڑوں کی چوٹیوں پر لہرا رہے ہیں۔

محی الدین ہے نام میرا تے وچ جیلان ٹھکانہ
جھنڈے میرے ہن لہراندے اوپر فرق پہاڑاں

اَنَا الْحَسَنِیُّ وَالْمُخْدَعُ مَقَامِیْ
وَاَقْدَامِیْ عَلٰی عُنُقِ الرِّجَالٖ

میں حضرت امام حسن کی اولاد سے ہوں۔ اور میرا باطنی مقام مخدع ہے اور میرا قدم تمام اولیاء اللہ اولین و آخرین کی گردنوں پر ہے۔

میں ہاں امام حسن دے آلوں مخدع میری جا ہے
قدم میرا سر ہر ولی دے خواہ ادنیٰ خواہ اعلیٰ ہے

عَبْدُ الْقَادِرِ الْمَشْهُوْرُ اِسْمِیْ
وَجَدِّیْ صَاحِبُ الْعَیْنِ الْکَمَالٖ

اور عبد القادر جیلانی میرا مشہور نام ہے۔ اور میرے جد پاک صاحب عین الکمال ہیں۔

نام مشہور ہے عبد القادر ہر کوئی اسنوں جانے
دادا پاک نبی ہے دنیا وچ یگانے

---

اس کے بعد حضرت پیرانِ پیر دستگیر کے گیارہ نام گیارہ دفعہ پڑھ کر اپنی حاجت طلب کریں ہر حاجت بر آئے گی ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط

الٰہی بحرمت مخدوم محی الدین عبد القادر گیلانی امر اللہ

الٰہی بحرمت مولانا عبد القادر گیلانی فضل اللہ

الٰہی بحرمت سلطان عبد القادر گیلانی امان اللہ

الٰہی بحرمت قطب ربانی عبد القادر گیلانی قطب اللہ

الٰہی بحرمت غوث الدوام گیلانی غوث اللہ

الٰہی بحرمت شاہ عبد القادر گیلانی شاہد اللہ

الٰہی بحرمت سید عبد القادر گیلانی سیف اللہ

الٰہی بحرمت مسکین عبد القادر گیلانی نور اللہ

الٰہی بحرمت درویش عبد القادر گیلانی برہان اللہ

الٰہی بحرمت شیخ محی الدین عبد القادر گیلانی آیتہ اللہ

الٰہی بحرمت شاہ شاہان عبد القادر گیلانی فرمان اللہ

الٰہی بحرمت ایں نام ہا معظم و مکرم حاجت ایں فقیر درماندہ کند کار بیکس بر آوردہ بخیر گرداں بحرمت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم و بحرمت آلہ و اصحابہ و چہار یارانِ و خاندان ـــــ و دورماں محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم برحمتک یا ارحم الرحمین ط

اے یار قصیدہ غوثیہ شریف کا بیان ہم نے فقیر نور محمد کلا نچوی کی کتاب مخزنِ اوراد سے نقل کیا ہے۔



## نوٹ

فقیر نور محمد کلا نچوی نے قصیدہ غوثیہ کے جواب میں ایک نعتیہ فارسی قصیدہ لکھا ہے یہ فارسی قصیدہ بہت اچھے حال کے زیر اثر اور نہایت قبولیت کے وقت میں اس فقیر کی زبان پر جاری ہوا ہے جو شخص اسے قصیدہ غوثیہ کے بعد ایک مرتبہ پڑھے ۔ انشاء اللہ تعالیٰ اپنی ہر مراد اور ہر مشکل کے لئے تیر بہدف اور کار گر پائے گا وہ فارسی قصیدہ ذیل میں ہدیہ ناظرین ہے ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط

کجائی شاہ محی الدین کجائی — چرا در مردم چشم نیائی

تو مخمور شراب کبریائی — تو منظور جناب مصطفائی

ازاں روزِ ازل مست الستی — خمر خوار خم خب۔ رالورائی

خمیر چار عنصر چار یاری — عجب عطرِ گلِ خیر النشائی

حسن رض را قرۃ العینی حسینا رض — دلآرام حسین رض کربلائی

مدینہ علم را تسخیر کردی — کلید قفل باب مرتضائی

چوں عثمان رض یا حیا عادل چو عمر رض — چو صدیقی رض تو در صدق و صفائی

زبہر قتل نفس و دیو ملعون — امیر حمزہ شیر خدائی

بہ ما زاغ نو زاغال راچہ قدرت — ترا زیبد خطاب ما طغائی

چہ عبد القادری امر قدیری — بہ ملک [illegible] فرمانروائی

توانی کرد زہ قوس قضا را — و لیکن دلربا اہل رضائی

اغثنی احضرو یا غوث اللہ — بحق خالقِ ارض و سمائی

اغثنی مے کنم حاضر بیائی — عجب چابک پری رو دلربائی

مریداں را مرادے مے براری     بہ طالب ہر مطالب مے نمائی
مریدم لا یریدیم ذرّہ دارم     خورم سازی بہ نظر کیمائی
مریدی لاتخف بردل نوشتم     نے ترسم ز شیطان دغائی
مریدی ہم وطب را یاد دارم     یقین دانم کہ تو اہل وفائی
گدایاں را دہی شاہی بیکدم     کہ تو اوج سعادت راہنمائی
گدایاں تو شاہان جہانند     سزد مارا بدرگاہت گدائی
خوشا نازیکہ پائے نازنیں را     نہادہ برسر ہر اولیائی
عجب نبود کہ روزے نازنینا     خراماں بر سرِ ماہم بیائی
خوشا اے بلبل بستان قادر     کہ مداح شاہِ جیلانی سرائی

عجب خوش قسمتی محبوب الٰہی
کہ دامنگیر محبوبِ خدائی



# آداب الشیخ والمُرید

حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے ان اللہ ادبنی فاحسن ادبی - یعنی اللہ تعالیٰ نے مجھے ادب سکھایا اور تعلیم دی - الغرض اس حدیث سے معلوم ہوا کہ سالک کے لئے مؤدب ہونے کی سخت ضرورت ہے اور اسی کا نام اصطلاح میں معلم اور شیخ ہے اور نیز شیخ کے ذمہ واجب ہے کہ وہ اپنے مرتبہ (تادیب و تعلیم) کا حق پورا ادا کرے اور مرید کے ذمہ واجب ہے کہ طریق کا حق ادا کرے -

شیخ کے لئے کہ مرید کو ہر لغزش پر جو اس سے صادر ہو - متنبہ و زجر و توبیخ کرے - اور عفو یعنی عدم مواخذہ سے کام نہ لے - اور مقام شیخوخت کی جگہ پر اُس وقت تک نہ بیٹھے جب تک اس کو کوئی شیخ اس جگہ پر خود نہ بیٹھائے - یا حق تبارک و تعالیٰ خود اس پر الہام فرمادیں - اور جب کسی معاملہ میں کلام کرے اور اس کے مقابلہ میں کوئی جھگڑنے والا کھڑا ہوجائے تو اپنے کلام کو قطع کردے - کیونکہ منازعت مناسب نہیں اور شیخ کے لئے لازم ہے کہ اذکار اور خلوت مع اللہ کے لئے کوئی وقت رکھے -

اور مُرید کو چاہئے کہ پیر کا خوب ادب رکھے اور تعلیم تلقین ذکر کی پیر اُس کو بتا دے اس پر پابند رہے اور اس کی نسبت یُوں اعتقاد رکھے کہ جو فائدہ مجھ کو اپنے پیر سے پہنچ سکتا ہے وہ اس زمانے کے کسی اور بزرگ سے نہیں پہنچ سکتا - پیر کو یُوں سمجھنا گناہ ہے کہ اس کو ہر وقت ہمارا سب حال معلوم ہے -

طالب کو چاہئے ہر وقت باوضو رہے اور کم کھانے، کم سونے اور کم کلام

کرنے کی عادت ڈالے شیخ اگر دینی امور میں کچھ حکم کرے تو اس کو ترک نہ کرے اگر
شیخ کی خدمت مالی کرے تو اس کا اظہار نہ کرے اس بات کی طمع یا مطالبہ نہ کرے
یا شیخ مجھ کو کچھ دیوے اور اپنا احسان شیخ پر نہ جتائے بلکہ شیخ کا احسان مانے کہ
اس نے میری چیز کو قبول کیا۔ اور رد نہیں کیا اور شیخ کے حضور میں لوگوں کی باتوں
کی طرف متوجہ نہ ہو۔ اور شیخ اگر کسی کی تعظیم کو اُٹھے تو مرید کو بھی چاہیئے کہ شیخ کی پیروی
کرے اور شیخ سے جب کلام کرے تو نرمی اختیار کرے بلند آواز سے نہ بولے اور شیخ
کے روبرو قہقہہ نہ لگائے اور شیخ کے متعلق بداعتقادی کو اپنے سینے میں نہ آنے
دے اگر کوئی وسوسہ آئے تو استغفار پڑھے اور شیخ کے قرابت داروں اور عزیزوں
سے صلہ رحمی رکھے اور جو کچھ واقعہ سامنے آئے شیخ سے بیان کرے شیخ کے فرمان
کو رد نہ کرے اگر ممکن نہ ہو تو عذر کرے اور شیخ کے مریدوں اور طالبوں کی رعایت
کرے اور شیخ کی ہر ایک چیز کا ادب اور احترام کرے جو کچھ شیخ کرے اُس پر حجت
نہ کرے اور جو کچھ شیخ حکم کرے اس کو دلیل سمجھے اگر شیخ اس جہاں سے رحلت کر گیا
ہو تو اس کے لئے دعائے مغفرت کرتا رہے اور شیخ کے روبرو بیہودہ باتیں نہ
کرے نہ کسی کے عیب بیان کرے اور شیخ کے روبرو ایسی بات نہ کرے جس سے
شیخ ناراض ہو جائے اور جب شیخ اس پر ناراض ہو تو بُرا نہ مانے۔

---

## وصیت و آداب طریقت جو سب سالکوں اور مریدوں کو بہت ضروری ہے

اے فرزند طالب مولا علم و ادب اور تقویٰ کو ہر حال میں تو اپنے اوپر لازم
کرے کہ پیروی آثار سلف کی کرے اور تو ملازمت سنت والجماعت کا ہو لے۔
اور تو فقہ اور حدیث سیکھے اور جاہل صوفیوں سے کنارہ کر۔ ہمیشہ نماز وقت پر



پڑھا کر اس شرط سے کہ تو نہ موذن ہو اور نہ امامت کر ہر گز شہرت طلب نہ کر
کیونکہ شہرت درویش کے لئے آفت ہے۔ اور کسی منصب کا مقید نہ ہو۔ اور ہمیشہ
گمنام رہ اور قبالوں میں اپنا نام نہ لکھ۔ اور محکمہ قضا میں کبھی نہ جا اور نہ کسی کا
ضامن ہو۔ اور نہ لوگوں کو وصیت کرنے میں پڑھ اور نہ بادشاہ اور شہزادوں سے
صحبت رکھ۔ اور نہ خانقاہ بنا اور نہ خود خانقاہ میں بیٹھ اور بہت سماع نہ سن۔
کہ بہت سماع سے نفاق پیدا ہوتا ہے۔ اور دل مرجاتا ہے۔ اور سماع کا انکار
بھی نہ کر کیونکہ سماع کے سننے والے بہت اصحاب ہیں کم بول، کم کھا، کم سو، اور
خلقت سے بھاگ جیسے شیر سے لوگ بھاگتے ہیں اور اپنی خلوت کا ملازم رہ۔ اور
مردوں، عورتوں اور بدعتوں اور نوکروں اور عامیوں سے محبت نہ رکھ حلال
روزی کھا اور شبہ سے پرہیز کر اور جہاں تک ہو سکے نکاح نہ کر کہ دنیا کا طالب
ہو جائے گا دنیا کی طلب دین برباد کر دیتی ہے اور بہت نحس لوگوں کو شفقت کی
نظر سے دیکھ اور کسی کو بھی حقیر نہ جان اپنے ظاہر کو آراستہ نہ کر کہ ظاہر کی آرائش باطن کی
خرابی کے سبب ہے اور خلقت سے کسی قسم کا جھگڑا نہ کر اور نہ کسی سے کچھ مانگ۔ اور
نہ کسی کی کچھ خدمت کر سوائے مشائخ اور غرباء کے۔ مال و جسم اور جان سے خدمت کر اور
مشائخ کے افعال کا انکار نہ کر کیونکہ ان کا منکر ہر گز رہائی نہ پائے گا۔ دنیا اور دنیا داروں
پر مغرور نہ ہو۔ چاہیے کہ تیرا دل اندوہگین رہے اور تیرا بدن بیمار اور آنکھیں روتی ہوئی۔
اور تیرے عمل خالص دعا، عاجزی اور گڑگڑانے کے ساتھ اور کپڑے پرانے پہن اور تیرے رفیق
درویش ہوں تیری پونجی فقر ہو تیرا گھر تخلیہ ہو حق سبحانہٗ تعالیٰ ہووے اور ہوش در دم
نظر بر قدم سفر در وطن خلوت در انجمن یاد کرد باز گشت۔ نگاہ درست یاد داشت تیرا شیوہ
ہووے تاکہ تو دنیاوی شر اور نفس سے محفوظ رہ کر یاد الٰہی میں کامیاب ہو کر تصفیہ قلب
و تزکیہ نفس حاصل کر کے واصل اللہ ہو جاوے۔

# شجرہ شریف سلسلہ خلافت قادریہ بانوا غوثیہ محبوبیہ حضرت پیران پیر سید شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط

طریقت بسم اللہ وباللہ توکلت علیٰ رزق اللہ - لا الٰہ الا اللہ وھو العزیز الحکیم - مابعد فقیر حقیر خاکسار نثار عاشقان سید محبوب الٰہی عرف نوراللہ شاہ کل کلمہ کلام پنج تن پاک اور جناب تقدس مآب حقیقت آگاہ کمالات دستگاہ صاحب شریعت وطریقت ودربار حقیقت ومعرفت - ہادی دین متین امام السالکین پیشواء عارفین پیرومرشد سید محمود علی عرف قل ہو اللہ شاہ قادری بانوا غوثیہ رحمۃ اللہ علیہ بھڑونچی کا خادم وطالب ہے اور آپ کا سلسلہ قادریہ غوثیہ نمبروار حسب ذیل پیغمبر خدا آخر الزمان نور مجسم حیاۃ النبی سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم تک حسب ذیل چلتا ہے۔ ملاحظہ ہو۔

الٰہی بحرمت سید پیر محبوب الٰہی عرف نوراللہ شاہ قادریہ بانوا غوثیہ گروہ ہفتم طرطوسیہ

الٰہی بحرمت ہادی دین متین امام السالکین پیشواء عارفین پیرومرشد سید محمود علی عرف قل ہو اللہ شاہ قادریہ بانوا غوثیہ رحمۃ اللہ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت پیرومرشد سید فضل معصوم علی عرف حلے علے شاہ قادریہ بانوا غوثیہ رحمۃ اللہ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت پیرومرشد سید مبارک اللہ شاہ قادریہ بانوا غوثیہ رحمۃ اللہ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت پیرومرشد سید بسم اللہ شاہ قادریہ بانوا غوثیہ رحمۃ اللہ علیہ



الٰہی بحرمت حضرت سید گلاب علی شاہ قادریہ بانوا غوثیہ رحمۃ اللہ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت پیرومرشد تنیم شاہ قادریہ بانوا غوثیہ رحمۃ اللہ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت پیرومرشدنا سید الاولیا الیقین شاہ قادریہ بانوا غوثیہ رحمۃ اللہ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت پیرومرشد سید تقی شاہ بخاری قادریہ بانوا غوثیہ رحمۃ اللہ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت پیرومرشد سید مظفر شاہ قادریہ بانوا غوثیہ رحمۃ اللہ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت پیرومرشد سید الاولیاء حسین شاہ قادریہ بانوا غوثیہ رحمۃ اللہ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت پیرومرشد سید وہاب شاہ قادریہ بانوا غوثیہ رحمۃ اللہ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت پیرومرشد سید حاجی قاسم سیری قادریہ بانوا غوثیہ رحمۃ اللہ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت پیرومرشد شیخ قادر اولیاء اللہ شاہ قادریہ بانوا غوثیہ رحمۃ اللہ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت پیرومرشد خواجہ حلیم شاہ بھنڈاری شہنشاہ صوفی سلطان قادریہ بانوا غوثیہ رحمۃ اللہ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت پیرومرشد خواجہ خواجگان نخنیاں شاہ قادریہ بانوا غوثیہ رحمۃ اللہ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت پیرومرشد سید سیف اللہ شاہ قادریہ بانوا غوثیہ رحمۃ اللہ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت پیرومرشد شیخ موسیٰ بیراگ شاہ قادریہ بانوا غوثیہ رحمۃ اللہ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت حسن شاہ ہو شہنشاہ صوفی سلطان دوزخ کی آگ حرام قادریہ بانوا غوثیہ رحمۃ اللہ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت پیرومرشد سید عبدالجبار شاہ قادریہ بانوا غوثیہ رحمۃ اللہ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت پیرومرشد نوراللہ شاہ نور الحق عین اللہ شاہ قادریہ بانوا غوثیہ رحمۃ اللہ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت پیران پیر مرشدنا غوث الصمدانی سید شیخ عبدالقادر محبوب سبحانی قادریہ غوث الزمان اولین وآخرین رحمۃ اللہ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت سید خواجہ ابوسعید مبارک مخزومی مغربی قادریہ بانوا غوثیہ رحمۃ اللہ علیہ

الٰہی بحرمت خواجہ ابوالحسن علی ہنکاری اہل قریش قادریہ بانوا غوثیہ رحمۃ اللہ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت خواجہ ابوالفرح بن یوسف طرطوسی سالار خانوادہ ہفتم گروہ بانوا غوثیہ رحمۃ اللہ علیہ

الٰہی. بحرمت خواجہ عزیز یمنی قادریہ بالنوا غوثیہ رحمۃ اللہ علیہ

الٰہی. بحرمت حضرت شیخ ابابکر شبلی قادریہ بالنوا غوثیہ رحمۃ اللہ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت خواجہ ابوالقاسم جنید بغدادی قادریہ بالنوا غوثیہ رحمۃ اللہ علیہ

الٰہی. بحرمت حضرت خواجہ ابوالحسن سری سقطی قادریہ بالنوا غوثیہ رحمۃ اللہ علیہ

الٰہی. بحرمت خواجہ معروف کرخی قادریہ بالنوا غوثیہ رحمۃ اللہ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت خواجہ سلطان داؤد طائی قادریہ بالنوا غوثیہ رحمۃ اللہ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت خواجہ حبیب عجمی سردار عجم قادریہ غوثیہ رحمۃ اللہ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت خواجہ حسن بصری منبع فیوض عرفانی قادریہ چشتیہ رحمۃ اللہ علیہ

الٰہی بحرمت حضرت امام المتقین امیرالمومنین صاحب ولایت مولا علی مشکل کشا شیر خدا
کرم اللہ وجہہ علیہ الصلوات والسلام

الٰہی بحرمت حضرت پیغمبر خدا سردار الانبیاء نبی آخر الزمان نور مجسم حیاۃ النبی
سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لحمک لحمی جسمک جسمی دمک دمی چشمک چشمی اسمک
اسمی ہست نور پاک محمد خود نور رب العالمین ۔ اَنْتَ نُوْرٌ اَنْتَ نُوْرُ النُّوْرِ
یَا نُوْرَ الْھُدیٰ ۔ مِنْكَ اَنْوَارُ الْوَرٰی یَا رَحْمَۃً لِّلْعٰلَمِیْنَ وَاَنْتَ
اَحْمَدُ اَنْتَ مَحْمُوْدٌ وَّ اَنْتَ مُحَمَّدٌ ۔ اَنْتَ قَبْلَ الْاَنْبِیَآءِ وَاَنْتَ
خَتْمُ الْمُرْسَلِیْنَ ۔

لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم



# اِلتجا بدرگاہ خدا

الٰہی صدقہ شجرہ ایں پیران عظام　　دم آخر ہو میرا نیک انجام

طفیل آل و اصحاب سرافراز　　ہو تیرا فضل ہر دم میرا دم ساز

وہ قوت بخش اے رب عالم　　رہوں اس نفس سرکش پر ہیں حاکم

بوقت نزع ہو کلمہ زباں پر　　اٹھوں نیکوں میں شامل روز محشر

غرض دونوں جہاں میں کر تو امداد　　بحق شجرہ ایں عباد زہاد

اِلَّا اللّٰہُ اِلَّا اللّٰہ　　لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ

ایہہ جند موتجھ مونجھائی آ ۔ ہجر فراق جلائی آ ۔ لکھ لکھ وار دوہائی آ
ٹھنڈی آتش لائی آ　　آ مل مدنی ماہی آ

توں سردار رسولاں دا ۔ سرور کل مقبولاں دا ۔ وچ دوجگ تیری شاہی آ
آ مل مدنی ماہی آ　　اِلَّا اللّٰہُ اِلَّا اللّٰہ

توں سردار نبیاں دا ۔ کعبہ ہیں کل ولیاں دا ۔ توہیں دین پشت پناہی آ
آ مل مدنی ماہی آ　　اِلَّا اللّٰہُ اِلَّا اللّٰہ

توں سرتاج رسالت دا ۔ مالک کل ولایت دا ۔ مظہر ذات الٰہی آ
آ مل مدنی ماہی آ　　اِلَّا اللّٰہُ اِلَّا اللّٰہ

شیشہ ہیں عین نظارے دا ۔ مالک عالم سارے دا ۔ واہ رحمت برسائی آ
آ مل مدنی ماہی آ　　اِلَّا اللّٰہُ اِلَّا اللّٰہ

میم دا گھنگھٹ پایا ای ۔ عرش عظیم سوہایا ای ۔ پیت دی ریت سکھائی آ
آ مل مدنی ماہی آ　　اِلَّا اللّٰہُ اِلَّا اللّٰہ

تُوں سروارِ زمانے دا ۔ مالک رب دے خزانے دا ۔ تابع کل خدائی آ
آ رل مدنی ماہی آ    اِلَّا اللّٰہُ اِلَّا اللّٰہ

واسطہ پاک شبیر دائی ۔ اُس مالک تطہیر دائی ۔ جس دی ایہہ پاک کمائی آ
آ رل مدنی ماہی آ    اِلَّا اللّٰہُ اِلَّا اللّٰہ

صدقہ پردے داراں دا ۔ حامی ہیں اوگنہاراں دا ۔ صبر دی شان دکھائی آ
آ رل مدنی ماہی آ    اِلَّا اللّٰہُ اِلَّا اللّٰہ

تُوں سلطان مدینے دا ۔ کھیون ہار سفینے دا ۔ ہر جا دھوم مچائی آ
آ رل مدنی ماہی آ    اِلَّا اللّٰہُ اِلَّا اللّٰہ

---

# شجرہ نظم بطریقہ دعا خاص کے یہ ہے

یا اللہ العالمین یا انت خیر الراحمین    رحم فرما اپنی ذات کبریا کے واسطے
بارگاہ اقدس میں ہو مقبول میری دعا    محبوب الٰہی نور اللہ شاہ مقتدا کے واسطے
دے نجات اندوہ غم سے یا اللہ العالمین    محمود علی قل ہو اللہ شاہ سخا کے واسطے
ہوں پڑا گرداب عصیاں میں لیجیو بچا    معصوم علی شاہ صل علےٰ با نوا کے واسطے
یا الٰہی مجھ کو دکھلا دے صراط المستقیم    تبارک اللہ شاہ رہبر کاملا کے واسطے
فضل سے اپنے مجھے راہ طریقت کر عطا    پیر طریقت شاہ بسم اللہ نوا کے واسطے
دور کر سینہ سے کینہ حسد چغلی سے بچا    خواجہ گلاب علی شاہ باصفا کے واسطے
معرفت کے نور سے سینہ میرا معمور کر    ہادیٔ شاہ نعیم نور الہدیٰ کے واسطے
ہو حیاتی زندہ جاوید کی دل کو میرے    مرشد اولالیقین شاہ پُر حیا کے واسطے
کھول دے عقدے میرے دل کے اپنے فضل سے    شاہ نقی بھیک سید اتقیا کے واسطے



کرمنور نور عرفان سے میرا دل یاخدا    شاہ مظفر رہبر عرفان پارسا کے واسطے
قطرہ رحمت سے یارب دل میرا سیراب کر    رحمت اولاحسین رحمت بے ریا کے واسطے
جلوہ محبوب سے یارب میرا دل شاد کر    شاہ وہاب جمالی ماہ لقا کے واسطے
عشق میں اپنے مجھے رکھ بے صبر و بیقرار    حاجی قاسم کاملین با رضا کے واسطے
رکھ مجھے قائم سدا راہ طریقت پر پروردگار    شیخ قادر اولیاء صدق و صفا کے واسطے
طالبان حق میں یارب مجھے شامل کیجیو    حلیم شاہ طالب حق نما کے واسطے
دے مجھے توفیق ہر دم صابر و شاکر رہوں    خواجہ نخنیاں صابر لقا کے واسطے
ہلاک کر نفس میرا سیف لا الا اللہ سے    سیف لا سیف اللہ بہا کے واسطے
سخت نادم ہوں پریشان یا کریما کرم کر    کرکرم رحمان موسیٰ بیراگ شاہ کے واسطے
ہے سیاہ نامہ عمل سے ربنا فغفر لنا    حسن شاہ صوفی سلطان کاملا کے واسطے
دفتر عصیان میرا اپنے کرم سے پاک کر    ہادیٔ عبد الجبار قادر را کے واسطے
ہوں میں عاصی پر معاصی یا الٰہی فضل کر    نور اللہ شاہ نور عین اللہ کے واسطے
دین و دنیا کی مشکلیں حل کر یارب میری    شیخ محی الدین قادر غوث الوریٰ کے واسطے
حشر میں میری الٰہی آبرو رکھ لیجیو    بوسعید باشرم و حیا کے واسطے
کر فنا اپنی محبت میں مجھے یا ذوالجلال    ابوالحسن قرشی اہل فنا کے واسطے
یاخدا لطف و کرم سے کر میرے دل کو غنی    ابول فرح سالار طوسی اہل غنا کے واسطے
کر عزیز آنکھوں میں مجھ کو مخلوق کی یارب العزیز    خواجہ عزیز یمنی شاہ عز عطا کے واسطے
راز دان کر علم شریعت معرفت کے راز سے    شیخ شبلی راز دان معرفت کے واسطے
گلشن عرفان والی کا منبع فیض کر عطا    شیر شاہ جنید بغداد عارفا کے واسطے
واقف سر حقیقت محرم راز عرفان کر خدا    خواجہ سری سقطی راز دان کے واسطے
معدن اسرار وحدت رہبران اولیاء    حضرت معروف کرخی اولیا کے واسطے

الفت احمد ہو دل میں ماسوا سب دور ہو — خواجہ داؤد طلائی لطف سیوا کے واسطے

دے شفا اب وصل احمد سے دل بیتاب کو — حبیب عجمی وا صلے شاہ رہا کے واسطے

حسرت دل دور ہو یارب مدینہ پہنچا مجھے — حسن بصری فیضِ علی باوفا کے واسطے

یاخدا درجہ شہادت کا مجھے کیجیو عطا — حضرت علی اور شہیدانِ کربلا کے واسطے

آسان وقت نزع کلمہ زبان پر ہو رواں — آل اور اصحاب احمد مجتبیٰ کے واسطے

قبر میں آرام مجھ کو ابتداء سے ہو عطا — ابوبکر، عمر، عثمانِ علی مشکل کشا کے واسطے

بخش دیجیو یاالٰہی ان بزرگوں کے طفیل — قادری، چشتی، نقشبندی صوفیا کے واسطے

بعد حمد و نعت کے صلوٰۃ بھیجوں دم بدم — یٰسین مزمل محمد مصطفیٰؐ کے واسطے

کر دعا مملوئے عصیان...... کی یہ مستجاب — اولیاء اصحاب جملہ انبیاء کے واسطے

کر قبول برکت سے ان ناموں کی ہر جائز دعا — یارب اپنی رحمت بے انتہا کے واسطے

میرا دل رکھ دائماً ذاکر بذکر اسم ذات — اے خدا جملہ مقدس اصفیا کے واسطے

نیکوں سے دور یا دریائے عصیاں غرق ہوں — دے رہائی اے خدا مجھ مبتلا کے واسطے

اے خدا مجھ کو تہی دستی کی کلفت سے بچا — اپنے اکمل جود اور فضل سخا کے واسطے

میرے ہر دشمن کو مجھ پر اے خدا رحم بنا — اپنی رحمانی رحیمی اور عطا کے واسطے

یاالٰہی کارِ شیطانی سے مجھ کو دور رکھ — ہر عمل مجھ سے کرا اپنی رضا کے واسطے

قبر میں آرام مجھ کو ابتدا سے ہو عطا
اے خدا حضرت محمد مصطفیٰؐ کے واسطے

آمین آمین آمین

صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ
اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ ط



# نصیحت خاص و عام کیلئے

عزیزو دوستو یارو یہ دنیا دار فانی ہے — دل اپنا مت لگاؤ تم قبر میں جاہ بنانی ہے

تم آئے بندگی کرنے پھنسے لذات دنیا میں — ہوئی اندھی عقل تیری تیری کیسی جوانی ہے

گناہوں میں نہ کر برباد عمر اپنی تو کر توبہ — کہاں ہیں باپ دادا سب کے جنکی تو نشانی ہے

نہ کر بل اپنی دولت پر نہ طاقت پر نہ حشمت پر — کہ اس دنیا کی ہر ایک چیز تجھ کو چھوڑ جانی ہے

تو کر نیکی نمازیں پڑھ خدا کو یاد کر ہر دم — کہ آخر میں تیری ہر ایک نیکی تیرے کام آنی ہے

نہ ہو شیطان کے تابع نہ بے فرمان رب کا ہو — نبی کے در کا خادم بن مراد اچھی جو پانی ہے

شریعت کی غلامی کر گناہوں سے تو بچ یارا — بُری حالت ہو ظالم چور کی جو مرد زانی ہے

تو روزی کھا حلال اپنی سراپا تو تقویٰ بن — کہ تقویٰ میں ترقی ہے یہ نعمت جاودانی ہے

پکڑ لے پیر کامل کو کہ بیعت بھی ضروری ہے — بجز مرشد کے اچھی بات کس جا تجھ کو پانی ہے

خدایا دآوے جس کو دیکھ کر وہ پیر کامل ہے — سوا مرشد کے دنیا کی محبت کس مٹانی ہے

شریعت کا غلام ہووے عجب اخلاق ہوا میں — دل اس کا مثل آئینہ ہو یہ اس کی نشانی ہے

اگر تو طالب مولا اور اصلاح کا جویا — تو جلدی کر پکڑ مرشد [illegible] یہ ایمانی ہے

فقیر دست بدستہ عرض کرتا ہے سنو بھائی
قسم رب کی نہ جھوٹ اس میں نہ لائق بد گمانی ہے

# دیگر غزل پنجابی

جے رب دے ملن دا شوق ہووے مل کامل پیر غوثیہ نوں
لجپال پیراں پیر کمال کرے گل لائے اوگن ہاری نوں
آویں جھک جاویں درپاک اُتے پاویں پل وچ دو عالم دی شاہی نوں
جیہڑا صدق یقینوں جھک جاوے چائے اُسدی گدھڑی بھاری نوں
کنیاں توں ولی بنایا اے در آیاں نوں رنگ لایا اے
اکواری بانہہ پکڑ دیکھیں یاری نال غوث دے لا دیکھیں
کدی راہے نہ چھوڑ جاندا ہے چاہڑے توڑ بہ لاکے یاری نوں
جے شوق دیدار الٰہی دا ہو طالب پیر کامل غوثی دا
گوشے بہ سبق پڑھا دیندا دل شیشے وانگ بنا دیندا
ذاتی رنگ اندر دل دیوے کر دیوے دُور سیاہی نوں
دسے بے صورت وچ صورت دے لاہ دیندا دلدی یاری نوں
وچ دل دے بوٹا لا دیوے ہر پلسے یار دکھا دیوے
جہنوں رمز رضا دی مل جاوے انہوں ذات خدا دی مل جاوے
گم بشریت بھل جاوے امر نواہی نوں
محبوب ملے مقصود ملے ہر پاسے رب موجود ملے
کر نظر کرم دی تار دیوے جدوں اپنا یار دیدار دیوے
جیہڑا درد دے لجپال سوہنا اوہ کافی عمر ساری نوں
آکے جھک جاویں درپاک اُتے تیرے جاگن سوہنا بھاگ اُتے



سے طمع نہ دنیا عقبیٰ دا گلوں کڈھ دیوے اس پھاہی نوں
یہ لاڈلا پیر غوث پاک دا اے مل جلدی وقت اج کل دا اے
لجپال پایے اکھیں لائیاں نوں دیوے شاہی ٹھکر گدائیاں نوں
کرے شہنشاہ پل وچ ولایت دا دے تخت حکومت گھاہی نوں
بچ بچ جاویں ناقص پیراں توں ہو جاویں دُور شریراں توں
ہے ناقص پیر شیطان طرح وہا بوٹے خلق بیماری نوں
انصاف صراف دے وانگ کما نہ ناقص پیر دے نیڑے آ
مل ایسے پیر کامل تائیں جیہڑا تار دیوی من تاری نوں
جیہڑا پیر رب دا دیدار کرائے نہ وچ ظاہر یار دیکھائے نہ
اوہ طالب فقط شیرینی دا لاہ مگروں اس بیماری نوں
ایہہ مست محبوب دی من جاویں مل جلدی پیر کامل نوں
جو من جاوے گل بن جاوے الویں گالی نہ عمر ساری نوں

یا اللہ جل جلالہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ٥

یا رسول اللہ ﷺ

# تِلاوَتُ الوُجُوْدِ


## مؤلف

فقیر سید محبوب علی شاہ عرف پیر نور اللہ شاہ بخاری دہلوی

قادریہ غوثیہ بانوا



## انجمن فیضان غوثیہ

پپلی پہاڑ روڈ، دیپالپور ضلع اوکاڑہ




بسم اللہ الرحمٰن الرّحیم

ونصلی علی رسولہ الکریم

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ لِحَمْدُ اللّٰہِ وَقَوْلُہُ الْحَقُّ وَکَلَامُہٗ الصِّدْقُ۔ اَنَّہٗ قَالَ تُسَبِّحُ لَہُ السَّمٰوٰتُ السَّبْعُ وَالْاَرْضُ وَمَنْ فِیْهِنَّ ط وَاِنْ مِّنْ شَیْءٍ اِلَّا یُسَبِّحُ بِحَمْدِہٖ وَلٰکِنْ لَّا تَفْقَهُوْنَ تَسْبِیْحَهُمْ ط اِنَّہٗ کَانَ حَلِیْمًا غَفُوْرًا ٥ (بنی اسرائیل نمبر ۴۴) سب تعریف وثناء اور حمد وستائش اسی کو سزاوار ہے جو لَیْسَ کَمِثْلِہٖ شَیْءٌ وَّهُوَ السَّمِیْعُ الْبَصِیْرُ ٥ (سورہ شوریٰ نمبر ۱۱) کا شایانِ شان ہے۔

وَالصَّلٰوۃُ وَالتَّحِیَّاتُ وَالطَّیِّبَاتُ وَالْمُبَارَکَاتُ وَالسَّلَامُ مَعَ الْاِحْتِرَامِ عَلٰی حَبِیْبِہٖ سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَاُمَّتِہٖ اَجْمَعِیْنَ ٥ سب صلوٰت وسلام آپ حضور اکرم ﷺ کو سزاوار ہے جو اِنَّ اللّٰہَ وَمَلٰٓئِکَتَہٗ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ ٥ (سورہ احزاب نمبر ۵۶) کے شایان شان ہیں۔

فقیر سید محبوب علی شاہ عرف نور اللہ دہلوی بن سید عثمان علی شاہ نقوی

البخاری جو پیرو مرشد فقیر سید محمود علی شاہ عرف قل ھو اللہ شاہ قادریہ غوثیہ بانوا کے خرمنِ فیض کا خوشہ چین ہے نے اس رسالہ کو اردو زبان میں جماعتِ فقراء درویشاں و طالبانِ خدا اور مریدین اللہ کے لیے سوال و جواب کی صورت سہولت کی خاطر مرتب کیا تا کہ نا آگاہ بھی آگاہ ہووے اور نام اس رسالہ مختصر کا تلاوت الوجود رکھا۔

اے یار یاد باد کہ رسالہ ہذا کی تالیف میں کچھ کمال اس فقیر کا نہیں ہے بلکہ یہ سراسر کرم ولطف اور مہربانی ونوازش اور فیض وعنایت جناب سید محی الدین شیخ عبد القادر جیلانی غوث اعظم پیرانِ پیر دستگیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ و رضاہ عنا کا ہے۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلِّمْ۔ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ کہ تالیف کتاب ہذا سے مورخہ بست و دوم رمضان المبارک وسن سیزدہ صد ہشتاد و چہار الھجری المقدس کو فراغت نصیب ہوئی۔

الحمد للہ علیٰ احسانہ۔



سوال نمبر۱: اے فقیر درویش بے خویش اللہ تعالیٰ نے تیرے تن کو کتنی چیزوں سے بنایا۔

جواب: پانی ہوا آگ اور خاک ان چار چیزوں سے بنایا۔ پھر فقراء ہنود اربعہ عناصر کے ساتھ پانچواں بھی فرماتے ہیں اور پانچویں کو خلا یعنی آکاش یا تیج کے نام سے موسوم کرتے ہیں اور اہلِ اسلام آکاش کو اثیر کے نام سے یاد کرتے ہیں۔ یہ پانچ تو یا عناصرِ خمسہ ہیں اور ہمارے نزدیک بھی یہ ٹھیک ہے۔ یعنی خلا سب میں ملا ہوا ہے۔ حق تعالیٰ نے عالمِ ایجاد ان پانچ تو یعنی عناصرِ خمسہ سے کیا ہے۔

سوال نمبر۲: عناصر خمسہ کا رنگ بتاؤ۔

جواب: آگ کا رنگ لعل ہے۔ ہوا کا سبز۔ پانی کا کالا۔ خاک کا رنگ پیلا ہے۔ آکاش کا رنگ سانولا نیلگون ہے۔ ان پانچ اشیاء سے وجودِ خاکی عنصری بنا اور چھٹے نور و امر ذاتِ الٰہی و روح ربانی نے جلوہ گری فرمائی اور فَنَفَخْتُ فِيْهِ مِنْ رُّوْحِىْ (پس اس میں اپنی روح سے کچھ پھونک دیا۔ الحجر نمبر۲۹) سے مشرف فرما کر آباد کیا اور فرشتوں سے سجدہ

کرواکے۔ خلیفہ اللہ اور مسجودِ ملائک کہلایا اور
ندا وَنَحنُ اَقرَبُ اِلَیہِ مِن حَبلِ
الوَرِید (اور ہم اس کے نزدیک ہیں شہ رگ سے بھی
زیادہ ق نمبر ۱۶) اور وَنَحنُ اَقرَبُ اِلَیہِ مِنکُم
(اور ہم اس کے نزدیک ہیں تم سے بھی زیادہ واقعہ نمبر ۸۵)
سے ظہور ھو الظاہر نے کیا اور اس پتلہ عنصری خاکی کو اپنا
غلاف اور مظہرِ اتم وخیمہ شاہی بنایا۔ دوہا

مولا جھروکے بیٹھ کے سب کا مجرا لے
جیسی جا کی چاکری ویسا واکو دے

وَعِندَہٗ مَفَاتِحُ الغَیبِ لَا یَعلَمُهَا اِلَّا هُوَط
وَیَعلَمُ مَا فِی البَرِّ وَالبَحرِ وَمَا تَسقُطُ
مِن وَّرَقَةٍ اِلَّا یَعلَمُهَا وَلَا حَبَّةٍ فِی
ظُلُمَاتِ الاَرضِ وَلَا رَطبٍ وَّ لَا یَابِسٍ اِلَّا
فِی کِتَابٍ مُّبِینٍ ٥ اور اسی کے پاس ہیں کنجیاں
غیب کی نہیں جانتا ہے ان کو کوئی اس کے سوا۔ اور وہ جانتا ہے جو
کچھ خشکی اور سمندر میں ہے اور نہیں گرتا کوئی پتہ مگر وہ اسے



جانتا ہے اور نہ کوئی دانہ زمین کے اندھیروں میں اور نہ کوئی تر یا
خشک ہے جو نہیں کھلی کتاب میں۔ الانعام نمبر ۵۹) اسکی تلاوت
ہے۔ اور مراد اس کا اَلَا کُلُّهَا فِیکَ یَا صِدِّیقَ
الاَکبَرُ (سن لے سبھی کچھ تجھی میں ہے اے صدیقِ اکبر)
میں ہے۔ فافهم

سوال نمبر ۳: اے درویش آئے کہاں سے کہاں جاؤ گے آمد و رفت میں کیا
فائدہ وحصول۔

جواب: علم سے عین کی طرف آتا ہوں تا کہ علم اور عین ہر دو حاصل
کروں۔ مِن عِلمِ اِلٰی عَینِ لِتَحصِیلِ
الطَّرَفَینِ۔

سوال نمبر ۴: کلام مختصر بالا سے کچھ مُشَرَّح اور نفیس بیان کرو تا کہ اطمینانِ
قلب ہو۔ دل کو چین، روح کو فرحت جان کو راحت ہو۔

جواب: معشوقِ حقیقی اپنے عشق میں آ کر مست ہوا اور جوش وخروش میں
کن کہا۔ اور اس کا تخم بویا گیا تو فیکون درخت اس کا ظاہر ہوا۔
اَلَم تَرَا اِلٰی رَبِّکَ کَیفَ مَدَّ الظِّلَّ وَ
لَو شَآءَ لَجَعَلَهٗ سَاکِنًا ثُمَّ جَعَلنَا الشَّمسَ

عَلَیۡهِ دَلِیۡلًا ۝ ثُمَّ قَبَضۡنٰهُ، اِلَیۡنَا قَبۡضًا یَّسِیۡرًا ۝

(بھلا تم نے اپنے پروردگار کو نہیں دیکھا کہ سائے کو کس طرح دراز کر دیتا ہے اور اگر وہ چاہتا تو اس کو ٹھہرا رکھتا۔ پھر سورج کو ہم نے اس کا رہنما بنا دیا پھر ہم نے اس کو آہستہ آہستہ اپنی طرف سمیٹ لیا۔ الفرقان نمبر ۴۶) پس جب ندائے کن یعنی ہو جا کا حکم دیا تو کون تھا سوائے معشوقِ حقیقی کے مطلق عشق ہی عشق تھا۔ پس شانِ عشق وحدت لباس فیکون میں جلوہ نما ہوئی۔ یہ سب جلوہ ظہورِ عشق کا ہے اور عشق نے اپنی دوطرفیں بنائیں اور ان کے دو نام رکھے۔ عاشق اور معشوق۔ تو عشق ذات اور عاشق و معشوق صفات۔ عین عشق کے عاشق نے جب خود کو معشوق میں فنا کیا اور اپنی ہستی و خودی سے حق کی ہستی میں مستہلک ہوا اور مانند نمک کے پانی میں گھل گیا۔ محویت اور یگانگی کامل حاصل ہوئی اور ذات کی ہر ایک صفت میں مل کر متحد ہو گئے تب تو نہ عاشق رہا نہ معشوق رہا۔ اگر رہا تو ذاتِ عشق ہی عشق رہا۔ پس وہ یعنی عشق شان اللہ ہے۔ العشق ہو اللہ وارد ہے اور اسی طرف اشارہ ہے کہ اپنی معدنِ اصلی و خزانہ مخفی میں



جاملا۔ پس غور و فکر کرو اے آنکھ والو۔

سوال نمبر ۵: انسان میں حق کی صفات میں سے کتنی صفات ہیں۔

جواب: یاد رکھ۔ اَلۡاِنۡسَانُ مِرۡاٰۃُ الرَّحۡمٰنِ (انسان رحمٰن کا آئینہ ہے) اور اَلَا کُلُّهَا فِیۡکَ یَا صَدِّیۡقَ الۡاَکۡبَرُ (سن لے اے صدیق اکبر سبھی کچھ تجھ میں ہے) واضح ہو کہ علیم، مرید، قدیر، سمیع بصیر، کلیم شاھد وغیرھم یہ سب اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنیٰ ہیں اور صفات بھی کہتے ہیں اور اس میں اللہ تعالیٰ نے بندہ کو شامل کیا ہے۔ اللہ حی ہے اس کو فنا نہیں تو بھی حی ہے تجھے بھی فنا نہیں صرف رنگ یا لباس بدلنا ہو گا۔ جس کو موت طبعی کہتے ہیں۔ اللہ علیم ہے تو بھی علیم ہے آسمان زمین میں جو کچھ حرکت ہو یا کیڑا مکوڑا چلے اندھیری رات میں۔ تحت الثریٰ پر وہ سب اُس واحد لاشریک کے علم میں ہے۔ اسی طرح سے تو بھی اے انسان۔ تیری زمین تیرے آسمان و تحت الثریٰ سرتاپا تیرے وجود میں ہے اور تو اس کا علم رکھتا ہے تیرے پس پشت بھی اگر کیڑا چلے یا چھوٹی چیونٹی چلے تو فوراً معلوم کر لیتا ہے کہ میری پیٹھ پر کچھ چلتا ہے۔ اللہ قدیر ہے

سب پر۔ ایسا تو بھی قدیر ہے اپنے سب وجود اندرونی اور بیرونی پر۔ اللہ مرید یعنی ارادہ کرنے والا ہے ایسا تو بھی ارادہ کرنے والا ہے مرید ہے۔ اللہ سمیع ہے تو بھی سمیع ہے اللہ بصیر ہے تو بھی بصیر ہے اللہ کلیم ہے تو بھی کلیم ہے اس واحد لاشریک کی جتنی صفات ہیں وہ سب اس کی عطاء سے تجھ میں موجود ہیں اور یاد رکھ اِذا صَارَ العَبدُ فانِیًا عَنْ صِفَاتِہٖ الْفَانِیَّةِ الْبَشَرِیَّةِ اَدْرَکَہُ اللّٰہُ بِصِفَاتِہٖ الْاَصْلِیَّةِ الْبَاقِیَّةِ ۔(جب بندہ اپنی فانی بشری صفات سے فناء ہو گیا اللہ تعالیٰ اس کو اپنی اصلی اور باقی رہنے والی صفات کا ادراک عطاء کر دیتا ہے) یعنی بندہ جب فنا ہوتا ہے تو اس کو اپنی بقاءِ اصلی نظر آتی ہے۔ تو کتاب مبین (کھلی کتاب) ہے تو مراۃ الرحمان (رحمان کا آئینہ) ہے تو سِرُّہٗ (اللہ کا راز) تو خلیفۃ اللہ ہے تو مخلوق علیٰ صُورَتِہٖ (اللہ کی صورت پر پیدا کیا ہوا) ہے۔ دیکھ مدینۃ العلم ﷺ کے دروازے علی علیہ السلام کیا فرماتے ہیں۔

یَا وَلَدِیْ فِکْرُکَ فِیکَ فَلَیسَ شَئِی خَارِجًا مِّنکَ یَکْفِیکَ



اے بیٹے تیرا اپنے آپ میں فکر کرنا تجھ کو کافی ہے — پس کوئی چیز تجھ سے باہر نہیں ہے۔

وَدَائُکَ فِیکَ وَمَا تَشْعُرُ — دَوَائُکَ مِنکَ وَمَا تُبْصِرُ

تیری مرض تیرے اندر ہی ہے مگر تمکو شعور نہیں — اور تیری دوا تجھی سے ہی ہے مگر تو نہیں دیکھتا

وَتَزْعَمُ اَنَّکَ جِرْمٌ صَغِیرٌ — وَفِیکَ انْطَوَی الْعَالَمُ الْاَکْبَرُ

اور تیرا خیال ہے کہ تو ایک چھوٹی سی چیز ہے — جبکہ تیرے اندر سب سے بڑا جہان لپٹا ہوا ہے۔

وَاَنْتَ الْکِتَابُ الْمُبِیْنُ الَّذِیْ — بِاَحْرُفِہٖ یَظْهَرُ الْمُضْمَرُ

اور تو ہی وہ کھلی کتاب ہے جس کے — حروف سے ہر پوشیدہ چیز ظاہر ہو جاتی ہے

فَلَا حَاجَةَ لَکَ مِنْ خَارِجٍ — وَفِکْرُکَ فِیکَ وَمَا تَفْکُرُ

پس تجھ کو باہر سے کوئی حاجت نہیں — اور تیری فکر اپنے آپ میں کافی ہے مگر تو فکر نہیں کرتا

اور اے انسان وَفِی اَنْفُسِکُمْ اَفَلَا تُبْصِرُوْنَ (اور خود تمہارے نفسوں ہی کے اندر سے کیا تم نہیں دیکھتے سورہ ذاریات نمبر ۲۱) کی نداء پڑھ اور اِقْرَاءْ کِتَابَکَ کَفٰی بِنَفْسِکَ الْیَوْمَ عَلَیْکَ حَسِیبًا (اپنی کتاب پڑھ یہی تجھ کو آج محاسب کافی ہے۔ بنی اسرائیل نمبر ۱۴) اور کَانَ

اللّٰہ وَلم یکُن مَعَہ شَیئاً (اللہ تھا اور اس کے ساتھ کوئی
شے نہ تھی الحدیث) اَلان کَما کَانَ (اب بھی ایسا ہی
جیسا کہ پہلے تھا) کو یاد رکھ۔ پس فھو الحق اللّٰہ بس باقی
ہوس۔

سوال نمبر۶: اے صدّیقِ ہمدانی و مخبرِ حقانی صوفی کی نہایت اور فقر کی
تمامیت کیا ہے۔

جواب: اَلصوفی ھو اللّٰہ یہ صوفی کا نہایت ہے اور اِذَا تَمَّ
الفقر فَھُوَ اللّٰہُ (جب فقر تمام ہوا تو اللہ ہی اللہ ہے) یہ فقر کی
نہایت ہے۔ یعنی جب صفوت نہایت کو پہنچے اپنے اوصاف سے فانی
ہو کر تو وہ شانِ الوھیت کو پہنچے الصوفی ھو اللہ اسی سے مراد ہے اور
جب فقر نہایت کو پہنچے جلوہ الوھیت منہ دکھائے۔ یعنی ظاہر ہوا اس
فقیر پر کہ اللہ عبودیت سے نکل کر بحرِ الوھیت میں شناوری کرتا ہے جو
ویران رہتا ہے تو اس کو اذا تم الفقر فھو ھو اللّٰہ بوجھو۔

سوال نمبر۷: اے شناورِ بحرِ الوھیت اَلصُّوفِی لَا
مَذھَبَ لَہ' (جو صوفی ہے اس کا کوئی مذہب نہیں ہے) سے کیا
مطلب ہے۔



جواب: صوفی صافی میدانِ صفا الوھیت ہے اور شیرِ بیابانِ احدیت ہے اور
وہ اپنے حقائق کشفی میں محقق ہے اور مجتہد بھی ہے اپنے اجتہادِ حقانی
سے اور الہام و ندا ہاتفِ حقیقی کا مصدق ہے اور قلب اس کا نص
ہے اور اس کا کان ٹیلی فون، ٹیلی گراف وائرلیس ربانی کا مصداق
ہوتا ہے وہ ہر ایک مذہب شریعت اور ہر ایک مشرب طریقت سے
خوب واقف رہتا ہے اور تمام عبارات و اشارات ظاہری و باطنی کا
عالم و عارف ہوتا ہے اور اصلیت اشیاء کے حقائق سے خبردار رہتا
ہے جو بات اس کو بالہام ربانی معلوم ہوئی اس کی پیروی اور تعمیل کی
جیسا کہ خضر و موسیٰ علیٰ نبینا وعلیھما الصلوٰۃ والسلام کا قصہ قرآن
شریف میں مشہور ہے موسیٰ علیہ السلام نبی ہیں اور خضر علیہ السلام
صوفی اور ولی ہیں۔ تو مذہب صوفیاء کرام کی شان اعلیٰ و بالا ہے اور
مشرب و مذہب حق ہے اور خدا ہی خدا ہے۔

مذہبِ عشق از ہمہ ملت جدا است
عاشقاں را مذہب و ملت خدا است

(ترجمہ عشق کا مذہبت ہر ملت سے جدا ہے اور عاشقوں کا مذہب اور
ملت خدا ہے) اور وہ افعالِ الٰہی میں بے اختیار ہے وہ اپنا تصرف و

اختیار نہیں دیکھتے۔ شانِ ربوبیت نے صوفی کو احاطے میں لیا ہے۔
صوفی ہویتِ حق میں جا چکا ہے اور ھویت کو پا چکا ہے اور ھویتِ حق
نے صوفی کو سما لیا ہے اور اس کو درمیان میں نہیں چھوڑا ہے اس لیے
وہ تقلید نہیں کرتا اور وہ سوائے حق کے کسی کا مقلد نہیں ہے۔

مثنوی

علمِ حق درِ علم صوفی گم شود
اینِ سخن کسے باورد مردم شود

(ترجمہ: علم حق علمِ صوفی میں گم ہو گیا جس نے یہ بات سمجھی مرد کامل ہو گیا)
علم حق نے جب پورا ظہور کیا اِذا فَـنَـا الْـعَـبْـدُ عَـنْ
اَوْصَـافِـہٖ اَدْرَکَـہ' اَلْبَـقَـاء بِتَمَامِہٖ) جب بندہ اپنے
اوصاف سے فنا ہو گیا اس نے بقاء کو پورا پورا جان لیا)۔

صفتِ بشری جب فناء ہو باقی ہے خدا
عبد اور معبود کوئی نہیں رہا
ہوئے فناء اوصاف باقی رہی سو ذات
یعنی الآنَ کما کان سب سے ہوئی نجات

اسی طرف اشارہ ہے اور سحق محق کچھ نہیں سب فارغ بابا ہو گئے۔ ہر
تکلیف سے آزاد فناء الفناء سے بالا بقاء البقاء سے اعلیٰ خلاء اور ملاء



سے اولیٰ جہتوں طرفوں نسبتوں سے نرالا نہ وہ کسی کا نہ کوئی اس کا۔
حقانی فیوض کی تعلیم اور ہاتفِ غیب اور علم الدنی کی تلقین، ہر شب و
روز ترقیء باطن میں عروج مواہب الدنیہ و عوارفِ احسانیہ میں
اکمل، مشرب، مسلک، مطلب، مذہب، مقصد اس کا حق ہے۔ یہ
بلبلانِ ربانی و قربانِ حقانی یا حق سرہ کی تسبیح خوانی ہے۔ ھویتِ حق
میں مستغرق و مستہلک اس کی حقانیت حق و برحق حقائق وجود انسانی
کا غواص جب غوطہ مارتا ہے تو بحر الوھیت میں جا کر سر نکالتا ہے۔
اِلٰی رَبِّکَ مُنْتَھٰھَا (تمھارے رب کی طرف ہی اس کی
انتہا ہے النازعات نمبر ۴۴)

نہ مذہب ہے نہ ملت ہے نہ مشرب ہے کہ ہوں یار عریانہ
اصولِ خود میں واصل ہوں میں قلندر وار مستانہ

ارے بابا اگر فہم ہے تو بوجھو ان اشارات کو اور بکواس مت کرو
مانند اعمیٰ کے اور بکاء اہلِ حجاب کی مانند مت رو۔

سوال نمبر ۸: تیرے تن پر کتنے بال اے درویش خوشحال والے فقیر خوش
خصال۔

جواب: تین لاکھ تیرہ ہزار تین سو تیرہ بدن کے بال ہیں۔

سوال نمبر۹: اے عارف باللہ کہئے تن کتنے ہیں تیرے لیے فرمایئے تو سہی؟

جواب: تن میرے چار ہیں اور میرے ساتھ یار ہیں۔ اول واجب الوجود دوم ممکن الوجود سوم ممتنع الوجود، چہارم واحد الوجود۔

واجب الوجود ناسوت ہے — ممکن الوجود ملکوت ہے

ممتنع الوجود جبروت ہے — واحد الوجود لاہوت ہے

سوال نمبر۱۰: یقین کے درجے کتنے ہیں؟

جواب: علم الیقین، عین الیقین، حق الیقین اور حق الحق یہ چار درجے یقین کے ہیں۔ مذبذب یقین دنیا داروں کا۔ علم الیقین علماء کا۔ عین الیقین عارفوں کا۔ حق الیقین محققین کا اور حق الحق واصلین اور موحدین کا ہے۔

سوال نمبر۱۱: نفس کے درجے کتنے ہیں؟

جواب: (نفس امّارہ) اِنَّ النَّفْسَ لَاَمَّارَۃٌ بِالسُّوْءِ (بے شک نفس تو برائی سکھاتا ہے یوسف نمبر۵۳)(نفس لوّامہ) وَلَآ اُقْسِمُ بِالنَّفْسِ اللَّوَّامَۃِ (اور قسم کھاتا ہوں اس نفس کی جو ملامت کرتا ہے قیامت نمبر۲)(نفس ملہمہ) وَنَفْسٍ وَّمَا سَوّٰهَا ۝ فَاَلْهَمَهَا فُجُوْرَهَا وَتَقْوٰهَا (اور نفس



کی جیسا کہ اس کو ٹھیک بنایا۔ پھر الہام کی اس کو اس کی ڈھٹائی اور بچ کر چلنا اس کا۔ سورہ شمس نمبر۷۔۸)(اور نفس مطمئنہ) یَآ اَیَّتُهَا النَّفْسُ الْمُطْمَئِنَّۃُ ارْجِعِیْٓ اِلٰی رَبِّکِ رَاضِیَۃً مَّرْضِیَّۃً (اور نفس چین والے اپنے رب کی طرف تو اس سے راضی وہ تجھ سے راضی سورہ فجر نمبر۲۷۔۲۸)۔ نفس تو حقیقت میں ایک ہی ہے لیکن درجے چار ہیں یا یوں کہو کہ اس کی صفات چار ہیں۔ جو گناہوں میں مبتلا رہے اور برے کاموں کا امر کرتا ہو اور تندی بالکل نہ کرے خواب خرگوش میں مد مارتا ہو اس صفت کا نام امارہ یا سوئیہ ہے۔ دوسرا جو اپنے نفس پر گناہوں کے بعد ملامت کرتا رہے اور پشیمان ہوتا رہے اپنے افعالِ بد پر اس صفت کو لوّامہ بولتے ہیں جو تزکیہ نفس اور تصفیہ قلب کے ساتھ کچھ گناہوں میں پھنسے اور اللہ تعالیٰ اس کو الہام سے حق و باطل کی خبر دیتا ہے اس صفت کو ملہمہ سے نامزد کرتے ہیں اور جو ہستی پندار کی خواہشوں آرزوؤں مرادوں نسبتوں جہتوں اور طرفوں کے شائبوں طوروں اور خطروں سے پاک صاف ہو اور اخلاق حمیدہ سے شائستہ ہو اور انوار طریقت سے ملمع اور اسرارِ حقیقت سے مسجع ہو اور اصولِ معرفت سے

منور ولبریز ہو اور یگانگت کی چاشنی سے پر ہو اپنے وجود بے وجود
جانِ جاناں سے محرم راز ہو اس کو مطمئنہ کہتے ہیں۔ یہ سب علماء ظاہر
کے نزدیک ہے۔ بندہ کا مسلک جو حق اور حقیقت سے ماخوذ ہے وہ
یہ ہے کہ نفس ایک چیز ہے عجیب وغریب صفاتِ الٰہی سے بعطاء الٰہی
متصف ہے۔ شریعت میں روح پر بھی نفس کا اطلاق کیا گیا ہے جیسا
کہ اَللّٰہُ یَتَوَفَّی الْاَنْفُسَ حِیْنَ مَوْتِھَا (اللہ
لوگوں کے مرنے کے وقت ان کی روحیں قبض کرتا ہے۔ سورہ زمر نمبر
۴۲) وغیرہ بہت سی آیت واحادیث میں اس کا اطلاق روح پر ہوا
ہے۔ تو بندہ کا یقین ہے کہ نفس روح دل تینوں ایک چیز ہے حقیقت
میں۔ معلوم ہوا کہ نفس ایک اور حالتیں اس کی یہ چار بلکہ زیادہ ہیں
جیسا کہ عارفین نے راضیہ مرضیہ صافیہ صافیفہ کاملہ وغیرہ ذکر کیے
ہیں۔ مگر منتہائے مقصود یہی ہے جو ہم نے عرض کیا۔

سوال نمبر ۱۲: اے عارف باللہ تن میں روحیں کتنی ہیں؟

جواب: دو ہیں۔ روح سفلی اور روح علوی۔ روح سفلی کا محل یہ وجود کثیف
ہے اور روح علوی کا محل وجودِ لطیف ہے۔ جو پوشیدہ ہے وجودِ کثیف
میں۔ اور وجودِ کثیف غلاف ہے وجودِ لطیف کا اور اس کی صورت و



شباہت وجود کثیف کی سی ہے یعنی شکل بشکل عنصری ہے اور اس کی
شکل تیرے وجود ظاہری عناصری کے جیسی ہے کچھ فرق نہیں ہے۔
اور خواب میں اس کو سیران وطیران ہوتا ہے اور لوگوں کو خواب میں
نظر آتا ہے کہ دریا وغیرہ میں شناوری کرتے ہیں دکھا دیتا ہے۔ اگر
اس کو قطع وبرید کرو تو قبول نہیں کرتا۔ حصی کرو تو حصی اس کو نہیں ہوتی
مارو تو مرتا نہیں ڈوبتا نہیں جلتا نہیں۔ چشم زدن میں کروڑوں میل تک
آتا جاتا ہے طرفۃ العین میں عرش عظیم لوح وقلم وکرسی ساری خدائی
کی سیر کر کے واپس آجاتا ہے جب تک وہ واپس آ کے اس وجود
عنصری خاکی کو ہوشیار نہ کرے بے ہوش پڑا رہتا ہے، سوتا ہے وہاں
تک کی خبر نہیں رکھتا۔ وجودِ لطیف جو ابدی ہے اور وہ بھی روح ابدی
انّما خَلَقْنٰکُمْ لِاَبَدٍ (اس کے سوا کچھ نہیں کہ ہم نے تم کو ہمیشہ
ہمیشہ کے لیے پیدا کیا۔) اسی روح کی طرف اشارہ ہے یہ وہی روح
علوی ہے کہ وَاَنْتُمُ الْاَعْلَوْنَ (اور تمہی اعلیٰ غالب ہو
العمران نمبر ۱۳۹) اور وَھُوَ مَعَکُمْ اَیْنَمَا کُنْتُمْ (اور وہ
تمہارے ساتھ ہے جہاں کہیں بھی تم ہو الحدید نمبر ۴) اسی روح کی
شان علویت ومعیت ہے اور مَنْ عَرَفَ نَفْسَهٗ فَقَدْ

عَـرَفَ رَبَّہ' (جس نے اپنے نفس کو پہچان لیا اُس نے اپنے رب کو پہچان لیا الحدیث) اسی روح کی معرفت رب کی معرفت ہے۔ یہ مقام ربوبیت ہے اور مقام الوھیت کی معرفت اس کے آگے آتی ہے۔

سوال نمبر۱۳: اے درویشِ حقانی صدیقِ صمدانی مَنْ عَرَفَ نَفْسَہ' فَقَدْ عَرَفَ رَبَّہ' یعنی رب کی معرفت نفس کی معرفت پر موقوف ہے حدیث یہی فرماتی ہے اور آپ علوی روح کے اوپر حدیث کو چسپاں کرتے ہو اس کی کیا وجہ ہے۔

جواب: اے طالبِ صادق و مرید سعید و موافق یاد باد روح نفس دل تینوں ایک ہیں اور تینوں سے مراد تو ہی ہے تیرے سواء کوئی اور نہیں یہ تینوں تیرے وجود ظاہری و باطنی کے اجزاء ہیں اور جزء کا اطلاق کل پر اور کل کا اطلاق جزء پر ہے تو روحِ حقانی علوی وہی نفس ہے اور دل بھی یہی ہے اور روح بھی وہی ہے عرش اللہ مرأۃ اللہ وسع اللہ اسی وجودِ مطلق کے اوصاف علیا ہیں۔ یہ تمام جمال اسی جمیل کا ہے جو من جمال اللہ ہے۔

سوال نمبر۱۴: اے صدیق صمدانی آپ نے تو دل بھی ملا دیا یہ عجیب و غریب بات



ہے دل تو بھائی صرف گوشت کا لوتھڑا ہے لٹکتا ہے جب وہ دل جو روح ہے وہ کیسا ہوگا۔

جواب: اے برادر یہ دل تو جانوروں میں بھی ہوتا ہے جو بعد مرنے کے بعد بھی رہتا ہے اور دیگر خلائق زاغ و زغن کھا جاتے ہیں۔ ویسے یہ تیرا دل بھی جس کو تو نے دل مانا ہے کیڑے مکوڑے کھا جانے والے ہیں۔ اُس کا دل اس کو نہیں کہتے۔ دل تو خاص مظہر اللہ ہے عرش اللہ ہے بیت اللہ ہے۔ بے چون و بے چگون شانِ خداوندی اسرارِ حق انوار برحق ہے۔ یہ ظاہری آنکھیں تری اس نور حسنِ خدا سے اعمٰی ہیں۔ مَنْ کَانَ فِیْ ھٰذِہٖ اَعْمٰی فَھُوَ فِی الْاٰخِرَۃِ اَعْمٰی وَاَضَلُّ سَبِیْلًا۰ (جو شخص اس دنیا میں اندھا ہے وہ آخرت میں بھی اندھا ہوگا اور رستے سے دور تر۔ سورۃ بنی اسرائیل نمبر۷۲) اسی طرف اشارہ ہے اور مَنْ رَاٰنِیْ فَقَدْ رَاَءَ الْحَقَّ (جس نے مجھ کو دیکھا اس نے حق کو دیکھا۔ الحدیث) اسی رویت کا اشارہ ہے۔ سُبْحَانِیْ مَا اَعْظَمَ شَانِیْ (پاک ہوں میں کتنی بلند ہے شان میری قول بایزید بسطامی) اَنَا الْحَقُّ اور مَن خدائم اسی طرف اشارہ

ہے۔ أَنَا أَحْمَدُ بِلَامِيمٍ وَأَنَا عَرَبٌ بِلَا عَيْنٍ
(میں احمد ہوں بغیر میم کے اور میں عرب ہوں بغیر عین کے
الحدیث) اسی کا مظہر ہے اور اسی نور کا جوش وخروش ہے اور وہ تو ہی
ہے فَافْهَمْ وَلَا تَكُنْ مِنَ الْغَافِلِينَ پس سمجھ جا
اور غافلوں میں نہ رہ)

سوال نمبر ۱۵: اے صدیق صمدانی أَنَا مِنْ نُورِ اللّٰهِ وَكُلُّ
شَيْءٍ مِنْ نُورِي کیونکر ہے اور وحدت سے کثرت
کیسے ہوئی آپ جب ایک ہے تو دو کیونکر معلوم ہوتے ہیں۔

جواب: یہ فرمانا جناب سرورِ کائنات ﷺ کا ہے یعنی اللہ تبارک وتعالیٰ اپنے
نور سے مجھے بنایا اور مجھ سے سارا عالم روشن کیا۔ جو اوپر بیان ہوا دل
کا جواب اسی نور روح کی طرف اشارہ ہے۔ من رانی اسی نور اللہ کی
شان ہے ورنہ حضور پرنور کو ابوجہل وغیرہ کفار مکہ دیکھتے تو کیوں کر
کافر رہتے وَتَرَاهُمْ يَنظُرُونَ إِلَيْكَ وَهُمْ لَا
يُبْصِرُونَ (اور تو دیکھے کہ وہ تیری طرف دیکھ رہے ہیں جبکہ
وہ کچھ نہیں دیکھتے۔ سورہ اعراف نمبر ۱۹۸) یہ کفار مکہ کے بارہ میں
وارد ہے اور دیکھنا حقیقتِ انسانی جو کہ گنج مخفی وخزانہ پوشیدہ ہے اور وہ



لباس کثرت میں رنگا رنگ معلوم ہو رہا ہے فی الحقیقت ظہور ھوالظاہر
کا باطن ھوالباطن کا اول ھوالاوّل کا آخر ھوالآخر کا ہے اس شان بے
چون وبے چگون نے اپنے آپ کو بہروپیا بنا رکھا ہے اور تجدد امثال
کے برقعہ میں طرح طرح سے ملتبس ہو کر شب نو عروس جیسا
گھونگھٹ بنا کر کثرت میں جلوہ نمائی کر کے اپنے آپ پر لبھا رہا
ہے۔

## ﴿غزل باعثِ وصل﴾

تجدد امثال کا برقعہ پہن لیا ہے شانن میں
الآن کما کان وہ بھی ہے آیا نہ کچھ نقصانن میں
گنج مخفی سے مست ہو نکلا پھیل پڑا اک آنن میں
اسرار بطونی ہے یہ سب تم کا ہے رہو درمیانن میں
ہستی حق اپنی کل ہستی مستغرق عرفانن میں
بحانی ما اعظم شانی مست وہ تھا سبحانن میں
الانسان سری وانا سرہ غرق رہو اس دھیانن میں
فی انفسکم غور کرو کیوں اعمیٰ رہو انجانن میں

گھونگھٹ وحدت کا کثرت ہے نقص نہ وہاں شانن میں
بہروپ کا سوانگ یہ سارا چوک پڑے پہچانن میں

جب گھونگھٹ کا راز کھلا تو عاشق بنا حیرانن میں
صورت اس کی صورت آدم جلوہ نما انسان میں

تفسیر لکھوں تا دیل کروں ہے عین وہی اعیانن میں
دیکھ قسم وجہ اللہ خوب غور کرو قرآنن میں

فرقان میں ڈبکی ماری جا نکلا قرآنن میں
جب اوپر ہم وہاں سے پہنچے پہنچ گیا صمدانن میں

تم آپے کو دور کرو اور بھولو مت ابدانن میں
کل یوم ہو فی شان چوک نہ جائیو دھیانن میں

اے صوفی محبوب مسکین ہے وہ سارے امکانن میں
آپ مٹو اور انمٹ رہیو دائم رہیو کانن میں

اے یار یاد رکھ تجدد امثال کو کہ بَلْ هُمْ فِي لَبْسٍ مِّنْ خَلْقٍ جَدِيْدٍ (بلکہ یہ از سر نو پیدائش کے بارے میں شک میں پڑے ہیں ق ۱۵) سے روشن ہے۔ فَتَمَثَّلَ لَهَا بَشَرًا سَوِيًّا (تو وہ اس کے سامنے ٹھیک آدمی بن گیا مریم نمبر ۱۷) سے ظاہر ہے۔ ناسخ کا گمان



کرنا بدگمانی ہے جو حرام ہے۔ مسلمان پر یہ تناسخ نہیں ہے اور تجددِ امثال یہ ہر طرح درست ہے۔ پس وَ اِذَا شِئْنَا بَدَّلْنَا اَمْثَالَهُمْ تَبْدِيْلًا ۝ اور جب ہم چاہیں بدل لائیں لوگ ان کی طرح کے سورہ دھر نمبر ۲۸) میں فکر کرو اور غور کرو اور اپنی ہستی کو حق کی ہستی میں فناء کر لو بحر حقائق میں اپنے کو مستغرق و مستہلک کرو پس اس کی حقانیت کی روشنی تم پر روشن ہو جائے اور تناسخ کا حال اور حقیقت یہ ہے کہ ایک شے دوسرے شے میں حلول و نفوذ کر کے ظہور کرے اس کو تناسخ اور اوتار کہتے ہیں ہنود بے سود و شنود باطل عقیدہ ہے نعوذ باللہ منہا اور یہاں پر تو وحدت الوجود ہے غیر کا وجود ہی نہیں تو کس کا حلول کس میں ہو گا۔ ہمہ اوست

رباعی

در دلق گدا و اطلس شاہ ہمہ اوست ہم خانہ و ہمنشین و ہمراہ ہمہ اوست
در انجمن فرق و میانِ خانہ جمع واللہ ہمہ اوست ثم باللہ ہمہ اوست

ترجمہ: گدا کی گدڑی اور بادشاہ کی خلعت میں وہی ہے گھر ہم نشین اور ہمراہ بھی وہی ہے محفل میں جدا اور گھر میں ملا ہوا وہ وہی ہے خدا کی قسم پھر وہی ہے خدا کی قسم۔

## مثنوی

تماشہ بین ہرگز نہ بن چل رکھ سید ھے نین　　غین کا نقطہ دور کر آپ بنے پھر عین

نین اپنے تو صاف رکھ فی لبس من خلق جدید　　فلکشفنا عنک غطائک فبصرک الیوم حدید

نیناں ہیں اعمیٰ تیرے کیسے پائے بطون　　وتراھم ینظرون الیک وھم لایبصرون

## مثنوی دیگر

آپے آپ تے آپے آپ　　آپے مائی تے آپ باپ

آپ مسلم آپے رند　　آپے جسہ آپے جند

آپے مالک آپے بردا　　آپے دوزخ آپے ڈردا

اے یار مازاغ البصر وماطغیٰ

ایسی چشم ہونی چاہیے۔وھم غیر۔دوئی۔خودی سے پاک رہو بے باک بنو بے دھاک چلو

نیستم من ہر آنچہ ہستی توئی　　چوں یکے نبود کجا باشد دوئی

ترجمہ: میں نہیں ہوں جو کچھ بھی ہے تو ہی ہے جب ایک ہی نہیں تو دوئی کیسے ہو۔



چشم سے ہو دور تیری جو حجاب　　شانِ حق معلوم ہو جلی شتاب

جب تو ہی درمیان سے جاتا رہا　　ایک بھی نہیں ہے تو کب دور رہا

اک تھا وہ بھی گیا درمیان سے　　ہو وہاں ہے دیکھ پورے دھیان سے

سوال نمبر۱۶: تیری پیشانی کا کیا نام ہے اور اس کی تلاوت کیا ہے؟

جواب: یَامَنْ بَارِیٌ اس کا نام ہے اور عَسٰی اَنْ یَّبْعَثَکَ رَبُّکَ مَقَامًا مَّحْمُوْدًا ۔(قریب ہے کھڑا کرے تجھ کو تیرا رب تعریف کے مقام میں بنی اسرائل نمبر۷۹) پیشانی کی تلاوت ہے اور سِیْمَاھُمْ فِیْ وُجُوْھِھِمْ مِنْ اَثَرِ السُّجُوْدِ (ان کی نشانیاں ان کے چہروں میں سجدوں کے اثر سے فتح نمبر۲۹) جس نے اس مقام کو پایا مقامِ محمود پایا۔فَسْئَلُوْا اَھْلَ الذِّکْرِ اِنْ کُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ ۔(اگر تم نہیں جانتے تو اہل ذکر سے پوچھ لو سورہ نحل نمبر۴۳)

سوال نمبر۱۷: دونوں چشم کا نام اور تلاوت کیا ہے؟

جواب: یانور جمنی آنکھ کا نام اور مَنْ کَانَ فِیْ ھٰذِہٖ اَعْمٰی فَھُوَ فِی الْاٰخِرَةِ اَعْمٰی وَاَضَلُّ

سَبِیْلاً ٥ جو اس دنیا میں اندھا ہے وہ آخرت میں بھی اندھا ہے
اور رستے سے بہت دور سورہ بنی اسرائیل ۷۲ ) جمنی آنکھ کی تلاوت
ہے اور یا بصیر ڈابی آنکھ کا نام اور فَکَشَفْنَا عَنْکَ غِطَآئَکَ
فَبَصَرُکَ الْیَوْمَ حَدِیْدٌ (اب دور کر دیا ہے ہم نے تجھ
سے تیرا اندھیرا پس آج تیری نظر بہت تیز ہے سورہ ق نمبر ۲۲ ) اس
کی تلاوت ہے۔

سوال نمبر ۱۸: دونوں ابرو یعنی بھوؤں کا نام اور تلاوت کیا ہے؟

جواب: قاب قوسین نام ہے وَھُوَ بِالْاُفُقِ الْاَعْلٰی (اور وہ تھا
اونچے کنارے آسمان کے سورہ نجم نمبر ۷ ) اس کا مقام اور منظرِ اعلٰی
ہے۔ وَلَقَدْ رَاٰہُ بِالْاُفُقِ الْمُبِیْنِ (اور یقیناً اس نے
دیکھا اس کو کھلے کنارے آسمان کے سورہ تکویر نمبر ۲۳ ) اسی طرف
اشارہ ہے۔ سیدھے ابرو یعنی قوس کی تلاوت لِمَنِ
الْمُلْکُ الْیَوْمَ لِلّٰہِ الْوَاحِدِ الْقَھَّارِ (کس کا راج ہے
آج؟ اللہ کا جو اکیلا ہے قہر والا سورہ مومن نمبر ۱۶ ) ہے اور ڈابے
قوس کی تلاوت۔ یَوْمَ لَا تَمْلِکُ نَفْسٌ لِنَفْسٍ شَیْئًا ط
وَالْاَمْرُ یَوْمَئِذٍ لِلّٰہِ ٥ (جس دن کوئی کسی کے کچھ کام نہیں



آ سکے گا اور اس دن صرف اللہ ہی کا حکم ہو گا۔ سورہ انفطار نمبر ۱۹)
ہے اور مقبول واوٗ قوس ہو جا کہ مرتبہ کی ابتداء اور مقامِ جبروت کا
شروع یہیں سے ہے۔

سوال نمبر ۱۹: اے مردِ میدان۔ شہباز لامکان دونوں نتھنوں کا نام اور تلاوت
کیا ہے اور یہ کونسا مقام ہے؟

جواب: نوکِ انف مقامِ نصیرا ہے داہنا سوراخ شمس کے نام سے
وارد ہے اور بایاں سوراخ قمر نام رکھتا ہے اور اَلشَّمْسُ وَ الْقَمَرُ
بِحُسْبَانٍ ٥ (سورج اور چاند ایک حساب مقرر سے چل رہے
ہیں سورہ رحمٰن نمبر ۵ ) اور دونوں نتھنوں کی نہایت وَجُمِعَ
الشَّمْسُ وَ الْقَمَرُ (اور سورج اور چاند جمع کر دیئے جائیں
گے سورہ قیامت نمبر ۹ ) ہے اور مِنْ لَّدُنْکَ سُلْطَانًا
نَّصِیْرًا (اپنے ہاں سے زور قوت کو میرا مددگار بنائیو یعنی مقام
نصیرا کو بنی اسرائیل نمبر ۸۰ ) دونوں کا مقام ہے اور ہر دو نتھنے الگ
الگ بھی تلاوت کرتے ہیں۔ وَالشَّمْسُ تَجْرِیْ
لِمُسْتَقَرٍّ لَّھَا ذٰلِکَ تَقْدِیْرُ الْعَزِیْزِ الْعَلِیْمِ ٥ (اور
سورج چلا جاتا ہے اپنی مقررہ راہ پر یہ سادھا ہے اور زبردست باخبر کا

سورہ یٰسین نمبر ۳۸) داہنے سوراخ کی تلاوت ہے اور وَالْقَمَرَ
قَدَّرْنٰهُ مَنَازِلَ حَتّٰى عَادَ كَالْعُرْجُوْنِ
الْقَدِيْمِ (اور چاند کو بانٹ دی ہیں ہم نے منزلیں یہاں تک کہ
پھر آ رہے جیسے پرانی ٹہنی سورہ یٰسین نمبر ۳۹) بائیں نتھنے کی تلاوت
ہے اور وَنُفِخَ فِي الصُّوْرِ فَإِذَا هُمْ مِنَ
الْأَجْدَاثِ إِلٰى رَبِّهِمْ يَنْسِلُوْنَ ۝ اور صور پھونکا
جاوے پھر تبھی وہ قبروں سے اپنے رب کی طرف پھیل پڑیں گے
یٰسین نمبر ۵۱) دونوں نتھنوں کی نہایت اور انجام خروج ہے اور ذکر
سلطاناً نصیراً یہ ہے کہ نوکِ انف پر نگاہ جماؤ اور چارزانو
نشست سے بیٹھو اندھیرے مکان جلوہ تاریک میں اور دونوں نتھنوں
کو جاری کردو یعنی ذکر اللہ کے ساتھ جاری کردو دونوں کو برابر چالو کر
دو وَجُمِعَ الشَّمْسُ وَالْقَمَرُ (اور سورج اور چاند جمع کر
دیئے جائیں گے سورہ قیامت نمبر ۹) اسی کی طرف اشارہ ہے۔
ناک پر نگاہ جمانے سے انوارِ تجلیات کی طرح پے در پے چمکنے لگیں
گے یہ شروع ہے مقامِ نصیرا کا وہاں سے نگاہ کی کشش جب بالا ہو گی
اور اپنے آپ ابرو کے درمیان جمے گی تو آنکھیں اکدم الٹ جائیں



گی جو قوسین میں جمیں گی یہ مقام جبروت کی جگہ ہے یہاں سے
سلسلۃ الجرس گونجتا معلوم ہو گا جس کو فقرائے ہنود انجد ناد اور انہد وانا
حد کے نام سے یاد کرتے ہیں اور اہل اسلام صوت سرمدی، غلغلہ شور،
سلطان الاذکار۔ سلسلۃ الجرس کنٹھ وغیرہ ناموں سے یاد اور موسوم
کرتے وَهُوَ بِالْأُفُقِ الْأَعْلٰى (اور وہ تھا اونچے کنارے
آسمان کے سورہ نجم نمبر ۷) یہیں سے کہتا ہے۔ وَلَقَدْ رَآهُ
بِالْأُفُقِ الْمُبِيْنِ (اور اس نے دیکھا اس کو کھلے کنارے
آسمان کے سورۃ تکویر نمبر ۲۳) پر عروج یہیں سے ہوتا ہے اور
بالا چڑھنے سے منظرِ اعلیٰ دیکھنے میں آتا ہے اور اِلٰى رَبِّكَ
يَوْمَئِذٍ الْمُسْتَقَرُّ (تیرے رب ہی کی طرف اس دن
جا ٹھہرنا ہے سورہ قیامت نمبر ۱۲) میں جا کر قرار پکڑتا ہے۔ جس کو
دارالقرار کہتے ہیں وہاں سے بالا مقام محمود پر جا کے ٹھہرتا ہے اور
آرام لیتا ہے جس کو صوفیاء کرام مراتبِ محمدی سے تعبیر کرتے ہیں
اور ہوش بھی یہیں تک جمع رہتے ہیں اور وہاں سے بالا عروج ہونے
سے ہستی موہوم بتمامہ فنا ہو جاتی ہے لاہوت لامکان بالائی پیشانی
وہاں پر عروج کرنے سے یگانگت حاصل ہوتی ہے اور حقیقتِ اصلی

منکشف ہو جاتی ہے اور سوائے ہویتِ حق کے کچھ باقی نہیں رہتا۔

رَبِّ اَدْخِلْنِیْ مُدْخَلَ صِدْقٍ وَّ اَخْرِجْنِیْ مُخْرَجَ صِدْقٍ وَاجْعَلْ لِّیْ مِنْ لَّدُنْکَ سُلْطَانًا نَّصِیْرًا o (اے رب داخل کر مجھ کو سچا داخل کرنا اور نکال مجھ کو سچا نکالنا اور بنا دے مجھے اپنے پاس سے سُلْطَانًا نصیرا سورہ بنی اسرائیل نمبر ۸۰) اس کی تلاوت ہے اور اسرافیل فرشتہ اس کا مقام ہے۔ اے یار اگر سلطاناً نصیرا کی مزید تفصیل چاہے تو اپنے مرشد سے معلوم کر اور غوث علی شاہ کی تعلیمات کا مجموعہ جو گل حسن صاحب نے تعلیم غوثیہ کے نام سے مرتب کیا غور سے مطالعہ کر۔

سوال نمبر ۲۰: تیرے منہ کا نام تلاوت اور نقش کیا ہے؟

جواب: وَجْهُ اللّٰهِ نام ہے اسم ذاتِ نقش ہے اس میں یعنی وجہ اللہ ہے۔ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ بِالْحَقِّ وَصَوَّرَكُمْ فَاَحْسَنَ صُوَرَكُمْ وَاِلَيْهِ الْمَصِيْرُ o (بنائے آسمان اور زمین ساتھ حق کے اور تم کو صورت دی تو سب سے اچھی صورت دی اور اسی کی طرف ہی



واپس لوٹنا ہے سورہ تغابن نمبر ۳) اس کی تلاوت ہے اور وُجُوْهٌ يَّوْمَئِذٍ نَّاضِرَةٌ o اِلٰى رَبِّهَا نَاظِرَةٌ o (کتنے ہی چہرے اس دن تازے ہوں گے اپنے رب کی طرف دیکھتے سورہ قیامت نمبر ۲۲۔۲۳) اس کی رویت ہے اور لَقَدْ خَلَقَ آدَمَ عَلٰى صُوْرَتِهٖ (اس نے بے شک آدم کو اپنی صورت پر پیدا کیا مشکوٰۃ شریف) اس کی خلق ہے اور كُلُّ مَنْ عَلَيْهَا فَانٍ وَّيَبْقٰى وَجْهُ رَبِّكَ ذُو الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ (جو کوئی بھی ہے زمین پر فانی ہے اور باقی رہے گا صرف تیرے رب کا چہرہ جو بزرگی اور تعظیم والا ہے سورہ رحمٰن نمبر ۲۷) اس کا انجام ہے۔

سوال نمبر ۲۱: اے درویش بے خویش دونوں کانوں کا نام، تلاوت اور مقام کیا ہے۔

جواب: اے طالبِ صادق اے میرے پیارے مقبول مقام جبروت کا نہایت ہے۔ صوتِ سرمدی سلسلۃ الجرس اس طور سے بجاتے ہیں کہ خودی سے بخود بنا دیتے ہیں۔ سلطان الاذکار کی نوبت دھوم مچاتی ہے اپنے عاشقوں کو وجدانی و جذبانی حالت میں لا کر نچاتی

ہے۔ داہنا کان یا سمیع اسم رکھتا ہے بایاں کان یا سامع اسم رکھتا ہے
اور اسکی تلاوت یہ ہے: هُوَ الَّذِي يُرِيكُمُ الْبَرْقَ
خَوْفًا وَّ طَمَعًا وَيُنْشِئُ السَّحَابَ الثِّقَالَ ○
وَيُسَبِّحُ الرَّعْدُ بِحَمْدِهٖ وَالْمَلٰئِكَةُ مِنْ
خِيفَتِهٖ وَيُرْسِلُ الصَّوَاعِقَ فَيُصِيبُ بِهَا مَنْ
يَّشَاءُ وَهُمْ يُجَادِلُوْنَ فِي اللهِ وَهُوَ شَدِيدُ
الْمِحَالِ ○ (وہی ہے کہ تم کو دکھاتا ہے بجلی ڈرا اور اُمید کے لیے
اور بھاری بدلیاں اُٹھاتا ہے اور پڑھتی ہے گرج خوبیاں اس کی اور
سب فرشتے اس کے ڈر سے۔ اور بھیجتا ہے کڑاکے اور ڈالتا ہے جس
پر چاہے۔ یہ لوگ جھگڑتے ہیں اللہ کی بابت جبکہ اللہ کی آن بہت
سخت ہے۔ سورہ رعد نمبر ۱۲۔۱۳) اور اس کا شغل ہویت ہے اِنَّهُ
هُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ (بے شک وہی ہے سننے اور جاننے والا حم
السجدہ نمبر ۳۶) اور کان کا خیال وَاسْتَمِعْ يَوْمَ يُنَادِ
الْمُنَادِ مِنْ مَّكَانٍ قَرِيبٍ ○ (اور سنو جس دن
پکارنے والا قریب کی جگہ سے پکارے گا سورہ ق نمبر ۴۱) ہے اور
فرشتہ عزرائیل علیہ السلام ہے بعض عارفوں نے فرشتہ رعد بیان فرمایا



ہے اور اس کی محویت یہ ہے۔ اَلْقَى السَّمْعَ وَهُوَ
شَهِيدٌ ○ (لگا دے کان دل لگا کر سورہ ق ۳۷) جاءِ ہاتف اسکی
ہے وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ (اور اپنے رب کا حکم سنے اور
اس کو یہی سزاوار ہے سورہ انشقاق نمبر ۲) اور ندائے غیب بھی کہتے
ہیں اور جانبِ حق اس کا رجوع ہے۔

سوال نمبر ۲۲: اے عارف باللہ لبِ بالا کے چاہ یعنی نقطہ کا نام اور تلاوت کیا
ہے؟

جواب: وَمَنْ يَّعْشُ عَنْ ذِكْرِ الرَّحْمٰنِ نُقَيِّضْ
لَهٗ شَيْطَانًا فَهُوَ لَهٗ قَرِيْنٌ ○ (اور جو کوئی آنکھیں
چراوے رحمان کے ذکر سے ہم اس پر تعین کریں ایک شیطان پس
وہ رہے اس کا ساتھی سورہ زخرف نمبر ۳۶) اس کی تلاوت ہے اور
یا رحمٰن اسکا اسم ہے۔

سوال نمبر ۲۳: اے فقیر بانوا نقطہ لبِ زیریں کا نام اور تلاوت کیا ہے؟

جواب: یَا رحیم یا مومن نام ہے یعنی اسم یا رحیم یا مومن ہے
اور وَمَنْ اَعْرَضَ عَنْ ذِكْرِىْ فَاِنَّ
مَعِيشَةً ضَنْكًا وَّنَحْشُرُهٗ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ اَعْمٰى ○

(اور جو میرے ذکر سے منہ موڑے اس کے لیے اس کی زندگی تنگ ہو جائے گی اور قیامت کو ہم اسے اندھا کر کے اُٹھائیں گے۔سورہ طٰہٰ نمبر ۱۲۴) اسکی تلاوت ہے اور بَرَآءَۃٌ مِّنَ اللّٰہِ وَرَسُوْلِہٖ ٥ (بیزاری کا حکم سنانا ہے اللہ اور اسکے رسول کی طرف سے سورہ توبہ نمبر ۱)۔اس کی پاکی ہے۔

سوال نمبر ۲۴: اے عارفِ صمدانی دونوں لبوں یعنی ہونٹوں کا نام اور تلاوت کیا ہے؟

جواب: یاناطق اس کا اسم ہے اور لَہٗ مَقَالِیْدُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ (اس کے لیے ہیں کنجیاں آسمانوں اور زمین کی۔سورہ شوریٰ نمبر ۱۲) اس کی تلاوت ہے۔

سوال نمبر ۲۵: اے واقفِ اسرارِ انسانی و یزدانی تیرے منہ میں کتنے دانت ہیں اور ان کا نام و تلاوت کیا ہے۔

جواب: بتیس ہیں اور کنگرہ عرش ان کا نام ہے اور اسم ان کا یاناصر یانصیر ہے اور قُلْ لَّنْ یُّصِیْبَنَآ اِلَّا مَا کَتَبَ اللّٰہُ لَنَا ھُوَ مَوْلٰنَا وَعَلَی اللّٰہِ فَلْیَتَوَکَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ ٥ (تم فرماؤ نہ پہنچے گا مگر جو اللہ نے ہمارے لیے لکھ دیا وہ ہمارا مولیٰ



ہے اور ایمان والے تو اللہ ہی پر بھروسہ کرتے ہیں سورہ توبہ نمبر ۵۱) انکی تلاوت ہے۔

سوال نمبر ۲۶: زبان کا اسم اور تلاوت کیا ہے اور کیا کہتے ہیں۔

جواب: یَاکلیم اسم ہے لوحِ محفوظ نام ہے اور لَاتُحَرِّکْ بِہٖ لِسَانَکَ لِتَعْجَلَ بِہٖ (تم یاد کرنے کی جلدی میں قرآن کے ساتھ اپنی زبان کو حرکت نہ دو سورہ قیامت نمبر ۱۶) اس کی تلاوت ہے اور وَجَعَلْنَا لَھُمْ لِسَانَ صِدْقٍ عَلِیًّا) اور ہم نے ان کے لیے سچی زبان (اچھے ذکر) کو بلند کیا سورہ مریم نمبر ۵۰) اس کی شان ہے اور وَاجْتَنِبُوْا قَوْلَ الزُّوْرِ (اور جھوٹی بات سے بچو سورہ الحج نمبر ۳۰) اس کا حال ہے اور بعض فقراء فَاِنَّمَا یَسَّرْنٰہُ بِلِسَانِکَ لَعَلَّھُمْ یَتَذَکَّرُوْنَ (پس ہم نے اس (قرآن) کو تمہاری زبان میں آسان کر دیا ہے تاکہ یہ لوگ نصیحت پکڑیں سورہ دخان نمبر ۵۸) زبان کی تلاوت۔کہتے ہیں اور یہ عَلَّمَہُ الْبَیَانَ ٥ (اور سکھائی اس کو بات سورہ رحمان نمبر ۴) پر مامور ہے۔شَھِدَ اللّٰہُ اَنَّہٗ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ وَالْمَلٰٓئِکَۃُ وَاُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًا بِالْقِسْطِ لَآ اِلٰہَ اِلَّا

ھُوَ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ o (اللہ نے گواہی دی کہ اس کے سوا
کوئی معبود نہیں اور فرشتوں نے اور علم والوں نے انصاف سے قائم
ہو کر اس کے سوا کوئی معبود نہیں وہ ہے غالب حکمت والا سورہ
العمران نمبر ۱۸) زبان کی شہادت ہے اور لَاتَکْتُمُوْا لْحَقَّ
وَ اَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ (اور سچ بات کو مت چھپاؤ جب تم جانتے
ہو سورہ بقر نمبر ۴۲) زبان کا قرینہ ہے اور جبرائیل علیہ السلام زبان
کا فرشتہ ہے۔

سوال نمبر ۲۷: حلق کا نام اور تلاوت کیا ہے؟

جواب: یا مُحَرِّکُ اسم ہے اور سُبْحٰنَ الَّذِیْ
سَخَّرَلَنَا ھٰذَا وَمَا کُنَّا لَہٗ مُقْرِنِیْنَ o (پاک ہے
وہ ذات جس نے اس کو ہمارے بس میں کر دیا حالانکہ ہم تو اس پر قابو
پانے کی طاقت نہ رکھتے تھے۔ سورہ زخرف نمبر ۱۳) اسکی تلاوت ہے
اور بعض فقراء فرماتے ہیں کہ فَلَوْلَآ اِذَا بَلَغَتِ الْحُلْقُوْمَ o
وَ اَنْتُمْ حِیْنَئِذٍ تَنْظُرُوْنَ (بھلا جب روح گلے میں
آ پہنچتی ہے تو تم دیکھتے ہی رہ جاتے ہو۔ سورہ واقعہ نمبر ۸۳-۸۴)
اسکی تلاوت ہے اور اکثر فقراء کہتے ہیں کہ دونوں ملا کر اسکی تلاوت



ہے اور یہی مقبول ہے۔

سوال نمبر ۲۸: گردن کا نام اور تلاوت کیا ہے؟

جواب: یا قادر اسم اور وَنَحْنُ اَقْرَبُ اِلَیْہِ مِنْ حَبْلِ
الْوَرِیْدِ (اور ہم اس سے شہ رگ سے بھی زیادہ نزدیک ہیں
سورہ ق نمبر ۱۶) تلاوت ہے اور شغل بھی یہی ہے اور وَنَحْنُ
اَقْرَبُ اِلَیْہِ مِنْکُمْ وَلٰکِنْ لَّا تُبْصِرُوْنَ (اور
ہم تمہاری اس نسبت اس سے زیادہ قریب ہیں لیکن تم کو نگاہ نہیں۔
سورہ واقعہ نمبر ۸۵) تفکر و مراقبہ ہے۔

سوال نمبر ۲۹: تیرے گلے کی ہنسلی کیا پڑھتی ہے اور نام و تلاوت کیا ہے؟

جواب: کَلَّآ اِذَا بَلَغَتِ التَّرَاقِیَ o وَقِیْلَ مَنْ سکتہ
رَاقٍ o وَّظَنَّ اَنَّہُ الْفِرَاقُ o (ھاں ہاں جب جان گلے
کو پہنچے گی اور کہیں گے ہے کوئی جھاڑ پھونک کرنے والے اور وہ سمجھ
لے گا کہ یہ جدائی کی گھڑی ہے سورہ قیامت نمبر ۳۸) تلاوت ہے
اور یا متین اسم ہے۔

سوال نمبر ۳۰: سینہ کا اسم اور تلاوت کیا ہے؟

جواب: یا مقلب القلوب اسم ہے اور اَفَمَنْ شَرَحَ اللّٰہُ

صَدرَہُ الاِسلَامِ فَھُوَ عَلیٰ نُورٌ مِّن رَّبِّہٖ فَوَیْلٌ لِّلقٰسِیَۃِ قُلُوبُھُم مِّن ذِکرِ اللّٰہِ اُولٰئِکَ فِی ضَلٰلٍ مُّبِینٍ ۝ (تو کیا وہ جس کا سینہ اللہ نے اسلام کے لیے کھول دیا ہے تو وہ اپنے رب کی طرف سے نور پر ہے۔ اس جیسا ہو جائے گا جو سنگدل ہے۔ پس خرابی ہے ان کے لیے جن کے دل اللہ کی یاد کی طرف سے سخت ہو گئے ہیں یہی ہیں وہ لوگ جو کھلی گمراہی میں ہیں سورہ زمر نمبر۲۲) تلاوت ہے اور اَلَمْ نَشْرَحْ لَکَ صَدْرَکَ (کیا ہم نے تمہارے لیے تمہارا سینہ کھول نہیں دیا۔ سورہ انشراح نمبر۱) اس کا حق ہے رَبِّ اشْرَحْ لِی صَدْرِی (اے میرے رب میرے لیے میرا سینہ کھول دے طٰہٰ نمبر۲۵) اس کی مناجات ہے اور اِنَّہٗ عَلِیمٌ بِذَاتِ الصُّدُورِ (اور وہ دلوں کے بھید سے خوب واقف ہے سورہ ملک نمبر۱۳) اس کا مراقبہ ہے۔

سوال نمبر۳۱: اے پیرومرشد ہر جانب کے پہلو کا نام اور تلاوت کیا ہے؟

جواب: اَللّٰہُ حَفِیظٌ اَللّٰہُ حَافِظٌ اسم ہے تَتَجَافٰی جُنُوبُھُم عَنِ الْمَضَاجِعِ یَدْعُونَ رَبَّھُم خَوفًا وَّ



طَمَعًا وَّ مِمَّا رَزَقْنٰھُم یُنفِقُونَ (ان کے پہلو بچھونوں سے الگ رہتے ہیں اور وہ اپنے پروردگار کو خوف اور اُمید سے پکارتے ہیں اور جو ہم نے ان کو دیا ہے اس میں سے خرچ کرتے ہیں۔ سورۃ السجدہ نمبر۱۶) تلاوت ہے۔

سوال نمبر۳۲: اے درویشِ ازلی دل کا نام اور تلاوت کیا ہے؟

جواب: عرش اللہ دل کا نام ہے یہ تختِ رب العالمین ہے۔ لَا یَسَعُنِی اَرْضِی وَلَا سَمَائِی (نہ میں زمین میں سما سکتا ہوں اور نہ آسمان میں) اشارہ اسی طرف ہے اور مراقبہ اس کا اَلرَّحمٰنُ عَلَی الْعَرْشِ اسْتَوٰی (رحمان جس نے عرش پر قرار پکڑا سورہ طٰہٰ نمبر۵) ہے اور اس کا اسم یَا مُرِیدُ ہے (ارادہ کرنے والا) ہے اور دل دریاء لاہوت نام وارد ہے۔

ارض و سما کہاں تیری وسعت کو پا سکے
اک میرا ہی دل ہے جہاں تو سما سکے

جا جا اے قاصد اپنی راہ پکڑ
اس کا پیام دل کے سوا کون لا سکے

من نہ گنجیم در آسماں و نہ در زمین
من بہ گنجم درقلوب مومنین

سوال نمبر۳۴۳: نفس کا نام اور تلاوت کیا ہے؟

جواب: كُلُّ نَفْسٍ ذَائِقَةُ الْمَوْتِ (ہر جان کو موت کا مزا چکھنا ہے سورہ آل عمران نمبر۱۸۵) نام ہے بعض فقراء کاملین یوں فرماتے ہیں۔ سَنُرِيهِمْ آيَاتِنَا فِي الْآفَاقِ وَفِي أَنْفُسِهِمْ حَتَّى يَتَبَيَّنَ لَهُمْ أَنَّهُ الْحَقُّ (ہم جلد ہی ان کو اطرافِ عالم میں بھی اور ان کی ذات میں بھی اپنی نشانیاں دکھائیں گے یہاں تک کہ ان پر ظاہر ہو جائے کہ وہ حق ہے سورہ حم السجدہ نمبر۵۳) اس کی تلاوت ہے اور ہمارے نزدیک یہ اس کا مراقبہ ہے۔ خَلَقَكُمْ مِنْ نَفْسٍ وَّاحِدَةٍ (اسی نے تم کو ایک نفس سے پیدا کیا سورہ زمر نمبر۶) اس کی شان ہے مَنْ عَرَفَ نَفْسَهُ فَقَدْ عَرَفَ رَبَّهُ (جس نے اپنے نفس کو پہچانا اس نے اپنے رب کو پہچانا الحدیث) اس کا راز ہے۔ اور وَفِي أَنْفُسِكُمْ أَفَلَا تُبْصِرُونَ (اور خود تمہارے نفسوں میں ہے تو کیا تم نہیں دیکھتے۔ سورہ الذریٰت نمبر۲۱) ہویت



نفس ہے اور يَا أَيَّتُهَا النَّفْسُ الْمُطْمَئِنَّةُ (اے نفس اطمینان پانے والے سورہ فجر نمبر۲۷) اسکی نہایت ہے اور ارْجِعِي إِلَى رَبِّكِ رَاضِيَةً مَّرْضِيَّةً (اپنے رب کی طرف لوٹ چل تو اس سے راضی وہ تجھ سے راضی سورہ فجر نمبر۲۸) اسکی نہایت سفر ہے اور رجوع اس کا الی الحق ہے۔

سوال نمبر۳۴۴: اے سالک تیرے تمام تن وجود کا نام اور تلاوت کیا ہے؟

جواب: أَرْضُ اللَّهِ وَاسِعَةٌ (اللہ کی زمین کشادہ ہے سورہ زمر نمبر۱۰) نام ہے اور اسکی تلاوت إِنَّمَا يُوَفَّى الصَّابِرُونَ أَجْرَهُمْ بِغَيْرِ حِسَابٍ ○ (بے شک صبر کرنے والوں کو بے حساب اجر دیا جائے گا۔ سورہ زمر نمبر۱۰) ہے اور قُلْ سِيرُوا فِي الْأَرْضِ ثُمَّ انْظُرُوا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُكَذِّبِينَ (فرماؤ کہ زمین میں سیر کرو پھر دیکھو جھٹلانے والوں کا انجام کیا ہوا سورہ انعام نمبر۱۱) اس کے باطن کی سیر ہے اور وَالَّذِينَ جَاهَدُوا فِينَا لَنَهْدِيَنَّهُمْ سُبُلَنَا ط وَإِنَّ اللَّهَ لَمَعَ الْمُحْسِنِينَ (اور جن لوگوں نے ہمارے لیے کوشش کی ہم ان کو ضرور اپنا رستہ دکھا دیں

گے اور اللہ تو بے شک نیکو کاروں کے ساتھ ہے سورۃ الروم نمبر ۶۹)
اسکے سفرِ باطن کا احوال ہے۔

سوال نمبر ۳۵: اے رفیق صمدانی تیری روح کا نام اور تلاوت کیا ہے؟

جواب: امرِ رب نام ہے اور قُلِ الرُّوحُ مِنْ أَمْرِ رَبِّي (فرما دو روح میرے رب کا امر ہے۔ سورہ بنی اسرائیل نمبر ۸۵) تلاوت ہے۔ اور وَنَفَخْتُ فِيهِ مِنْ رُّوحِي (پس اس میں اپنی روح سے کچھ پھونک دیا الحجر نمبر ۲۹) اس کی اصلیت ہے اور فَقَعُوا لَهُ سَاجِدِينَ (پھر اس کے آ۔گے سجدے میں گر جانا الحجر نمبر ۲۹) اس کی عظمت ہے اور مسجودِ ملائک روح کی مخدومیت ہے۔

سوال نمبر ۳۶: شکم کی تلاوت اور اسم کیا ہے؟

جواب: یا رزاق ذو القوۃ المتین اسم ہے اور وَلَوْ بَسَطَ اللّٰهُ الرِّزْقَ لِعِبَادِهٖ لَبَغَوْا فِي الْأَرْضِ وَلٰكِنْ يُنَزِّلُ بِقَدَرٍ مَّا يَشَاءُ ط إِنَّهُ بِعِبَادِهٖ خَبِيرٌ بَصِيرٌ (اور اگر اللہ اپنے بندوں کیلیے رزق میں فراخی کر دیتا ہے تو زمین میں فساد کرنے لگتے لیکن وہ جس قدر چاہتا ہے



اندازے کے ساتھ نازل کرتا ہے پس بے شک وہ اپنے بندوں کو جانتا اور دیکھتا ہے۔ سورہ الشوریٰ نمبر ۲۷) اسکی تلاوت ہے۔

سوال نمبر ۳۷: اے درویش تیرے دونوں ہاتھوں کا نام اور تلاوت کیا ہے؟

جواب: کھیعص جمنے ہاتھ کا اور حمعسق ڈابے ہاتھ کا اسم ہے۔ بَلْ يَدَاهُ مَبْسُوطَتَانِ (بلکہ اس کے تو دونوں ہاتھ کھلے ہیں سورہ مائدہ نمبر ۶۴) ان کی رفعت اور شان ہے اور فَسُبْحٰنَ الَّذِي بِيَدِهٖ مَلَكُوتُ كُلِّ شَيْءٍ وَ إِلَيْهِ تُرْجَعُونَ (وہ ذات پاک ہے جس کے ہاتھ میں ہر چیز کی بادشاہت ہے اور اسکی طرف تم کو لوٹ کر جانا ہے سورہ یٰسین نمبر ۸۳) اس کی تلاوت۔ ہے اور وَاعْتَصِمُوا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِيعًا وَّ لَا تَفَرَّقُوا ( اور سب مل کر خدا کی رسی کو مضبوطی سے پکڑے رہنا اور متفرق نہ ہونا۔ سورہ العمران نمبر ۱۰۳) اسکی گرفت ہے اور یَا قَابِضُ یَا بَاسِطُ نام ہے اور يَدُ اللّٰهِ فَوْقَ أَيْدِيهِمْ (اللہ کا ہاتھ ان کے ہاتھوں پر ہے۔ سورہ فتح نمبر ۱۰) ان کا کمال و نہایت ہے۔

سوال نمبر ۳۸: تیرے دونوں گالوں کا نام اور تلاوت کیا ہے؟

جواب: وَلَا تُصَعِّرْ خَدَّكَ لِلنَّاسِ (اور (غرور کے ساتھ) لوگوں سے گال نہ پھلا۔ لقمان نمبر ۱۸) یمین کی تلاوت ہے اور فَلْيَضْحَكُوا قَلِيلًا وَّلْيَبْكُوا كَثِيرًا (یہ تھوڑا سا ہنس لیں (دنیا میں) پھر (آخرت میں) ان کو بہت رونا ہوگا توبہ نمبر۳) یسار کی تلاوت ہے یا محبوب نام راست کا اور یا مرغوب نام چپ کا ہے۔

سوال نمبر۳۹: دونوں مونڈھوں کا نام اور تلاوت کیا ہے؟

جواب: كِرَامًا كَاتِبِيْنَ نام ہے اور راست کی تلاوت فَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَيْرًا يَّرَهٗ (توجو ایک ذرہ بھر بھی بھلائی کرے گا اسے دیکھ لے گا سورہ زلزال نمبر۷) اور چپ کی تلاوت وَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ شَرًّا يَّرَهٗ (اور جو ایک ذرہ بھر بھی برائی کرے گا اسے دیکھ لے گا۔ سورہ زلزال نمبر۸)

سوال نمبر۴۰: انگلیوں کا نام اور تلاوت کیا ہے؟

جواب: اسم ذات اللہ نام ہے یعنی يَدُ اللّٰهِ (اللہ کا ہاتھ سورہ فتح نمبر۱۰) تَبَارَكَ الَّذِيْ بِيَدِهِ الْمُلْكُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ (مبارک ہے وہ ذات جس کے ہاتھ میں ہے



بادشاہی اور وہ ہر چیز پر قادر ہے سورہ ملک نمبر۱) اسکی تلاوت ہے اور تِلْكَ عَشَرَةٌ كَامِلَةٌ (یہ ہیں پوری دس۔ بقرہ نمبر۱۰) تعداد ہے فَهِمَ مَنْ فَهِمَ (سمجھ لیا جس نے سمجھ لیا)۔

سوال نمبر۴۱: ہر دو کفِ دست کا نام اور تلاوت کیا ہے؟

جواب: یداللہ نام ہے اور يَدُ اللّٰهِ فَوْقَ اَيْدِيْهِمْ فَمَنْ نَّكَثَ فَاِنَّمَا يَنْكُثُ عَلٰى نَفْسِهٖ وَمَنْ اَوْفٰى بِمَا عٰهَدَ عَلَيْهُ اللّٰهَ فَسَيُؤْتِيْهِ اَجْرًا عَظِيْمًا ○ (اللہ ہی کا ہاتھ ان کے ہاتھوں پر ہے پھر جو عہد توڑے گا نقصان اسی کو ہے اور جو اس بات کو جس کا اس نے اللہ سے عہد کیا ہے پورا کرے تو وہ عنقریب اجر عظیم عطا کرے گا۔ سورہ فتح نمبر۱۰) اسکی تلاوت ہے۔

سوال نمبر۴۲: تیرے دونوں زانو کا نام اور تلاوت کیا ہے؟

جواب: حاملان عرش نام ہے اور وَتَرَى الْمَلٰٓئِكَةَ حَآفِّيْنَ مِنْ حَوْلِ الْعَرْشِ يُسَبِّحُوْنَ بِحَمْدِ رَبِّهِمْ وَقُضِيَ بَيْنَهُمْ بِالْحَقِّ وَقِيْلَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○ (تم فرشتوں کو دیکھو گے کہ عرش کے گرد گھیرا

باندھے ہوئے ہیں اور اپنے رب کی تعریف کے ساتھ تسبیح کر رہے ہیں اور ان میں انصاف کے ساتھ فیصلہ کیا جائے گا اور کہا جائے گا کہ ہر طرح کی تعریف اللہ ہی کے لیے ہے جو سارے جہانوں کا پالنے والا ہے۔ سورہ زمر نمبر ۷۵) ان کی تلاوت ہے۔

سوال نمبر ۴۳: تیری شرمگاہ کا نام اور تلاوت کیا ہے؟

جواب: وَلَا تَقْرَبُوا الزِّنٰی اِنَّهٗ کَانَ فَاحِشَةً ط وَسَآءَ سَبِیْلًا ٥ (اور زنا کے پاس بھی نہ جانا بے شک وہ تو بے حیائی اور بری راہ ہے۔ سورہ بنی اسرائیل نمبر ۳۲) تلاوت ہے اور وَاَمَّا مَنْ خَافَ مَقَامَ رَبِّهٖ وَنَهَی النَّفْسَ عَنِ الْهَوٰی ٥ فَاِنَّ الْجَنَّةَ هِیَ الْمَاْوٰی ٥ (اور جو اپنے رب کے سامنے کھڑا ہونے سے ڈرا اور جی کو خواہشوں سے روکتا ہے اس کا ٹھکانا بہشت ہے۔ سورہ نازعات نمبر ۴۰، ۴۱) اس کا مراقبہ ہے اور اَحَدِیَّتُ ذَات کی طرف اس کا اشارہ ہے اور خَلَقَکُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ (اسی نے تم کو ایک جی سے پیدا کیا سورہ زمر نمبر ۶) کہہ کر اپنے جیسے فعل سے باہر کر دیا اور وحدتِ ذات نے اسی کے توصل سے کثرت



دکھائی جو فاعل و مفعول ہر دو لذت اُٹھاتے ہیں اسی کا مبارک واسطہ ہے فاعل و مفعول کے چہروں کے اسم ذات ایک ہو جاتے ہیں۔ لب بہ لب۔ بینی بہ بینی۔ چشم بہ چشم۔ شکم بہ شکم۔ شرم بہ شرم وحدت الوجود بوجھو کثرت الوجود دیکھو۔ نقاشِ ازل کا گویا یہ فوٹو گرافی کا سانچہ ہے۔ زیادہ بکواس مت کرو بوجھو غور کرو واحد نام ہے اس کا۔

سوال نمبر ۴۴: تیرے خصیتین کا نام اور تلاوت کیا ہے؟

جواب: یا شاہد ذکر راست کا یا شہید ذکر چپ کا ہے اور وَالَّذِیْنَ هُمْ لِفُرُوْجِهِمْ حٰفِظُوْنَ (اور جو اپنی شرمگاہوں کی حفاظت کرتے ہیں سورہ معارج نمبر ۲۹) اسکی تلاوت ہے اور لِمَنْ خَافَ مَقَامَ رَبِّهٖ جَنَّتٰنِ (اور جو شخص اپنے پروردگار کے سامنے کھڑا ہونے سے ڈرا اس کے لیے دو جنتیں ہیں سورہ رحمٰن نمبر ۴۶) دونوں کا دھیان ہے۔

سوال نمبر ۴۵: تیرے دونوں گھٹنے کیا ورد کرتے ہیں؟

جواب: وَتَرٰی کُلَّ اُمَّةٍ جَاثِیَةً ط کُلُّ اُمَّةٍ تُدْعٰی اِلٰی کِتٰبِهَا (اور تم ہر ایک گروہ کو دیکھو گے کہ گھٹنوں کے بل بیٹھا ہو گا۔ ہر ایک گروہ اپنی کتاب کی طرف بلایا جائے گا سورہ جاثیہ

نمبر ۲۸) ان کی تلاوت ہے۔

سوال نمبر ۴۶: دونوں پاؤں کا اسم اور تلاوت کیا ہے؟

جواب: وَلَا تَمْشِ فِی الْاَرْضِ مَرَحاً (اور مت چل زمین پر اکڑ اکڑ کر۔ سورہ بنی اسرائیل نمبر ۳۷) تلاوت ہے اور لام الف اسم ہے لام فنائیت کی طرف اشارہ ہے اور الف احدیت کی طرف رجوع ہو جاؤ کا اشارہ ہے۔

سوال نمبر ۴۷: دونوں پنڈلیوں کا نام اور تلاوت کیا ہے؟

جواب: قَوَّمُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ (زمین وآسمان کو اُٹھانے والے۔ ) ذکر ہے دونوں کا اور وَالْتَفَّتِ السَّاقُ بِالسَّاقِ o اِلٰی رَبِّکَ یَوْمَئِذِ نِ الْمَسَاقُ۔ اور پنڈلی سے پنڈلی لپٹ جائے اس دن تجھ کو اپنے رب کی طرف چلنا ہے سورہ قیامت نمبر ۲۹۔۳۰) تلاوت ہے۔ اور یَوْمَ یُکْشَفُ عَنْ سَاقٍ (جس دن پنڈلی سے پردہ ہٹایا جائے گا۔ القلم نمبر ۴۲) کشف اور مشاہدہ ہے اور یُدْعَوْنَ اِلَی السُّجُوْدِ فَلَا یَسْتَطِیْعُوْنَ o (اور ان کو سجدے کے لیے بلایا جائے گا مگر وہ طاقت نہیں رکھیں گے۔ القلم



نمبر ۴۲)

یہ مَنْ اَرَادَ الْعِبَادَۃَ بَعْدَ الْوُصُوْلِ فَقَدْ شَرَکَ بِاللّٰہ (جس نے وصول کے بعد بھی عبادت کا ارادہ کیا اس نے اللہ کے ساتھ شرک کیا۔ فرمان حضور شیخ عبد القادر جیلانی قدس سرہ العزیز) کے سبب سے ہے چونکہ ہر طرف سوائے جمال با کمال الٰہی اور نورِ ذاتِ غیر متناہی ہے کہ اور کچھ نظر نہ آتا ہوگا اور سب کے سب محو جمال ہوں گے تو دیدار خدائی کو چھوڑ کر سجدہ کیسے کریں گے یا یوں سمجھیے کہ جب ذاتِ طالب ذاتِ مطلوب میں محو ہو جائے تو پھر کون سجدہ کرے کس کو کرے کون عابد کون معبود ففھم من فھم۔

سجدہ اب کس کو کریں نہ ساجد نہ مسجود ☆ اے صوفی محبوبِ مسکین نہ عابد نہ معبود

اس مقام والے کو عبادت و ریاضت سجدہ و سلام ورد و وظائف بلکہ اللہ اللہ کا کہنا سب شرک ہو جاتا ہے۔

مثنوی

مشرک تو مت ہو جیو جب ہے تجھ کو تسکین

اور فکر اس میں کیجو کہے صوفی محبوب مسکین

کس کی گزاروں اب بندگی کس کی پڑھوں نماز
عبد رب گزر گئے روشن ہوا یہ راز
نہ عزت و ذلت رہی نہ مرتبہ نہ مقام
اے محبوب مسکین ھا و ھو وھی ہوا تمام

اور اس مقام والا بے اختیار یہ کہہ اُٹھتا ہے۔

غزل

دل میں حق جلوہ نما تھا مجھے معلوم نہ تھا
میں نہ تھا خود ہی خدا تھا مجھے معلوم نہ تھا

کون کعبے میں چھپا تھا مجھے معلوم نہ تھا
اور بت خانے میں کیا تھا مجھے معلوم نہ تھا

وہ ہر جگہ جلوہ نما تھا مجھے معلوم نہ تھا
شکل انساں میں خدا تھا مجھے معلوم نہ تھا

حق پرستی میں عمر اپنی گزاری لیکن
بت پرستی میں مزا تھا مجھے معلوم نہ تھا

ہم نے اللہ کو بس ارض و سما میں ڈھونڈھا
اے بتو تم میں خدا تھا مجھے معلوم نہ تھا

ہم نے رہبر کو یونہی حق کا وسیلہ سمجھا
حق وہی رہنما تھا مجھے معلوم نہ تھا



حق نے فرمایا قران میں وھومعکم بھی
نحن اقرب بھی لکھا تھا مجھے معلوم نہ تھا

غیر حق جانکر ھائے بت کو نہ کیا سجدہ
سوئے بت سجدہ روا تھا مجھے معلوم نہ تھا۔

آپ ہی آپ ہوں طالب و مطلوب ہے کون
میں عاشق ہوں جو کہا تھا مجھے معلوم نہ تھا

وجہ معلوم ہوئی تجھ سے نہ ملنے کی صنم
میں خود ہی پردہ بنا تھا مجھے معلوم نہ تھا

بعد مدت جو ہوا وصل تو کھلا رازِ حق
واصل حق میں صدا تھا مجھے معلوم نہ تھا

سچ تو یہ ہے کہ سوا ذات کے جو کچھ تھا موجود
وہم تھا شک تھا گماں تھا مجھے معلوم نہ تھا

ہے غلط ہستی موہوم کو جو سمجھے تھے
ہر وطن اپنا جہاں تھا مجھے معلوم نہ تھا

سوال نمبر ۴۸: تیرے تن میں ہڈیاں کتنی ہیں اوران کا کیانام ہے؟

جواب: اَلْجِبَالُ اَوْتَادٌ اسم ہے اور وَضَرَبَ لَنَا مَثَلاً وَّنَسِیَ خَلْقَهٗ ط قَالَ مَنْ يُّحْيِ الْعِظَامَ وَهِيَ رَمِيْمٌ (اورہمارے لیے مثالیں کہتا ہے اوراپنی

پیدائش کو بھول گیا۔ بولا ایسا کون ہے کہ ہڈیوں کو زندہ کرے جب
وہ بالکل گل گئیں سورہ یٰسین نمبر ۷۸) اسکی تلاوت ہے اور بعضے فقراء
کہتے ہیں کہ لَوْ اَنْزَلْنَا ھٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰی جَبَلٍ
لَّرَاَیْتَهٗ خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْیَةِ اللّٰهِ
(اگر نازل کیا جاتا یہ قرآن پہاڑوں پر تو یقیناً تم دیکھتے ان کو
کانپتے ہوئے اور ریزہ ریزہ ہوتے ہوئے اللہ کے خوف سے سورہ
حشر نمبر ۲۱) انکی تلاوت ہے اور تَرَی الْجِبَالَ تَحْسَبُهَا
جَامِدَةً وَّهِیَ تَمُرُّ مَرَّ السَّحَابِ ط (اور تو دیکھتا
ہے پہاڑ جانتا ہے کہ وہ جمے ہوئے ہیں جبکہ وہ تو چلیں گے بادل کی
چال سورہ نمل نمبر ۸۸) انکا دھیان ہے۔ اور تَكُوْنُ الْجِبَالُ
كَالْعِهْنِ الْمَنْفُوْشِ (اور ہوویں گے پہاڑ جیسے دُھنی ہوئی
رنگین اُون سورہ قارعہ نمبر ۵) انکی فنائیت ہے جیسے زمین میں پہاڑ
ہیں ویسے ہی وجود میں ہڈیاں ہیں اور تعداد ان کی تین سو ساٹھ ہے۔

سوال نمبر ۴۹: تیرے تن کی نسوں کا نام اور تلاوت اور تعداد کیا ہے؟

جواب: فِیْهَآ اَنْهٰرٌ مِّنْ مَّآءٍ (اس میں پانی کی نہریں ہیں سورہ محمد
نمبر ۱۵) نام ہے اور تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ (جن



کے نیچے پانی کی نہریں بہتی ہیں سورہ بقر نمبر ۲۵) ان کی تلاوت ہے
اور تعداد میں نو سو ننانوے ہیں اور زمین کی ندیوں سے مشابہت
رکھتی ہیں۔

سوال نمبر ۵۰: تیرے وجود میں آب حیات کا مقام کہاں ہے اور نام و تلاوت
کیا ہے؟

جواب: وہ آبِ دہن ہے۔ مقامِ لب مرشد سے مسترشد کے سینہ میں جا کر
مُردہ دل کو زندہ کرتا ہے۔ وَسَقٰهُمْ رَبُّهُمْ شَرَابًا طَهُوْرًا
(اور پلائی ان کو ان کے رب نے شراب جو دل کو دھو گئی سورہ دھر نمبر ۲۱)
اسکی تلاوت ہے یہ چشمہ قبل از موت خشک ہو جاتا ہے۔ زبان سخت لکڑی
ہوتی ہے تالو روکھا۔ آتش اُڑتی ہے۔ آدمی زندگی سے مایوس ہو جاتا ہے۔
اللہ بس باقی ہوس۔

سوال نمبر ۵۱: خون کا نام اور تلاوت کیا ہے؟

جواب: یاحیّ اسم ہے اور وَجَعَلْنَا مِنَ الْمَآءِ كُلَّ شَیْءٍ
حَیٍّ ۔ (اور بنائی ہم نے پانی سے کہ جس چیز میں جان ہے سورہ
انبیاء نمبر ۳۰) اسکی تلاوت ہے یہاں ماء سے مراد خون ہے؟

سوال نمبر ۵۲: تیرے وجود سے روزانہ کتنے سانس آتے اور جاتے ہیں؟

جواب: اکیس ہزار چھے سودم آتے جاتے ہیں اور اتنے بار جاری ہیں۔ ایک منٹ میں پندرہ سانس ہوتے ہیں اور کلاک میں نوسو ہوتے ہیں اور ان کی تلاوت وَ الصُّبحِ اِذَا تَنَفَّسَ (اور (قسم) صبح کی جب دم بھرے سورہ تکویر نمبر۱۸) ہے اور بعض فقراء تعداد چوبیس ہزار بتاتے ہیں اور انجیل شریف میں تیس ہزار لکھا ہے بعض چھتیس ہزار کہتے ہیں اور اہل طب کے نزدیک اوسط آدمی میں اوسط رفتار فی منٹ اٹھارہ سانس ہے ایک گھنٹہ میں ایک ہزار اسی اور چوبیس گھنٹہ میں پچیس ہزار نو سو بیس ہوئے۔ الغرض سانس کی آمدورفت کی تعداد میں اختلاف ہے۔

سوال نمبر۵۳: تیرے جگر کا اسم اور تلاوت کیا ہے؟

جواب: کُلُّ یَومٍ ھُوَ فِی شَانٍ (ہر روز ہی اس کی نئی شان ہے رحمٰن نمبر۲۹) اسم ہے اور وَ الْمُرسَلٰتِ عُرفًا ٥ فَالعٰصِفٰتِ عَصفًا ٥ (قسم ہے ان کی جو بھیجی جاتی ہے لگاتار پھر زور سے جھونکا دینے والیاں والمرسلت نمبر۲۔۱) اسکی تلاوت ہے۔

سوال نمبر۵۴: گردہ کا نام و تلاوت کیا ہے؟



جواب: یَارَافع یا معز اسم ہے۔ مَثَلُھُم کَمَثَلِ الَّذِی استَوقَدَ نَارًا (ان کی مثال ایسے شخص کی ہے جس نے لگائی آگ سورہ بقر نمبر۱۷) ان کی تلاوت ہے۔

سوال نمبر۵۵: ہر دو کتف کی تلاوت کیا ہے؟

جواب: یا دلیل المتحیرین کتف راست کا ورد ہے اور یا غیاث المستغیثین کتف چپ کا ورد ہے۔

سوال نمبر۵۶: تیرے وجود خاکی کا نام اور تلاوت کیا ہے؟

جواب: اربعہ عناصر نام ہے مِنھَا خَلَقنٰکُم وَ فِیھَا نُعِیدُکُم وَمِنھَا نُخرِجُکُم تَارَۃً اُخرٰی ٥ (اسی سے ہم نے تم کو پیدا کیا اور اسی میں تم کو لوٹائیں گے اور اس سے تم کو نکالیں گے دوسری بار سورہ طٰہٰ نمبر۵۵) تلاوت ہے

سوال نمبر۵۷: دائیں طرف اور بائیں طرف کا ورد کیا ہے؟

جواب: دائیں بازو کا وَ اَصحٰبُ الیَمِینِ ٥ مَآ اَصحٰبُ الیَمِینِ (اور داہنی طرف والے کیسے داہنی طرف والے سورہ واقعہ نمبر۲۷) اور بائیں طرف کا ورد وَ اَصحٰبُ الشِّمَالِ ٥ مَا اَصحٰبُ الشِّمَالِ ٥

(اور بائیں طرف والے کیسے بائیں طرف والے سورہ واقعہ نمبر ۴۱)
ہے۔

سوال نمبر ۵۸: تیرے ہر دولب کا نام وتلاوت اور زبان کا نام وتلاوت کیا ہے؟

جواب: ہر دولب یا مومن کا ورد کرتے ہیں اور زبان یا قدوس بولتی ہے اور لا الہ الا اللہ ورد زبان ہے تو محمد ﷺ ہر دولب کا حصہ اور رسول اللہ زبان کا وظیفہ ہے۔ وَلِسَانًا وَّ شَفَتَيْنِ ۔ وَهَدَيْنٰهُ النَّجْدَيْنِ اور زبان اور دو ہونٹ اور سمجھا دیں اس کو دو گھاٹیاں۔ سورہ بلد نمبر ۱۰۔۹) تلاوت ہے اور وَمَنْ سَكَتَ سَلِمَ وَمَنْ سَلِمَ نَجىٰ (جو چپ رہا سلامت رہا اور جو سلامت رہا اس نے نجات پائی الحدیث) کا دھیان لازمی ہے اور ہر دولب وزبان کو مَنْ عَرَفَ رَبَّهٗ فَقَدْ كَلَّ لِسَانُهٗ (جس نے اپنے رب کو پہچان لیا اس کی زبان گونگی ہوگئی) پر عمل واجب ہے۔ کیونکہ

عالم علم الٰہی جو بھی ہے خاموش ہے
واقفِ رازِ الٰہی مست ہے مدہوش ہے



اور مَنْ عَرَفَ اللّٰهُ لَا يَقُوْلُ اللّٰهِ (جس نے اللہ کو پہچان لیا وہ زبان سے اللہ نہیں کہتا۔) اسکی روایت ہے۔ ہر دولب و زبان کا فکر، فَتَفَكَّرُوْا يَا اَهْلَ الْمَعْرِفَةِ فِيْ هٰذِهِ الْكَلِمَاتِ الْعُلْيَا (پس فکر کرو اے اہل معرفت ان بلند کلمات میں)۔

سوال نمبر ۵۹: فکر کا نام اور تلاوت کیا ہے؟

جواب: اَوَلَمْ يَتَفَكَّرُوْا فِيْ اَنْفُسِهِمْ مَا خَلَقَ اللّٰهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَآ اِلَّا بِالْحَقِّ وَاَجَلٍ مُّسَمًّى ط وَاِنَّ كَثِيْرًا مِّنَ النَّاسِ بِلِقَآئِ رَبِّهِمْ لَكٰفِرُوْنَ۔ (کیا دھیان نہیں کرتے اپنے جی میں اللہ نے جو بنائے آسمان وزمین اور جو کچھ ان کے درمیان ہے سو ٹھیک سادھ کر۔ اور ٹھہرے وعدہ پر۔ اور بہت سے لوگ اپنے رب سے ملاقات سے انکار کرتے ہیں سورہ روم نمبر ۷) فکر کی تلاوت ہے اور یا فتاح اَنْتَ الْفَتَّاحُ الْغُيُوْبِ فکر کا ورد ہے۔

سوال نمبر ۶۰: تیرے خیال کا نام اور تلاوت کیا ہے؟

جواب: خیال یا مصوّر کا ورد رکھتا ہے اور وَھُوَ الَّذِیْ یُصَوِّرُکُمْ فِی الْاَرْحَامِ کَیْفَ یَشَآءُ ط لَآ اِلٰـهَ اِلَّا ھُوَ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ ○ (وہی بناتا ہے تمہارا نقشہ ماں کے پیٹ میں جس طرح چاہے کوئی معبود نہیں ہے مگر وہی جو غالب حکمت والا ہے سورہ اٰل عمران نمبر۶) اسکی تلاوت ہے۔

سوال نمبر۶۱: تیری ہمت کا نام اور تلاوت کیا ہے؟

جواب: یَاعَظِیْمُ الْاَعْظَمِ اس کا وظیفہ ہے اور وَلَمَنْ صَبَرَ وَغَفَرَ اِنَّ ذٰلِکَ لَمِنْ عَزْمِ الْاُمُوْرِ ○ اور البتہ جس نے سہا اور معاف کیا بے شک یہ کام بڑی ہمت کے ہیں۔ سورہ شوریٰ نمبر۴۳) تلاوت کرتی ہے سو اسی لیے وارد ہے کہ اَلْھِمَّةُ اِسْمُ الْاَعْظَمِ (ہمت ہی اسم اعظم ہے)

سوال نمبر۶۲: وہم کا نام اور تلاوت کیا ہے؟

جواب: یالطیف ورد ہے اور لَوْ لَآ اِذْ سَمِعْتُمُوْهُ ظَنَّ الْمُؤْمِنُوْنَ وَالْمُؤْمِنٰتُ بِاَنْفُسِهِمْ خَیْرًا (جب تم نے وہ بات سنی تھی تو مومن مردوں اور عورتوں نے کیوں اپنے دل میں نیک گمان نہ کیا سورہ نور نمبر۱۰) تلاوت ہے۔



سوال نمبر۶۳: پیشانی سے بالا مقام کا نام اور تلاوت کیا ہے؟

جواب: ھاھوت لامکان ھویت حق نام ہے۔

علم الاولین والآخرین کا قطرہ یہیں سے ٹپکتا ہے اگر عارف کے منہ میں گرا تو علم الاولین والآخرین اس پر روشن ہو جاتا ہے۔ فقراء ہنود اس قطرہ کو امرت رس کہتے ہیں یعنی آبِ حیات۔ اور یہ قطرہ مثل ماء الحیات کے مردہ کو زندہ کر دیتا ہے اور حضور اکرم نور مجسم سرور کائنات علیہ الصلوٰت والتسلیمات فداہ امی وابی نے شب معراج کو جو کچھ آپ پر کھلا تھا اور گزرا تھا یوں بیان فرمایا کہ میں عرش کے اوپر والے حصے کا ملاحظہ کرتا تھا اور غور سے اوپر دیکھ رہا تھا اور میری زبان پر محامد الٰہی جاری تھے کہ ناگاہ عرش کے ایک گوشہ سے میرے حلق میں ایک قطرہ گرا۔ اسکے پینے سے سارا وجود روشن ہوا اور ایک عجیب حالت طاری ہوئی اور علم اولین و آخرین منکشف ہوا۔ میرے دل پر تمام اولین و آخرین منکشف ہوا۔ میرے دل پر تمام اولین و آخرین وغیرہ ساری خدائی کا علم روشن ہوا اور سب خوف وخطر جاتا رہا۔

اسی مقام کے عارفوں کی شان ہے۔ اَلَآ اِنَّ اَوْلِیَآءَ اللّٰهِ لَا خَوْفٌ عَلَیْهِمْ وَلَا هُمْ یَحْزَنُوْنَ۔ (سن رکھو جو

لوگ اللہ کی طرف ہیں ان پر نہ خوف ہے۔ نہ وہ غم کھاتے ہیں۔ سورہ یونس نمبر ۶۲)

مزید ارشادِ نبوی ﷺ ہے کہ ساری خدائی سے کوئی چیز میری نظر سے نہ چھپتی ہے اور سب کو برابر دیکھتا ہوں جیسا اپنی ہتھیلی کو دیکھتا ہوں اور اس قطرہ کی شرینی اور حلاوت اب تک میرے حلق میں ہے:

آمد برسرِ مطلب جولانِ قلم بہت دور نکل گیا اور دلیل اس کی یعنی بالائے پیشانی کی دلیل اور تلاوت یہ ہے۔ مَا مِنْ دَآبَّةٍ اِلَّا هُوَ اٰخِذٌ بِنَاصِيَتِهَا ط اِنَّ رَبِّىْ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ٥ (کوئی نہیں پاؤں دھرنے والا مگر اس کے ہاتھ میں ہے چوٹی اس کی بے شک میرا رب سیدھی راہ پر ہے سورہ ھود نمبر ۵۶)

سوال نمبر ۶۴: ہر دو پنجہ قدم کا نام اور تلاوت کیا ہے اور اس پر دلیل قرآن شریف کیا ہے؟

جواب: وَمَا مِنْ دَآبَّةٍ فِى الْاَرْضِ اِلَّا عَلَى اللّٰهِ رِزْقُهَا ٥ (اور زمین پر چلنے والا کوئی ایسا نہیں جس کا رزق اللہ کے ذمہ کرم پر نہ ہو۔ سورہ ھود نمبر ۰۶) انکی تلاوت ہے اور اسم ذات



دونوں پنجوں میں ہے عَلٰى اللّٰه اسم کا ورد رکھتا ہے اور سفر فَفِرُّوْا اِلَى اللّٰهِ (پس بھاگو اللہ کی طرف۔ ذاریات نمبر ۵۰) ہے اور مکان اس کا فِى رَحْمَةِ اللّٰهِ (پس اللہ کی رحمت میں) ہے۔

سوال نمبر ۶۵: تیری ناف کا نام اور تلاوت کیا ہے؟

جواب: طاقچہ نام ہے اور اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ مَثَلُ نُوْرِهٖ كَمِشْكٰوةٍ فِيْهَا مِصْبَاحٌ ط اَلْمِصْبَاحُ فِىْ زُجَاجَةٍ ط اَلزُّجَاجَةُ كَاَنَّهَا كَوْكَبٌ دُرِّىٌّ يُّوْقَدُ مِنْ شَجَرَةٍ مُّبٰرَكَةٍ زَيْتُوْنَةٍ لَّا شَرْقِيَّةٍ وَّلَا غَرْبِيَّةٍ يَّكَادُ زَيْتُهَا يُضِىْٓءُ وَلَوْ لَمْ تَمْسَسْهُ نَارٌ ط نُوْرٌ عَلٰى نُوْرٍ ط يَهْدِى اللّٰهُ لِنُوْرِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ط وَيَضْرِبُ اللّٰهُ الْاَمْثَالَ لِلنَّاسِ ط وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَىْءٍ عَلِيْمٌ ٥ (اللہ نور ہے آسمانوں اور زمین کا اس کے نور کی مثال ایسی ہے جسے ایک طاق اس میں چراغ ہے وہ چراغ ایک فانوس میں ہے وہ فانوس گویا ایک ستارہ ہے موتی جیسا چمکتا روشن ہوتا برکت والے پیڑ زیتون سے جو

نہ پورب کا نہ پچھم کا قریب ہے کہ اس کا تیل بھڑک اُٹھے۔اگرچہ
اسے آگ نہ چھوئے۔نور پر نور ہے۔اللہ اپنے نور کی راہ بتاتا ہے
جسے چاہتا ہے اور اللہ مثالیں بیان فرماتا ہے لوگوں کیلیے اور اللہ سب
کچھ جاننے والا ہے سورہ نور نمبر ۳۵) اسکی تلاوت ہے اسی شغل طاقچہ
سے وحدۃ الوجود خود بخود روشن ہو جاتا ہے۔

سوال نمبر ۶۶: عشق کہاں رہتا ہے اس کا نام اور تلاوت کیا ہے؟

جواب: اے صدیقِ صمدانی عشق کا نام اللہ ہے کہ العشق ھو اللہ وارد ہے اور
اَلعِشقُ نارٌ حَرِیقٌ یُحرِقُ مَاسِوَی اللّٰہ (عشق
ایک آگ ہے جلا دینے والی اور ماسوا اللہ کو جلا دیتی ہے) یہ نارُ
اللّٰہ ہے اور یہ تجھ میں رہتا ہے بے چون و بے چگون ہے بے شکل
اور بے صورت ہے اور حدیث قدسی کہ
کُنتُ کَنزًا مَخفِیًا (میں ایک پوشدہ خزانہ تھا) اس کا معدنِ اصلی ہے۔
فَاَحبَبتُ اَن اُعرَف (پس میں نے چاہا کہ میں پہچانا جاؤں) یہ
اسکی خود پرستی اور محبت ہے
فَخَلَقتُ الخَلقَ (پس میں نے مخلوق کو پیدا کیا) یہ اس کا بہروپ ہے۔
حِکَایَۃٌ عَن اللّٰہِ اَلَاطَالَ شَوقُ الاَبرَارِ اِلٰی



لِقَائِی وَاِنِّی اِلٰی لِقَائِهِم لَاَشَدُّ شَوقًا
(حکایت کرتے ہیں اللہ سے فرمایا اس نے کہ میری ملاقات کا شوق
جونیکوں میں ہے اس سے بہت زیادہ مجھے ان سے ملنے کا ہے)۔یہ
اس کا تعشق ہے اسی کے ساتھ یعنی اپنے ساتھ اور اپنا جوش و خروش
ظاہر کرتا ہے اپنے لیے۔

عشق کہ رفت رفت جنوں آورد چہ شود
عشق است آنکہ عاشق از خود بخود شوی

(ترجمہ: عشق گیا اور آہستہ آہستہ جنون آ گیا تو کیا ہوا عشق وہ ہے کہ تو خود
بخود عاشق ہو جائے)۔

اور یَا اَیُّهَا الَّذِینَ اٰمَنُوا لَا تَقرَبُوا الصَّلٰوۃَ
وَاَنتُم سُکَارٰی (اے ایمان والو مت جاؤ نزدیک نماز کے
جب تم نشے میں ہو سورہ نساء نمبر ۴۳) یہ اسکی حالتِ مغلوبی ہے اور
لَایُوخَذُ العُشَّاقُ بِمَا صَدَرَ مِنهُم (اور عاشق
نہیں پکڑے جائیں گے اس پر کہ جو کچھ ان سے صادر ہوا) اور
یُحِبُّهُم وَیُحِبُّونَهٗ (اللہ ان سے محبت کرتا ہے اور وہ اللہ سے
محبت کرتے ہیں۔مائدہ نمبر ۵۴) یہ اسکی یگانگت ہے اور نارُ اللّٰہ

الْمُوقَدَةُ o الَّتِیْ تَطَّلِعُ عَلَی الْاَفْئِدَۃِ (اللہ کی بھڑکائی ہوئی آگ جو دلوں پر جا لپٹتی ہے۔ ھمزہ نمبر ۶۔۷) یہ اسکی نارِ عشق کہ یحرق ماسوی اللہ ہے اور لَا یُسْئَلُ عَمَّا یَفْعَلُ (اس سے پوچھا نہیں جائے گا اس کے کیے کے بارے میں الانبیاء نمبر ۲۳) یہ اس کا نازِ محبوبی ہے اور بے اختیاری و بے تصرفی ہے اور وَھُمْ یُسْئَلُوْنَ (اور ان سے پوچھا جائے گا الانبیاء نمبر ۲۳) ان کے دلوں کو توڑنے والوں کے بارے میں ہے۔ اور انہیں کا حق ہے اور ان کے لیے ہے جو مغلوب الحال بے خود پر تکلیف شرعی ڈالے اور شریعت کے حکموں کو ان پر چلاوے اور کفر و شرک و زندقہ کا فتویٰ دینے والوں کو اور گردن مارنے والوں کو اور پوست کھنچوانے والوں کو کہا وَھُمْ یُسْئَلُوْنَ (اور ان سے پوچھا جائے گا الانبیاء نمبر ۲۳) سنگسار کرنے والے کافر و زندیق کہنے والے سب کے سب اس میں داخل ہیں۔ فَاعْتَبِرُوْا یٰاُولِی الْاَبْصَارِ (پس عبرت پکڑو اے آنکھ والو۔ سورہ حشر نمبر ۲)۔

سوال نمبر ۶۷: ایمان کہاں رہتا ہے؟

جواب: دل میں رہتا ہے۔ اَلْاِیْمَانُ بَیْنَ الْخَوْفِ



وَالرَّجٰی ۔(ایمان خوف اور اُمید کے درمیان رہتا ہے۔ الحدیث) وارد ہے اور اُولٰئِکَ کَتَبَ فِیْ قُلُوْبِھِمُ الْاِیْمَانَ وَاَیَّدَھُمْ بِرُوْحٍ مِّنْهُ ط وَیُدْخِلُھُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِھَا الْاَنْھٰرُ خٰلِدِیْنَ فِیْھَا ط رَضِیَ اللّٰہُ عَنْھُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ ط اُولٰئِکَ حِزْبُ اللّٰہِ ط اَلَآ اِنَّ حِزْبَ اللّٰہِ ھُمُ الْمُفْلِحُوْنَ o (وہ لوگ جن کے دلوں میں خدا نے ایمان (پتھر پر لکیر کی طرح) تحریر کر دیا ہے اور فیضِ غیبی سے ان کی مدد کی ہے اور وہ ان کو بہشتوں میں جن کے تلے نہریں بہہ رہی ہیں داخل کرے گا۔ ہمیشہ ان میں رہیں گے۔ اللہ ان سے خوش اور وہ اللہ سے خوش۔ یہی لوگ اللہ کا لشکر ہیں۔ سن رکھو اللہ ہی کا لشکر مراد حاصل کرنے والا ہے۔ سورہ مجادلہ نمبر ۲۲) اسکی دلیل ہے اور فَاِنَّ حِزْبَ اللّٰہِ ھُمُ الْغَالِبُوْنَ o (پس بے شک اللہ کا لشکر ہی غلبہ پانیوالا ہے المائدہ نمبر ۵۶) اس کا ثبوت ہے۔

سوال نمبر ۶۸: فقر کہاں رہتا ہے؟

جواب: اِذَا تَمَّ الْفَقْرُ فَهُوَ اللّٰهُ (جب فقر تمام ہوا تو اللہ ہی اللہ ہے) اور وہ رسولِ اکرم ﷺ کی مطابعت میں رہتا ہے کہ اَلْفَقْرُ فَخْرِیْ وَالْفَقْرُ مِنِّی (فقر میرا فخر ہے اور فقر مجھ سے ہے۔ الحدیث) میں غور کرو۔ اور فقر کا مقام کفر و اسلام کے درمیان میں ہے کہ اَلْفَقْرُ بَیْنَ الْکُفْرِ وَالْاِسْلَامِ۔ (فقر کفر و اسلام کی درمیان ہے) وارد ہے اور فقر کفر و اسلام دونوں سے اعلیٰ و بالا ہے اور فھو اللہ اسکی نہایت ہے۔ دونوں جہانوں سے اور ہر دو جہان والوں سے بے نیاز اور بے پرواہ ہونا اور اللہ ہی کی طرف منہ پھیر لینا اس کے معنی ہیں کہ اَلْفَقْرُ سَوَادُ الْوَجْهِ فِی الدَّارَیْنِ (فقر دونوں جہانوں میں روسیاہی ہے) اسی کی طرف اشارہ ہے اور کَادَ الْفَقْرُ اَنْ یَّکُوْنَ کُفْرًا ○ (ممکن ہے کہ فقر تو کفر ہی بن جائے) یعنی فقیر پر جو کچھ تکالیف اور آزمائشیں آویں اگرچہ ایک دم میں ساٹھ لاکھ تلواریں بندوقیں چلیں توپیں پڑیں پر اس کو چھو نہ پائیں پس فقر کو چھپانا چاہیے اور کافر کا معنٰی ہے پوشیدہ رکھنے والا چھپانے والا کہ بقولِ سعدی رحمۃ اللہ علیہ



میانِ عاشق و معشوق رمز یست
کر کراماً کاتبین راھم خبر نیست
فرشتہ گرچہ دارد قرب درگاہ
نہ گنجد درمقام لی مع اللہ

(ترجمہ): عاشق و معشوق کے درمیان کچھ ایسی رمز ہے کہ کراماً کاتبین کو بھی خبر نہیں فرشتہ اگرچہ قرب درگاہ رکھتا ہے مگر مقام لی مع اللہ تک اس کی رسائی نہیں۔

جب کراماً کاتبین نہ جانیں تو خلق کیونکر جانے۔ جب ایسا فقر میں پختہ نکلے گا تو تجھے موت بھی ایسی آئے گی کہ عزرائیل علیہ السلام کو بھی خبر تک نہ ہوگی کہ: اَللّٰهُ یَتَوَفَّی الْاَنْفُسَ حِیْنَ مَوْتِهَا۔ (اللہ ہی لوگوں کے مرتے وقت ان کی روحیں قبض کرتا ہے سورہ زمر نمبر ۴۲) اسی طرف اشارہ ہے۔ فقر میں شانِ ربوبیت وَ اَلُوْهِیَّت حاصل ہوتی ہے تم کو چاہیے کہ اسی طرف سفر کرو کہ ساحل مراد حاصل ہو کہ اَلْفَقْرُ لَا یَحْتَاجُ شَیْئًا اِلَّا اللّٰهِ (فقر کو اللہ کے سوا کسی چیز کی حاجت نہیں ہوتی) وارد ہے اور اَلْفَقِیْرُ لَا یَحْتَاجُ اِلَی اللّٰهِ وَاِلٰی نَفْسِهٖ (فقیر نہ خدا کا نہ

اپنے نفس کا محتاج ہے)۔

سوال نمبر ۶۹: تیری صورت کا نام وتلاوت وشان وراز کیا ہے؟

جواب: نام اس کا نسیان ہے کہ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِیْ اَحْسَنِ تَقْوِیْمِ (ہم نے بنایا انسان کو خوب سے خوب تقویم میں سورہ والتین نمبر۴) وارد ہے اور تلاوت بھی یہی آیت ہے۔ اور اَلْاِنْسَانُ سِرِّیْ وَاَنَا سِرُّہٗ (انسان میرا راز ہے اور میں اس کا راز ہوں۔ حدیث قدسی) وارد ہے اور اِنَّ اللّٰہَ خَلَقَ آدَمَ عَلٰی صُوْرَتِہٖ (بے شک اللہ نے آدم کو اپنی صورت پر پیدا فرمایا۔ الحدیث) اسکی شان اور سیرت ہے اور اَلرَّحْمٰنُ ○ عَلَّمَ الْقُرْآنَ ○ خَلَقَ الْاِنْسَانَ ○ عَلَّمَهُ الْبَیَانَ ○ (رحمٰن۔ جس نے قرآن سکھایا۔ انسان کو بنایا پھر اس کو بیان سکھایا۔ سورہ رحمٰن نمبر ۱ تا ۴) اس کا درجہ ہے اور وَعَلَّمَ آدَمَ الْاَسْمَاءَ كُلَّهَا (اور سکھائے آدم کو اسماء سارے سورہ بقر نمبر ۳۱) اسکی سادت یعنی سرداری ہے۔ اور اَلْاِنْسَانُ بُنْیَانُ الرَّبِّ (انسان رب کی بنیاد ہے) کے مطابق اسکی بنیاد اور نہاد ورثۃ الحق ہے اور هَلْ اَتٰی عَلَی



الْاِنْسَانِ حِیْنٌ مِّنَ الدَّهْرِ لَمْ یَكُنْ شَیْئًا مَّذْكُوْرًا ○ (کبھی ہوا ہے ایک وقت زمانے میں کہ نہ تھا وہ کوئی چیز قابل ذکر کے سورہ دھر نمبر ۱) اسکا معدنِ اصلی ومخزنِ وصلی ہے۔ اِنَّ اللّٰہَ خَلَقَ آدَمَ عَلٰی صُوْرَتِ الرَّحْمٰنِ (بے شک اللہ نے آدم کو رحمان کی صورت پر پیدا کیا ہے) اسکی صورت ہے اور اِنَّ اللّٰہِ خَلَقَ آدَمَ فَتَجَلّٰی فِیْهِ ○ (بے شک اللہ نے آدم کو پیدا کیا پھر اس میں تجلی فرمائی۔) اس کی گنجائش اور تجلی ہے۔ اور وَنَفَخَ فِیْهِ مِنْ رُّوْحِه (پھر اس میں اپنی روح سے پھونکا سورہ سجدہ نمبر ۹) اسکی یگانگت ہے اور اِنَّ الْاِنْسَانَ لَفِیْ خُسْرٍ (بے شک انسان تو گھاٹے میں ہے سورہ عصر نمبر ۲) اسکی ٹوٹ ہے۔ بَلِ الْاِنْسَانُ عَلٰی نَفْسِهٖ بَصِیْرٌ ○ (بلکہ انسان تو خود ہی اپنے نفس پر پوری نظر رکھنے والا ہے سورہ قیامت نمبر ۱۴) اسکی فراست اور روشن ضمیری ہے اور وَالَّذِیْنَ جَاهَدُوْ فِیْنَا لَنَهْدِیَنَّهُمْ سُبُلَنَا ○ (اور جن لوگوں نے ہمارے لیے کوشش کی ہم ان کو ضرور اپنے رستے دکھا دیں گے۔ سورہ روم نمبر ۶۹) اس کا

سفرِ باطن در باطن ہے۔اور فَسَجَدَ الْمَلٰئِکَۃُ کُلُّھُمْ
اَجْمَعُوْنَ o (توفرشتے سب کے سب سجدے میں گر پڑے
سورہ الحجر نمبر۳۰) انسان کی عظمت و رفعت و شان ہے اور
وَکَانَ الْاِنْسَانُ عَجُوْلًا o (اورانسان تو ہے جلد باز
بنی اسرائیل نمبر۱۱) اسکی عجلت تیزی اور بے صبری ہے اور اِنِّیْ
جَاعِلٌ فِی الْاَرْضِ خَلِیْفَۃً o (میں تو زمین میں نائب
بنانے کو ہوں سورہ بقر نمبر۳۰) اس کا شوق حکومت ہے۔ اِنَّا
عَرَضْنَا الْاَمَانَۃَ عَلَی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ
وَالْجِبَالِ فَاَبَیْنَ اَنْ یَّحْمِلْنَھَا وَاَشْفَقْنَ
مِنْھَا وَحَمَلَھَا الْاِنْسَانُ ط اِنَّہٗ کَانَ ظَلُوْمًا
جَھُوْلًا ط (ہم نے امانت (کے بوجھ) کو آسمانوں اور زمین اور
پہاڑوں پر پیش کیا۔انہوں نے اس کو اُٹھانے سے انکار کیا اور اس
سے ڈر گئے جبکہ انسان نے اس کو اُٹھالیا۔بے شک وہ ظالم اور جاہل
تھا۔سورہ الاحزاب نمبر۷۲)

یہ آدم کی حمد وثنا ہے سب کے اوپر سب سے اعلیٰ و اولیٰ اور بالا رتبہ
ہے کہ کل مخلوقات کی امانت اُٹھائی۔مرد بہادر اپنے آپ کو عشق خدا



میں بھول گیا اور اللہ سے باخبر اپنے سے بے خبر ظلوماً ظلوم ہے اور
اپنے آپ کو اللہ کی محبت اور عشق میں بھول گیا ہے کہ خبر نہیں پس
جھولاً جھول ہے۔اللہ سے باخبر اور اللہ کے روبرو اپنے سے
بے خود بے خبر اور فراموش ہے۔اللہ کے علم میں اپنا علم فراموش کیا
اسی سبب سے جاہل ہے۔اس کی ہویت میں اپنی ذات، وجود، علم
وغیرہ سب گم ہے اور ظاہر میں اپنے سے گم اور ظلوم وجہول مخطوب
ہے اور یہ کلمات ظلومِ وجہول ترقی وعزتِ باطنی کا غلاف ہیں بے خود
خودی سے۔آپ ہی سے بے آپ وجود سے بے وجود اپنی ہستی
سے بے ہست ہو گیا۔یُحِبُّھُمْ وَیُحِبُّوْنَہٗ (وہ اللہ سے محبت
کرتے ہیں اور اللہ ان سے مائدہ نمبر۵۴) مقام اس صورت کا ہو
گیا۔وَکُلَّ شَیْئٍ فَصَّلْنَاہُ تَفْصِیْلًا o (اور ہم نے ہر
چیز کو دوسری پر فضیلت بخشی یعنی مراتب قائم کیے) بہت سے اسرار
یہاں بیان کرنے کے ہیں لیکن طول سے ڈرتا ہوں اے فرزندِ
ارجمند غور کرو۔اللہ بس باقی ہوس۔

سوال نمبر۷۰: ظاہر کا سفر اور باطن کا کیا ہے؟

جواب: یَااَیُّھَا الْاِنْسَانُ اِنَّکَ کَادِحٌ اِلٰی رَبِّکَ

كَذِحاً فَمُلٰقِيهِ o (انسان تو اپنے پروردگار کی طرف پہنچنے میں خوب کوشش کرتا ہے پس اس سے جا ملے گا سورہ انشقاق نمبر۶) اور يُوصَلُ الْحَبِيبَ اِلَى الْحَبِيب (حبیب حبیب سے ملا دیا گیا) اسکی سیر الی اللہ ہے۔ رجوع سفر ہے۔ توبہ ہے۔ فنافی الذات ہے۔

سوال نمبر۷۱: نیند کہاں رہتی ہے وہ کیا چیز ہے اسکی تلاوت کیا ہے؟

جواب: نیند موت کی بھائی ہے کہ اَلنَّوْمُ وَالْمَوْتُ اِخْوَانٌ (نیند اور موت بھائی بھائی ہیں) وارد ہے اور دماغ میں رہتی ہے اور اسکی تلاوت یہ ہے۔ اَللّٰهُ يَتَوَفَّى الْاَنْفُسَ حِيْنَ مَوْتِهَا وَالَّتِي لَمْ تَمُتْ فِي مَنَامِهَا فَيُمْسِكُ الَّتِي قَضٰى عَلَيْهَا الْمَوْتَ وَيُرْسِلُ الْاُخْرٰى اِلٰى اَجَلٍ مُّسَمًّى ط اِنَّ فِي ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّتَفَكَّرُوْنَ o۔

اللہ مرنے کے وقت لوگوں کی روحیں قبض کر لیتا ہے۔ اور جو مرے نہیں (انکی روحیں) سوتے وقت میں (قبض کر لیتا ہے) پھر جن پر موت کا حکم کر چکتا ہے ان کو روک رکھتا ہے اور باقی روحوں کو ایک



وقت مقرر تک کے لیے چھوڑ دیتا ہے۔ جو لوگ فکر کرتے ہیں ان کے لیے بڑی نشانیاں ہیں۔۔۔۔ سورہ زمر نمبر۴۲) یعنی اللہ کھینچ لیتا ہے ان کو مرنے کے وقت اور ان کی نیند کے وقت اور اللہ کی حکمت یہ ہے کہ اس میں نشانات ہیں عارفوں کے لیے جو صنائع و بدائع الٰہی میں فکر کرتے ہیں۔

سوال نمبر۷۲: سفر باطنی وظاہری بیان کرو کہ کیا ہے؟

جواب: قُلْ سِيْرُوْا فِي الْاَرْضِ ثُمَّ انْظُرُوْا۔ (فرماؤ۔ سیر کرو تم زمین میں پھر نظر کرو۔ انعام نمبر 11) اسی سفر ظاہر و باطن سے مراد ہے۔ وارد ہے کہ فرماؤ سفر کرو زمین میں یعنی باطن کا سفر کرو اپنے وجود میں کیونکہ علی الارض فرمایا جاتا تو ظاہر کا سفر مراد ہوتا فی الارض سے مراد وجود ہے اور حکم ہے کہ سیر کرو اپنے وجود کا کہ جھٹلانے والوں کا انجام کیا ہے؟ وہ دیکھیں چشم بصیرت ہے اور انجام جھٹلانے والوں کا یہ ہے۔ قَدْ خَسِرَ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِلِقَآءِ اللّٰهِ o (یقیناً گھاٹے میں پڑے جو اللہ کی ملاقات کو جھٹلاتے ہیں انعام نمبر۳۱) دیدار الٰہی کے جھٹلانے والے مراد ہیں۔ اس آیت کریمہ میں اور یہ سودا نقد ہے ادھار مت سمجھو

اس کواور سب خیر وخوبی اسی باطن کی سیر میں ہے اور یہ سب کچھ اسی
سیر وسفیر کرنے میں حاصل ہوتا ہے۔ لقاءِ حقانی اسی میں دھیان
کرنے سے کھلتا ہے اور حاصل ہوتا ہے۔ اور دور دراز ڈھونڈھنے
والا حیران وپریشان وسرگردان پھرتا ہے مارامارا۔ اور اندرونی کھوج
کرنے والے اور تفکر کرنے والے اپنی مراد کو پہنچ گئے۔ شاداں و
فرحاں اپنے بے باک و بے دھاک فوز عظیم کو حاصل کر کے اپنی
موج میں اَلَآ اِنَّ اَوْلِیَآءَ اللّٰهِ لَا خَوْفٌ عَلَیْهِم
وَلَا هُمْ یَحْزَنُوْنَ o (خبردار بے شک اللہ کے دوستوں کو
کوئی خوف نہیں ہے اور نہ ہی وہ غمگین ہوتے ہیں سورہ یونس نمبر
۶۲) کے خطاب پا گئے اور مواہب لدینہ ومعارف العوارف یکتا و
بے ہمتا ہیں اور بحر معرفت گلگشتہ ہیں۔

ان کلمات سے قلم کو فرصت نہیں ہوئی تھی کہ ہاتف نے آوازی دی
اے میرے قلندرِ عظیم اے میرے شہباز لاہوت بلند پرواز ھاھوت
جو کوئی سفرِ باطن اور سیر ووجود سے واقف نہیں ہے ہم بھی اس کے
آشنا نہیں ہیں اس کو ہم سفرِ ظاہر کی تکلیف میں سرگرداں رکھتے ہیں۔
اور صدیق صمدانی میرے! یقین کرو کہ باطن کا سفر تو اعلیٰ وبالا ہے۔



اور سفرِ ظاہر بھی دو درجے رکھتا ہے۔ ایک ملکوں کا سیر۔ دوسرے
شریعت کی پابندی۔ احکامِ شرعی کی پیروی محرمات اور مکروہات سے
بچنا، نماز، روزہ وغیرہ کے بجالانے میں سرگرم رہنا یہ سب سفر ظاہری
کی دوسری قسم ہے۔

اور سفرِ باطن کی بھی دو قسم ہیں۔ پہلی تارک الدنیا ہونا۔ اور منازلِ
سلوک کو طے کرنا۔ ترکِ حیوانات جلالی و جمالی وغیرہ شرائطِ دعوت
میں کوشش کرنا۔ یہ سب اول درجہ ہے سفرِ باطن کا۔

اور دوسرا درجہ جو کہ سب سے اعلیٰ وبالا ہے تو وہ یہ ہے۔ اَلتَّفَکُّرِ
سَاعَةٍ خَیْرٌ مِّنْ عِبَادَةِ سَنَةٍ o (ایک ساعت کا تفکر
ایک سال کی عبادت سے افضل ہے۔ الحدیث) تفکر کیا ہے۔ اپنے
میں اپنا کھوج کرنا۔ سب میں ملے ہوئے رہنا۔ اہل وعیال سے
الفت کرنا اور سب کے حقوق پورے کرنا۔ موت سے پہلے باطنی
ریاضت میں لگے رہنا۔ رَجَعْنَا عَنْ جِهَادِ الْاَصْغَرِ
اِلَی الْجِهَادِ الْاَکْبَرِ (اب ہم چھوٹے جہاد سے بڑے
جہاد کی طرف جاتے ہیں۔ الحدیث یہ آپ ﷺ نے ایک غزوہ سے
تشریف لاتے ہوئے فرمایا۔) اسی کی طرف اشارہ ہے ہر طرح کی

خواہشاتِ نفسانی اور نسباتِ حیوانی سے کوسوں دور طرفوں جہتوں،
سے دنیاوی اخروی حظِ نفس سے فارغ رہنا۔ ہستی حق میں اپنی ہستی کو
گم کرنا۔ اپنے سے بالا عروج کرنا۔ اپنی حقیقتِ انسانی پر پہنچنا اور
حقائق پر جانا جو کہ معراج العارفین سے نامزد ہے اور سفرِ باطن کا
باطن یہی ہے۔ اور اے فرزند اسی لیے تو اکثر فقراء کا فرمانِ عالی
شان ہے کہ ''فقیری فقط خیال است''۔ اللہ بس باقی ہوس۔

سوال نمبر۷۳: ہر شے اللہ کی تسبیح کرتی ہے اور کوئی چیز غافل نہیں ہے دلیل
اس کی کیا ہے یا مرشدِ برحق صرف مشاہدہ یا دلیل آیات سے؟

جواب: بے شک مشاہدہ عارفین اور آیات دونوں ہیں۔ چنانچہ وارد ہے
تُسَبِّحُ لَهُ السَّمٰوٰتُ السَّبْعُ وَالْاَرْضُ وَمَنْ
فِيْهِنَّ ط وَاِنْ مِّنْ شَيْءٍ اِلَّا يُسَبِّحُ
بِحَمْدِهٖ وَلٰكِنْ لَّا تَفْقَهُوْنَ تَسْبِيْحَهُمْ ط اِنَّهٗ
كَانَ حَلِيْمًا غَفُوْرًا ٥ (اسی کی پاکی بیان کرتے ہیں
ساتوں آسمان اور زمین اور جو کوئی ان میں ہے اور کوئی چیز نہیں جو
اسے سراہتی ہوئی اس کی پاکی بیان نہ کرے۔ ھاں تم ان کی تسبیح
نہیں سمجھتے۔ بے شک وہ حلم والا بخشنے والا ہے۔ سورہ نبی اسرائیل



نمبر۴۴) اے فرزند اگر مزید دلائل اور مشاہدات جاننے کا شوق ہو تو
عبد العزیز دباغ قدس سرہ العزیز کی ابریز کہ ترجمہ جس کا مسمّٰی بہ
خزینہ معارف ہے ملاحظہ کرلو۔ حق حق ھو حق۔

سوال نمبر۷۴: اس رسالہ سے معلوم ہوا کہ ہم کو ہماری کتاب کی تلاوت
کرنی چاہیے اور ہم کو اپنا مطالعہ کرنا درکار ہے تا کہ فتوحاتِ کُلی اور
مراداتِ اصلی حاصل ہوں۔

جواب: اے فرزند روحی و نوری اور اے ارجمند بصری و فرحی چشم بصیرت سے
دیکھ اور اپنی کتاب پڑھ کر قرآن مبین اور ام الکتاب اور فاتحۃ
الکتاب تو خود ہے اور کتاب مکنونِ وسبع المثانی تو ہے اور تیرا وجود
ظاہری و باطنی ہے۔ اِقْرَاْ كِتٰبَكَ كَفٰى بِنَفْسِكَ
الْيَوْمَ عَلَيْكَ حَسِيْبًا ٥ (اپنی ہی کتاب پڑھ کافی ہے یہ تجھ
کو آج تیرا حساب کرنے کے لیے سورہ بنی اسرائیل نمبر۱۴) تو اپنی
کتاب پڑھ کہ آج تیرے نفس کا حساب کرنا تجھ پر کافی ہے۔
تیرے لیے اس آیت شریف کے بہت سے بطون ہیں۔ فقراءِ حقانی
و علماء ربانی آگاہ ہیں کیونکہ وہ عالم ہیں علم لدنی اور ورثۃ الحق کی
باریکیوں کے۔ مزید دیکھو امام حسین علیہ السلام کی مرات العارفین۔

سوال نمبر ۷۵: تحریر بالا سے معلوم ہوا کہ کوئی چیز مخلوق کی بیکار نہیں ہے اور عبث وفضول بھی نہیں ہے۔ سب اپنی لیاقت واستعداد کے موافق اپنے رب کی عبادت میں ہیں اور دلیلِ ظاہری سے خاموش نظر آتے ہیں۔

جواب: اے ولیدِ سعید وفرزند لبید چشم دل سے دیکھ کر کہ اللہ تعالیٰ فرمایا ہے۔ اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰکُمْ عَبَثًا وَّ اَنَّکُمْ اِلَیْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ ٥ (کیا پھر بھی تم یہ خیال کرتے ہو کہ ہم نے تم کو بے فائدہ پیدا کیا ہے اور تم ہماری طرف لوٹائے نہیں جاؤ گے۔ مومنون نمبر ۱۱۵) اور وَمَا خَلَقْنَا السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَمَا بَیْنَهُمَا لٰعِبِیْنَ (اور کیا ہم نے آسمانوں اور زمین اور جو کچھ ان کے درمیان ہے صرف کھیل بنایا ہے دخان نمبر ۳۸) رَبَّنَا مَا خَلَقْتَ هٰذَا بَاطِلًا (اے ہمارے پروردگار تو نے اسے بے فائدہ پیدا نہیں کیا۔ سورہ العمران نمبر ۱۹۱) چونکہ یہ بہروپ اسی کا چھایا ہوا ہے کہ اَلَمْ تَرَ اِلٰی رَبِّکَ کَیْفَ مَدَّ الظِّلَّ ٥ (اور تم نے اپنے پروردگار کو نہیں دیکھا کہ سایہ کو کس طرح دراز کر دیتا ہے۔ سورہ فرقان نمبر ۴۶) کی تفسیر میں



فکر کرو۔ اور اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۔ (اللہ ہی ہے آسمانوں اور زمین کا نور۔ سورہ نور نمبر ۳۵) میں غوطہ لگاؤ اور فِی السَّمَاءِ اِلٰهٌ وَّ فِی الْاَرْضِ اِلٰهٌ (وہی آسمان میں بھی معبود ہے اور زمین میں بھی معبود ہے۔ سورہ زخرف نمبر ۸۴) میں بھی غور کرو۔ یہ سب جلوہ جمال اسی کے خال کی چمک ہے اور یہ سب خالوں میں اسی کے جمال کی دمک ہے اور وہی اپنے ظہور میں منتشر اور مشتہر ہر جا بجا ماہ تا سمک ہے۔ اور سب گل وگلزار میں اسی کی رنگت۔ نگہت۔ نزہت۔ نفاست۔ جلالت اور بو ہے یہ نور سراپا ظہور سراسر سرور جو لہرا رہا ہے جگمگا رہا ہے اسی کی دمک ہے۔

جلوہ تیرا عالم میں سو بسو ہے

جدھر دیکھتا ہوں ادھر تو ہی تو ہے

جدھر دیکھتا ہوں ادھر روشنی آفتاب کی تمام ہے

سوائے اس کے ظہور نور کے کس کو قیام ہے

اور وَنَحْنُ اَقْرَبُ اِلَیْهِ مِنْکُمْ وَلٰکِنْ لَّا تُبْصِرُوْنَ۔ (اور ہم تو اس کے زیادہ نزدیک بہ نسبت

تمہارے لیکن تم کو نگاہ نہیں ہے۔ سورہ واقعہ نمبر ۸۵) اور وَ فِیْ اَنْفُسِکُمْ اَفَلاَ تُبْصِرُوْنَ۔ (اور خود تمہارے نفوس میں کیا تم نہیں دیکھتے۔ ذاریات نمبر ۲۱) اسی طرف اشارہ ہے اور ترمزی شریف کی ایک طویل حدیث بھی اسی طرف اشارہ کرتی ہے جس کے آخر میں آنحضرت یوں ارشاد فرماتے ہیں کہ وَالَّذِیْ نَفْسُ مُحَمَّدٍ ﷺ بِیَدِہٖ لَوْ اَنَّکُمْ وَلَّیْتُمْ بِحَبْلٍ اِلَی الْاَرْضِ السُّفْلٰی لَھَبَطَ عَلَی اللّٰہِ تَعَالٰی۔ ثُمَّ قَرَأَ عَلَیْہِ السَّلَامُ (الایۃ) ھُوَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَالظَّاھِرُ وَالْبَاطِنُ وَھُوَ بِکُلِّ شَیْءٍ عَلِیْمٌ ○ (الحدید نمبر ۳) یعنی قسم ہے اس ذات کی جس کے ہاتھ میں محمد (ﷺ فداہ امی و ابی) کی جان ہے اگر تم سب سے نچلی زمین پر رسی ڈالو تو وہ لازماً اللہ تعالیٰ پر ہی گرے گی۔ پھر آپ ﷺ نے یہ آیتِ مبارکہ پڑھی (ترجمہ) وہ اول ہے اور آخر ہے اور ظاہر ہے اور باطن ہے اور ہر ایک شے کو بخوبی جاننے والا ہے۔ وَلِلّٰہِ الْحَمْدُ عَلٰی اِحْسَانِہٖ ○۔



سوال نمبر ۷۶: اے مخبر حقانی وجود سے مراد کون ہے اور مراتب وجود کتنے ہیں اور انسان کہتے کس کو ہیں؟

جواب: اے میرے بھائی اللہ تجھے اور مجھے سعادت سے ہم کنار کرے جان لو کہ حق سبحانہ تعالیٰ ہی وجودِ مطلق ہے اور وہ ایسا وجود ہے جس کے لیے نہ کوئی شکل ہے نہ کوئی حد اس کے باوجود اس نے حد اور شکل میں ظہور و تجلی فرمائی پھر بھی اس کے بے صورت و بے حد ہونے میں کوئی تغیر نہیں آیا۔ بلکہ وہ جیسا تھا ویسا کا ویسا ہی ہے۔ اَلْآنَ کَمَا کَانَ کے معنی یہی ہیں۔

وجود واحد ہے لیکن لباس مختلف اور متعدد ہیں یہی واحد وجود تمام موجودات کی حقیقت اور ان کا باطن ہے۔ کائنات جتنی بھی ہے تمام تر اس وجود سے کہیں سے بھی خالی نہیں۔ یہ وجود تحقق اور حصول کے معنی میں نہیں ہے کیونکہ یہ دونوں مصدری معنی ہیں اور خارج میں موجود نہیں۔ لہٰذا لفظ وجود کا اطلاق حق تعالیٰ پر جو خارج میں موجود ہے نہیں کیا جا سکتا۔ اس کی شان اس سے بہت بلند اور ارفع و اعلیٰ ہے۔

ہماری مراد اس وجود سے ایسی حقیقت ہے جو ان صفات سے متصف

ہے اور اس کا وجود اس کی ذات ہے اور تمام موجودات کا وجود اسی
سے ہے اور خارج میں اس کا غیر نہیں ہے۔

نیز یہ کہ یہ وجود اپنی کنہ کے لحاظ سے کسی پر منکشف نہیں ہے عقل وہم یا
حواس اس کا ادراک نہیں کر سکتے اور نہ ہی وہ قیاس میں آ سکتا ہے
کیونکہ یہ سب محدثات ہیں اور محدث کے ادراک میں صرف محدث
ہی آ سکتا ہے اور حق تعالیٰ کی ذات اور صفات اس سے ارفع واعلیٰ
ہے۔

لہٰذا جس شخص نے اس جہت سے حق سبحانہ تعالیٰ کی معرفت کے
حصول کا ارادہ کیا اور اس میں کوشش کی تو اس نے اپنا وقت ضائع
کیا۔

اور جان لے کہ وجود نہ تو موجودات میں حلول کیے ہوئے ہے اور نہ
ہی ان سے متحد ہے کیونکہ حلولِ واتحاد کے لیے دو موجودوں کا ہونا
لازم ہے۔ تا کہ ایک دوسرے میں حلول کر سکے یا ایک دوسرے کے
ساتھ متحد ہو سکے جبکہ وجود تو صرف ایک ہے۔ اس کا تعدد اصلاً نہیں
ہے یہ تعدد جو نظر آتا ہے صفات میں ہے اور اس پر عارفوں کا ذوق
اور وجدان شاہد ہے اور یہ بھی جان لے اے عزیز کہ وجود جملہ



موجودات کو محیط ہے یہ احاطہ ایسا ہے جیسا ملزوم کا اپنے لازم کو یا
موصوف کا اپنی صفات کو ہوتا ہے۔ یہ احاطہ ایسا نہیں جیسا ظرف کا
اپنے مظروف کو باطل کا اپنے جز کو ہوتا ہے کیونکہ ذات ھو تعالیٰ اس
سے ارفع واعلیٰ ہے۔

اے طالبِ صادق جان لے کہ اس وجود کے بہت سے مراتب ہیں
ان میں سے پہلا مرتبہ لاتعین اطلاق یا ذات بحت کا ہے۔ یہ نہیں
ہے کہ اطلاق کی قید یا پابندی اور سلبِ تعین کا مفہوم اس مرتبہ میں
ثابت ہے بلکہ یہ مرتبہ ان معنی میں لاتعین ہے کہ وجود اس مرتبہ میں
ہر قسم کی صفات کی نسبت سے منزہ ہے اور ہر قید سے حتیٰ کہ اطلاق کی
قید سے بھی پاک ہے۔ اس مرتبہ کا نام مرتبہء احدیت بھی کہا جاتا
ہے اور یہ حق سبحانہ کی کنہ ہے اس مرتبہ سے اوپر اور کوئی مرتبہ نہیں
بلکہ جملہ مراتب اس کے تحت ہی ہیں۔

مرتبہ ثانی کو مرتبہ تعین اول کہتے ہیں اس سے مراد اللہ تعالیٰ کو یعنی
ذات وصفات کو ایک دوسرے میں امتیاز کیے بغیر اور اجمالی طور پر
جاننا ہے اسے مرتبہ وحدت حقیقتِ محمدیہ بھی کہتے ہیں۔

مرتبہ ثالث کو مرتبہ تعین ثانی کہتے ہیں اس سے مراد اللہ تعالیٰ کو یعنی

ذات وصفات کواور جملہ موجودت کو تفصیلی طور پر ایک دوسرے میں امتیاز کے ساتھ جاننا ہے اسے واحدیت اور حقیقت انسانیہ بھی کہتے ہیں یہ تینوں مراتب قدیم ہیں ان کا آگے پیچھے ہونا عقلی ہے زمانی نہیں ہے۔

مرتبہ رابع یہ مرتبہ ارواح ہے اس سے مراد وہ مجرد اور بسیط کونی اشیاء ہیں جو اپنی ذوات اور امثال پر ظاہر ہوتی ہیں۔

مرتبہ خامس عالم مثال کا ہے اس سے مراد اشیاء کونی مرکبہ لطیفہ ہیں جو نہ تو اجزاء میں تقسیم ہوتی ہیں نہ ان کے ٹکڑے کیے جاسکتے ہیں اور نہ وہ فرق والتیام کا عمل قبول کرتی ہیں۔

مرتبہ سادس عالم اجسام کا ہے اور یہ اشیاء کونیہ مرکبہ کثیفہ سے عبارت ہے جو تجزی اور الگ الگ کرنے کا عمل قبول کرلیتی ہیں۔

مرتبہ سابع ان تمام مراتب مذکورہ جسمانی نورانی وحدت اور احدیت کا جامع ہے یہ سب سے آخری تجلی اور سب سے آخری لباس ہے اسے ''انسان'' کہتے ہیں

اور یاد رکھ ان مراتب میں پہلا مرتبہ لاظہور کا ہے اور باقی چھ کے چھ مراتب ظہور کلیہ کے ہیں۔ ان میں سے اخیر مرتبہ یعنی انسان جب



عروج کرتا ہے تو اس میں تمام مذکورہ مراتب اپنے پورے بسط کے ساتھ ظاہر ہوجاتے ہیں اس کو انسانِ کامل کہا جاتا ہے۔ یہ عروج اور جملہ مراتب کا پورے طور پر ہر بسط کے ساتھ کامل طور پر ہمارے نبی اکرم ﷺ میں ظہور ہوا اسی بناء پر آپ ﷺ خاتم النبین کہلائے فداہ امی وابی۔

اور اے عزیز یہ بھی جان لے کہ مراتب الوھیت کے اسماء کا مراتب کون وخلق پر بولنا جائز نہیں اس طرح مراتب کون وخلق کا مراتب الوھیت پر اطلاق جائز نہیں۔

اے عزیز اگر تو اس مسئلہ مراتب اور حقیقت وجود سے مزید آگاہی چاہے تو مرشدِ کامل کی نظر کا طلبگار ہو اور مردہ بدست زندہ کی مانند شیخ کے روبرو حاضر ہو اور اسکی نوازش وعنایت سے جناب امام حسین علیہ السلام کی مرآۃ العارفین اور قبلہ وکعبہ جناب ابوسعید مغربی رحمۃ اللہ علیہ کی تحفہ مرسلہ اور پیران پیر کی وعظ محبوب سبحانی وفتوح الغیب والہامات غوثیہ اور شیخ اکبر کی فتوحاتِ مکیہ اور عبد الکریم الجیلی رحمۃ اللہ علیہ کی انسان کامل اور مثنوی مولانا روم اور حضرتِ سلطان باہو رحمۃ اللہ علیہ کی تالیفات اور غوث علی شاہ قلندر پانی پتی کی تعلیم غوثیہ

کے بحرِ کرم میں شناوری کر مگر یاد رکھ کہ بحر میں شناوری بلا رہنما کامل محال ہے۔

نیز یہ بھی یاد رکھ بعضے اولیاءِ کرام کا فرمان ہے کہ جس کو یہ مراتب وجود سمجھ آ گئے اور حفظ یاد ہوئے اس کا نام اولیاء اللہ کی فہرست میں شامل ہو جاتا ہے۔ اللہ بس باقی ہوس اللہ کی رحمت اس کے غضب پر غالب آ گئی۔

اے طالب۔ اگر تو واصل بحق ہونے کا ارادہ رکھتا ہے تو سب سے پہلے یہ ضروری ہے کہ تو اپنے قول و فعل اور ظاہر و باطن میں جناب سرورِ کائنات انسان کامل حضور اکرم ﷺ کی متابعت دل و جان سے اختیار کر لے۔ اس میں وضو شرط نہیں لیکن اگر ہو سکے تو بہتر ہے۔ اسی طرح اس وقت کی بھی کوئی تخصیص نہیں ہے اور نہ ہی سانس اندر آنے یا باہر جانے کا لحاظ رکھنا ضروری ہے۔ اس میں کلمہ طیبہ کے حروف کی بجائے صرف اس کے معنی کو ملحوظ خاطر رکھنا چاہیے اور ہر حالت میں یعنی کھڑے بیٹھے یا لیٹے ہوئے چلتے پھرتے کھاتے پیتے غرضیکہ ہر حرکت و سکون میں اس کام کو کرتے رہو کہ لَا مَوْجُوْدَ اِلَّا اللّٰہ۔ اور مراقبہ کا طریقہ یہ ہے پہلے تو اپنی ____



انانیت ___ یعنی ____ میں ہونا ____ کی نفی کرو۔ انانیت کا مطلب تمہارا اپنی حقیقت اور اپنے باطن کو حق سبحانہ تعالیٰ کا غیر سمجھنا ہے۔ پس اسی انانیت کی نفی کی جاتی ہے اور یہی معنی ہیں الا اللہ کے۔

اگر تم یہ کہو کہ جب وجود واحد ہے اور اس کا غیر سرے سے موجود ہی نہیں ہے تو پھر نفی کس کی اور اثبات کس شے کا تو اس کا جواب یہ ہے کہ دوئی کا وھم حالانکہ سراسر باطل ہے تاہم یہ خلق کے لیے پیدا تو کیا گیا ہے لہٰذا تمہارے لیے ضروری ہے کہ پہلے اس وہم کی نفی کرو اور اس کے بعد حق سبحانہ تعالیٰ کو اپنے باطن میں ثابت کرو۔

اے طلبگارِ حق۔ جب اللہ تعالیٰ کے فضل سے تم پر حال کا غلبہ ہو جائے گا تو تمہیں اپنی ____ انانیت ___ جو کہ ایک ____ وہمی شے ____ ہے کی ____ نفی کرنے ____ کی ضرورت نہ رہے گی بلکہ اس وقت تمہارے اندر سوائے ____ اثبات حق تعالیٰ ____ کے کچھ ____ اور ____ باقی نہ ہوگا۔ اللہ تعالیٰ نبی اکرم ﷺ کی حرمت کے طفیل تمہیں اور ہمیں اس مقام کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین

اے فقیرو۔ اے درویشو۔ طالبو۔ عاشقو۔
عارفو اے ایمان والو اور یقین والو اس رسالہ میں جو تحریر ہوا مقدم و موخر کا خیال نہ رکھا گیا۔ بلکہ جوں جوں حالات منکشف ہوتے رہے تحریر ہوتا جاتا تھا۔ وَاللّٰهُ مُتِمُّ نُورِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْكٰفِرُوْنَ (اور اللہ تو اپنا نور پورا کر کے ہی رہے گا چاہے کافر برا ہی کیوں نہ سمجھیں۔ سورہ صف نمبر ۸) جب تم پر اپنے وجود کا تلاوت الوجود منکشف ہو جاوے تو اللہ تعالیٰ کے فرمان پر عمل کرو کہ قولہ الحق و کلامہ الصدق وَاِذَا قُرِئَ الْقُرْاٰنُ فَاسْتَمِعُوْا لَهٗ وَاَنْصِتُوْا لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ۔ (اور جب قرآن پڑھا جائے تو توجہ سے سنا کرو اور خاموش رہا کرو تا کہ تم پر رحم کیا جائے۔ سورہ اعراف نمبر ۲۰۴) یہ آیت کریمہ اور اِقْرَاْ كِتٰبَكَ (اپنی ہی کتاب پڑھ بنی اسرائیل نمبر ۱۴) اور اَلَا کُلُّهَا فِیْکَ یَا صِدِّیْقَ الْاَکْبَرْ (سن لے سبھی کچھ تجھی میں ہے اے صدیقِ اکبر) شہادت ہر ایک دے رہا ہے کہ سب کچھ تجھ میں ہے تجھ سے باہر نہیں ہے اور نہ ہی



دوسری جگہ ڈھونڈھنا چاہیے۔ تو لازم ہے تم پر اے میرے دوستو آشناؤ بیٹو مریدو خلیفو کہ لَا تُفْسِدُوْا فِی الْاَرْضِ بَعْدَ اِصْلَاحِهَا یعنی اپنے وجود میں اصلاح کے بعد فساد مت کرو یعنی جب ارادہ ہو آپکا کہ وجود آپ کا اخلاق حمیدہ سے موصوف ہو جاوے اور مصلح اور مزین بصفات باری کہ تخلقوا باخلاق اللہ (اللہ کے اخلاق اپنالو۔) وارد ہے کہ کمال کو پہنچاوے تو روز بروز اصلاح میں ترقی کرنا چاہیے نہ یہ کہ حاصل کی ہوئی صفائی کو بھی فاسد کر دیوے اور اخلاق ذمیمہ رذیلہ میں برباد ہو جاوے۔ فقط۔

اور جب کشف کا دروازہ کھل جاوے اور یہ دولتِ کبریٰ و نعمتِ عظمیٰ و ولایتِ علیٰ نصیب ہو جاوے تب اپنے حالات کی حفاظت کرو۔ غیر پر ظاہر مت کرو اور اپنی ترقی باطن کی کوشش کر کہ وَاَنْ لَّیْسَ لِلْاِنْسَانِ اِلَّا مَا سَعٰی (انسان کو وہی کچھ ملتا ہے جو وہ کوشش کرے النجم نمبر ۳۹) شرط ہے انسان کو۔

اے باعطا و اے بانوا و اے باوفا۔ یہاں تک محنت و ریاضت کرو کہ تجھے یقین آ جاوے اور تو صاحب یقین ہو جائے اور راز حقانی و اسرار ربانی و معرفتِ صمدانی و انوار یزدانی مشاہدہ ہو جاوے۔ اور

وحدت الوجود روشن ہو جاوے اور تیرا مرتبہ موحدین محققین میں ہو
جاوے۔ اور واسطہ کسی کا درمیان میں نہ رہے۔ بلکہ تو خود محو ہو کر
موجود نہ رہے اور سب اس معبود حقیقی کی شان بلکہ شانین ہیں۔
اپنے وجود میں شانِ ربوبیت والوھیت معلوم کر لے پھر کیا ہے
آگے کچھ نہیں۔



اب تو تُو فارغ ہو گیا سب تکلیفوں سے۔ اب
شکر کرو اور شکر گزار بندے بنے رہو۔ اے
عام گدا گرو۔ اے جاھل فقیرو۔ ان رازوں
سے واقف ہو جاؤ کہ بے علم نتواند خدارا
شناخت (بے علم تو خدا کو نہیں پہچان سکتا قول
شیخ سعدی علیہ الرحمت) اور مرشدِ کامل
ڈھونڈھو۔ اور مھدی واصل سے طلب کرو۔

اے طالب کر طلب اپنے مرشد سے مراد اپنی
کو۔

جیسا کہ فرمایا مولوی معنوی رومی صاحب علیہ
الرحمت نے گوشِ ہوش سے سن۔

## ﴿مثنوی﴾

چونکہ ذاتِ پیررا کردی قبول
ہم خدا در ذاتش ہم رسول

دو مدان و دومبین و دومخوان
خواجہ را درخواجہ خود محو دان

گر جدا بینی زحق ایں خواجہ را
گم کنی ہم متن وہم دیباچہ را

پیر و حق را از احولی ہر کہ دو دید
او مرید ست درحقیقت نے مرید

اے عزیز جو کچھ مقدم وموخر تحریر ہوا یہ اسرا ہیں مگر جان اے برادر کہ اسرار فقر نہ کبھی تحریر میں آئے اور نہ ہی آسکتے ہیں بلکہ جو کچھ تحریر میں آیا ہے اور آسکتا ہے وہ محض عبارت واشارت ہے۔ حصول اسرار کی تشویش کے لیے نہ کہ عین اسرار کے لیے۔ اگر بالفرض ان کو اسرار کہہ بھی لیں تو ہم نے بھی خواص کے واسطے لکھا ہے نہ کہ عام کے واسطے۔ عامی جاہل سوائے سطروں اور حرفوں کے اور کیا سمجھ سکتے ہیں۔ اگر پڑھ بھی لیں تو مقصود کا سمجھنا محال۔ ہاں جو شخص صاحب عقل سلیم اور صحبت فقراء کا فیض یافتہ ہوگا اس کو ان مضامین میں



کسی قسم کا شک وتردد پیدا نہ ہوگا بلکہ خاطر خواہ اپنا مقصد حاصل کرلے گا۔

اے اللہ ہمیں پڑھنے سمجھنے اور عمل کرنے کی توفیق عطا فرما۔

رب زدنی علما۔ رب زدنی علما۔
رب زدنی علما۔

اللھم صل علی سیدنا محمدن النبی
الامی وعلی الہ اصحابہ وسلم۔

## ﴿عارف کی دُعا﴾

امام ابوالحسن شاذلی رحمۃ اللہ علیہ کے خلیفہ شیخ ابوالعباس مرسی رحمۃ اللہ علیہ کے خلیفہ ابن عطاء اللہ اسکندری عرشی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب الحکم کو درج ذیل دعا پر ختم فرمایا۔ اسی لیے یہ فقیر سید محبوب علی شاہ بخاری قادری جو کہ آقا و مولا پیرومرشد سید محمود علی شاہ عرف قل ھو اللہ شاہ کا طالب ہے بھی اس دعا کو من وعن بزبان اردو نقل کرتا ہے اور اسی دعا پر کتاب کا خاتمہ کرتا ہے۔ کیونکہ یہ اللہ کے عارف کے منہ سے نکلے پسندیدہ الفاظ ہیں اور مقبول دعا ہیں اور اس فقیر کی دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ اس دعا کو اس فقیر اور اس کتاب کے پڑھنے والوں اور تمام امتِ محمدیہ ﷺ کی طرف سے قبول فرمائے آمین بحق رحمۃ للعالمین ﷺ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلَّمْ ○

الٰہی جب میں اپنے غنا کی حالت میں بھی محتاج ہوں تو اپنے فقر کی حالت میں کیونکر فقیر و محتاج نہ ہونگا۔

الٰہی جب میں اپنے علم کی حالت میں بھی جاہل ہوں تو اپنے جہل کی حالت میں کیسے سخت جاہل و نادان نہ ہونگا۔



الٰہی تیری تدبیر کے اختلاف اور تیری تقدیر کے سرعتِ نزول نے تیرے عارف بندوں کو تیری عطا پر مطمئن ہونے سے اور مصیبت میں تجھ سے نا اُمید ہونے سے روک دیا۔

الٰہی مجھ سے وہی ہے جو میری بدی اور کمینگی کے لائق ہے اور تجھ سے وہی ہے جو تیرے کرم کو سزاوار ہے۔

الٰہی تو نے میری ناتوانی کے وجود سے پہلے اپنے آپ کو میرے ساتھ لطف و مہربانی سے متصف فرمایا تو کیا اب میری ناتوانی کے وجود کے بعد مجھ کو لطف و مہربانی سے محروم فرمائے گا۔

الٰہی اگر مجھ سے نیکیاں ظاہر ہوں تو یہ تیرا فضل اور تیرا مجھ پر احسان ہے اور اگر مجھ سے برائیاں ظاہر ہوں تو تیرا عدل اور تیری حجت مجھ پر ثابت (کہ تو پوچھے کہ اے بندے تو نے یہ کیا کیا اور میں کہوں کہ تو قادرِ مطلق ہے اور تیرے حکم سے کیا نہیں بلکہ یہ میری خطاء اور نااہلی ہے کہ مجھ سے برائیاں ظاہر ہوئیں اور یہ میں نے اپنے آپ پر ظلم کیا)۔

الٰہی جب تو میرا کفیل ہے تو مجھ کو میرے نفس کے سپرد کیوں کرتا ہے اور جب تو میرا مددگار ہے تو میں کیونکر ذلیل ہوسکتا ہوں۔ اور جب تو مجھ پر مہربان ہے تو میں کب ناکامیاب ہوسکتا ہوں۔ میں اپنی غریبی اور مسکینی کو

تیری طرف وسیلہ پکڑتا ہوں اور جس چیز کا تیری بارگاہِ عالی تک پہنچنا محال ہو میں کیونکر اس کو وسیلہ بناؤں۔

الٰہی جب میرا حال تجھ پر مخفی نہیں تو میں تجھ سے اس کا شکوہ کیسے کروں بلکہ جب میرا کلام تیرے حکم سے تیری بارگاہ عالی تک نکلا ہے تو میں اس کو اپنا کلام ہونا کیسے ظاہر کروں۔ بلکہ جب میری اُمیدوں کی جماعت تیری بارگاہِ عالی میں چل کر پہنچی ہے تو وہ کیسے ناکامیاب ہو سکتی ہے بلکہ جب میرے احوال کا مبداء اور مرجع ہی تو ہے تو وہ کیونکر عمدہ اور پسند نہ ہوں گے۔

الٰہی باوجود میری بڑی نادانی اور عاقبت نااندیشی کے تو مجھ پر کس قدر مہربان ہے اور باوجود میرے افعال کی قباحت کے تو مجھ پر کس قدر رحم کرنے والا ہے۔

الٰہی تو مجھ سے کس قدر نزدیک ہے اور میں تجھ سے کتنا دور ہوں اور الٰہی جب تو مجھ پر بے حد مہربان ہے تو کونسی چیز مجھ کو تیرے مشاہدہ سے حاجب ہو سکتی ہے۔

الٰہی میں نے اپنی کیفیات کے اختلاف اور حالات کے تبدل سے معلوم کرلیا ہے کہ مجھ سے تیری غرض اور ارادہ یہ ہے کہ میں تجھ کو ہر چیز میں پہچانوں یہاں تک کہ کسی بھی چیز میں تیری معرفت سے جاہل نہ رہوں۔



الٰہی جب کبھی میری بدی نے میری زبان بند کی تیرے ہی کرم نے مجھ کو گویا کر دیا اور جب کبھی میرے برے اوصاف نے مجھ کو مایوس کیا تو تیرے احسان نے ہی میری اُمید بندھائی۔

الٰہی جس کی نیکیاں بھی برائیاں ہیں تو بھلا اس کی برائیاں کیونکر برائیاں نہ ہوں گی اور جس کے علوم و حقائق بھی محض دعویٰ ہیں تو بھلا اس کے دعوے کیونکر دعوے نہ ہوں گے۔

الٰہی تیرے حکم نافذ اور تیری مشیّت غالب نے کسی صاحبِ قال کے لیے قال اور کسی صاحب حال کے لیے حال کو اطمینان کے قابل نہیں چھوڑا۔

الٰہی میں بہت سی طاعتیں بجالایا اور بہت سی حالتوں کو میں نے پختہ اور راسخ کیا مگر تیرے عدل نے ان پر میرے اعتماد کو ڈھا دیا۔ نہیں بلکہ تیرے فضل نے مجھ کو ان پر اعتماد کرنے سے پھیر دیا۔

الٰہی تو جانتا ہے اگرچہ یقیناً مجھ سے طاعت کی بجا آوری پر مداومت نہیں ہوئی لیکن طاعت کی محبت اور عزم پر مداومت رہی۔

الٰہی جب تو قاہر ہے تو میں کیسے پختہ عزم کرسکتا ہوں اور جب تو حکم فرمانے والا ہے تو میں کیسے پختہ عزم نہ کروں۔ (پس میں حیران ہوں کہ کیا کروں اور تدبیر سے عاجز ہوں کہ نہ تو عزم کرسکتا ہوں اور نہ ہی عزم ترک کرسکتا ہوں

پس مجھ کوسوائے تسلیم اور تجھ پر اعتماد کے کوئی چارہ نہیں )۔

الٰہی احوال مخلوقات میں میرا تردد تجھ تک پہنچنے میں دوری کا سبب ہے تو مجھ کو ایسی خدمت پر ہمہ تن مجتمع فرمادے جو مجھ کو تیری بارگاہِ عالی تک پہنچا دے۔

الٰہی جو چیز اپنے وجود تک میں تیری محتاج ہے اس سے تیرے وجود پر کیونکر استدلال ہوسکتا ہے کیا تیرے ماسوا کا ظہور اس قدر ہوسکتا ہے جو تجھے حاصل نہ ہو۔ یہاں تک کہ وہ تیرا ظاہر کرنے والا بنے۔ تو کب غائب ہے جو تیرے وجود پر کسی دلیل کی دلالت کی حاجت ہو اور تو کب بعید ہے جو مخلوقات تجھ نہ پہنچائیں۔

الٰہی وہ آنکھ جو تجھ کو اپنے اوپر نگہبان اور محافظ نہ دیکھے اندھی ہو اور اس بندہ کی تجارت جس نے اپنے لیے تیری محبت کا حصہ نہیں لیا خسارے میں پڑے نَعُوذُبِکَ مِنْهَا۔

الٰہی تو نے آثار کی طرف رجوع کرنے کا حکم فرمایا تو مجھ کو اپنے انوار کے لباس اور نظرِ بصیرت کی رہنمائی کے ساتھ ان کی طرف پھیر۔ تاکہ جس طرح تیرے حکم سے میں ان کی طرف نظر کرنے سے قلبِ محفوظ اور اعتماد کرنے سے ان سے بلند ہمت داخل ہوا تھا اسی طرح ان سے تیری بارگاہِ عالی کی جانب پھروں تو ہر چیز پر قادر ہے۔



الٰہی یہ میری خواری تیرے سامنے ظاہر ہے اور یہ میری حالت تجھ پر مخفی نہیں ہے تجھ سے ہی تیری بارگاہ میں پہنچنا طلب کرتا ہوں اور تیرے ہی ساتھ تیری بارگاہِ عالی تک رہنمائی چاہتا ہوں تو میری اپنے تک نور کے ساتھ رہنمائی فرما اور سچی عبودیت میں اپنے سامنے مجھ کو ٹھہرا۔

الٰہی اپنے پوشیدہ علم کی مجھ کو تعلیم فرما اور اپنے محفوظ نام کے راز کے ساتھ محفوظ رکھ الٰہی اہلِ قرب کے محقق مقامات میں مجھ کو تحقق اور پختگی عطاء فرما اور اہل جذب ومحبت کے رستے پر مجھ کو چلا۔

الٰہی مجھ کو اپنی تدبیر کے ذریعہ میری تدبیر سے اور اپنے اختیار کے میرے اختیار سے بے پرواہ فرما۔ اور مجھ کو میری بے قراری کے مرکزوں پر ٹھہرا۔

الٰہی مجھ کو میرے نفس کی ذلت، حرص اور طمع سے نکال اور قبر میں میرے اُترنے سے پہلے مجھ کو میرے شک اور شرک سے پاک فرما۔ تجھی سے اپنی ہوائے نفسانی اور وساوسِ شیطانی پر مدد مانگتا ہوں تو میری مدد کر۔ اور تجھی پر بھروسہ کرتا ہوں کسی دوسرے کے سپرد نہ فرما اور تجھ ہی سے سوال کرتا ہوں مجھ کو نا اُمید نہ کر اور تیرے فضل وکرم کی رغبت کرتا ہوں مجھ کو محروم نہ فرما اور تیری ہی بارگاہِ عالی کی طرف منسوب ہوں مجھ کو دور نہ کر اور تیرے ہی دروازے پر کھڑا ہوں مجھ کو نہ دھکیل۔

الٰہی جب تیری رضا اس سے بھی پاک اور منزہ ہے کہ تجھ سے اس کے لیے کوئی علت اور سبب ہو۔ تو مجھ سے میرا کوئی عمل یا حال اس کی علت کیونکر ہو سکتا ہے۔

الٰہی جب تو اپنی ذات کاملہ میں اس سے بھی غنی ہے کہ تجھ کو تجھ سے نفع پہنچے تو مجھ ناقص و ناکارہ سے غنی کیونکر نہ ہوگا۔

الٰہی قضاء و قدر مجھ پر غالب آئی اور ہوائے نفسانی نے شہوت و حرص کی مضبوط رسیوں میں مجھ کو جکڑ لیا تو میرا مددگار ہو کہ میری بھی مدد کرے اور میرے واسطہ سے میرے متعلقین کی بھی مدد فرمائے اور اپنے فضل و کرم سے اس قدر غنی کر کہ تیرے مشاہدہ جلال و جمال کے ساتھ اپنی طلب سے بھی مستغنی ہو جاؤں۔

الٰہی تو وہ ذات پاک ہے جس نے اپنے دوستوں کے دلوں میں معارف کے انوار یہاں تک روشن کیے کہ انہوں نے تجھے پہچانا۔ اور تیری وحدانیت کا اعتراف کیا اور تو وہ ذات پاک ہے جس نے اپنے دوستوں کے دلوں سے اغیار کے تعلق یہاں تک قطع کیے کہ انہوں نے تیرے سوا کسی کو محبوب نہ بنایا اور تیرے سوا کسی کو بیقرار ہو کر سہارا نہ ٹھہرایا تو ہی ان کا مونس ہوا جو عالم تک تعلقات اور کدورات نے ان کو متوحش اور پریشان کیا اور تو نے



ہی ان کی رہنمائی کی یہاں تک کہ حق کے راستے ان کے لیے منکشف ہو گئے۔

الٰہی جس نے تجھ کو نہ پایا اس نے کیا پایا اور جس نے تجھ کو پایا اس نے کیا نہ پایا۔ جو تیرے بدلے کسی دوسرے سے راضی ہوا وہ ناکامیاب ہوا اور جس نے تیری بارگاہِ عالی سے دوسری طرف منتقل ہونا چاہا وہ نقصان میں پڑا۔

الٰہی تو نے اپنا احسان کم نہیں کیا تو پھر کس طرح تیرے سوا کسی دوسرے سے اُمید کی جاوے اور تو نے اپنی بندہ نوازی کی عادت کو نہیں بدلا تو تیرے غیر سے کیونکر سوال کیا جاوے۔

اے وہ ذات جس نے اپنے دوستوں کو اپنے اُنس جان بخش کی شیرینی کا ذائقہ چکھایا تو وہ اس کے سامنے محبت کے ساتھ عاجزانہ کھڑے ہوئے اور وہ ذات جس نے اپنے دوستوں کو اپنی ہیبت کا لباس پہنایا تو وہ اسکی عزت کے ساتھ عزت والے ہو کر قائم ہوئے۔

الٰہی تو ذکر کرنے والوں کے وجود سے بیشتر اپنے احسان سے ان کو یاد کرنے والا ہے اور عبادت کرنے والوں کی توجہ سے پہلے اپنے احسان کی ابتداء کرنے والا ہے اور سوال کرنے والوں کے سوال سے قبل بخشش کے ساتھ سخاوت کرنے والا اور نہایت بخشش والا ہے۔ ہر جو کچھ تو نے ہم کو عطاء فرمایا ہم سے اس کا قرض مانگنے والا ہے۔

الٰہی مجھ کو اپنی رحمت کے ساتھ طلب فرما کہ تجھ تک پہنچوں اور اپنی مہربانی کے ساتھ مجھ کو کھینچ کہ تیری طرف متوجہ ہوں۔

الٰہی اگرچہ میں تیری نافرمانی کروں پھر بھی تجھ سے میری اُمید منقطع نہیں ہوتی جیسے اگرچہ طاعت بجالاؤں پھر بھی تیرا خوف مجھ سے جدا نہیں ہوتا۔

الٰہی تمام عالم نے مجھ کو تیری طرف دھکیل دیا اور تیرے لطف و کرم کے علم نے تیرے دروازے پر ٹھہرا دیا۔

الٰہی تو میری اُمید ہے تو پھر میں کیسے نامراد رہ سکتا ہوں اور جب میرا اسہارا تجھ پر ہے تو میں کیسے ذلیل ہو سکتا ہوں۔

الٰہی تو نے اگر مجھے ذلت میں جما دیا تو میں کیونکر عزت پا سکتا ہوں اور اگر تو نے مجھ کو اپنی طرف نسبت کیا تو میں کیونکر صاحب عزت نہیں ہوں۔

الٰہی تو نے اگر مجھ کو فقر و احتیاج میں ٹھہرا دیا تو میں کیونکر محتاج نہیں ہوں گا اور اگر تو نے مجھ کو اپنی وجود کے ساتھ غنی کیا تو میں کیسے محتاج ہو سکتا ہوں۔

الٰہی تو وہ ذات ہے کہ بجز تیرے دوسرا کوئی معبود نہیں ہر چیز کو اپنی معرفت عطاء فرمائی پس کوئی تجھ سے غیر واقف نہ ہوئی۔



الٰہی تو وہ ذات ہے کہ تو نے مجھ کو ہر شے میں اپنی معرفت عطاء فرمائی تو میں نے ہر چیز میں تیری تجلی ظاہر دیکھی کہ تو سب پر ظاہر و آشکارا ہے۔

اے وہ ذات جو اپنے رحمان ہونے کے ساتھ اپنے عرش پر مستویٰ ہوا کہ وہ عرش اس کی رحمانیت میں اس طرح غائب ہوا جس طرح تمام عالم اسکے عرش میں غائب ہے۔

الٰہی آثار کو تو نے آثار سے مٹایا اور اغیار کو انورا کے آسمانوں کی چار دیواریوں سے نیست و نابود کیا۔

اے وہ ذات جو اپنی عزت کے پردوں میں آنکھوں کے ادراک سے محجوب ہے۔

اے وہ ذات جس نے اپنی صفاتِ کمالیہ کے ساتھ عارفین کے قلوب پر تجلی فرمائی پھر اس کی بے نہایت عظمت قلوب کے باطن پر متحقق ہو گئی۔

الٰہی تو کیونکر چھپ سکتا ہے جبکہ تو ظاہر و آشکارا ہے اور تو کیونکر غائب ہو سکتا ہے جبکہ تو نگہبان اور حاضر ہے۔ اور اللہ تعالیٰ ہی توفیق دینے ولا ہے اور اسی سے اعانت طلب کرتے ہیں۔

وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَاُمَّتِهٖ اَجْمَعِيْنَ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ وَآمِيْنَ ثُمَّ آمِين۔

فقط المولف

فقیر سید محبوب علی شاہ بخاری دہلوی

قادریہ غوثیہ بانوا

**سرپرست اعلیٰ**

**اعلیٰ انجمن فیضانِ غوثیہ**

دیپالپور ضلع اوکاڑہ۔

(مورخہ بائیس رمضان المبارک ۱۳۸۴ ہجری المقدس)



بسم اللہ الرحمن الرحیم ٥

اَصْلُهَا ثَابِتٌ وَّفَرْعُهَا فِي السَّمَآءِ

## شجرہ شریف بطریقہ واسطہ

خلافتِ سلسلہ قادریہ غوثیہ محبوبیہ بانوا

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | الٰہی بحرمت فقیر سید محبوب علی نور اللہ شاہ بانوا | مدظلہ العالی |
| ۲ | الٰہی بحرمت فقیر سید محمود علی شاہ قل ہو اللہ بانوا رحمۃ اللہ علیہ | بھڑونچ گجرات بھارت |
| ۳ | الٰہی بحرمت فقیر سید فضل معصوم علی صلِ علی شاہ بانوا رحمۃ اللہ علیہ | بھڑونچ گجرات بھارت |
| ۴ | الٰہی بحرمت فقیر سید تبارک اللہ شآہ بانوا رحمۃ اللہ علیہ | کاٹھیاواڑ گجرات بھارت |
| ۵ | الٰہی بحرمت فقیر سید بسم اللہ شاہ بانوا رحمۃ اللہ علیہ | بھڑونچ گجرات بھارت |
| ۶ | الٰہی بحرمت فقیر سید گلاب علی شاہ بانوا رحمۃ اللہ علیہ | لکسر گجرات بھارت |
| ۷ | الٰہی بحرمت فقیر سید یتیم علی شاہ بانوا رحمۃ اللہ علیہ | لکسر گجرات بھارت |
| ۸ | الٰہی بحرمت فقیر سید اولی یقین شاہ بانوا رحمۃ اللہ علیہ | بھڑونچ گجرات بھارت |
| ۹ | الٰہی بحرمت فقیر سید محمد تقی شاہ بانوا رحمۃ اللہ علیہ | دکھن حیدرآباد بھارت |
| ۱۰ | الٰہی بحرمت فقیر سید محمد مظفر شاہ بانوا رحمۃ اللہ علیہ | بمبئی بھارت |
| ۱۱ | الٰہی بحرمت فقیر سید اولی حسین شاہ بانوا رحمۃ اللہ علیہ | پونا بھارت |
| ۱۲ | الٰہی بحرمت فقیر سید وہاب شاہ بانوا رحمۃ اللہ علیہ | لکسر گجرات بھارت |
| ۱۳ | الٰہی بحرمت فقیر سید حاجی قاسم سغری شاہ بانوا رحمۃ اللہ علیہ | لکسر گجرات بھارت |
| ۱۴ | الٰہی بحرمت فقیر سید قادر الاولیاء شاہ بانوا رحمۃ اللہ علیہ | سورت بھارت |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۵ | الٰہی بحرمت فقیر سید محمد حلیم شاہ بھنڈاری بانوا رحمۃ اللہ علیہ | لکسر بھارت |
| ۱۶ | الٰہی بحرمت فقیر سید لحسیان شاہ بانوا رحمۃ اللہ علیہ | لکسر بھارت |
| ۱۷ | الٰہی بحرمت فقیر سید سیف اللہ شاہ بانوا رحمۃ اللہ علیہ | دیوگڑھ باریہ بھارت |
| ۱۸ | الٰہی بحرمت فقیر سید موسیٰ بیراگ شاہ بانوا رحمۃ اللہ علیہ | حیدرآباد دکھن بھارت |
| ۱۹ | الٰہی بحرمت فقیر سید حسن شاہو بانوا رحمۃ اللہ علیہ | بھڑونچ گجرات بھارت |
| ۲۰ | الٰہی بحرمت فقیر سراج الدین سید عبدالجبار شاہ بانوا رحمۃ اللہ علیہ | بغداد شریف عراق |
| ۲۱ | الٰہی بحرمت فقیر سید نور الحق عین اللہ شاہ بانوا رحمۃ اللہ علیہ | بغداد قدیم عراق |
| ۲۲ | الٰہی بحرمت فقیر سید محی الدین شیخ عبدالقادر جیلانی بانوا رحمۃ اللہ علیہ | بغداد شریف عراق |
| ۲۳ | الٰہی بحرمت فقیر سید ابوسعید محمد مبارک مخزومی بانوا رحمۃ اللہ علیہ | واسطہ بغداد عراق |
| ۲۴ | الٰہی بحرمت فقیر سید ابوالحسن علی ہنکاری اہلِ قریش بانوا رحمۃ اللہ علیہ | ہنکار شریف عراق |
| ۲۵ | الٰہی بحرمت فقیر سید علاؤالدین ابوالفراح ابن یوسف طرطوسی بانوا رحمۃ اللہ علیہ | طرطوس عراق |
| ۲۶ | الٰہی بحرمت فقیر عبدالواحد عزیز یمنی بانوا رحمۃ اللہ علیہ | بغداد قدیم عراق |
| ۲۷ | الٰہی بحرمت فقیر ابوبکر شبلی بانوا رحمۃ اللہ علیہ | بغداد قدیم عراق |
| ۲۸ | الٰہی بحرمت فقیر حضرت جنید بغدادی بانوا رحمۃ اللہ علیہ | بغداد قدیم عراق |
| ۲۹ | الٰہی بحرمت فقیر ابوالحسن سری سقطی بانوا رحمۃ اللہ علیہ | بغداد قدیم عراق |
| ۳۰ | الٰہی بحرمت فقیر معروف کرخی بانوا رحمۃ اللہ علیہ | بغداد قدیم عراق |
| ۳۱ | الٰہی بحرمت فقیر داؤد طائی بانوا رحمۃ اللہ علیہ | بغداد قدیم عراق |
| ۳۲ | الٰہی بحرمت فقیر حبیب عجمی بانوا رحمۃ اللہ علیہ | بغداد قدیم عراق |
| ۳۳ | الٰہی بحرمت فقیر حسن بصری بانوا رحمۃ اللہ علیہ | صحرائے بصرہ عراق |
| ۳۴ | الٰہی بحرمت فقیر علی مرتضیٰ مشکل کشا بانوا کرم اللہ وجہہ | نجفِ اشرف عراق |
| ۳۵ | الٰہی بحرمت سید الفقراء محمد رسول ﷺ بانواؤں کے بانوا | مدینہ منورہ سعودی عرب |

وبحق جبرائیل و میکائل و اسرافیل و عزرائیل وبحق لحمک لحمی دمک دمّی جسمک جسمی اسمک اسمی تخت رب العالمین کے دیکھنے والے لا الٰہ الا اللّٰہ محمدرّسول اللّٰہ ﷺ برحمتک یا ارحم الراحمین۔

## شجرہ شریف بطریقِ نظم دعائیہ

خلافت خاندان قادریہ غوثیہ محبوبیہ بانوا الطریقہ واسطہ

اعوذ باللّٰہ السمیع العلیم من الشیطن الرّجیم

بسم اللّٰہ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیم

اَلَا اِنَّ اَوْلِیَاءَ اللّٰہِ لَا خَوفٌ عَلَیْھِمْ وَلَا ھُمْ یَحْزَنُوْنَ اَلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَکَانُوْا یَتَّقُوْنَ

اَصْلُھَا ثَابِتٌ وَّفَرْعُھَا فِیْ السَّمَاءِ

یا الہ العالمین یا انت خیر الرحمین — رحم فرما اپنی ذات کبریا کے واسطے
فضل کر یارب میرے حال زبوں پر رحم کر — ڈال مجھ آلودہ عصیاں پر رحمت کی نظر
تجھ کو اپنی کبریائی کی قسم ہے بے نیاز — مجھ سراپا معصیت پر کر درِ افضال باز
تجھ کو دیتا ہوں تیرے جود وسخا کا واسطہ — فضل کا رحمت کا بخشش کا عطاء کا واسطہ
تیرے رحمت کے خزانے میں کمی کوئی نہیں — اور تیرے جود و کرم کی انتہا کوئی نہیں
میں کہوں بے واسطہ کس منہ سے بخشش کیلئے — کچھ وسیلے پیش کرتا ہوں سفارش کے لیے

صدقہ محبوب علی عرف نور اللہ کامل ولی — مقتداء پیشواء رہنما کے واسطے
مرشد قل ھو اللہ شاہ صل علیٰ کے طفیل — تبارک شاہ بسم اللہ نوا کے واسطے
واسطہ شاہ گلاب و یتیم شاہ اولیٰ یقین — شاہ تقی اور مظفر شاہ سخا کے واسطے
اولیٰ حسین شاہ وہاب حاجی قاسم کاملین — شیخ قادر شاہ حلیم پارسا کے واسطے
خواجہ نخئیان سیف اللہ بیراگ شاہ — حسن شاہو عبد الجبار رہنما کے واسطے
منبع جود و سخا نور الحق عین اللہ شاہ — شیخ محی الدین قادر غوث الوریٰ کے واسطے
بو سعید و بو الحسن یعنی علی اور ابو الفرح — عبد واحد شیخ شبلی باصفاء کے واسطے
حضرت جنید بغدادی سری سقطی عرفان بحر — معروف کرخی داؤد طائی شاہ ھدیٰ کیواسطے
پیر کاملؒ حبیب عجمی شناسائے سر حق — خواجگان حسن بصری پیشوا کے واسطے
والد حسن و حسین زوج بتول حضرت علی — مشکل کشاہ مرتضیٰ شیر خداؑ کے واسطے
واسطہ سید الثقلین محشر شفیع المذنبین — یٰسین مزمل مدثر مصطفےٰ کے واسطے
بعد حمد و نعت کے صلوٰۃ بھیجوں دم بدم — آل و اصحاب احمد مجتبیٰ کے واسطے
وقت نزع با ایمان دنیا سے اُٹھانا اے خدا — اور کلمہ طیب ہو زباں پر آخری شفا کے واسطے
قبر میں آرام مجھ کو ابتداء سے ہو عطاء — مرشدان دین پاک مصطفےٰ کے واسطے
کر دعا مملوئے عصیاں کی یہ مستجاب — خواجگان قادری غوث الوریٰ کے واسطے

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيم

وَ نُنَزِّلُ مِنَ الْقُرانِ مَا هُوَ شِفَاءٌ وَرَحْمَةٌ لِلْمُؤمِنِينَ

حَامِداً وَّ مُصَلِّيًا وَّ مُسَلِّمَا

# معدن عملیات سادات


من تالیفات

حکیم پیر سید محبوب علی شاہ بخاری قادریہ غوثیہ بانوا

سرپرست اعلیٰ: انجمن فیضان غوثیہ دیپالپور



بااہتمام:

مکتبہ دانیال لاہور

سیل پوائنٹ:

شیخ محمد بشیر اینڈ سنز اردو بازار لاہو

# دعاء برہتی شریف

اس دعا کو عہد سلیمانی اور عہد ققطش شریف بھی کہتے ہیں اور اس فن کے لوگوں میں یہ دعا بہت مشہور ہے۔ یہ دعا بہت بابرکت ہے اس کے اندر جو اسماء ہیں ان کے فضائل اور خواص کل اسماء اور عزائم پر فضیلت رکھتے ہیں۔ طالب کو لازم ہے کہ اس کو خوب یاد رکھے اور اپنے عمل میں لا کر ہم کو دعائے خیر سے یاد کرے اس عہد کے خواص میں کچھ شک نہیں کرنا چاہیئے۔ یہ وہ عہد ہے جو حضرت سلیمان علیہ السلام نے اپنی سلطنت واپس آنے کے وقت کل جنات سے لیا تھا اگر لکھنے والے اس عہد کے خواص میں بڑی بڑی کتابیں لکھ ڈالیں تب بھی اس کے پورے خواص نہ لکھ سکیں جو عامل اس کو اپنے عمل میں لے آئے اس کو پھر اور کسی عمل کی ضرورت نہیں رہتی اور ہر قسم کے اعمال وہ کرسکتا ہے مثلاً جنات کا حاضر کرنا، خزانے نکالنا، جنات دور کرنا، دشمن کو بیمار و ہلاک کرنا کشتی ڈبونا وغیرہ وغیرہ۔

## دعاءِ برہتی شریف یہ ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَقْسَمْتُ عَلَيْكُمْ اَيَّتُهَا الْاَرْوَاحُ الرُّوْحَانِيَّةُ الْعُلْوِيَّةُ وَالسِّفْلِيَّةُ وَخُدَّامُ هٰذِهِ الْعَهْدِ الْكَبِيْرِ اَنْ تُجِيْبُوْا دَعْوَتِىْ وَتَقْضُوْا حَاجَتِىْ بِعِزَّةِ بَرَهَتِيَهِ كَرِيْهِ تَتْلِيْهِ طُوْرَانِ مَزْجَلِ بَزْجَبْلِ تَرْقَبِ بَرْهَشِ غَلْمَشِ خُوْطِيْرِ قَلْنَهُوْدِ بَرْشَانِ كَظْهِيْرِ نَمُوْ شَلَخْ بَرْهَيُوْلَا بَشْكِيْلَخْ قَزْ مَزِ اَنْغُلَلِيْطِ قَبْرَاتِ غَيَاهَا كَيْدَ هُوْلَا شَمْخَا هِرِ شَمْخَاهِيْرِ شَمْهَا هِيْرِ بَكْهَطُهْطُهُوْنِيَّهِ بَشَارِشِ طُوْنَشِ شَمْخَا يَارُوْخِ بِحَقِّ هٰذَا الْعَهْدِ الْمَاْخُوْذِ عَلَيْكُمْ يَاخُدَّامُ هٰذِهِ الْاَسْمَاءِ الْاِنْقِيَادُ فِىْ مَا اٰمُرُكُمْ بِهٖ بِعِزَّةِ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْمُعْتَزِّ فِىْ عِزِّ عِزِّهٖ وَاَوْفُوْا بِعَهْدِ اللّٰهِ اِذَا عَاهَدْتُّمْ اِلٰى قَوْلِهٖ كَفِيْلًا وَّ بِحَقِّ الَّذِىْ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَىْءٌ وَّ هُوَ السَّمِيْعُ الْبَصِيْرُ اُحْضُرُوْ وَاسْمَعُوْ وَاَطِيْعُوْا وَكُوْنُوْا عَوْنًا لِّىْ عَلٰى جَمِيْعِ مَا اٰمُرُكُمْ بِهٖ

یہاں اپنی حاجت کا نام لے اور اگر کوئی حاجت نہ ہو فقط ورد کے طور پر پڑھے تب یہ کہے

وَتَوَكَّلُوْا بِجَلْبِ جَمِيْعِ الْخَيْرَاتِ وَالْاَرْزَاقِ وَالْمَنَافِعِ وَرَفْعِ جَمِيْعِ الْمَضَرَّاتِ عَنِّىْ وَعَمَّا تَحُوْطُ بِهٖ شَفَقَتُهٗ قَلْبِىْ وَبِحَقِّ الْاِسْمِ الْعَظِيْمِ الْاَعْظَمِ الَّذِىْ اَوَّلُهٗ وَاٰخِرُهٗ اِلٰ وَهُوَالِ شَلْغِ لَعْوِ ۲ بار يُوْبِيْهِ ۲ بار يَهٖ ۲ بار يُوْهٖ ۲ بار وِهٖ ۲ بار بَيْهٖ ۲ بار بِيُهِمْ ۲ بار تَبْكَهٖ ۲ بار بَارَبَتْكَفَالِ ۲ بار اَلصَّنْعِىْ ۲ بار كَعِىْ ۲ بار عَمْيَالِ ۲ بار بِمُطِيْعِىْ ۲ بار لَكَ يَا آلِ جَلْ زَرْيَالِ اِحْتَرَقَ مَنْ عَصٰى اَسْمَاءِ اللّٰهِ اَقْسَمْتُ عَلَيْكُمْ وَعَزَمْتُ بِعَالِمِ



الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ الْكَبِيْرِ الْمُتَعَالِ وَبِحَقِّ هٰذِهِ الْاَسْمَاءِ الَّتِىْ عَاهَدْتُّمْ بِهَا نَبِىَّ سُلَيْمَانَ بْنَ دَاوٗدَ عَلَيْهِمَا السَّلَامُ عِنْدَ بَابِ الْهَيْكَلِ الْكَبِيْرِ وَفِى الْاَصْلِ بَلْعَتَاقَشِ وَهُوَ بَعْلَشَا قَشِ مَهْرَ اَقَشِ اَقْشَا مَقَشِ شَقْمُوْ نَهْشِ وَمَنْ يُّعْرِضْ عَنْ ذِكْرِ رَبِّهٖ يَسْلُكْهُ عَذَابًا صَعَدًا۔ وَبِحَقِّ اِهْيَا اَشْرَا اِهْيًا اَزُوْنَائِىْ اَصْبَاوٗتُ اٰلِ شَدَاىْ وَبِحَقِّ اَبْجَدْ هُوَّ زُحْطِ وَبِحَقِّ بَطْرِ زَهْجِ وَاحِ وَبِحَقِّ بُدُّوْحِ اَجْهَزْطِ وَاِنَّهٗ لَقَسَمٌ لَّوْ تَعْلَمُوْنَ عَظِيْمٌ اَلْوَحَا ۲ بار اَلْعَجَلُ ۲ بار اَلسَّاعَةِ ۲ بار بَارَكَ اللّٰهُ فِيْكُمْ وَعَلَيْكُمْ۔

# طریقہء دعوت دعاء برہتی

ریاضت سے پہلے ایک ہلکا سا مسہل لے تاکہ گندم کی کثافت پیٹ سے نکل جائے مسہل کا نسخہ یہ ہے۔ سنامکی، مصطگی رومی، گل گلاب، منقی دانے دور شدہ، تین تین ماشہ پانی میں ابال کر قدرے شکر سرخ ملا کر پیئے۔ چند پاخانہ کے بعد پیٹ صاف ہو گا۔ اب سات یوم کی ریاضت کی خوراک کے مطابق جو کا آٹا چوتھائی روغن زیتون میں بریاں کر کے شہد سے ٹکیاں بنالے اب سات یوم روزہ و خلوت کرے ہر فرض کے بعد پینتالیس مرتبہ دعاءِ برہتی پڑھ کر مؤکلات کو اپنی اطاعت اور حاجت روائی کا حکم کرے اور ہر روز دعاء برہتی چینی کے برتن میں لکھ کر پانی سے دھو کر اس سے افطار کیا کرے۔ یہاں تک کہ سات روز پورے ہو جائیں۔ پس برہتی کی زکوٰۃ ادا ہو کر عامل ہو گیا۔ پھر اگلے تمام اعمال ہر قسم اسی سے لے سکتا ہے جیسا کہ آگے اوراق میں لکھا ہے۔

کامیابی ہاتھ چومے گی۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

# اسماءِ سریانیہ برہتیہ مع معانی

۱۔ پہلا اسم (بَرْهَتِيَهِ) اس کے معنی عربی میں (قُدُّوْسٌ) ہیں۔

۲۔ دوسرا اسم (كَرِيْهِ) اس کے معنی (ہر شے کا معبود) ہیں۔

۳۔ تیسرا اسم (تَتْلِيْهِ) اس کے معنی عربی میں (سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ) ہیں۔

۴۔ چوتھا اسم (طُوْرَانِ) اس کے معنی عربی میں (يَاحَيُّ يَا مُحْيِىْ) ہیں۔

۵۔ پانچواں اسم (مَزْجَلِ) اس کے معنی عربی میں (يَاحَيُّ يَا قَيُّوْمُ) ہیں۔

۶۔ چھٹا اسم (بَزْجَبْلِ) اس کے معنی عربی میں (يَاوَدُوْدُ يَاوَاجِدُ) ہیں۔

۷۔ ساتواں اسم (تَرْقَبِ) اس کے معنی عربی میں (يَاسَلَامُ يَا سَلِيْمُ) ہیں۔

٨۔ آٹھواں اسم (بَرهَش) اس کے معنی عربی میں (یااللہ اپنے بندے کی دعا قبول کر) ہیں۔ اور یہ میکائیل علیہ السلام کی تسبیح ہے۔

٩۔ نواں اسم (غَلْمَشِ) اس کے معنی عربی میں (یَاحَمِیْدُ یَامَجِیْدُ) ہیں۔

١٠۔ دسواں اسم (خُوطِیْرِ) اس کے معنی عربی میں (یَاقَوِیُّ یَاعَلِیْمُ یَاحَکِیْمُ) ہیں۔

١١۔ گیارہواں اسم (قَلْنَهُوْدِ) اس کے معنی عربی میں (یَامَتِیْنُ) ہیں۔ اور بقول بعض (یَاسَمِیْعُ یَابَصِیْرُ) ہیں۔

١٢۔ بارہواں اسم (بَرْشَانِ) اس کے معنی عربی میں (یَامُحِیْطُ) ہیں۔ اور بقول بعض (یَا اَللّٰهُ یَا عَزِیْزُ) ہیں۔

١٣۔ تیرہواں اسم (کَظْهِیْرِ) اس کے معنی عربی میں (سُبْحَانَ اللّٰهِ) ہیں۔ اور یہ یونس علیہ السلام کی تسبیح ہے۔

١٤۔ چودہواں اسم (نَحُوْشَلَخِ) اس کے معنی عربی میں (یَاعَزِیْزُ یَا اَللّٰهُ) ہیں۔ اور بقول بعض (یَا اَللّٰهُ یَا قَوِیُّ یَا مَتِیْنُ) ہیں۔

١٥۔ پندرہواں اسم (بَرْهَیُوْلاً) اس کے معنی عربی میں (سُبْحَانَ اللّٰهِ) ہیں۔ اور بقول بعض (اَنَا اللّٰهُ اَمَانُ الْخَائِفِیْنَ) ہیں۔

١٦۔ سولھواں اسم (بِشْکِیْلَخِ) اس کے معنی عربی میں (یَااَللّٰهُ رُوْحِیْ لِرُوْحِکَ مُنْتَصِبَةٌ) ہیں۔ اور دراصل یوں ہے (مُنْتَصِبَةٌ عَلٰی اِرَادَتِکَ الْکَرِیْمَةِ) اور یہ ابراہیم علیہ السلام کی تسبیح ہے۔

١٧۔ سترہواں اسم (قَزْمَزِ) اس کے معنی عربی میں (عَزَّ اللّٰهُ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمُ) ہیں۔ اور یہ عیسیٰ علیہ السلام کی تسبیح ہے۔

١٨۔ اٹھارہواں اسم (اَنْغُلِلِیْظِ) اس کے معنی عربی میں (اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم) ہیں۔ اور بقول بعض (یَاحَکِیْمُ یَا خَبِیْرُ یَا لَطِیْفُ) ہیں۔

١٩۔ انیسواں اسم (قَبْرَاتِ) اس کے معنی عربی میں (یَاحَلِیْمُ یَاحَکِیْمُ) ہیں۔ اور بقول بعض (عَزَّ اللّٰهُ الْکَافِیُ الْکَرِیْمُ) ہیں۔

٢٠۔ بیسواں اسم (غَیَاهًا) اس کے معنی عربی میں (یَا کَرِیْمُ یَا قَاضِیُ) ہیں۔ اور بقول بعض (یَاعَزِیْزُ یَا جَبَّارُ) ہیں۔

٢١۔ اکیسواں اسم (کَیْدَهُوْلَا) اس کے معنی عربی میں (اَلْقَادِرُ هُوَ اللّٰهُ) ہیں۔ اور بقول بعض (یَا قَدِیْمُ یَا قَاهِرُ یَا قَادِرُ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ) ہیں۔



٢٢۔ بائیسواں اسم (شَمْخَاهِرِ) اس کے معنی عربی میں (تَعَالَیْتَ یَا عَلِیُّ یَا عَلِیْمُ) ہیں۔

٢٣۔ تیئیسواں اسم (شَمْخَاهِیْرِ) اس کے معنی عربی میں (هُوَیَارَبَّاهُ یَارَبُّ) ہیں۔

٢٤۔ چوبیسواں اسم (شَمْهَاهِیْرِ) اس کے معنی عربی میں (یَا قَاضِیُ یَا قَدِیْرُ یَا قَادِرُ) ہیں۔ اور بقول بعض (یَا عَزِیْزُ یَا جَبَّارُ) ہیں۔

٢٥۔ پچیسواں اسم (بَکْهَطَهْطُهُوْنِیْهِ) اس کے معنی عربی میں (یَاقَدِیْمُ یَا دَائِمُ) ہیں۔

٢٦۔ چھبیسواں اسم (بَشَارَشِ) اس کے معنی عربی میں (یَاقَادِرُ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ) ہیں۔

٢٧۔ ستائیسواں اسم (طُوْنَشِ) اس کے معنی عربی میں (یَاشَکُوْرُ) ہیں۔

٢٨۔ اٹھائیسواں اسم (شَمْخَایَارُوْخِ) اس کے معنی عربی میں (هُوَ اللّٰهُ الْکَرِیْمُ الْقَادِرُ هُوَ اللّٰهُ) ہیں۔

نوٹ: عہد سلیمانی کے اسماء چوبیس ہیں بعد کے چار اسماء مشائخ نے اضافہ فرمائے ہیں۔ ان اسماء سے مرتب کی ہوئی بہت سی دعائیں مختلف کتابوں میں موجود ہیں بعض میں اٹھائیس سے اور بعض میں چوبیس سے جیسا کہ ہم نے اپنی کتاب دعوت مؤکلات میں چوبیس اسماء کی دعاء درج کی ہے۔ طالب اگر اٹھائیس اسماء پڑھے تو بہتر ہے اگر چوبیس پڑھے تو بھی فضیلت وہی ہے۔

# مناسبت اسماء سریانیہ کی حروف ابجد و منازل قمر سے

جاننا چاہئے کہ اسماء برہتی کو حروف ابجد اور قمر کی اٹھائیس منازل سے حسب جدول ذیل کے مناسبت ہے۔ ہر اسم کے نیچے اس کے عدد ہیں۔

| حروف | منازل | اسماء برہتی | حروف | منازل | اسماء برہتی | حروف | منازل | اسماء برہتی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | شرطین | بَرهَتِیهِ ۶۲۳ | ک | خرثان | قلنهود ۱۹۵ | ش | بلده | کیدهولا ۷۲ |
| ب | بطین | کَرِیهِ ۲۳۵ | ل | صرفہ | برشان ۵۵۳ | ت | ذابح | شمخاهر ۱۱۴۶ |
| ج | ثریا | تَتلِیهِ ۸۴۵ | م | عواء | کظهیر ۱۱۳۵ | ث | بلع | شمخاهیر ۱۱۵۶ |
| د | دبران | طُورَانِ ۲۶۶ | ن | سماک | نحوشلخ ۹۹۴ | خ | سعود | شمهاهیر ۵۶۱ |
| ہ | ھقعہ | مزجل ۸۰ | س | غفرا | برهیولا ۲۵۴ | ذ | اخبیہ | بکهطهطهوینه ۱۲۶ |
| و | ھنعہ | بزجبل ۴۹ | ع | زبانا | بشکیلخ ۹۶۲ | ض | مقدم | بشارش ۸۰۳ |
| ز | ذراع | ترقب ۷۰۲ | ف | اکلیل | قزمز ۱۵۴ | ض | مؤخر | طونش ۳۶۵ |
| ح | نثرہ | برهش ۵۰۷ | ص | قلب | انغلليظ ۲۱۲۱ | غ | رشاء | شمخایارخ ۲۱۵۸ |
| ط | طرفہ | غلمش ۱۳۷۰ | ق | شولہ | قبرات ۷۰۳ | | | |
| ی | جبہ | خوطیر ۸۲۵ | ر | نعائم | غیاها ۱۰۱۷ | | | |



# فضائل اسماء برہتی

۱۔ پہلا اسم (بَرهَتِیهِ) سو مرتبہ روزانہ چالیس یوم تک پڑھے۔ رزق وسیع ہوگا۔ انشاء اللہ۔ اگر دائیں ہتھیلی پر سات مرتبہ لکھ کر چاٹ لے تو حافظہ قوی ہوگا۔

۲۔ دوسرا اسم (کَرِیَهِ) سو مرتبہ روزانہ رات کو پڑھے تو جنات عیاناً جمع ہوں اور خادم ہوں۔ اگر گیارہ مرتبہ لکھ کر مال میں رکھے چوری نہ ہو۔ اگر سترہ مرتبہ برتن میں لکھ کر شہد سے مٹا کر وہ شہد آنکھ میں لگائے رمد دور ہو۔

پہلے دو اسم (بَرهَتِیهِ کَرِیَهِ) دونوں کھانے کی چیز پر لکھ کر کھلائے محبت ہو۔ یا پینے کی چیز پر دم کر کے پلائے تو بھی محبت ہو۔ اگر عنبر پر لکھ کر لڑکی کے گلے میں ڈالے تو اس کا نکاح جلد ہو جائے۔

۳۔ تیسرا اسم (تَتلِیهِ) ستر مرتبہ روز پڑھے نہیں مرے مگر غنی ہو کر اور اللہ اس کا رزق طیب کرے۔ پہلے تین اسم (بَرهَتِیهِ کَرِیَهِ تَتلِیهِ) تینوں پڑھا کرے تو علوی و سفلی ارواح اس کی مسخر و مطیع ہوں۔

۴۔ چوتھا اسم (طُورَانِ) ہر روز رات ہزار مرتبہ پڑھے اور ہر سیکڑہ کے بعد ظالم کے حق میں بددعا کرے تین دن کے اندر اندر ظالم انجام کو پہنچے۔

پہلے چار اسم (بَرهَیهِ کَرِیهِ تَتلِیلهِ طُورَانِ) چاروں لکھ کر آسیب زدہ کے گلے میں ڈالے شفاء ہو باذن اللہ تعالیٰ۔

۵۔ پانچواں اسم (مَزجَلِ) یہ اسم سات مرتبہ ان آٹھ اسماء کے ساتھ برتن میں لکھ کر سات یوم پلائے اور اس کو شوہر سے صحبت کرنے کا حکم دے تو حمل قرار پا جائے گا۔ وہ اسماء یہ ہیں۔
للطهطیل . مهطهطیل. فهطهطیل . قطهطیل . نهطهطیل . جهلططیل . لنحهططیل . لمقفنجل .

اگر روزانہ پچاس مرتبہ ورد رکھے تو توبہ قبول ہو۔ گناہ معاف ہوں۔ رزق وسیع ہو۔ حضور اکرم کے روضہ اطہر کی زیارت سے مشرف ہو۔ مرتبہ زیادہ ہو اور ہر دیکھنے والا محبت سے دیکھے۔

۶۔ چھٹا اسم (بَزجَبلِ) جمعرات قبل از طلوع آفتاب بغیر گفتگو کے کاغذ پر لکھے مع حاجت اپنی کے جبکہ کاغذ سرخ ہو اور کاغذ سمندر میں ڈال دے تو حاجت اسی روز پوری ہو یا اسی جمعہ کو پوری ہو یا درہے یہی وہ اسم ہے جس سے زہرہ آسمان پر چڑھ گئی تھی۔ اور یہ اسم جس عمل کے ساتھ پڑھے وہ جا. پورا ہو۔

۷۔ساتواں اسم (تَـرُقَـبِ) جمعہ کے دن مندرجہ ذیل نقش اور آیت کے ساتھ لکھ کر عوداور جاوی کا بخور دیکر دوکان میں لکھائے بہت برکت اور بکری ہو۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۵ | ۱ | ۷ | ۲۲۵ |
| ۲۵۵ | ۱۵۵ | ۱ | ۷ |
| ۷ | ۲۵۵ | ۱۵۵ | ۱ |
| ۱ | ۷ | ۲۵۵ | ۱۵۵ |

۸۔آٹھواں اسم (بَـرُهَـشِ) اخیر رمضان میں زرد کاغذ پر اس طلسم کے ساتھ گیارہ مرتبہ لکھے اور زرد رنگ کی شاخ پر لٹکائے۔ مریض کا نام بھی ساتھ لکھے انشاء اللہ لاعلاج مریض بھی شفا پاجائے طلسم یہ ہے۔

ساتواں آٹھواں اسم (تَـرُقَـبِ بَـرُهَـشِ) دونوں اسم مع مؤکل ہمراہ بخور عودو لوبان نصف شب کو (۱۲۰۹) مرتبہ پڑھے اور ہر سو کے بعد اپنے محبوب و مطلوب کی حاضری کا حکم دے بہت جلد حاضر ہوگا مؤکلوں کے نام یہ ہیں ۔ (زحرائیل شیطائیل)

۹۔نواں اسم (غَلْمَشِ) ہر رات تین سو مرتبہ روزہ و ریاضت کی شرط سے اس طرح پڑھے کہ ہر [illegible] کے بعد کہے تَـوَ گَـلُوْ ایَا خُدَّامُ هٰذَا الْاِسْمِ فِیْ صِفَةِ (فلاں کام) پس تین رات نہ گذرے کہ حاجت پوری ہو۔ اگر گیارہ مرتبہ مفرد حروف کر کے سفید کاغذ میں لکھے اور مطلوب کا نام مع مادر اور مطلب لکھے۔ اور مطلوب کے نام مع مادر و مطلب کے اعداد نکال کر چار پر تقسیم کرے ایک [illegible] ناری دو، خاکی تین ہوائی چار آبی کے قانون کے مطابق عمل کرے مطلب حاصل ہو۔ اور اگر غلمش کو معکوس شملغ (۱۳۷۰) مرتبہ آب گلاب پر دام کر کے چھیڑ کے تو جنات و آسیب دور ہو۔ ساتھ تین مرتبہ یہ کلمات بھی دم کرے بِحَقِّ هٰذَاالْاِسْمِ اَیُّهَا الْمَلَا ئِکَةُ اِئزِنُوا لِلْجَانِ اَنْ یَّرْجِعُوْا اِلٰی اَمَا کِنِهِمْ وَاِلٰی مَاوَ کَلِوْاعَلَیْهِ بَارَکَ اللّٰهُ فِیْکُمْ وَعَلَیْکُمْ.

۱۰۔ دسواں اسم (خُـوْطِیْـرِ) جو کوئی ستر مرتبہ روزانہ پڑھا کرے اسے ہیبت نصیب ہو اور تمام شر و وسواس و جنات سے محفوظ رہے۔

پانچوں تا دسواں اسم (مَـزْجَـلِ بَـزْحَبْـلِ تَـرُقَبِ بَرْهَشِ غَلْمَشِ خُوْطِیْرِ) یہ چھے اسم لوہے کی انگوٹھی پر اچھی ساعت میں لکھے تو ہر طرح فتح نصیب ہو۔ اگر بھیڑیئے کی کھال پر لکھ کر شہر یا گھر دروازے میں دبائے تو کتا داخل نہ ہوسکے۔ اگر سات مرتبہ سیب پر دم کر کے کھلائے مطلوب مطیع ہو۔

۱۱۔ گیارہواں اسم (قَلْنَهُوْدِ) بیس مرتبہ یہ اسم عنبر جاوی لوبان اور میعہ کی دھونی کے ساتھ فلیتہ



کر کے سنگھائے آسیب گویا ہوجائے۔

۱۱۔ گیارہواں بارہوں اسم (قَـلْـنَهُـوْدِ بَـرُشَـانِ) دونوں پڑھ پڑھ کر سور ہے تو خواب میں تمام حالات معلوم ہونگے۔

۱۳۔ تیرہواں اسم (کَـظْهِیْـرِ) یہ یونس علیہ السلام کی تسبیح ہے۔ مخمس نقش میں ایک ایک حرف کر کے لکھے تانبہ کے پترہ پر اور گھر میں لٹکائے تو چوروں اور آگ سے محفوظ رہے۔

۱۴۔ چودہواں اسم (نَحُوْشَلَخِ) جو قیدی اس کو بکثرت اور مسلسل پڑھے آزادی پائے۔

۱۵۔ پندرہوں اسم (بَـرْهُیُوْلَا) یہ ابراہیم علیہ السلام کی تسبیح ہے۔ اس کا نقش مثلث عدد بنائے اور اس نقش کے چاروں طرف یہی اسم سات مرتبہ لکھے۔ اور اس اسم کے اعداد کے برابر یہ اسم پڑھ کر دم کرلے اور اس مکان میں لٹکائے دے جہاں سے کچھ گم ہوگیا ہو تو جلد واپس آجائے اور مل جائے گا۔

۱۶۔ سولہواں اسم (بَشْکِیْلَخِ) جو غم زدہ ہر رات ستر مرتبہ پڑھے جلد خوشی پائے۔

۱۷۔ سترہواں اسم (قَـزْمَـزِ) نئے نیلے کپڑے پر یہ اسم بے شمار لکھے پھر یہ نقش لکھے اور اس کی تھیلی بنا کر اس میں درہم بغیر گنتی ڈالدے اور پھر اس تھیلی کو لٹکا کر شب جمعہ میں عنبر خام اور مشک کی دھونی دے اور پورے اٹھائیں اسماء سو مرتبہ اس پر پڑھتا رہے پس اس میں برکت ہوگی اور کبھی درہم ختم نہ ہونگے۔ نقش یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱۵ | ۵ | ۱۵۵۵ |
| ۱۵۵۵ | ۱۵ | ۵ |
| ۵ | ۱۵۵۵ | ۱۵ |

۱۸۔ اٹھارہواں اسم (اُنْـغُـلِ لِیْـظِ) یہ اسم اور سورہ فیل کوری ٹھیکری پر لکھ کر اس کو پیس کر جس مکان میں ڈالے اس کا مکین وہاں سے چلائے جائے۔ اگر آگ پر ڈالے تو آگ بجھ جائے۔

۱۹۔ انیسواں اسم (قَبْـــرَاتِ) جو کوئی اس اسم کو آیت فالیوم تجیک ببدنک کے ساتھ لکھ کر لٹکائے طاعون سے مامون رہے۔

۲۰۔ بیسواں اسم (غَیَاهَا) استحاضہ والی عورت کو ساٹھ مرتبہ سرخ مٹی سے لکھ کر ہمراہ آیت اِنَّهٗ عَلٰی رَجْعِهٖ لَقَادِرٌ تین مرتبہ حرف حروف کر کے لکھے اور چٹائے افاقہ ہوگا۔

۲۱۔ اکیسواں اسم (کَیْدَ هُوْلَا) سو مرتبہ یہ اسم لکھے پھر یہ دونوں آیات مفرد کر کے لکھے والق مافی عیدیک۔ اور قال موسی جا جئتم بہ من السحر اور ساتھ یہ نقش لکھے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| # | آاا | ☆ |
| ☆ | # | آاا |
| آاا | ☆ | # |

اور مسحور کے گلے میں ڈالے تو اس کو نجات ہو۔

انیسواں بیسواں اکیسواں اسم (قَبْرَاتِ غَيَا هَا كَيْدَ هُوْلَا) تینوں اسم ملاکر نظر والے پر دام کرے۔ نظر دور ہو۔

۲۲۔ بائیسواں اسم (شَمَخَاهِرِ) سات مرتبہ کسی برتن میں لکھ کر پانی سے دھوکر چیونٹیوں کے گھر میں ڈالے وہ وہاں سے چلی جائیں گے۔

۲۳۔ تیئیسواں اسم (شَمُخَاهِيُرِ) پندرہ مرتبہ لکھ کر جلائیں مکان سے آسیب چلا جائے۔

۲۴۔ چوبیسواں اسم (شَمُهَاهِيُرِ) سو مرتبہ اس آیت کے ساتھ لکھے (وَاَلْقَيْنَا بَيْنَهُم الْعَدَاوَةِ وَالْبَغْضَاءِ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ) ساتھ ان کے نام بھی لکھے جن میں جدائی کرانی ہو۔ پس جدائی ہوگی۔

تیسئیوں چوبیسواں اسم (شَمُخَا هِيُرِ شَمُهَا هيُرِ) اگر کسی عمل کے وقت جاننا چاہے کہ کونسی ارواح میرے پاس حاضر ہیں۔ تو سو مرتبہ یہ دونوں اسماء اس دعاء کے ساتھ پڑھے (اِنْ كُنْتُمْ حَضَرُ تُمْ اَيَّتُهَا الْاَرْوَاحُ فَارُوْنِىْ مِنْ شُعَاعِ نُوْرِ كُمْ) پس اس رنگ کی شعائیں نظر آئیں گے۔

۲۵۔ پچیسواں اسم (بَكُهَطْهُوْنِيُهٖ) ستر مرتبہ برتن میں لکھ کر پیئے تو بھوک کی حاجت ہو جاتی ہے۔

۲۶۔ چھبیواں اسم (بَشَارَشِ) جو کوئی اس اسم کو روزانہ بلا تعداد پڑھا کرے تو بھوک پیاس سے امن میں رہے روح اس کی مصفّٰی ہو قلب مجلی ہو اور خطراتِ نفسانیہ سے امان رہے۔

۲۷۔ ستائیسواں اسم (طُوْنَشِ) حاجت کے لئے بعد عشاء سجدہ میں اسی مرتبہ پڑھ کر دعا کرے تو مراد پائے۔

۲۸۔ اٹھائیسواں اسم (شَمُخَا يَارُوْخِ) اس اسم کے ساتھ مَاجِئتُم بِهِ السحر والی آیت برتن میں لکھ کر پلائے سحر دور ہو۔



# فضائل دعاء برھتی

فیعہ آسیب سے دعاء برھتی سات مرتبہ دم کرے تو آسیب دور ہو۔

حاضری ارواح: اگر کسی روح کو حاضر کرنا چاہے تو ایک روزہ رکھے خالی مکان میں عود کا بخود کرلے اور سات مرتبہ دعاء برھتی پڑھے اور روح کو طلب کرے پس وہ حاضر ہو۔

الحب: طالب ومطلوب کا نام مع مادر اور لفظ حب کے عدد نکال کر اٹھائیس پر تقسیم کرے جو اسم نکلے اس کو اس کی منزل میں اتنی مرتبہ لکھے اور اتنی مرتبہ ہی اس پر دم کرے۔ یاد رہے پہلی منزل شرطین پہلے اسم سے متعلق ہے اور اٹھائیسویں منزل رشاء اٹھائیسویں اسم شمخایا روخ سے متعلق وعلی ھذا القیاس پھر اوپر والے اعداد جن کو اٹھائیس پر تقسیم کیا ہے انہی کو چار پر تقسیم کرے ایک بچے تو آتشی دو خاکی تین ہوائی چار آبی طریقہ عمل ہے۔ اسی طرح بعض کا عمل بھی ہوسکتا ہے۔

ھلاکت: شحم عنز اور زفت سے پتلا بنا کر انار کی ترش لکڑی میں لٹکا کر حلتیت کی دھونی دیں اور سات مرتبہ دعاء پڑھ پڑھ کر ھلاکت کا حکم دے پھر اس کو غسل وکفن کر کے نماز جنازہ پڑھے اور ظالم کم قبر میں دفن کردے۔ نکالنا چاہے تو نکال کر اس دن کا بخور کر کے آیت الکرسی اور دعا برھتی اکتیس مرتبہ خلاصی کے ارادے سے دم کردے۔ خلاص ہوگا۔

درد پہلو: کاغذ پر لکھے (ل م س ن و ق ج ی ر) اور سات مرتبہ دعاء برھتی دم کر کے مقام درد پر باندھے آرام ہوگا۔

ارسال ھاتف: کاغذ پر دعاء برھتی لکھ کر انار انگور یا زیتون کی لکڑی سے لٹکا کر اس دن کا بخور کر کے اور دعاء برھتی اس دعاء کے ساتھ سات مرتبہ پڑھے۔ اَيْنَ خَنْدَشْ اَيْنَ نِيْكَلُ اَجِيْبَا اَيُّهَا الْمَلَكَانِ الْعَظِيْمَانِ وَاَمِضَياءِ اِلٰى فلان فِىْ صِفَتِىْ وَحُلْيَتِى وَسَمَّيَالَه اِسْمِى وَكُنِيَّتِى يَقْضَيا مِنْه حَاجَتِى وَاَطِعْنَاه بِالْحَرَابِ وَالَدَّ بَابِيْس وَاحُضَرَاه اِلَىَّ طَائِعا ذَلِيْلًا بِحَقِ مَادَعُوْتُكُمَابِهٖ تَلُوْتُه عَلَيْكُمَا وَاِنَّه لَقَسم لَوْتَعْلَمُوْنَ عَظِيْمَ

چھڑی چلانا: تازی لکڑی تین بالشت لمبی پر یہ حروف لکھے (اوم ن ک ان م ی ت اف اح ای ی ن ھ ج ع ل ن ل اھ ن ورای م ش ای ب ھ ف ی ال ن اس) پھر اس کو زمین پر ڈالدے اور اس یوم کا بخور کرے اور دعا برھتی سات مرتبہ دم کرے پس وہ حرکت کرے گی۔

# حاضراتِ ملوکِ سبعہ

بچہ نابالغ کی ہتھیلی کے درمیان برھتیہ کر یہ مفرد حروف کر کے لکھے پھر اس کے گرد یہ لکھے (انہ من سلیمان وانہ بسم اللہ الرحمن الرحیم الاتعلوعلی وائتونی مسلمین مسرعین طائعین للہ رب العالمین)

پھر ایک کاغذ پر آیت فکشفنا عنک غطائک فبصرک الیوم حدید لکھے اور پھر لفظ کے نیچے الجلالۃ لکھے اور ہر لفظ الجلالۃ کے نیچے یہ آیت مع حروف لکھے (ج وبدھا انظر بحق شمخلوش واکذالک نُرِی ابراھیم ملکوت السموات والارض ولیکون من المؤقنین) پھر اس کا تعویذ بنا کر بچے کی پیشانی پر بدھے۔

بچے کی ہتھیلی کے دائرے میں سیاہی لگا کر ذرا سا تیل لگا دے اور جاوی کندر اور کز برہ کا بخور کرے اور دعاء برھتی پڑھ پڑھ کر ملوک ایام سبعہ کو حاضر کرنے کی قسم دے پس ایک شخص نظر آئے گا اس سے صفائی اور دربا لگوائے اور بھیڑیں وغیرہ ذبح کرا کے کھانا پکوا کر ملوک سبعہ کو کھلا کر ہاتھ وغیرہ دھلوا کر ان کو سات تختوں پر بٹھائے اور نہایت محبت سے سلام وکلام کرے۔ اور اس روز کا خادم طلب کرے اور خادم سے اپنا مطلب لیکر محبت سے اجازت دے۔

پتھر مارنا: تین ٹھیکری پر یہ نقش لکھ کر اس پر پینتالیس مرتبہ دعاء برھتی دم کر کے ظالم کی دہلیز میں دفن کرے میں ان کے گھر پتھر پڑا کریں گے۔

| عا | | ٣ |
|---|---|---|
| | | |
| ٨ | | |



# فضائلِ نقشِ خاص برھتی

یہ نقش نہایت جامع کمالات ہے۔
اس کے فضائل درج ذیل ہیں۔

جبرائیل

| ۴ | ۹ | ۲ |
|---|---|---|
| ۳ | 8 | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

نمبر۱۔ حب: مطلوب کے کپڑے یا کوری ٹھیکری یا تازہ انڈے پر یہ نقش لکھ کر ساتھ حروف ناریہ (اھ ط م ف ش ذ) لکھے اور دعاء برھتی سات مرتبہ دم کر کے جلائے یا آگ میں دفن کرے۔ اگر پینتالیس مرتبہ دم کرے تو بہتر ہے۔

نمبر۲۔ آسیب: یہ نقش آسیب زدہ کی ہتھیلی میں پکڑا کر پینتالیس مرتبہ دعاء برتھی دم کرے آسیب حاضر اور گویا ہو۔

نمبر۳۔ برکت دوکان: اگر کاغذ پر لکھ کر دعاء برہتی ۴۵ مرتبہ دم کر کے کندر جاوی عود معطکی ومیعہ سائلہ کی دھونی دے زعفران ومشک وگلاب سے لکھے پھر دوکان میں لٹکائے گاہک بہت آئیں۔

نمبر۴۔ داخلہ حاکم: بائیں ہاتھ پر لکھ کر ۴۵ مرتبہ دعاء برہتی پڑھ کر جائے مطیع ہو۔

نمبر۵۔ حرکت جمادات: عادل دعاء بہرھتی یہ نقش لکھ کر ۴۵ مرتبہ دعاء برہتی پڑھ کر پھونک کر پتھر وغیرہ کو مارنے وہ متحرک ہو۔

نمبر۶۔ فراق: ٹھیکری پر لکھے اور نیچے لکھے (زحط دھوانج) اور دعاء برہتی ۴۵ مرتبہ دم کر کے گوگل حلتیت پوست پیاز اور کبریت کی دھونی دیکر ان کی دہلیز میں دفن کرے یا پرانی قبر میں دفن کرے پس جدائی ہو۔

# حلول کرا کے ہر قسم معلومات لینا

اگر چاہے کہ تندست شخص کو بے ہوش کر کے اس سے غائب یا مسافر یا خزانہ کی خیر دریافت کرے۔ یا دو لشکروں کا حال معلوم کرے کہ فتح کس کو ہوگی یا جو بھی پوچھنا چاہے۔ تو عامل دعاء برہتی ایک نابالغ بچہ کی ہتھیلی میں خاتم غزالی لکھے اور لبان وذکر کی دھونی دے اور اس سے پہلے سورہ زلزلات پڑھ کر اس جگہ کے جنات کو خالی کرنے کا حکم دے پھر بچہ کی ہتھیلی کو دھونی کے

دھوئیں کے مقابل کے اور دعاء برہتی پڑھتا جائے اور مؤکلات کو حکم دے کہ ہتھیلی کی انگلیاں کھول دو پھر ان کو حکم دے کہ ہتھیلی سر پر رکھ دو جب یہ کام کردیں تو حکم کرے کہ اس بچہ میں حلول کرو اور بچہ کو بغیر کسی تکلیف زمین پر لٹادو فورا وہ بچہ بے ہوش ہوگا اس وقت اس بچہ کی طرف خطاب کرکے اسماء عہد برہتی پڑھ کر یہ دعا پڑھے وَقَالُوْا لِجُلُوْدِهِمْ لِمَ شَهِدْتُّمْ عَلَيْنَا قَالُوْا اَنْطَقَنَا اللّٰهُ الَّذِیْ اَنْطَقَ كُلَّ شَیْءٍ اِنْطِقْ اَيُّهَا الرُّوْحُ بِحَقِّ الَّذِیْ اَنْطَقَ النَّمْلَةَ لِسُلَيْمَانَ بْنَ دَاوٗدَ عَلَيْهِمَا السَّلَامُ وَاَنْطَقَ عِيْسٰى فِی الْمَهْدِ صَبِيًّا. ان کلمات کو پڑھتا رہے یہاں تک کہ وہ بچہ گویا ہو اس سے دریافت کرے جو کچھ چاہے۔ صحیح خبر دیگا۔ اپنے کام کے بعد سلام ومحبت سے رخصت کردے۔

خاتم غزالی یہ ہے۔



حاضری مطلوب: اگر تم معشوق یا مطلوب کو دور دراز جگہ سے طلب کرنا چاہو تب اتوار کا روزہ رکھ کر پاکیزہ مکان میں تنہا بیٹھ کر پینتالیس مرتبہ دعوت پڑھے یعنی دعا برہتی پڑھے اور مؤکلات کو حاضری مطلوب کا حکم دو اور گوگل اور قسر مرمجازوی کا بخور روشن کرو مطلوب حاضر ہوگا۔

عاشق کرنا: اگر تم کسی شخص کو کسی پر عاشق کرنا چاہو تو خاتم امام غزالی کہ پیچھے مذکور ہوا ہے ایک کپڑے پر مطلوب کے پیر کی مٹی کو پانی میں گھول کر اس سے لکھو اور بتی بنا کہ سبز رنگ کے چراغ میں جو کورا ہو چنبیلی کے تیل کے ساتھ روشن کرو دن ہو یا رات ہو تم مکان میں تنہا ہوا اور جاوی اور لوبان کی دھونی جاری رکھو دعوت سات مرتبہ پڑھو اور حاضری مطلوب اور عشق پیدا کرنے کا حکم دو پس مطلوب طالب ہوجائے گا۔

دیگر: اگر تم اس سے ہلکا عمل چاہو اور مطلوب کے پیر کی مٹی نہ ملے تو کوری ٹھیکری پر خاتم لکھ کر دعاء برہتی سات مرتبہ دم کر کے آگ میں ڈال دو۔ مطلوب حاضر ہوگا۔

تسخیر عام: اگر تم چاہو کہ کوئی تم کو برا نہ کہے سب تمہارے مسخر ہوں۔ تب خاتم غزالی کو اس کے اردگرد پوری دعاء برہتی کے ساتھ مشک وزعفران سے عرق گلاب کے ساتھ ہرن کی جھلی پر لکھ کر



جاوی اور لوبان ذکر کی دھونی دے اور سات مرتبہ دعاء برہتی پڑھ کر دم کرے اور مؤکلات کو تمام مخلوق کے مطیع کرنے اور زبان بندی کا حکم کرے عجب تاثیر مشاہدہ کرے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

## مرد بستہ کھولنا

اگر مرد بستہ کو کھولنا یا سحر دور کرنا یا دیوانہ کو تندرست کرنا چاہے تو دعوت برہتی اور خاتم غزالی کو ہرن کی جھلی پر لکھ کر عود اور جاوی کی دھونی دے اور دھونی کے وقت سات مرتبہ دعوت پڑھے اور مؤکلات کو دفع سحر یا مرد بستہ کھولنے یا جنون کے دفع کرنے کا حکم دے تو ایسا ہی ہوگا۔

## مؤکلات کو رخصت کرنا

جب مؤکلات سے اپنی حاجت کے بارے میں کام کرائے تو یہ کہے۔

بَخ ۲ اَخ ۲ لَاخ ۲ رَمُلِيخ ۲ هَضُتَهِي ۲ فَإِذَا قُضِيَتِ الصَّلوٰةُ فَانْتَشِرُوا فِی الْاَرْضِ سے آخر سورۃ تک بخ سلام.

چند مرتبہ کہے پس رخصت ہونگے۔

## حاضری مؤکل

لوہے کا نیا چراغ لیکر اس کے درمیان تین مرتبہ شمخاھیر لکھ کر فتیلہ ڈال کر جلائے اور چراغ سامنے رکھ کر چالیس مرتبہ دعاء برہتی پڑھے جب چراغ کی لو تھرائے تو مرحبا مرحبا کہے اور نہ پڑھائی بند کردے اور نہ عمل ختم کرے تعداد پوری کر کے کلام کرلے اور اپنا مقصد حاص کر کے بطریقہ بالا رخصت کردے۔ اس عمل میں مؤکل سے سلام وکلام ہوگا۔ عمل شروع کرنے سے پہلے آیت الکرسی پڑھ کر کراپنے آپ پر دم کرے۔

## بخورات ہر عمل

جس دن عمل کرنا ہو اس کے موافق بخور کرے۔

| اعمال خیر کے بخور | اعمال شر کے بخور |
|---|---|
| اتوار۔ معیہ سائلہ۔ کندر | مصبر۔ مر۔ گوگل |
| سوموار۔ عود۔ مصطگی۔ | مصبر۔ ھینگ |
| منگل۔ ضدل سرخ۔ کندر۔ سندور | گوگل |

| بدھ۔ مصطگی وقرنفل | نمک اندرانی |
|---|---|
| جمعرات۔جاوی | دم الاخوائن |
| جمعہ۔عود۔شب یمانی | سماق عود صلیب |
| ہفتہ۔عود ہندی | فلفل سفید۔ پوست بیضہ مرغ |

## عامل کو نصیحت ونوید

معلوم ہو کہ اس دعوت کے ساتھ خیر اور شر کے کل اعمال کئے جاتے ہیں شرائط ریاضت اور تقوی کے ساتھ اور عامل جب خیر کا عمل کرلے مثلاً مطلوب کی حاضری یا بادشاہوں سے استفادہ یا حب وغیرہ یا فراخی رزق تو ان اعمال کو عروج ماہ میں کرنا چاہئے اور اگر شر کے اعمال کرے مثلاً عداوت، ہلاکت زبان بندی وغیرہ تو یہ اعمال نزول ماہ میں کرے۔

## عمل الحب خراسانی

خواجہ ابوالحسن خراسانی فرماتے ہیں کہ میں نے دس سال تک مختلف عاملوں سے ملاقات کی مگر اس عمل جیسا کوئی اور نہ پایا۔ یہ تین فتیلے ہیں ہر روز ایک فتیلہ جلائے اور جب تک فتیلہ جلتا رہے دعاء برہتی پڑھتا رہے اور مؤکلات کو حاضری مطلوب کا حکم کرے۔ وہ فتیلے یہ ہیں۔

(نمبر۱) ع ااا ومن اا ے ہ اا اا دا اا اا لا ق
فلاں بنت فلاں الیٰ حب فلاں بن فلاں کے حاضر ہو۔

(نمبر۲) ط اا ط ہ ۲ ع ہ اا اا ے لا ہ ہ ااا دا ل لا ہ
فلاں بنت فلاں الیٰ حب فلاں بن فلاں کے حاضر ہو۔

(نمبر۳) ط اا ہ ن اا ط اا ر حر و حر اا ی ہ و
فلاں بنت فلاں الیٰ حب فلاں بن فلاں کے حاضر ہو۔

## حصار برائے ہر عمل

یہ حصار ہر عمل کی رجعت اور شیاطین کے شر سے بچاتا ہے عمل کے علاوہ بھی حفاظت کو مفید ہے اگر ایک دن پنتیالیس مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے تو سات یوم تک ہر بلا سے محفوظ رہتا ہے۔ یَاشَمْنَا یَاتَمْخَنَا اَصْبَحْ سَہْلَنَا یَا حِیْنَا یَا مِیْکَائِیْلُ یَا تَنْگَا فِیْلُ بِحَقِّ خَشْنَبُوْدٍ ختم شد بیان دعاء برہتی از منبع اصول الحکمۃ مؤلفہ امام بونی"



# دیگر متفرق عملیات

ذیل میں چند عملیات درج کئے جاتے ہیں جو دعاء برہتی کے عملیات سے علاوہ ہیں۔ محض حصول خیر کے لئے درج ہیں۔

## ارسال ھاتف

اس عمل کی حضرت ابوالحسن شاذلی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب ستر الجمیل میں اس عمل بہت تعریف فرمائی۔ آیت شریفہ حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ کے حروف انیس ہیں۔ لہٰذا اس آیت شریفہ کو ایک رات میں انیس ہزار مرتبہ پڑھے اور ہر ہزار کے بعد چند مرتبہ مندرجہ ذیل عزیمت پڑھے۔ جس شخص کے لئے پڑھے گا وہ شخص صبح کو عامل کے پاس نہایت عاجز و ذلیل وخوار ہوکر آئے گا خواہ وہ بادشاہوں میں سے کوئی بادشاہ ہو اور خود پوچھے گا جس کام کے بارے میں ارادہ ہوگا پس جب کام سے فارغ ہو تو یہ الفاظ کہے تا کہ اس کی جان بخشی ہو فَاِذَا اَجَبْتُمْ دَعْوَتِیْ وَلَبَّیْتُمْ بِکَلِمَتِیْ فَانْصَرِفُوْا بَارَکَ اللّٰہُ فِیْکُمْ وَعَلَیْکُمْ واضح ہو کہ اگر عامل نے ایسے کام کا حکم مؤکلات کو دیا یعنی ناجائز کام کے لئے عمل کیا تو مؤکلات عامل کو اپنی تلواروں سے خوف زدہ کریں گے لہٰذا جائز کام کے لئے کرے۔ ہر ہزار پڑھی جانے والی عزیمت یہ ہے۔

یَاخُدَّامُ ھٰذِہِ الْاٰیَةِ الشَّرِیْفَةِ تَوَجَّھُوْا اِلٰی فُلَانِ بن فلانة وَادْخُلُوْا لَهٗ فِیْ صِفَاتٍ مُّھَوِّلَةٍ وَّعَرِّ فُوْاهُ عَنِّیْ وَعَنْ اِسْمِیْ وَعَنْ کُنْیَتِیْ وَحَاجَتِیْ وَمَا اَنَا طَالِبٌ بِحَقِّ مَاتَعْتَقِدُوْنَهٗ مِنْ عَظْمَتِھَا عَلَیْکُمْ وَسَطْوَتِھَا لَدَیْکُمْ اَجِیْبُوْا اِھْیَا اِھْیَا اَلْوَحَا اَلْوَحَا اَلْعَجَلَ اَلْعَجَلَ اَلسَّاعَةَ اَلسَّاعَةَ بَارَکَ اللّٰہُ فِیْکُمْ وَعَلَیْکُمْ اِنْ کَانَتْ اِلَّا صَیْحَةً وَّاحِدَةً فَاِذَا ھُمْ جَمِیْعٌ لَّدَیْنَا مُحْضَرُوْنَ اُحْضُرُوْا اَمَقَامِیْ وَاسْمَعُوْا کَلَامِیْ بِحَقِّ ھٰذِہِ الْاٰیَةِ الشَّرِیْفَةِ وَمَا لَھَا عَلَیْکُمْ مِنَ الْقُوَّةِ وَالْعَظْمَةِ وَالسَّطْنَةِ اِنَّهٗ مِنْ سُلَیْمَانَ وَاِنَّهٗ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ . اَنْ لَّا تَعْلُوْا عَلَیَّ وَاْتُوْنِیْ مُسْلِمِیْنَ مُسْرِعِیْنَ طَآئِعِیْنَ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ.

## ختم شریف امام مقاتل صاحب

امام مقاتل رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ جس کسی کو اللہ تعالیٰ سے کوئی حاجت دینی یا دنیاوی مطلوب ہو یا کوئی مشکل درپیش ہو تو شب جمعہ کو تازہ وضو کر کے تنہائی میں مندرجہ ذیل دعا سو مرتبہ پڑھے پھر اللہ تعالیٰ سے اپنی حاجت طلب کرے۔ اگر اس کی حاجت پوری نہ ہو تو امام مقاتل کی قبر پر لعنت کرے۔ یہ دعا ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ يَا حَیُّ يَا قَيُّوْمُ يَا دَائِمُ يَا فَرْدُ يَا وِتْرُ يَا اَحَدُ يَا مَلِكُ الْمُلْكِ يَا ذَالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِيْثُ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ

دیکھئے بزرگان سلف کا یقین کس قدر پختہ ہے کہ جو اس دعا کو پڑھے گا حاجت اس کی ضروری پوری ہوگی ورنہ کون اپنے آپ کو برا کہلاتا ہے اکثر بزرگوں نے اس ختم شریف کو پڑھا اور خدا کے فضل سے اپنی مراد کو پہنچے ہیں۔ (از جواہر خمسہ مؤلفہ غوث محمد گوالیاریؒ)

## برائے ہر مہم مشکل از امام بونیؒ (شمس المعارف)

جب کوئی ایسی مہم پیش آ دلے کہ اس کی تدبیر سے عاجز ہوتو چاہئے کہ اس دعا کو تین روز برابر رات کی تنہائی کی شرط کے ساتھ ایک سو انہتہ (۱۶۹) مرتبہ ہر روز پڑھے ۔ انشاء اللہ حاجت پوری ہوگی دعا یہ ہے۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِمُحَمَّدٍ وَّرِفْعَتِهٖ وَبِصِدْقِ اَبِیْ بَكْرٍ وَّخَلَافَتِهٖ وَبِعَدْلِ عُمَرَ وَصَلَابَتِهٖ وَبِحَيَاءِ عُثْمَانَ وَسَخَاوَتِهٖ وَبِعِلْمِ عَلِیٍّ وَّشُجَاعَتِهٖ وَبِشَرَفِ فَاطِمَةَ وَنِسْبَتِهَا وَسَخَاوَةِ الْحَسَنِ وَرُتْبَتِهٖ وَبِشَهَادَةِ الْحُسَيْنِ وَغُرْبَتِهٖ اَنْ تَقْضِیَ حَاجَتِیْ يَا يَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ

## دعاء اور احکام یوم عاشورہ

جوکوئی عاشورہ کے دن ستر مرتبہ حَسْبِیَ اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰی وَنِعْمَ النَّصِيْرُ پڑھے گا۔ اللہ تعالیٰ اس کو بخش دے گا۔ نیز پیغمبر علیہ السلام سے مروی ہے کہ عاشورہ کو درج ذیل باتوں کا لحاظ رکھے (۱) اس دن کو بزرگ جاننا (۲) روزہ رکھنا (۳) فحش بات سے زبان کو روکنا (۴) اپنے اہل وعیال میں نفقہ کی وسعت کرنا یعنی کھانا پکوانا (۵) صلہ رحمی کرنا (۶) صدقہ دینا (۷) مسلمانوں کی زیارت کرنا (۸) سلام کرنا (۹) دشمن سے صلح کرنا (۱۰) جس سے قطع تعلق ہو اس سے میل ملاپ کرنا (۱۱) بال منڈوانا (۱۲) مہمان کے ساتھ افطار کرنا (۱۳) بھوکے کو کھانا کھلانا (۱۴) پیاسے کو پانی دینا (۱۵) جنازہ کے ساتھ جانا (۱۶) مریض کی عیادت کو جانا (۱۷) حَسْبِیَ اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰی وَنِعْمَ النَّصِيْرُ ستر مرتبہ پڑھنا (۱۸) یتیم کے سر پر ہاتھ پھیرنا یعنی اس کو کچھ دینا (۱۹) بلا قصد زیبائش کپڑے بدلنا (۲۰) غسل کرنا (۲۱) اپنے دونوں ہاتھوں سے سر پر پانی ڈالنا (۲۲) علماء کی زیارت کرنا (۲۳) ماں باپ کی خدمت کرنا (۲۴) اللہ تعالیٰ کے خوف سے گریہ و زاری کرنا اور آنسو بہانا (۲۵) مسلمانوں سے اخلاص کرنا (۲۶) جناب الٰہی میں دعا کرنا۔ دیگر جوکوئی عاشورہ کے دن یہ



دعا سات مرتبہ پڑھے گا انشاء اللہ تعالیٰ اس سال موت کے صدمے سے محفوظ رہیگا۔ اور جس سال اس کی موت ہوگی اس کو پڑھنے کی توفیق نہ ہوگی وہ دعا یہ ہے۔ سُبْحَانَ اللّٰهِ مَلَأَ الْمِيْزَانِ وَمُنْتَهَى الْعِلْمِ وَمَبْلَغَ الرِّضَاءِ وَزِنَةَ الْعَرْشِ لَا مَلْجَاءَ مِنَ اللّٰهِ اِلَّا اِلَيْهِ سُبْحَانَ اللّٰهِ عَدَدَ الشَّفْعِ وَالْوَتْرِ وَكَلِمَاتِهِ التَّامَّاتِ كُلِّهَا اَسْئَلُهُ السَّلَامَةَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ وَهُوَ حَسْبِیْ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ وَنِعْمَ الْمَوْلٰی وَنِعْمَ النَّصِيْرُ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ (از جواہر خمسہ)

## ارشاد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم

حضرت شیخ ابوالحسن شاذلی رحمتہ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ انہوں نے فرمایا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ پاک رکھ کپڑوں کو ناپاکی سے اور قدم مار رضائے الٰہی میں ہر دم جب تجھ کو کچھ خوف ہو جن وانس سے تو پڑھ حسبی اللہ ونعم الوکیل اور جب ارادہ ہو طلب اخلاص کا تو سورۂ اخلاص پڑھ اور جب ارادہ ہو حفظ شر خلق سے تو سورۂ قل اعوذ برب الفلق پڑھ اور جب ارادہ ہو حفظ شر ناس سے تو سورۂ قل اعوذ برب الناس پڑھ اور جب کہ امن چاہے شرّ اعداء سے رَبِّ اِنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ رَبِّ اِنِّیْ مَظْلُوْمٌ فَانْتَصِرْ اَللّٰهُمَّ لَا تَشْتَغِلْ قَلْبِیْ بِسِوَاكَ پڑھ انشاء اللہ تعالیٰ تمام مقاصد میں کامیابی ہوگی۔ (ستر الجمیل)

(دعاءِ ارکشیہ)

بِسْمِ اللّٰهِ الْقَدِيْمِ وَمَنْ اِسْمُهٗ عَظِيْمٌ اَللّٰهُ اَللّٰهُ اَللّٰهُ اَرْكِيَاشٍ اَرْكِيَاشٍ كُلُّ شَيْءٍ دُوْنَ قُوَّتِهٖ ضَعِيْفٌ بِمُوَاشٍ مُوَاشٍ نَمُوْشٍ نَمُوْشٍ هُوْكَشٍ كُلُّ شَيْءٍ مُنْقَادٌ لِعَظْمَتِكَ ذَلِيْلٌ قَدْرُوْشٍ جَرْدُوَاشٍ اَنْتَ اَرْسَلْتَ الْمَلَآئِكَةَ مِنْ عِنْدِكَ عَلَى الشَّيَاطِيْنِ رِيَاشٍ رِيَاشٍ مَارِشٍ مَارِشٍ لَكَ الْحَمْدُ وَلَكَ الْحُكْمُ عَلَى الْكُلِّ كُوْشَاءٍ كُوْشَاءٍ كُوْشَاءٍ اَنْتَ اَهْلَكْتَ الْمُتَمَرِّدِيْنَ بِعَظِيْمِ اَزَلِيَّتِكَ كُوْشَاءٍ كُوْشَاءٍ اَنَا عَبْدُكَ الضَّعِيْفُ وَاَنْتَ الْقَوِیُّ اللَّطِيْفُ فَاسْتَجِبْ مِنِّیْ بِحَقِّ اَللّٰهُ اَنْتَ رَبِّیْ وَرَبُّ كُلِّ شَيْءٍ لَا نَعْبُدُ اِلَّا اِيَّاكَ تَبْقٰی وَتَنْفِیْ كُلُّ شَيْءٍ رَبٌّ اِلٰهٌ قُدُّوْسٌ عَظِيْمٌ حَیٌّ قَيُّوْمٌ اَشْمَخْطِيْلٍ مَخْطِيْلٍ اُحْضُرْنِیْ بِمَلَائِكَتِكَ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَبَارَكَ وَسَلَّمَ

## اضمارِ دعوت یہ ہے

بعزیزعز اللہ وَبِعَظَمَتِہٖ قدرۃ اللہ ھوش ھوش کوش کوش قرموش قرموش عفر توش عفر توش

## ادائیگی زکوٰۃ

دس سے بیس ایام میں بلا خلوت وروزہ وقت مقررہ تنہا پاک مکان ولباس سے ایک ہزار تعداد مکمل کرے دعوت ارکشیہ کی اور بطور ورد ہو سکے تو سومرتبہ روز یا کم از کم اکتالیس مرتبہ روز ضرور پڑھا کرے۔ پس تاثیر عمل کو دوام حاصل ہوکر تصرف کلی وجزوی رہے گا۔ پس دنیا کے تمام امور میں متصرف ہوگا اور ہر قسم فتوحات اور حاضری حاصل ہوکر کامل ہوگا۔ جن میں سے چند امور مندرجہ ذیل ہیں۔

## حاضرات صادق غیر کاذب

نقش ذیل نابالغ بچے کی دائیں ہتھیلی پر بنا کر اس پر ایک مٹی کی پیالی صاف طیب تیل ڈالا ہوا ہو رکھ کر دعوت مع اضمار لکھ کر بچے کی پیشانی پر باندھیں اور دعوت پڑھتے رہیں تا آنکہ بارہ مؤکل سفید لباس صف اول اور بارہ مؤکل سبز لباس صف دوم میں حاضر ہوں پس ان سے دریافت کریں آیا وہ آج سوالات کے جوابات سے نوازیں گے یا نہیں اگر وہ اقرار کریں تو بہتر ورنہ اس روز رخصت کردیں۔ عمل ہذا جھاڑ وچھڑ کا وکھلانے پلانے کسی امر کا محتاج نہیں ہے۔ نقش یہ ہے۔





## بازیابی سحر نامعلوم

ایک تانبہ کا قلعی شدہ دیگچہ لیں اور اس کے حلقہ سے اوپر سے نیچے کو اضمار لکھیں اور نیچے والے حصہ میں نیچے سے اوپر کو یہ آیت (ولوتری اذ فزعوا الخ) لکھیں۔ پھر حلقہ پر سفید کپڑا باندھ کر بخور دیں اور دعوت پڑھ پڑھ کر مؤکلات کو حاضری مال کا حکم دیتے رہیں۔ تا آنکہ برتن میں آواز پیدا ہو۔ پس اس کو کھولیں امانت، سحر جادو، تعویز گنڈہ مدفون برتن میں موجود ہوگا۔

## دفعیہ آسیب

آسیب زدہ کی ہتھیلی راست پر اضمار لکھیں اور بخور کرتے ہوئے دعوت پڑھتے رہیں۔ پس اس سے نام وقبیلہ وغیرہ جو کچھ چاہیں پوچھ لیں اور جو حکم چاہے لگائیں۔

## جلب وطلب بے خطا

ایک موم بتی بڑی پر اضمار مع لکھیں اور منگل کی شب کو جلائیں بخور کرتے رہیں دعوت پڑھ پڑھ کر تصور رکھیں پس مطلوب حاضر ہوگا۔ اب شمع معمولہ بجھادیں تا کہ اس کا اضطراب دفع ہو۔

## بغض شدید

ایک کاغذ پر آیت (والقینا بینھم العداوۃ الخ) لکھ کر سپستان کا بخور دیکر سات مرتبہ دعوت پڑھ کر طالب کو دے دیں کہ پاس رکھے پس طالب ومطلوب میں افراق وافتراق وانفراق واستفراق پیدا ہوجائے گا۔

## معرفتِ سارق

ایک موٹے سرے والا کیل لیکر اس پر اضمار لکھ کر زمین میں گاڑ دیں اور مشکوک افراد اس کے اردگرد بٹھا کر ہر ایک پر دعوت سات مرتبہ پڑھ کر کیل پر ہاتھ رکھائیں چور کا ہاتھ چپک جائے گا۔

## بستن مردوزن

پرانے جوتے کے چمڑے پر اضمار لکھ کر مؤکلات کو شہوت باندھنے کا حکم دیں اور دعوت

ساٹ مرتبہ پڑھ کر مطلوب کی دلیز میں دفن کردیں۔

## روانہ کردن چیزے بطرفِ مدفون

اگر کسی جگہ پر چوری کے مال، تعویز گنڈا، خزانہ یا کسی اور چیز کے دفن کا اشتباہ ہو اور اس مقام کی تصدیق چاہتا ہو تو کھوپڑی، لوٹا، طشتری لکڑی بے گرہ پر اضمار لکھ کر مؤکلات کو مقام مطلوب پر شے موجود پہچانے کا حکم دیں باذن اللہ مطلوبہ جگہ پر صحیح پہنچ جائے گی۔

## انڈا روانہ کردن

تازہ انڈے پر طلسم ذیل لکھ کر بخور دیتے ہوئے دعوت پڑھ پڑھ کر حکم دیتے رہیں پس مقام مدفون پر انڈا پہنچ جائے گا۔

طلسم یہ ہے:

## ترکیب ثانی بیضہ روانی

یا انڈے پر طلسم ذیل لکھ کر حسب دستور عمل کریں۔

سیروھذہ البیضۃ الی محل الکذا الدفین

## ترکیب عزیزانی جریدہ روانی

لکڑی کے ٹکڑے طیب پر طلسم ذیل لکھ کر حسب دستور عمل کریں۔

دردم مشوا ھذہ الجریدۃ الی محل کذا



## تحریک جمادات

دو پیالے اور ایک عصالیں۔ ایک پیالے پر یہ طلسم لکھیں۔

دوسرے پیالے میں یہ طلسم لکھیں۔

پہلی طلسم عصا پر بھی لکھیں۔ اور دونو پیالے اوندھے ان پر عصا رکھ کر دعوت پڑھتے ہوئے مؤکلات کو پیالے بجانے کا حکم دیتے رہیں۔ پس بہت اچھا ساز بجنا شروع ہوگا۔

اور اگر چاہے کہ ایک چیز دیگر کو توڑے تو ایک پیالہ سرخ رنگ پر طلسم ذیل لکھیں۔

اور ایک پیالہ شکن سبز رنگ پر یہ طلسم لکھیں۔

دعوت ارکشیہ پڑھ پڑھ کر پیالہ شکنی کا حکم دیں۔ باذن اللہ پیالہ شکستہ ہوگا۔

## مبتلا کردن درحب

ایک لوہے کے ٹکڑے پر اضمار لکھ کر سات مرتبہ دعوت ارکشیہ پڑھ کر سے کے نیچے رکھ کر سور ہیں یاد رکھیں ناجائز مت کریں۔ ختم شد فضائلِ دعوت ارکشیہ۔

# ارسالِ ھاتف

برق خاطف سے بھی سریع ہے۔ آزما کر دیکھیں۔ یہ دعا ایک سو نوے مرتبہ پڑھیں۔ پنجہ مریم۔لوبان۔گوگل۔سندرس۔اور زعفران کا بخور کرتے رہیں۔دعا یہ ہے۔
یَا اَیُّھَا الظَّالِمِ اَلْقَلْبِ مِنْکَ فَزَعْ جَلَّ الْخَالِقُ وَالنَّبِیُّ شَفَعَ بِا لْکَافِ کَھَیْنَا کُمْ وَبِالْعَشَرَةِ الْکِرَامِ اَتَیْنَاکُمْ وَاَنْتُمْ اَلنَّارُوَنَحْنُ الْمَاءُ طَفِیْنَاکُمْ یَاشَدِیْدَ الْبَطْشِ یَا جَبَّارُ یَا قَوِیُّ یَا قَرَارِیْطُ وَلَا تَحُوْلُوْاعَنْ طَرِیْقِنَا وَاَھْلِکُوْ اعْدُوَہٖ یَاشِیْحُ یَا مَلِیْحُ ہم تم کو اس طرح اجازت دیتے ہیں جیسے ہمارے شیخ نے ہم کو اجازت دی۔

# ارسالِ ھاتف

سورہ اخلاص ہزار مرتبہ پڑھیں۔ ہر سینکڑہ کے بعد یہ دعا پڑھیں۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ یَاوَاحِدُ یَا اَحَدُ یَافَرْدُ یَا صَمَدُ یَا مَنْ لَمْ یَتَّخِذْ صَاحِبَۃً وَّلَا وَلَدً یَا مَنْ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ تُسَخِّرْلِیْ خُدَّامُ ھٰذِہِ السُّوْرَةِ الْعَظْمِیَةِ عَبْدَکَ عَبْدُالرَّحْمٰنُ وَ عَبْدَکَ عَبْدُالْوَاحِدُوَعَبْدُکَ عَبْدُالصَّمَدُ یَکُوْنُوْنَ لِیْ عَوْناً عَلٰی قَضَاءِ حَوَ اَئِجِیْ وَھِیَ کَذَا وَکَذَا اَلْوَحَا اَلْوَحَا اَلْوَحَا اَلْعَجَلُ اَلْعَجَلُ اَلْعَجَلُ اَلسَّاعَةَ اَلسَّاعَةِ بَارَکَ اللّٰہُ فِیْکُمْ وَعَلَیْکُمْ وَ ﷺ سَیِّدَنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَبَارَکَ وَسَلَّمَ

# تَسْخِیْرُ مُخْبِرِ حَقِّی

چودہ ایام ریاضت تامہ روزہ و دیگر جملہ شرائط ریاضت اختیار کریں ہر شب کو اسماء ہزار مرتبہ پڑھیں۔ ہر نماز کے بعد دعا سو مرتبہ پڑھیں۔ لبان اور ر زراوند طویل (ایک سرخی مائل لمبی جڑ) کا بخور دیں جب شائیں شائیں وغیرہ معلوم ہو تو دلیل اجابت ہے۔ کان کے قریب ہاتھ رکھ کر کہیں ہاں حاضر ہوگئے ہو۔ اپنا نام ونسب اور طریق حاضری سے آگاہ کرو جس جگہ پر جس وقت اور جس حال میں بلاؤں حاضر ہوجاؤ اور ماضی ضمائر الناس کی خبریں دو اسی طرح کمال پیار ومحبت سے وعدہ وعید کرلو اور پوچھ لیا کرو ان سے جو چاہو۔
اسماء یہ ہیں۔
کَمَشٍ کَمَشٍ ھَشْھَشٍ ھَشْھَشٍ کَگَشٍ کَگَشٍ شَمْلِیْخَ شَمْلِیْخَ اَجِبْ وَاَحْضُرْ یَا خُدَّامُ ھٰذِہِ الْاَسْمَآءِ وَاَخْبِرْنِیْ عَنْ مَّافِیْ ضَمَائِرِ النَّاسِ اَجْمَعِیْنَ
دعا یہ ہے۔



یَااَللّٰہُ یَا دَلِیْلُ یَا عَلِیْمُ وَسَخِّرْلِیْ مَنْ یُّخْبِرُ نِیْ عَنْ طَلَبِیْ بِقُدْرَتِکَ وَبِحَقِّ اَسْمَآئِکَ یَا اِلٰہُ الْعَالَمِیْنَ

# حاضرات وجودی

سات یوم ریاضت کریں۔ اسماء سو مرتبہ ہر رات پڑھا کرے اور اسماء بحروف جلی لکھ سامنے ٹانکے رکھے۔ بعد سات ایام کے اسماء لکھ کر تعویز بنا کر دائیں بازو سے باندھے رکھے۔ دوران عمل لبان، زراوند طویل، زعفران اور کزبرہ (کشنیز خشک) کا بخور کرتا رہے۔ بوقت ضرورت معمول کی ہتھیلی پر لکھ کر بخور مذکور کرے اور اسماء پڑھتا رہے پس فوراً حاضر ہوکر انشاء اللہ سوال وجواب بالصواب کرے گا۔ اسماء یہ ہیں۔ (طَاشِ طَاشِ ھَیُوْشِ طَیُوْشِ فَیْرُوْشِ فَیْرُوْشِ اَکْشِمِ اَکْشِمِ)

# حاضرات ذاتی آئینہ

ایک آئینہ لیں اور اس کی پشت پر خاتم ذیل لکھیں باطھارۃ کاملہ جابخور لبان وذکر (زراوند طویل) اور اپنے آپ کو مضبوط دل رکھو اور ذیل آیات لکھ کر اپنی پیشانی پر باندھیں۔
(وَکَذٰلِکَ نُرِیْ اِبْرَاھِیْمَ مَلَکُوْتَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَلِیَکُوْنَ مِنَ الْمُوْقِنِیْنَ

(انعام ۷۶) فَلَشَفْنَا عَنْکَ غِطَائَکَ فَبَصَرُ الْیَوْمَ حَدِیْد سورۃ ق ۲۲)
اور آئینہ میں دیکھتے ہوئے عزیمت پڑھتے رہیں تاآنکہ ایک بہت بڑا پردہ آئینہ میں نظر آئے گا۔ اور ایک آدمی بھی نظر آئے گا۔ پس اس کو تین مرتبہ عزیمت سنائیں پس وہ سر ہلا کر بن بولے سلام کرے گا۔ پس اس کو وعلیک السلام ومنک وفیک کہیں۔ اور کہیں کہ خدمت کرو میری جو میں تم کو حکم دوں۔ پس حکم دیں اس کو جو چاہیں۔
عزیمت یہ ہے:
اَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ بِطَامٍ بِطَامٍ قَرُوْقٍ قَرُوْقٍ فَطُوْقٍ فَطُوْقٍ مَرْدُوْفٍ مَرْدُوْفٍ وَرْدُوٍ وَرْدُوٍ شَکُوْرٍ شَکُوْرٍ اَبْرُوْقٍ اَبْرُوْقٍ عَضَافِلٍ عَضَافِلٍ ھَیْدَرُوْسٍ ھَیْدَ رُوْسٍ اَنْزِلُوْا یَا مَعَاشَرَ الْاَرْوَاحِ الرُّوْحَانِیَّةِ اُنْزُلْ یَا اَبْیَضْ اُنْزُلْ یَا اَحْمَرُ اُنْزُلْ یَا شَمْھُوْرَشُ وَاکْشِفُوْا الْحِجَابَ بَیْنِیْ وَبَیْنَکُمْ حَتّٰی اَرَاکُمْ بِعَیْنِیْ وَاُکَلِّمُکُمْ بِلِسَانِیْ وَاَسْأَلُکُمْ عَمَّا اُرِیْدُہ مِنْکُمْ لَقَدْ کُنْتَ فِیْ غَفْلَةٍ مِنْ ھٰذَا فَکَشَفْنَا عَنْکَ غِطَآئَکَ فَبَصَرُکَ الْیَوْمَ حَدِیْد وَکَذٰلِکَ نُرِیْ اِبْرَاھِیْمَ مَلَکُوْتَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَلِیَکُوْنَ مِنَ الْمُوْقِنِیْنَ اَلْوَحَا اَلْوَحَا اَلْعَجَلُ

اَنۡ عَجَلُ السَّاعَةَ اَلسَّاعَةَ اِنَّه مِنۡ سُیَلۡمٰنَ وَاِنَّه بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ اَلَّا تَعۡلُوۡا عَلَیَّ وَ اۡتُوۡنِیۡ مُسۡلِمِیۡنَ. (النمل ۳۰)

اور خاتم پشت آئینہ یہ ہے۔

اور ان کو روانہ کرنے کے لئے یہ پڑھے۔

بِخَنۡدَرُوۡمِ فَنۡدَرُوۡمِ خَنۡدَرُوۡمِ طَرِیۡقِ نَضۡرِتُ بَیۡنَهُمۡ بِسُوۡرٍلَه بَابِ بَاطِنَهٗ فِیۡهِ الرَّحۡمَةُ وَظَاهِرَهٗ مِنۡ قَبۡلِهِ الۡعَذَابِ اِنۡصَرِفۡ یُهَا الرُّوۡحُ الرُّجَانِیَّةُ بَارَکَ اللّٰهُ فِیۡکُمۡ وَعَلَیۡکُمۡ

(نوٹ) عامل کے سر پر کسی شے دوڑنے اور وزن ڈالنے کی سی کیفیت ظاہر ہوگی۔ گھبرائیں نہیں یہ عمل کا تصرف وتاثیر ہے۔ از عبدالفتاح سید الطوخی الفلکی۔

## استخارہ غوثیہ ام الکتاب

نصف شب کو وضو کرکے دو رکعت تحیۃ الوضو پڑھ کر اس کے بعد سورۃ فاتحہ واخلاص ودرود شریف وکلمہ تمجید گیارہ گیارہ مرتبہ اور گیارہ مرتبہ ہی یَاسَیِّدُ مُحۡیُ الدِّیۡنِ شَیۡخ عَبۡدُالۡقَادِرِ جِیۡلَانِیۡ شَیۡئً لِلّٰهِ اس کے بعد دو رکعت نفل ہر رکعت میں اخلاص پچیس مرتبہ پڑھ کر ثواب جناب غوثیت مآب کو پیش کرے پھر دو نفل بہ نیت قضاء حاجت پڑھے اور جب تکبیر تحریمہ کہے تو اپنے جسم کو ڈھیلا چھوڑ دے اپنے سوال کو قلب میں رکھے اور سورۃ فاتحہ پڑھتے ہوئے ایاک نعبد وایاک نستعین کا اتنا تکرار کرے کے دائیں یا بائیں گھوم جائے۔ دائیں گھومے تو اقرار ہے کام کرے بائیں گھومے تو انکار ہے کام نہ کرے۔ پھر گیارہ مرتبہ اخلاص پڑھ کر دوسری رکعت میں اخلاص گیارہ مرتبہ کہیں دونوں رکعتوں میں عمل نہ کریں۔ ورنہ اعتقاد میں تذبذب پیدا ہوجاتا



ہے۔ بعد استخارہ حتی المقدور جناب غوثیت مآب کی نیاز دے استخارہ ہذا مجرب المجرب ہے۔

## استخارہ

جو شخص کسی امر کا خیر یا شر معلوم کرنا چاہئے۔ تو بعد نماز عشاء کے وضو تازہ کرکے بستر پاک پر بیٹھ کر حضرت ﷺ پر سہ ۳ مرتبہ درود شریف بھیجے اس کے بعد دس مرتبہ سورۃ فاتحہ اور گیارہ مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھ کر پھر سہ ۳ مرتبہ درود شریف پڑھ کر متوجہ بطرف قبلہ شریف ہوکر سو رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ خواب میں ہر امر کا انجام بخوبی معلوم ہوجائے گا۔ استخارہ ہذا فقیر محبوب الٰہی کا معمول ومجرب ہے اور فقیر کے نزدیک اس سے بہتر کوئی استخارت نہیں ہے۔

# حاضرات آئینہ مثل ٹی وی کے

اس عمل سے طالب بالواسطہ اور بلا واسطہ دیکھ سکتا ہے۔ لیکن خدمت و ریاضت نہایت لازم ہے۔ روح دار اور روح دار سے نکلی ہوئی ہر شے سے اجتناب کریں مثل ماہ رمضان کے روزے رکھیں۔ بجور اور جو کی روٹی تمہاری خوراک ہو۔ سحر و افطار کے وقت سفیدہ چینی کے پیالہ وغیرہ میں نقش مبارک کے گرداگرد دعوت زعفران اور عرق گلاب سے لکھیں۔ اور شکر یا نبات کے شربت سے دھوکر پیا کریں۔ ایک آئینہ مستدیرہ (گول) نہایت اعلیٰ بلور صافی کا لیکر اس کی پشت پر نقش لکھیں۔ اور ایک تانبہ کا پترا رقیق کہ اس کا قطر پچیس سینٹی میٹر ہو۔ وہ آئینہ کی پشت پر لگادیں۔ اور ایک دوشاخہ سے اس کو باندھ لیں کہ ہاتھ میں پکڑا جاسکے۔ دوران عمل میں لبان۔ زراوند طویل۔ کشنیز خشک۔ جاوی (زعفران) مصطگی۔ سندرس۔ میعہ سائلہ ہر ہفت کا بخور کریں۔ ہرنماز کے بعد بہتر مرتبہ اور رات کو تین سو اکیاون مرتبہ دعوت پڑھا کریں۔ موم بتی کی روشنی میں پڑھیں اور آئینہ کو دیکھ کر نظر جما کر پڑھا کریں۔ جب پڑھائی ختم ہو جائے تو موم بتی بجھا کر آئینہ کو دیکھ کر مصلٰی کے نیچے رکھ دیں۔ دوسری نماز کے وقت پھر نکال کر بدستور عمل کریں۔ گیارہ روز عمل کریں۔

فارغ اوقات میں (یَا نُورُ یَا مُبِینُ یَاهَادِیُّ) کا ذکر بلا تعداد اور بلا انفصال متواتر کرتا رہے۔ یہاں تک کہ سوجائے۔ بقدر امکان قلیل نیند کرے پڑھتے وقت آئینہ دست چپ (بائیں) میں پکڑا کرلے۔ گیارہوں روز غروب آفتاب کے وقت آیت الکرسی تین مرتبہ اور سورۃ توبہ کی آخری دو آیات (لقد جاء کم رسول سے آخر سورہ تک) سات مرتبہ پڑھ کر اپنا حصار کرے۔ پھر سورۃ زلزلۃ سات مرتبہ جس میں لفظ (اشتاتا) تین مرتبہ تکرار کرے۔ اور ہر مرتبہ یہ اصراف عام ساتھ پڑھا کرے۔

(اِنْصَرِفُوا يَا عُمَّارُ هٰذَا الْمَكَانِ حَتّٰى يَتِمَّ عَمَلِيْ وَسَاعِدُوْنِيْ عَلٰى قَضَا حَاجَتِيْ ثُمَّ عُوْدُوْا اِلٰى اَمَاكِنِكُمْ سَالِمِيْنَ اٰمِيْنَ) یہ اصراف تین تین مرتبہ پڑھا کرے۔ پھر دو رکعت نماز نفل پڑھے۔ بخور جلائے آئینہ تھامے اور شمع جلا کر اس میں دیکھتا ہوا ایک سو پچاس مرتبہ دعوت پڑھے اگر کوئی شخص آئینہ میں نظر آئے تو سلام و دعا سے عمل کا آغاز کرے۔ اگر عمل جاری ہو جائے تو فبہا ورنہ بارہوں سے پھر ہر نماز کے بعد ایک سو پچاس مرتبہ اور ہر رات کو سات سو دو مرتبہ حسب دستو پڑھے۔ انشاء اللہ دوبارہ گیارہ روز اختتام سے قبل ایک خادم آئینہ میں حاضر ہوگا اور آپ کو سلام کرے گا پس اس اسلام وکلام سے کمال محبت سے طریق کامل و وعدہ وعید کرے۔ تو



اس کو ذیل اصراف سے رخصت کرو۔

اِنْصَرِفُوا بِسَلَامٍ عَلَيَّ اَنْ تَعُوْدُوا كُلَّمَا طلبتكم، جَعَلَ اللّٰهُ سَعْيَكُمْ مَشْكُوْرًا وَذَنْبُكُمْ مَغْفُوْرًا، قَضَيْتُمُ الْحَاجَةَ وَبَلَّغْتُمُ الرِّسَالَةَ فاذا قَضَيْتُ الصَّلٰوةُ فَانْتَشِرُوْا فِى الْاَرْضِ وَابْتَغُوْا مِنْ فَضْلِ اللّٰهِ اَلْوَحَا الْعَجَلْ اُلسَّاعَةَ

پس جب اللہ تبارک وتعالیٰ تم کو یہ توفیق دے دے تو للہ فی اللہ نوافل شکرانہ ادا کرے۔ اور آئینہ کو زرد رنگ کے پاک طاہر کپڑے کے تھیلے میں حفاظت سے رکھے۔

پس جب حاضرات کا ارادہ ہو تو ابتداء میں صرف عمل ہذا رات کو ہوگا آہستہ آہستہ جس وقت چاہے عمل کریں۔ بخور جلاتا رہے۔ پس خادم حاضر ہوگا ابتداء میں صرف اشارہ سے جواب دیگا پھر کلام کرے گا کہ سنائی دے گا۔

حسب دستور مندرجہ بالا عمل کیا کرے۔ اور صبح وشام سات سات مرتبہ دعوت کو ورد رکھے۔ اس میں الملک العظیم السید وسائیل علیہ السلام سارا کام کرتے ہیں۔ اگر ایک مرتبہ عمل نہ ہو تو دوسرے ماہ سعید سے پھر عمل کرے عمل ہذا بلا شک وشبہ درست ہے۔ اور اپنے آپ کو ہمیشہ طہارت ظاہری وباطنی سے مزین رکھا کرو کہ اللہ تعالیٰ تمہارے حال پر کرم خصوصی فرما کر تم کو اس نعمت عظمیٰ سے مزین کرے۔ نیز ایک درخت مثل انار کی گوند مسمی بہ لادن بھی مہیا ہو جائے تو شامل بخور کرلو زیادہ سریع ہے۔ ازسید عبدالفتاح طوخی۔

## دعوت عمل ہذا یہ ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ . أَقْسَمْتُ عَلَيْكُمْ أَيَّتُهَا الْاَرْوَاحُ الرُّوْحَانِيَّةُ ذَوِي الذَّوَاتِ النُّوْرَانِيَّةِ بِحَقِّ أَهْطَيُوْهٍ أَهْطَيُوْهٍ بَهْطَيُوْهٍ بَهْطَيُوْهٍ جَهْطَيُوْهٍ جَهْطَيُوْهٍ دَهْطَيُوْهٍ دَهْطَيُوْهٍ هَهْطَيُوْهٍ هَطَيُوْهٍ وَهَهْطَيُوْهٍ وَهَطَيُوْهٍ زَهْطَيُوْهٍ زَهْطَيُوْهٍ حَهْطَيُوْهٍ حَهْطَيُوْهٍ حَهْطَيُوْهٍ طَهْطَيُوْهٍ بِحَنِيْنٍ أَنْزِلُوْا وَاكْشِفُوْالِيْ كَشْفًا صَحِيْحًا يَاحَنِيْنُ قُقُوْهُمْ وَرُدُّوْالِيْ سُؤَالِيْ بِصَوْتٍ أَسْمَعُهُ مُشَافَهَةً وَإِشَارَةً أَنْظُرُهَا وَأَعْقِلُهَا أَجِبْ يَا أَيُّهَا الْمَلَاكُ وَسَائِيلُ فِيْ هٰذِهِ السَّاعَةِ بِحَقِّ أَسْمَاءِ اللّٰهِ تَعَالٰى اِلٰهٌ وَدُوْدٌ عَلِيٌّ هَادِيٌّ حَكِيْمٌ اَلْوَحَا الْوَحَا اَلْوَحَا الْعَجَلْ الْعَجَلْ السَّاعَةَ اَلسَّاعَةَ اِنْ كَانَتْ اِلَّا صَيْحَةً وَّاحِدَةً فَاِذَاهُمْ جَمِيْعٌ لَّدَيْنَا مُحْضَرُوْنَ بِالْف لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ

نقش پشت آئینہ یہ ہے۔

ذوی الذوات النورانیۃ المشعشعۃ المضیئۃ

# عملِ اخفاء

(یاقرشیا شرا بیابھوبیا) اس اسماء کو ریت پر لکھ کر اس پر بیٹھ جائے اور یہ آیت پڑھے وجعلنا من بین ایدیھم سدا ومن خلفھم سدا فاغشینہ فھم لایبصرون پھر شاھت الوجوہ کہے پھر کہے" اے مؤکلو! پکڑلوان کی آنکھوں اور بینائیوں کو اور پھینکدوان کو اندھیروں کے دریا میں یہاں تک کہ مجھے دیکھنے نہ پائیں" صم بکم عمی فھم لایبصرون " پس خاموش رہے اور کسی سے بات نہ کرے تو دشمنوں کی نظر سے پوشیدہ رہے۔ اور پھر یہ دعا پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ اِنّیٓ اَسْئَلُکَ یَا خَفِیُّ بِالّطْفِ الْخَفِیِّ فَاِنَّ مَنْ اَخْفَیْتَہٗ بِخَفِیِّ لُطْفِکَ فَقَدْ خَفِیَ . اس کے بعد جہاں جائے گا سب سے پوشیدہ رہے گا۔ مگر جب کسی سے بات کرے گا فورا ظاہر ہوجائے گا اور اس اسم کی تاثیر جاتی رہے گی۔

# سلیمانی ٹوپی

ایک ٹوپی ایسی بنائیں کہ اس کا اوپر کا حصہ بھیڑیئے کی کھال کا ہو اور نیچے کا حصہ بطخ کلاں کی کھال کا ہو۔ بعدازاں اس ٹوپی کے اندر کی طرف یہ اسماء لکھے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اِلٰھِیْ بِحُرْمَتِ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وبِحُرْمَتِ یَمْلِیْخَا مَکْسَلْمِیْنَا کَشْفُو طَطْ تَبْیُوْ نَسْ اَدَرْ فَطْیُوْ نَسْ کَشَا فَطْیُوْنَسْ یُوْ اَنَسْ بُوْسَ وَاِسْمُ کَلْبُھُمْ قِطْمِیْر



وَعَلَی اللّٰہِ قَصْدُ السَّبِیْلِ وَ مِنْھَا جَآئِرٌ وَلَوْ شَآءَ لَھَدٰکُمْ اَجْمَعِیْنَ صُمٌّ بُکْمٌ عُمْیٌ فَھُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ.

پھر ٹوپی روبرو رکھ کے اس پر ہزار مرتبہ مذکورہ بالا عمل ہی پڑھے۔ پھر درود شریف صلی اللہ علی حبیبہ محمد والہ وسلم سو مرتبہ پڑھے اور ٹوپی پر دم کرے۔ اور سنبھال رکھے دوسرے دن پھر عمل کرے۔ ہر جمعرات کو ٹوپی پہن کر آئینہ دیکھے اگر اپنا چہرہ نظر نہ آئے تو عمل مکمل ہوا۔ پھر بھی اکتالیس یوم تک عمل ضرور کرے۔ نوچندی بدھ یا اتوار سے عمل کا آغاز کرے۔ بعدازاں بوقت ضرورت ٹوپی پہن کر جہاں چاہے جائے وہ سب کو دیکھے گا مگر انشاء اللہ اس کوئی نہیں دیکھے گا یہ عمل نہایت مفید ومجرب ہے۔

# کحل جنات

اگر ارادہ ہو کر جنات کو دیکھے اور ان کی باتیں سنے اور وہ تمہاری اطاعت کریں جو کچھ کہ تم کہو وہ کریں اور جو کچھ تم پوچھو تمہیں خبر دیں۔ تو ایک بکرا نر جوان بوک کی کھال پر اسماء ذیل لکھ کر ایک مٹی کے گورے برتن میں جلا کر سرمہ بنالیں۔ وہ سرمہ ڈالیں تو جنوں کو دیکھنے اور ان کی باتیں سننے لگ جائے گا۔ اور جب ارادہ ہو تو یہ اسماء مؤکلات واسماء الٰہی پڑھے اور کہے بحق ھذاالا سماء علیکم ألا ما اَجبْتُمْ پس ان میں سے علماء تمہارے سامنے حاضر ہونگے۔ پس ان سے پوچھے جو چاہے۔ اور جب کوئی حاجت ہو تو مکان نظیف میں بیٹھ کر ہر نماز کے بعد سات مرتبہ یہ ہی اسماء پڑھے تین دن کہ یہ عمل کرے پس ان میں سے روحانیات تمہارے سامنے حاضر ہونگے۔ جو کہ ہر ایک ایک بہت بڑی جماعت کا سردار ہوگا۔ جب حکم تعمیل کریں تو شکرانہ کا سجدہ کرو اور سجدے میں تین مرتبہ یا مغیث اغثنی " پھر سر اٹھا کر" حسبی اللہ لا الہ الا ھو علیہ توکلت وھو الرب العرش العظیم " پس حکم دے مؤکلات کو جو چاہے۔

اسماء مؤکلات یہ ہیں۔

اَحبْ یَاکَسْفِیَائِیلُ وَیَارَ قُیَائِیلُ وَیا مَرْ قِیَائِیلُ وَیا مَبْدَعَا ئِیلُ وَیَا مِیکَائِیلُ وَیَا مَنْھَا ئِیلُ وَیَارُو یَائِیلُ وَیَا دَ ھُردَائِیل وَ یا مَطْرِ یَا ئِیلُ وَیَا لَو مَر قِیَائِیلُ وَیَا اَلْیَائِیلُ وَیَا طُوطِیَائِیلُ وَیَا ھَقْعِیَائِیلُ وَیَا قَرْطِیَائِیلُ وَیَا عَسْقَرْ یَائِیلُ وَیَادَ حُیَائِیلُ وَیَا قَلْدِیَائِیلُ وَیَادَرْدِ یَائِیلُ وَیَا مَرْقَدِ یَائِیلُ وَیَادَقْیَائِیلُ وَیَا مَرْقِیَائِیل وَیَا جَبْرِ یَائِیلُ وَیُا سَمْسَمَائِیلُ وَیَا سَعْیَائِیلُ

اور یہ اسماء الٰہیہ ہیں اکثر سریانی ہیں ان کو اسماء خلوۃ یا اسماء شمخوتید بھی کہتے ہیں۔

يَاشَمُخِيثَايَا تَمُثِيثاً شَمُخُوثِيَاوَيَامَذْهُورِ يَاً وَيَا سَيُلِيُخُوثاً وَيَاشَمُرَ سِيَاً و يَارَ مُوطِيُفِ وَنَارَسُتِ وَ يَا حَجُلَطَفِ وَيَا سُيطَعَ النّورِفَاقُطَعُ مُهِمَّاتَفُتَحُ يَا طَفَفِ عَنِجِى وَباسِ هَيُكَفُيالِ يَابَاقِىُ يَااللّٰهُ يَا اَدُونَائِىُ يَا اَصُبَاؤتُ يَا آلِ شَدَاىَ يَا طَهُوخِ يَا مَهُلِيُجِ الْقَوِىِّ الْمَتِيُن يَاغِيَاثِ مَنُ لَا غِيَاثَ لَه يَا دَائِمُ الْاَبَدِ طَهُوِيَّةِ يا غَلِيُظَطِ بَتَايَا عَطُوِيَّةِ عَسُطَيُنَا نَا طَلُوعُ مِنُ قَبُلَا مَرُقُودا وَّدَهُورا يَا شَلُطِيُخَ يَا طَهُرَ طَشَامَقَرَّ يَا هُوِيَّةِ وَاهِ وَاهِ وَيَا شَمُغِيُثَا وَصَلّىَ اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدَنَا مَحَمّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلّمَ امام بونی نے اپنی کتاب شمس المعارف میں ان اسماء کی بہت تعریف کی ہے۔

## دخنۃ الجن صحیح و مجرب و معمول

یہ بخور اہل تسخیر کا خاصہ ہے۔ آبادی سے دور غیر آباد اور ویران جگہ پر رات کے وقت یہ دھونی دیں۔ تو وہاں جنات حاضر ہوکر کلام کرتے ہیں۔ اور اس دخنہ شریفہ کے عامل کے سوالوں کے جواب دیتے ہیں۔ لیکن ان سے خائف ہونا کسی طور بھی روا نہیں ہے۔ کیونکہ یہ اس دھونی والے کے دوست ہوتے ہیں اس کو ذرا بھی تکلیف نہیں پہنچاتے بلکہ اس کی ضروریات مہیا کرتے ہیں۔ دخنہ شریفہ کے تیار کرنے کی ترکیب یہ ہے۔

سفید کبوتر کا خون۔ بھیڑیئے (ذئب) کی چربی۔ چرائتہ اعلیٰ مصفی میعہ سائلہ خالص (      )

چاروں اجزاء برابر وزن لیکر جدا جدا باریک کر کے ملاکر رکھیں۔ اگر گولیاں بنائے بغیر سفوف کی حالت میں رکھیں تو اور بھی بہتر ہے۔ مناسب مقام پر بخور کرتے ہوئے عزیمت ذیل پڑھتے ہیں۔ بقدرت الٰہیہ جنات شریفات تشریف لائیں گے۔ اس وقت دل کو قائم رکھ کر دلیری کے ساتھ ان سے گفتگو کرنی لازم ہے اور جو کچھ کہ دل میں ہے ان سے دریافت کرے۔ اور جو حاجت ہو بیان کرے تا کہ وہ مہیا کریں۔ عمل ہذا ذاتی و مجرب ہے نیز کتب معتبرہ مثل مخزن اکسیر واسرار قاسمی وغیرہ میں بھی مندرج ہے۔ لہذ احسب دستور اعمال معمولہ اگر عمل ہذا سے ایک ہفتہ پہلے سے روزہ رکھنا شروع کرے اور روح دار وما خرج من روح کو ترک کرے تو دلیری قوت کلام استقامت اور جنات کی حاضری سریعہ نصیب ہوگی۔

عزیمت مذکورہ مندرجہ ذیل ہے۔

عَزَّمُتَ عَلَيُكُمُ يَا مَعُشَرَالُجِنّ اُحُضُرُ وْااُحُضُرُوْا احُضُرُوْا بِحَقّ تَوُرَيُتِ مُوسٰى وَزَبُوُرِ دَاؤد وَاِنُجِيُلِ عِيُسٰى وَفُرقَانِ سَيِّدِنَا مُحَمّدَ ﷺ اُحُضُرُوْاُحُضُرُوْا اُحُضُرُ وْا بِحَقّ مِهُتَرُ سَيُلُمَانَ بِنُ دَاؤدَعَيَلُهُمَا السَّلاَمَ اُحُضُروُاحُضُرُوْا اُحُضُرُوْا



عزیمت ہزار مرتبہ مکمل کر کے جنات سے متکلم ہو۔

## دخنۃ الاخبار

ذیل کا بخور سلگا کر سو جاؤ خواب تمام معاملت سے آگہی پاؤ گے۔ ترکیب تیاری یہ ہے کہ گدھے کا خون خشک میعہ سائلہ اور بھیڑیے کی چربی ہر سہ ۳ اجزاء ہموزن ملا کر تیار کر کے بوقت ضرورت کام میں لاؤ۔

## دخنۃ التماثیل

جس مکان میں بخور کیا جائے۔ وہاں عجب عجب اشکال برنگ سبز نظر آئیں گی۔ جنہیں دیکھ کر ناظر دنگ رہ جائیں گے۔ ہوا بند مکان نسبتاً بہتر پایا گیا ہے۔ ترکیب یوں ہے کہ دلفین ماہی کی تخم۔ زنگار نحاس لاجودر۔ مشک طرا مشیع (ایک قسم کا پودینہ ہے) ہر چہار پیش کوٹ کو ملا کر رکھو۔ وقت ضرورت بخور دیکر حیرتی کرنا کبھی نہ بھولو۔ (از اسرار قاسمی)

## دخنۃ النوم

جس مجلس میں یہ بخور کیا جائے جملہ حاضرین پر نیند غالب آجاتی ہے اور فی الفور سو جاتے ہیں۔ ترکیب یوں ہے کہ تم لو تخم پودینہ۔ تخم گل لالہ۔ بزرالبنج۔ جند بید ستر۔ تخم جوز ماثل سیاہ۔ بلوط۔ صمغ توت اور شقیقل خام ہر ہشت کو باریک کر کے چنبیلی کے پانی سے گوندھ کر دیگ نحاس میں ڈال کر ایک ہفتہ لید میں دبادو۔ ہر ہفتہ تازہ لید گھوڑے کی ڈالدیا کرو۔ چند ہفتوں میں اس سے بو آنے لگے گی پس نکال کر خشک کر کے رکھو۔ جب عمل میں لانا مقصود ہو تو تھوڑی سی روئی روغن گل میں تر کر کے اپنے نتھنوں میں رکھ لو پھر اس کا بخور چلاؤ جس جس کو اس بخور کی بو پہنچی وہ وہ سو گیا۔ (از اسرار قاسمی)

## غذاء عاملین

بادام مقشر تازہ لیکر دودھ میں رات بھر بھگوئے رکھیں صبح نکال کر پاک کپڑے پر پھیلا کر دھوپ میں رکھ کر خشک کرلو پھر تازہ دودھ میں ملا کر دوسرے دن پھر دھوپ میں رکھو تقریباً ایک ماہ یونہی عمل کرو حتیٰ کہ موم کی مانند نرم ہوجائیں دودھ جذب نہ کریں اور دھوپ میں بھی خشک نہ ہوں۔ بلکہ نرم ہی رہیں۔ اب ان کے ہم وزن خشک کھجور یعنی چھوہارے پیس کر ملادو پھر اس میں روغن بادام ملاؤ اگر روغن بنفشہ میسر ہو تو اس کی بجائے وہ ملا لو۔ تا کہ اس میں سٹرانڈ پیدا نہ ہو۔ پھر ایک ہفتہ پہلے سے ذیل مسہل سے اخلاط ردیہ کا تنقیہ کرلو۔ سات دن مسہل کے استعمال کے

بعد دن سیر گرم پانی پی کر پانی خارج ہونے پر ایک اخروٹ کے برابر یہ دوا کھلاؤ۔ اگر عمل میں کسی قسم کا قصور وقوع یاب نہیں ہوا ہے تو اکیس روز تک طعام کی ضرورت نہ پڑے گی۔ اگر قصور وقوع پذیر ہوا ہے تو چودہ ایام محتاج طعام نہیں ہے۔ یہ عمل چلاکش۔ گوشہ نشین۔ مسافر اور قحط زدہ کے لئے فائدہ بخش ہے۔ اب اگر مکرر حالت سابقہ عامۃ الناس پر آنا مطلوب ہو تو دوبارہ پانی تھوڑا تھوڑا کر کے پیو اور مسہل لو۔ دواء ماکولہ سیاہ رنگ میں خارج ہوگی۔ اب تھوڑی تھوڑی غذا کھانی شروع کر دو حتی کہ اصل مقدار پر پہنچ جاؤ۔ مسہل مذکورو معمول یہ ہے۔ (اسرار قاسمی)

## هوالشافی

سنائکی۔ مصطگی رومی۔ برگ گل سرخ۔ مویز منقی ہر چہار مساوی الوزن لیکر آب سادہ میں ملاکر جوش دیکر قدرے شکر سرخ ملا کر پی لیں۔ یہی طریق روز عمل کریں پھر دوا مسطور معروضہ معلومہ معمولہ استعمال کریں۔ وما علینا الا البلغ والحمد لله.

## جدول قاضی الحاجات

یہ جدول سورۃ التوبہ شریفہ کی آخری دو آیات (لقد جاءکم رسول سے العرش العظیم تک) سے مرکب ہے۔ اس کے ہزار ہا فوائد وثمرات ہیں۔ چند از الیشان زیب قرطاس ہیں۔

(۱) جو شخص صبح کو یہ آیات سات مرتبہ تلاوت کرے شام تک ہر صدمہ و ہر قسم ہتھیار تیز تلوار بندوق وغیرہ حتی کہ موت سے بھی مامون رہے۔ اگر شام کو تلاوت کرے تو تا صباح یہی حال رہے۔ اگر موت آئے بھی تو شہید ہو۔ جملہ بزرگانِ دین اور فقراء عظام وصوفیاء کرام اس مسئلہ پر متفق ہیں۔ اور عمل ہزار بار تجربہ شدہ خود فقیر سید محبوب الٰہی نور اللہ بانوا کا ہے۔

(۲) اگر تسخیر عام یا خاص مطلوب ہو تو شب جمعہ اوّل وآخر درود پاک دس دس مرتبہ اور یہ آیات سو مرتبہ پڑھے۔ ہر دس مرتبہ کے بعد تین مرتبہ یہ پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ یَارَبِّ اَنْتَ حَسْبِیْ عَلٰی فلان بن فلاں یا جمیع المخلوقات
اِعْطِفْ قلبه اِلَیَّ پس مطلوب جلد تر حاضر ہوگا
یا خلق کا ازدحام عظیم ہوگا۔ انشاء اللہ العزیز

(۳) جو شخص قمر در عقرب میں لکھ کر پاس رکھے ہتھیار کسی قسم بھی اس پر اثر انداز نہ ہو۔ اور مرگ ناگہانی سے بھی مامون رہے۔

(۴) جو شخص جمعۃ المبارک کو لکھ کر پاس رکھے۔ جملہ تکالیف سے ایمن رہے اور روزی اس کی کشادہ ہو۔



(۵) مکان کے بالاخانہ میں لکھ کر لٹکائے چوری وآتشزدگی وغرق سے مامون رہے۔
(۶) سوداگری کے مال میں رکھے ہر قسم خیر و برکت اور چور ڈاکو سے مامون ہو۔
(۷) ابن السبیل کے پاس ہو تو سلامت لوٹے۔
(۸) دکان میں ہو تو بکری خوب ہو۔ خیر و برکت ہو۔
(۹) رکابی میں لکھ کر دھو کر فصل کو پانی دے تو فصل فراوان ہو
(۱۰) کشتی یا جہاز میں ہو تو غرق نہ ہو۔
(۱۱) لکھ کر بارش کے پانی سے دھو کر چھڑکے تو باغ کے پھل نہ گریں۔ اور بکثرت ہوں۔
(۱۲) پاس رکھ کر جنگ میں جائے لوگوں میں ہیبت اور فتح ہو
(۱۳) خطرناک مقام میں پاس ہو تو محفوظ وسلامت رہے۔
(۱۴) پاس رکھے تو مخلوق کی زبانیں بند ہوں اور غیبت سے باز آئیں۔
(۱۵) پاس ہو تو رنج والم جادو ٹونہ سحر و گنڈہ تعویز وموٹھ وہانڈی وغیرہ سے محفوظ رہے۔
(۱۶) پاس ہو تو مخلوق میں مقبول ومعروف ومعزز رہے۔
(۱۷) محبوس کے پاس ہو تو جس سے آزاد کراوے۔
(۱۸) دکان، مکان، کاروبار، وغیرہ بند ھا ہوا پر لکھ کر دھو کر چھڑک دے تو مکان ودکان کھل جائے۔ نیز آسیب زدہ جگہ سے آسیب بھی دفع ہو۔
(۱۹) زہر خوردہ کو پلانے سے شفاء ہو۔
(۲۰) جس کو پلائے وہ زنا شراب بدکاری سے باز آ کر نیکی کی طرف مائل ہو۔
(۲۱) پتھری والے کو پلاتا رہے تو خارج ہو جائے۔
(۲۲) جس عورت کا نفاس رک گیا ہو دھو کر پلائیں صحت ہوگی۔
(۲۳) بانجھ کو لکھ کر باندھے اور پلائے تو اٹھراء عقرہ اور دیگر آسیبی امراض سے بھی نجات ہو۔ بچے مر جاتے ہوں تو تندرست رہیں حمل خشک ہو گیا ہو تو شفاء ہو۔ ناف پر باندھنے سے اسقاط کا احتمال دفع ہو۔
(۲۴) مرد ناراض ہو تو دھو کر پلائے تا کہ مہربان ہو۔
(۲۵) لکھ کر سر میں سامنے کی طرف رکھ کر جابر وظالم حاکم کے پاس جائے مہربان ہو۔
(۲۶) اگر کسی عورت سے نکاح مسنونہ کی خاطر لکھے مع اسماء طالب ومطلوب اور ایک لکھ کر آگ میں دفنادے دوسرا ہوا میں لٹکادے تیسرا پانی میں بہادے چوتھا وزن کے نیچے رکھے پانچواں طالب اپنے پاس رکھے۔ پس ایک ماہ کے اندر اندر مستورہ مطلوبہ نکاح میں آجائے۔

(۲۷) یہ نقش مبارک ومسعود پاس ہوتو ہر وقت ہر حال اور ہر امر میں خدام نقش مبارک ہذا کے ممدو معاون ہوں

(۲۸) مقام درد پر لکھ کر باندھے تو درد موقوف ہو۔

(۲۹) آسیب زدہ مکان وغیرہ میں لکھ کر چاروں گوشوں میں لٹکائے تو آسیب دور ہو۔

(۳۰) آسیب زدہ کے گلے میں لٹکائے اور دھو کر پلائے تو صحت ہو۔

الغرض اس آیت مبارکہ کے بہت سے فضائل وفوائد اور برکات ہیں۔ عامل حسب حال اور وقت کی نزاکت کے مطابق جو کچھ نقش کی پشت پر یا نیچے لکھ دیگا انشاء اللہ ہو کر رہے گا۔ مگر ظالم یادر کھے کہ ظلم کا بدلہ ظلم ہی ہے۔ لہٰذا خدا سے ڈرتا رہے ناجائز مت کرے۔ نقش مبارک یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا جبرائیل — یا میکائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| لقد جاءکم رسول | من انفسکم عزیز علیہ | ما عنتم حریص علیکم | بالمومنین رؤف رحیم |
| من انفسکم عزیز علیہ | ما عنتم حریص علیکم | بالمومنین رؤف رحیم | فان تولو فقل حسبی اللہ |
| ما عنتم حریص علیکم | بالمومنین رؤف رحیم | فان تولو فقل حسبی اللہ | لا الہ الا ھو علیہ توکلت |
| بالمومنین رؤف رحیم | فان تولو فقل حسبی اللہ | لا الہ الا ھو علیہ توکلت | وھو رب العرش العظیم |

اینما غضبان برطبین بمرنا عبرتنا ...

"یا عمرها یا امرها یا سعرها"

یا اسرافیل — یا عزرائیل

یا شیخ مشیخا فشلدمون

یا اللہ یا اللہ یا اللہ یا اللہ بحق ہذا الآیات "کذا وکذا"



# طریقہ خاص تلاوتِ قرآن شریف

طالب بعد شرائط طہارت خلوت سے کہ کوئی شخص مخل خلوت نہ ہو دو رکعت نفل باادب پڑھ کر حضوریت قلب کے ساتھ بیٹھے اور قرآن شریف روبرو رکھ کر کلام ربانی کی عظمت اور اپنی ذلت کا ملاحظہ کرے اور دل کو تمام خطرات سے خالی کر کے حقیقت قرآنی میں کہ کلام نفسی حق کی صفت ہے متوجہ ہو اور اس مراقبہ میں کچھ دیر توقف کرے تاکہ خاطر جمع ہوجائے اور حضوریت حق جیسے شاگرد کو استاد کے سامنے ہوتی ہے یقیناً حاصل ہو پھر اعوذ کے بعد بسم اللہ پڑھ کر خشوع وخضوع سے ترتیل اور تجوید کے ساتھ کہ جیسا استاد کے سامنے پڑھتے ہیں پڑھے اور قرأت کا کوئی دقیقہ نہ چھوڑے اور قرات میں خیال کرے کہ دل ضوبری اور منہ کی زبان دونوں پڑھتے ہیں اور اس ملاحظہ سے غافل نہ ہو اگر غفلت ہو جلدی اعوذ پڑھ کر دل کو حاضر کرے جب اس مشق سے خاطر جمع اور حضوریت حق حاصل ہوجائے تصور کرے کہ رونگٹا رونگٹا قرآن کی قرات کے لئے زبان بنگیا ہے اور ہر بن مو سے الفاظ نکلتے ہیں اور تمام قالب شجرۂ موسوی کا حکم رکھتا ہے عین قرات میں اس ملاحظہ میں مشغول ہو جب اس میں ملکہ ہوجائے اس کے بعد تصور کرے کہ حق تعالیٰ خود قاری کی زبان سے پڑھتا ہے اور وہ سنتا ہے پھر تصور کرے کہ سالک پڑھتا ہے اور حق تعالیٰ سالک کے کان سے سنتا ہے جب اس میں ملکہ ہوجائے اپنی قرات میں تصور کرے کہ حق تعالیٰ پڑھتا ہے اور خود سنتا ہے اور نہ یہ وجود سالک نہ وجود موجودات کچھ بھی نہیں ہے۔ ہاں ایک آواز ہے کہ ہر طرف سے آتی ہے اور سالک اس میں محو ہے اور جب یہ مرتبہ کمال کو پہنچ جائے فضل خدا سے امید ہے کہ معنی حقیقی اور اسرار قرآن اس پر منکشف ہوجائیں گے اور سالک اپنے مقصود کو پہنچے گا انشاء اللہ تعالیٰ طریقہ مذکورہ فقیر کو جناب قل ھو اللہ شاہ صاحب رحمتہ اللہ علیہ المدفون بھڑوچ شریف ریاست گجرات ملک بھارت سے تلقین وتعلیم ہوا ہے۔

## نسخہ خاص

جناب پیرومرشد قبلہ وکعبہ سیدی ومرشدی ومولائی سید محمود علی قل ھو اللہ شاہ صاحب قبلہ رحمتہ اللہ تعالیٰ وبرکاتہ علیہ کی خاص عطاء گرامی ہے۔

آقا نے فرمایا: دفع علت کی دس حروف ہیں۔

| ا ب ت ث ط ظ ف ک ل ی |
|---|

جس جگہ درد ہو یا جو درد ہو اس کا نام مفرد حروف میں لکھ کر اس حروف دفع علت کی آمیزش کر کے باندھ دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ شفاء ہوگی۔

مثلاً دردسر ہو تو لکھیں "دردسر دفع شود"

دردس ر　　　دف ع ش ود　　　اب ت ث ط ظ ف ک ل ی

دِ أرِ بُ دِ ثُ سِ شُ رِ طُ دِ ظُ فِ فُ ع کُ شِ لُ وِ یُ دِ

اب عبارت بنی۔

دارب دتس ثرط ظففع کشلوی د

یہ لکھ کر باندھ دیں انشاء اللہ کرم ربانی ہوگا۔ فقیہ اس طرح ہر درد کا مداوا کر سکتا ہے۔ سیفد کے بس کی بات نہیں ہے۔

## برائے ہر قسم درد مرض

شب چہار دہم رمضان المبارک کو سفید پاکیزہ کپڑے پر زعفران و کافور و گلاب سے لکھ کر موم جامہ کر کے چرم پاکیزہ میں نگاہ کر کے رکھیں۔ جس کسی کو کوئی درد مثل درد دل وجگر گردہ و مثانہ شش صدر سر دندان چشم وغیرہ یا تپ گرم یا تپ لرزہ ہو تو اس کو باندھ کر دعا کریں انشاء اللہ شفاء ہوگی۔ حاملہ کے حمل کی حفاظت کو بھی مفید ہے۔ عسر ولادت کا بھی دافع پیچش و زہیر و اسہال شدید کا بھی دافع ہے۔ غرض خواص بے شمار ملاحظہ کرو گے۔ آیات کہ لکھ کر نگاہ رکھنی ہیں یہ ہیں۔

(محمد رسول اللہ والذین معہ اشداء سے واجراً عظیما تک)

سورۃ الفتح میں آخری رکوع سے ملاحظہ کرلیں۔



## آب شفاء

نافع الخلائق میں مندرج ہے کہ ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں ایک دن مسجد نبویؐ میں بیٹھا تھا کہ ناگاہ آنحضرت ﷺ میرے پاس تشریف لائے میں نے سلام کیا حضور ﷺ نے جواب سے نوازا۔ اور فرمایا کہ کیا میں تم کو ایک درمان نہ سکھاوں کہ جو مجھ کو جبریل علی نبینا وعلیہ السلام نے بتایا ہے کہ تا کہ تم کو طبیب سے دوا کے لئے احتیاج نہ ہو۔ میں نے پوچھا وہ کیا ہے یارسول اللہ ﷺ آپؐ نے فرمایا کہ بارش کا پانی برسات کے موسم میں برسا ہوا لو۔ اس پر سورۃ فاتحہ ستر مرتبہ اور آیت الکرسی ستر مرتبہ اور سورۃ قدر (انا انزلنا) ستر مرتبہ سورۃ کافرون ستر مرتبہ اور سورۃ اخلاص ستر مرتبہ اور سورۃ فلق ستر مرتبہ اور سورۃ ناس ستر مرتبہ اور ان پر ہر ہفت کلمات الہیہ کے پڑھنے سے پہلے ستر مرتبہ درود پاک اور بعد میں بھی ستر مرتبہ درود پاک ہے۔ پس اس کو عزیز از جان رکھے۔ آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ جو کوئی پے در پے سات روز مسلسل اس کو پلائے۔ خدا کی قسم جس نے مجھ کو رسول بنا کر بھیجا مجھ کو جبرائیل نے بتایا کہ خدا تعالیٰ اس آدمی سے بیماری اٹھالے اور زحمتہائے بدن تمام اعضاء واستخوان رگہائے سے مرض کو نکال دے۔ اور جو کوئی زحمت لوح محفوظ پر لکھی ہوئی اس عبد کے حق میں ہو۔ اللہ تعالیٰ مٹوادے۔ اور اس خدا کی قسم ہے کہ جس نے مجھ کو نبوت کے ساتھ بھیجا ہے۔ لاولد اس کو پیوے تو فرزند صالح مولود ہو۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

# صلوٰۃ تسبیح

ایک مرتبہ جناب عباس رضی اللہ عنہ جناب نبوت مآب ﷺ کی خدمت میں روئے کہ میں بوڑھاپے میں مسلمان ہوا ہوں۔ کچھ عبادت نہیں کی۔ آپ ﷺ نے فرمایا نماز تسبیح ہر روز پڑھو۔ نہیں تو ہفتہ میں ایک مرتبہ نہیں تو ہر مہینے نہیں تو ہر سال یہ بھی نہ ہوسکے تو تمام عمر میں ایک مرتبہ ضرور پڑھ لو۔ جو یہ نماز پڑھے۔ اللہ تعالیٰ اس کا بال بال دوزخ سے بچائے گا۔ اور تین ہزار برس کی مقبول عبادت اس کے نامہ اعمال میں لکھی جاوے۔ اور بہشت میں اس کے لئے چار ہزار شہر تعمیر ہوتے ہیں۔ اور حور وقصور غلامان سے اور باغہائے گونا گون سے مزین ہوتے ہیں۔

یہ نماز چار رکعت ہے۔ دن میں ایک سلام سے اور رات کو دو سلام سے۔ تکبیر تحریمہ اور ثناء کے بعد پندرہ دفعہ سید التسبیح پڑھے پھر تعوذ وتسمیہ اور قرات کے بعد دس مرتبہ پڑھے۔ پھر رکوع کی تسبیح کے بعد دس مرتبہ پڑھے پھر قومہ میں دس مرتبہ پڑھے۔ پھر سجدہ میں دس مرتبہ پڑھے پھر جلسہ میں دس میں مرتبہ پڑھے پھر دوسرے سجدہ میں دس مرتبہ پڑھے۔ اس طرح ایک رکعت میں پچھتر مرتبہ ہوئی اور چار رکعت میں تین سو مرتبہ ہوئی۔ جو کوئی یہ نماز ایک مرتبہ پڑھے اس کو تما فرشتوں۔ جنوں۔ پریوں اور انسانوں کی عبادت کو ثواب ملے۔ اور اللہ تعالیٰ اس کی مغفرت فرمائے۔ اور بروز حشر فرشتے اور پیغمبر اس کا استقبال فرماویں۔ ثواب اس نماز کا کثیر ہے مختصر لکھا گیا ہے۔

فرمایا آنحضرت ﷺ نے کہ تمام کلام سے اللہ تبارک وتعالیٰ کو چار کلمات سب سے عزیز ہیں۔ سبحان اللہ۔ الحمدللہ۔ لا الہ الا اللہ۔ اللہ اکبر۔ اور سید التسبیح بھی یہی ہے یعنی۔ سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُلِلّٰہِ وَلَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ ۔ اور فرمان نبوی ﷺ ہے کہ جو اس کو ایک مرتبہ کہے اسے دس ہزار بردے آزاد کرنے کو ثواب ملتا ہے اور دس ہزار گھوڑوں سے جہاد کرنے سے بہتر ہے اور صبح اٹھنے سے پہلے بخشا جاتا ہے۔ والحمد للہ



# عزلِ ظالم وستم کش

ایسا ظالم وجابر کہ مخلوقِ خدا اس سے عاجز آ گئی ہو۔ اس کے لئے یہ عمل کریں ناحق مت کریں۔ شب جمعہ کو بعد نماز عشاء تنہائی میں باوضو ہوکر یہ درود پاک ہزار مرتبہ پڑھیں۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِ نَا مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَسَلِّمْ

اور ہر سو مرتبہ کے بعد یہ کلمات تین تین مرتبہ پڑھے۔ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ اِنِّی اَسْتَجِیْرُبِکَ مِنْ ظُلْمِ فلاں بن فلانہ فَخُذْلِیْ حَقِّیْ مِنْہُ

پس وہ شخص والی ولایت ہی کیوں نہ ہو اس پر ایسا ویل نازل ہوگا کہ اس کا جینا وسنبھلنا محال ہو جائے گا اور آخیر کار اس مقام یا نوکری یا درجہ سے معزول ہوکر علاقہ چھوڑ جائے گا۔ عمل مجرب ومعمول وصحیح ہے۔ از مجربات دیربی مؤلفہ امام احمد کبیر دیربی رحمۃ اللہ علیہ۔

# بندش زبان

اگر چاہے کہ لوگ اس کی برائی نہ کریں۔ اور جب بھی ذکر کریں تو نیک نامی کے ساتھ کریں۔ تو قمر در حمل یا قمر در سرطان یا قمر در میزان یا قمر در جدی میں سنیچر کے روز زحل کی ساعت میں یہ مربع مع عزیمت ذیل لکھ کر پاس رکھو۔ مربع یہ ہے۔

| ل | ع | ا | ج |
|---|---|---|---|
| عقد لسان فلاں بن فلانہ | ۷ | ۲۹ | ۷۱ |
| ۵ | ۳ | ۶۸ | ۲۸ |
| ۶۹ | ۲۷ | ۶ | ۲ |

الذی خلق السموت والارض وانزل من السماء ماء سے سالتموہ تک

اومن کان میتا فاحییناہ یکاد البرق یخطف ابصارھم سے قدیر تک

دَخَلْتُ عَلَیْکُمْ یَا مَعْشَرَ الْآدِمِیِّیْنَ کَمَایَدْخُلُ الْمَوْتُ الْعَاجِلُ وَحَبَسْتُ اَلْسِنَتَکُمْ کَمَا حَبَسَ اللّٰہُ السَّمَآءَ اَنْ تَقَعَ عَلَی الْاَرْضِ اِلَّا بِاِذْنِہٖ وَرَمَیْتُکُمْ بِسِھَامِ الْجَبَرُوْتِ کَمَا رَمٰی بِہِ الْمُلْکُ فِی الْمَلَکُوْتِ الْاَعْلٰی وَدَخَلْتُ عَلَیْکُمْ کَمَایَدْخُلُ عِزْرَائِیْلُ عَلَی الْاِنْسَانِ اللّٰہُ الْجَاعِلُ اِنَّ فِیْ ذَالِکَ لَعِبْرَۃً لِاُولِی الْاَبْصَارِ

# برائے عداوت

اگر کسی کی باہم کھٹ پٹ کرانی مقصود ہو تو جھٹ پٹ اس نقش کو تین روز تک نئے چراغ میں روشن کریں۔ فتیلہ ہر شام نیا لگادیں تیل جب بھی کم ہو اور ڈالدیں۔ پھول عطر اور مٹھائی چراغ کے پاس رکھیں۔ اور ایک نقش لکھ کر مطلوب کی رہ گذر میں دفنا دیں۔ پس جوتے پیزار مار دھار شروع ہوگی اور کبھی بھی میل نہ ہوگا۔ مگر خدا کرے جو اس عمل سے ظلم کرے یہ عمل اسی پر الٹا پڑے۔ نقش یہ ہے۔

یا رفتمائیل والقینا بینھم العداوۃ والبغضاء

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۳ + ۲۴۲ | ۴۷ + ۲۴۲ | ۴۴ + ۲۴۲ | ۴۱ + ۲۴۲ |
| ۴۵ + ۲۴۲ | ۴۰ + ۲۴۲ | ۳۲ + ۲۴۲ | ۴۶ + ۲۴۲ |
| ۳۹ + ۲۴۲ | ۴۲ + ۲۴۲ | ۴۹ + ۲۴۲ | ۳۵ + ۲۴۲ |
| ۴۸ + ۲۴۲ | ۳۶ + ۲۴۲ | ۳۸ + ۲۴۲ | ۴۳ + ۲۴۲ |

یا ارحمائیل یا رفتمائیل عداوت افتد در میان فلاں بن فلاں و فلاں بن فلاں عداوت البغض الشدید افتد کہ تا یوم قیامت میل نشود بحق حفظہ النقش الاعظم العجل العجل الوحا الوحا الوحا الساعۃ الساعۃ الساعۃ

# دشمن کو زدوکوب کرنا

ہر ماہ کی چودھویں رات کو آٹھ بجے سے مسجد یا چھت مکان یا جنگل میدان میں کاغذ قلم اور دوات لیکر بیٹھ جائے۔ آسمان کی طرف نظر رکھے جب ستارہ ٹوٹے فوراً کاغذ پر حرف قاف



صرف ایک مرتبہ اس طرح "ق" لکھ لے۔ اور تعویز بنا کر بازو پر باندھ لے۔ جب دشمن کو زدوکوب کرنا مقصود ہو تو ایک کاغذ پر اس کا نام اور حرف قاف بشکل مسطور لکھ کر بوقت شب اس پر مارنا شروع کردے۔ جس قدر یہاں مارے گا ہمیں قدر عدو مقصود کو غائبانہ پاپوش پڑیں گے کہ تنگ آجائے گا۔ گھر والے علیحدہ پریشان ہوں۔ دشمن کو مارنے والا نظر نہیں پڑے گا۔ اپنی موجودگی اس قریہ یا شہر میں نہ رکھے۔ بلکہ ایسے موقع پر دوسرے مقام پر چلا جائے۔ وہاں سے یہ کام کرے۔ ایک مرتبہ سے زیادہ نقصان نہ پہنچائے۔ جس وقت وہ معافی چاہے فوراً معاف کردے۔ کیونکہ بزرگوں کا فرمان ہے کہ غصہ کے وقت صبر سے کام لینا چاہئے۔ لہٰذا جس قدر بدلہ شرعاً جائز ہو اسی قدر کام کرے۔ یہ عمل ہوسکتا ہے کہ پہلی مرتبہ ہی ہوجائے ورنہ ہر چودھویں کو بنا کر کرکے دیکھے جب تعویز کام کرنے لگے تو پھر ساری عمر کافی ہے۔

# دشمن پر جن مسلط کرنا

امام الغزالی الاوفاق میں فرماتے ہیں کہ اگر دشمن پر جن مسلط کرنا ہو تو ایک موم کی صورت بنا کر اس پر مربع ذیل لکھ کر جمعہ کے دن مسجد میں دفنا دے۔ مربع یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۴۲ | ۲۵۵ | ۲۵۲ | ۲۴۹ |
| ۲۵۳ | ۲۴۸ | ۲۴۳ | ۲۵۴ |
| ۲۴۷ | ۲۵۰ | ۲۵۷ | ۲۴۴ |
| ۲۵۶ | ۲۴۵ | ۲۴۶ | ۲۵۱ |

# ھلاکت اعداء

اگر شرعاً جائز قتل ہو تو یہ نقش رصاص اسود (سیسہ) پر لکھ کر سرخ لہسن اور ہینگ کی دھونی دیکر ذیل کی دعا انیس مرتبہ نہایت خشوع و خضوع کے ساتھ پر اس پر پھونک کر آگ کے قریب دفن کردے جہاں گرم رہے۔ خیال رہے پگھلنے نہ پائے کہ اس کے پگھلتے ہی معمول ہلاک ہوگا۔ اور خدا کے ہاں عامل سے مطالبت ہوگی۔ نقش مکرم و معظیم یہ ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بسم | اللہ | الرحمٰن | الرحیم | فلان |
| اللہ | الرحمٰن | الرحیم | فلان | بسم |
| الرحمٰن | الرحیم | فلان | بسم | اللہ |
| الرحیم | فلان | بسم | اللہ | الرحمٰن |
| فلان | بسم | اللہ | الرحمٰن | الرحیم |

اور یہ دعا ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ . بِسْمِ اللّٰهِ الْحَيِّ الْقَيُّوْمِ الَّذِيْ عَنَتْ لَهُ الْوُجُوْهُ وَخَشَعَتْ لَهُ الْاَصْوَاتُ وَوَجِلَتِ الْقُلُوْبُ مِنْ خَشْيَتِهٖ اَسْئَلُكَ اَنْ تُصَلِّيَ وَتُسَلِّمَ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلِّمْ . وَاَنْ تَقْضِيَ حَاجَتِيْ فِيْ فُلَانٍ اَللّٰهُمَّ اِنَّكَ تَعْلَمُ اِنَّهُ اِنْ كَانَ يَرْجِعُ عَمَّا هُوَ فِيْهِ فَاهْدِهٖ وَوَفِّقْهُ وَاِنْ كُنْتَ تَعْلَمُ اِنَّهُ لَا يَرْجِعُ فَانْزِلْ عَلَيْهِ بَلَائِكَ وَسَخَطِكَ وَغَضَبَكَ وَاَهْلِكْهُ يَا قَاهِرُ يَا قَهَّارُ يَاقَادِرُ يَا مُقْتَدِرُ يَااَللّٰهُ

## زنا سے باز رکھنا

زانی یا زانیہ کے بدن کا کپڑا لیکر اس پر یہ آیت لکھے یا ایھا الذین آمنو او فوبالعقودا حلت لکم بھیمۃ الانعام سے یحکم مایرید تک ۔ پھر اس پر یہ لکھے اللھم بحق ھذ الایۃ الشریفۃ امسح الزنا والزیغ عن قلب فلاں بن فلاں / فلاں بنت فلاں فانک فعال لماتریر وانت ارحم الراحمین پھر سات مرتبہ آیت وعبارت کپڑے پر پھونکے ۔اور نامعلوم قبر پر جس پر کوئی نہ آتا ہو اس قبر میں دفن کردے اور کہے یا اللہ جس طرح یہ قبر والا مرگیا اس طرح زنا کی خواہش فلاں بن فلاں کے دل سے ختم کردے بحق لاالہ الا اللہ محمد رسول اللہ ﷺ.

## برائے ملازمت

کسی کوری ٹھیکری پر یہ نقش لکھ کر سو مرتبہ درود شریف پڑھ کر کسی کوئیں میں ڈال دیں۔ اللہ تعالیٰ غیب سے کوئی شخص پیدا کریگا جو ملازمت کی پیشکش کریگا پس قبول کرلو۔

| ١٠ | ٩ | ١ |
|---|---|---|
| ٧ | روزگار ما گردد | ١٣ |
| ٣ | ١١ | ٦ |

## برائے ملازمت (طب روحانی دہلوی)

اگر کسی عہدہ ملازمت پر بہت سے امیدواروں کی درخواستیں گزر چکی ہوں اور ان میں سے کوئی امیدوار چاہے کہ میری درخواست منظور ہو تو تین روز تک ہر روز سات ہزار مرتبہ اس آیت کو پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ سارے امیدواروں میں سے اس ختم کا پڑھنے والا عہدہ ملازمت پر قائم کیا جائے گا۔



آیت شریفہ یہ ہے ۔ رَفَعَ دَرَجٰتٍ مَّنْ نَّشَآءُ وَفَوْقَ كُلِّ ذِيْ عِلْمٍ عَلِيْمٌ ۔ یہ آیت سورہ یوسف کی ہے وہاں سے تصحیح کرلیں۔

## دم برائے ہر موذی جانور

سورۃ الشعراء کی آیت شریفہ وَاِذَا بَطَشْتُمْ بَطَشْتُمْ جَبَّارِيْنَ اس امر میں نہایت اعلیٰ ہے۔اگر کوئی شخص پیر کے دن سے شروع کر کے منگل کے دن ختم کرے اور عصر کی نماز کے بعد اکہتر مرتبہ آیت بالا پڑھے مع گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف اول و آخر کے پڑھے ۔ یہ زکوٰۃ اس آیت کی ہے اب جب چاہے دن کے وقت تین مرتبہ آیت مذکورہ پڑھ کر انگلیوں پر دم کرے اور بھڑ وغیرہ ان انگلیوں سے پکڑے انشاء اللہ وہ جانور ڈنگ نہ مارے گا اگر مارے گا تو زہر نہ چڑھے گا تکلیف نہ ہوگی۔ دم کرنے کی ترکیب یہ ہے جس جگہ ڈنگ مارا ہو وہ چٹکی سے دبائے اور تین مرتبہ آیت مذکورہ پڑھ کر پھونکے دوسری مرتبہ سات دفعہ تیسری مرتبہ گیارہ دفعہ چوتھی دفعہ اکیس مرتبہ دم کرے تکلیف دور ہوگی انشاء اللہ ۔

## بیان رجال الغیب

معلوم ہو کہ رجال الغیب میں ایک غوث الوقت (جو کہ تمام دنیا کا ہوتا ہے) اور سات اوتا (جو ہر اقلیم کا ایک ہوتا ہے) اور چالیس ابدال اور ستر نجیب اور دوسو بیالیس نقیب وغیرہ ہوتے ہیں اور اس طرح ان تمام رجال الغیب کی تعداد تین سو ساٹھ ہے یہ مقدس ہستیاں روزانہ مختلف سمتوں میں جمع ہو کر ایک کچہری لگاتی ہیں۔

غوث عدالت کرتا ہے اور قطب بطور وکیل تمام کائنات کی رپورٹیں غوث کے آگے پیش کرتا ہے اگر کبھی غوث حاضر نہ ہو تو قطب عدالت کرتا ہے اور ابدال بطور وکیل اپنی اپنی رپورٹیں پیش کرتے ہیں۔

عامل کو چاہیے کہ ہر اعمال خیر وشر میں سمت رجال الغیب کا خیال رکھے۔ جس سمت رجال الغیب ہوں اول ان کو سلام کہے ان کو انہی پشت کی طرف یا بائیں طرف رکھے۔ اگر سامنے یا دائیں جانب ہوں تو تمام عمل مثل مقناطیس صلب ہو جاتا ہے نقشہ رجال الغیب یہ ہے یاد رہے حساب رجال الغیب چاند کی تاریخ کے مطابق ہے اور چاند کی تاریخ طلوع قمر یعنی مغرب سے شروع ہو جاتی ہے۔

سلام رجال الغیب یہ ہے۔ اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ یارِجَالَ الْغَیْبِ وَیا اَرْوَاحَ الْمُقَدَّسَةِ اَغِیْثُوْنِیْ بِغَوْثَةٍ وَانْظُرُوْنِیْ بِنَظْرَةٍ یا رُقَبَآءُ وَیا نُکَبَاءُ وَ یا نُجَبَآءُ وَ یا اَبْدَالُ وَیا اَوْتَا دُوَ یا اَقْطَابُ وَیا قُطْبَ الْاَقْطَابِ اُمُدُ دُنِیْ فِیْ هٰذَالْاَ مْرِ سَلَّمَکُمُ اللّٰهُ تَعَالٰی فِی الدُّنْیا وَالْاٰ خِرَةِ بِحَقِّ سَیِّدِ نَا وَنَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ اَجْمَعِیْنَ.






# دعوتِ رحمانی (۱۴۲۰ھ-۴-۶)

ترکیب دعوتِ رحمانی : ایک چلہ اس کی زکوٰۃ دے ہر شب اکیاسی بار پڑھے اوّل وآخر سو سو بار درود شریف شرائط عمل وعامل۔

تنہا مکان ہو پڑھتے وقت عود اور لوبان کا بخور کرے منہ میں الائچی رکھے اور تا اتمام چلہ گوشت مچھلی انڈا پیاز لہسن وغیرہ کھانا بالکل موقوف کردے۔ جس مکان میں عمل شروع کرے۔ پڑھتے وقت اس میں چراغ نہ جلائے ۔ اول شب جمعہ کو جو عروج ماہ سعیدہ میں واقع ہو غسل پاک کرے اور کپڑے پاک پہنے اور دو رکعت نماز نفل پڑھے پھر سید الاستغفار سات مرتبہ پڑھے پھر سو مرتبہ درود شریف پڑھے پھر اس کے بعد اپنے معبود حقیقی کی طرف کا دل متوجہ ہوکر دعاء رحمانی شروع کرے۔

واضح ہو کہ جو کچھ اسرار اس کی برکت سے بیداری یا خواب میں ظاہر ہوں ان کو سوائے اپنے مرشد کے کسی سے بیان نہ کرے یہ دعاء رحمانی کمال سریع التاثیر ہے اس کے پڑھنے والا دنیا میں کبھی محتاج نہیں ہوتا اللہ تعالیٰ اس کے پڑھنے والے کو غیب سے روزی عطا فرماتا ہے کوئی نہیں جانتا کہ کہاں سے کھاتا ہے اور کیونکر اس کا کام چلتا ہے۔ اس کی برکت سے مشکلیں آسان ہوتی ہیں۔ سینہ میں نور پیدا ہوتا ہے سرورِ کائنات ﷺ کی زیارت سے مشرف ہوتا ہے۔ حق تعالیٰ جلشانہ کی رحمت نازل ہوتی ہے۔ خطائیں معاف ہوتی ہیں۔ گناہوں سے بچتا ہے وباء اور بلاء دور ہوتی ہے۔ جو شخص جس حاجت کے لئے گیارہ مرتبہ پڑھ کر دعاء مانگے گا قبول ہوگی چاہئے کہ اس دعاء کو کبھی ترک نہ کرے حضرت شیخ احمد کاشانی رحمۃ اللہ علیہ اپنی تصنیفات میں لکھتے ہیں کہ جب کسی جگہ وباء یا بلاء نازل ہو تو چند آدمی مل کر اس دعاء کو تین روز پیہم ایک ہزار ایک سو پچاس مرتب مع اوّل وآخر سو سو مرتبہ درود شریف پڑھیں جب تین دن پورے ہوجائیں کچھ کھانا پکوا کر اللہ کے واسطے مسکینوں کو کھلائیں اور دعاء مانگیں انشاء اللہ تعالیٰ وہ بلاء یا وباء دفع ہوگی اور پھر کبھی نہیں آئے گی۔ یہ عمل نہایت مجرب ہے ۔ اور ہر امر کے واسطے مفید ہے۔ یہ دعاء ہر سلسلہ کے بزرگان دین پڑھتے چلے آئے ہیں قادریہ چشتیہ کے علاوہ سلسلہ نقشبندیہ میں یہ سینہ بہ سینہ چلی آتی ہے اور اپنے خلفاء کو تعلیم کرتے ہیں تاکہ دنیاوی تنگدستی کی وجہ سے کہیں یاد الٰہی سے غافل نہ ہوجائیں۔ جو اکابردین اس خزانہ غیبی کو پڑھتے اور پڑھاتے آئے ہیں ان کے نام نامی یہ ہیں شاہ احمد اللہ علاؤالدین کاشانی امام فخرالدین رازی امام غزالی غوث محمد گوالیاری۔ حضور داتا گنج بخش علی ہجویری لاہوری خواجہ غریب النواز معین الدین چشتی اجمیری خواجہ شیخ فریدالدین گنج شکر۔ سید محی الدین شیخ عبدالقادر شاہ جیلانی غوث صمدانی قدس اللہ اسرارھم ۔ اور جناب غوث اعظم پیران پیر دستگیر سے سلسلہ وار تلقین ہوتا ہوا شیخ صل علی شاہ و شیخ قل ھواللہ شاہ اور فقیر سید محبوب علی شاہ اور پیر خواجہ حافظ عبدالغنی صاحب کو تعلیم ہوتا آیا ہے۔ اور وہ بابرکت دعاء رحمانی یہ ہے۔

# دعاءِ رحمانی

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ. اَللّٰهُمَّ لَکَ الْحَمْدُ اَنْتَ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَلَکَ الْحَمْدُ اِلٰهِیْ اَنْتَ بَهَآءُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَلَکَ الْحَمْدُ اِلٰهِیْ اَنْتَ زَیْنُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَلَکَ الْحَمْدُ اِلٰهِیْ اَنْتَ قَیُّوْمُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَنْ فِیْهِنَّ وَمَنْ عَلَیْهِنَّ اَنْتَ الْحَقُّ وَمِنْکَ الْحَقُّ وَلِقَائُکَ حَقٌّ وَالْجَنَّةُ حَقٌّ وَالنَّارُ حَقٌّ وَالنَّبِیُّوْنَ حَقٌّ وَمُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ حَقٌّ اَللّٰهُمَّ لَکَ اَسْلَمْتُ وَبِکَ تَوَکَّلْتُ وَبِکَ خَاصَمْتُ وَاِلَیْکَ حَاکَمْتُ فَاغْفِرْلِیْ مَاقَدَّمْتُ وَمَا اَخَّرْتُ وَمَا اَسْرَرْتُ وَمَا اَعْلَنْتُ اَنْتَ الْمُقَدِّمُ وَاَنْتَ الْمُؤَخِّرُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ اَللّٰهُمَّ اٰتِ نَفْسِیْ تَقْوٰیهَا وَزَکِّهَا اَنْتَ خَیْرُ مَنْ زَکّٰهَا اَنْتَ وَلِیُّهَا وَمَوْلٰهَا اَللّٰهُمَّ سُبْحٰنَکَ وَبِحَمْدِکَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ اَسْتَغْفِرُکَ وَاَسْئَلُکَ التَّوْبَةَ فَاغْفِرْلِیْ وَتُبْ اِلَیَّ اِنَّکَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِیْمُ. اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِیْ مِنَ التَّوَّابِیْنَ وَاجْعَلْنِیْ مِنَ الْمُتَطَهِّرِیْنَ وَاجْعَلْنِیْ صَبُوْرًا شَکُوْرًا وَاجْعَلْنِیْ مِمَّنْ یَّذْکُرُکَ ذِکْرًا کَثِیْرًا وَّیُسَبِّحُکَ بُکْرَةً وَّاَصِیْلًا. اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِیْکَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ. اَللّٰهُمَّ اَعُوْذُ بِعَفْوِکَ مِنْ عِقَابِکَ وَاَعُوْذُ بِرِضَاکَ مِنْ سَخَطِکَ وَاَعُوْذُ بِکَ مِنْکَ لَآ اُحْصِیْ ثَنَاءً عَلَیْکَ اَنْتَ کَمَا اَثْنَیْتَ عَلٰی نَفْسِکَ اَنَا عَبْدُکَ وَابْنُ عَبْدِکَ نَاصِیَتِیْ بِیَدَیْکَ جَارٍ فِیَّ حُکْمُکَ عَدْلٌ فِیَّ قَضَائُکَ هٰذِهٖ یَدَایَ بِمَا کَسَبَتْ وَهٰذِهٖ نَفْسِیْ بِمَا اجْتَرَحَتْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظَّالِمِیْنَ. اَللّٰهُمَّ عَمِلْتُ سُوْءً وَّظَلَمْتُ نَفْسِیْ فَاغْفِرْلِیْ ذَنْبِیَ الْعَظِیْمَ اِنَّکَ اَنْتَ رَبِّیْ اِنَّهٗ لَا یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ وَلَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ طرف آسمان نظر کرے اور گیارہ بار کہے اَللّٰهُ اَکْبَرُ کَبِیْرًا وَّالْحَمْدُ لِلّٰهِ کَثِیْرًا وَّسُبْحَانَ اللّٰهِ بُکْرَةً وَّاَصِیْلًا پھر گیارہ بار سُبْحَانَ اللّٰه پھر گیارہ بار اَلْحَمْدُ لِلّٰه پھر گیارہ بار لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰه پھر گیارہ بار اَللّٰهُ اَکْبَرُ کہے اور پھر کہے اَللّٰهُ اَکْبَرُ ذُوالْمَلَکُوْتِ وَالْجَبَرُوْتِ وَالْکِبْرِیَآءِ وَالْعَظَمَةِ وَالْجَلَالِ وَالْقُدْرَةِ اَللّٰهُمَّ اهْدِنِیْ لِاَحْسَنِ الْاَعْمَالِ فَاِنَّهٗ لَا یَهْدِیْ لِاَحْسَنِهَا اِلَّا اَنْتَ اَسْئَلُکَ مَسْئَلَةَ الْبَائِسِ الْمِسْکِیْنِ وَاَدْعُوْکَ دُعَاءَ الْمُفْتَقِرِ الذَّلِیْلِ فَلَا تُخَیِّبْنِیْ بِدُعَائِکَ یَا خَیْرَ الْمَسْئُوْلِیْنَ وَاَکْرَمَ الْمُعْطِیْنَ. اَللّٰهُمَّ رَبَّ جِبْرَائِیْلَ وَمِیْکَائِیْلَ وَاِسْرَافِیْلَ فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ عَالِمَ الْغَیْبِ وَالشَّهَادَةِ اَنْتَ تَحْکُمُ بَیْنَ عِبَادِکَ فِیْمَا کَانُوْا فِیْهِ یَخْتَلِفُوْنَ اهْدِنِیْ لِمَا اخْتُلِفَ فِیْهِ مِنَ الْحَقِّ بِاِذْنِکَ اِنَّکَ تَهْدِیْ مَنْ تَشَآءُ اِلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ. (از جواہر خمسہ شریف)



# چند ضروری ہدایات

روایت ہے کہ فرشتے بعد نماز عشاء کے بندوں کے دفتر آسمان پر لے جاتے ہیں اور تمام نیک وبد عرض کرتے ہیں۔ پس جو شخص مغرب وعشاء کے درمیان ہوتا ہے تو فرشتے اس کے آسمان میں معلق رہ جاتے ہیں اور اس کو کہتے ہیں کہ تجھ پر خدا کی لعنت ہوا اور جیسا تو نے ہم کو آسمان میں معلق کیا تو دوزخ میں معلق کیا جاوے۔ اٹھ اور نمازِ عشاء پڑھ تاکہ ہم کو آسمان میں راستے ملے۔ اور حدیث شریف میں ہے کہ جو شخص بعد نماز مغرب بات کرنے سے پہلے سات مرتبہ اَللّٰهُمَّ اَجِرْنِیْ مِنَ النَّار پڑھے اگر اس رات میں مرے گا تو شہید مرے گا۔ اور روایت ہے کہ جو بندۂ مؤمن وضو سے سوئے فرشتے اس کی روح کو زیر عرش سجدہ کرواتے ہیں اور جب وہ بیدار ہوتا ہے تو اس کی روح کو اس میں لوٹاتے ہیں اور جو بے وضو سوئے آسمان والے اس کی روح کو رستہ نہیں دیتے بلکہ طعن کرتے ہیں پس چاہئے کہ ہمیشہ باوضو سوئے اور بھی روایت جو شخص وضو سے ہوتا ہے بدلے میں ہردم کے دفتر اعمال میں نیکی لکھی جاتی ہے۔

اور معلوم ہو کہ جو شخص علمِ عملیات کو حاصل کرنا چاہے اس کو چاہئے کہ ابتداء عمل سے کئی ماہ پہلے آیت الکرسی کا ورد شروع کردے کیونکہ عامل کے اکثر جنات وشیاطین دشمن ہوجاتے ہیں۔ اور آیت الکرسی پڑھنے سے پھر یہ یہ جنات نقصان نہیں پہنچا سکتے۔ اور جاننا چاہئے کہ جنات ہر جگہ موجود ہیں جنگل آبادی وغیرہ۔ اگر خداتعالیٰ انسان کی آنکھ سے پردہ اٹھادے تو وہ جنات کو مثل ٹڈیوں کے پھیلا ہوا دیکھ لے کہ تمام جگہ بھرے ہوئے ہیں اور جب یہ گذرتا ہے تو وہ اس کے لئے جگہ چھوڑ دیتے ہیں۔ اس لئے جب عامل کسی جگہ جنات کا عمل کرنا چاہتا ہے تب اس جگہ رہنے والے جنات نہیں چاہتے کہ غیر جنات ہمارے گھر اور بال بچوں میں آئیں تب وہ عامل کو اذیت پہنچانے کی کوشش کرتے اور اگر خدا کی حفاظت انسان کے ساتھ نہ ہو تو کبھی اس کو زندہ نہ چھوڑیں۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں لَهٗ مُعَقِّبَاتٌ مِّنْ بَیْنِ یَدَیْهِ وَمِنْ خَلْفِهٖ یَحْفَظُوْنَهٗ مِنْ اَمْرِ اللّٰهِ۔ غرض جنات سے کوئی جگہ خالی نہیں ہے اور یہ سب اولاد ابلیس ہے اور انسان کو نقصان پہنچانا ان کی فطرت ہے۔ اس لئے لازم ہے کہ اول ان جنات سے جگہ خالی کرائیں جس کے لئے سورت زلزلات پڑھے طاق مرتبہ اور لفظ اشتاتا تین مرتبہ کہے۔ اور جو شخص ہر فرض نماز کے بعد گیارہ مرتبہ آیت الکرسی پڑھا کرے ہر جن وانس کے شر سے محفوظ رہے اور جب تم کسی خوفناک مکان میں ہو یا اسماء سریانی یا کوئی اور دعوت دینا چاہو تو لازم ہے کہ آیت الکرسی تین تین بار پڑھ کر دائیں بائیں آگے پیچھے اوپر نیچے دم کرلو اس کی برکت سے ہر ایک شر سے محفوظ رہو گے اور کوئی

جنات تم کو اذیت نہ پہنچا سکیں گے۔

اور سب سے زیادہ ضروری بات یہ ہے کہ ایام دعوت میں تعین روز وقت اور جگہ کا رکھے اور وقت کو ہاتھ سے نہ جانے دے اس میں ایک اسرار ہے جس کو مشائخ کاملین اس طرح بیان کرتے ہیں کہ جس وقت سالک دعوت شروع کرتا ہے۔ اس دعوت کے مسخرات ہر روز بلاناغہ وقتِ معینہ پر حاضر ہوتے ہیں اور صاحبِ دعوت کے پڑھنے تک دائم الحال حاضر رہتے ہیں پھر چلے جاتے ہیں۔ جب وقت معینہ میں فرق آیا تو آنے جانے میں ان کو تکلیف ہوتی ہے اور وہ اس کے عادی نہیں ہوتے اس لئے دعوت ناکام رہتی ہے اور وہ مقبول نہیں کرتے۔ اس مر میں ذرا سا بھی شبہ نہ سمجھے عامل کو ایسی حرکات سے ضرور تشویش پہنچتی ہے۔

# فضائل درود پاک

احادیث صحیحہ میں آیا ہے کہ تین چیزین ہیں کہ مؤمن کی دعا سنتی ہیں اور جواب دیتی ہیں اول بہشت دوم دوزخ سوم فرشتہ مؤکل روضہ رسول ﷺ چنانچہ جس وقت مؤمن کہتا ہے اَللّٰھُمَّ نَسْئَلُکَ الْجَنَّۃَ یعنی اے اللہ میں تجھ سے بہشت مانگتا ہوں پس بہشت سنتی ہے اور کہتی ہے اَللّٰھُمَّ اَسْکِنْہُ اِیَّایَ یعنی اے اللہ اس کو مجھ میں ساکن کر پس خداتعالیٰ بہشت کی دعا قبول کرتا ہے اور جب مؤمن کہتا ہے۔ اَللّٰھُمَّ نَجِّنِیْ مِنْ عَذَابِ جَھَنَّمَ اے اللہ مجھ کو جہنم کے عذاب سے نجات دلا دوزخ جواب دیتا ہے اَللّٰھُمَّ نَجِّہٖ مِنِّیْ اے بار خدایا اس کو مجھ میں سے نجات دے اللہ تعالیٰ دوزخ سے نجات دیتا ہے۔ اور جب مؤمن کہتا ہے اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ تو روضۂ مطہر کا فرشتہ سنتا ہے اور کہتا ہے اے محمد ﷺ فلاں بن فلاں آپ پر درود بھیجتا ہے پس آپ اس کا جواب دیتے ہیں۔ ایک اور حدیث میں وارد ہے کہ فرمایا آنحضرت نے کہ جو کوئی بھیجے مجھ پر درود ایک بار اللہ تعالیٰ اور فرشتے اس پر دس مرتبہ درود بھیجتے ہیں اور جو مجھ پر سو بار درود بھیجے اللہ تعالیٰ اور فرشتے اس پر ہزار بار دورد بھیجتے ہیں اور جو مجھ پر ہزار بار درود بھیجے اللہ تعالیٰ اور فرشتے اس پر قیامت تک درود بھیجے۔ اور دوسری روایت یہ ہے کہ جو کوئی مجھ پر ہزار بار درود بھیجے اس کا جسم آتش دوزخ میں نہ جلے۔



# کشف حاصل کرنے کا مجرب طریقہ

کشف حاصل کرنے کا وہ طریقہ جو زمانہ اول سے لیکر فی زمانہ تک پیران عظام اور صوفیاء کرام اپنے یاروں کو بتاتے اور کراتے آئے ہیں وہ حسب ذیل ہے کہ جو شخص شہوت اور غضب سے خالی ہو کر مجاہدہ اور ریاضت کے ساتھ خلوت نشینی کرے اور زبانِ قلب سے اللہ اللہ کہے اور سب حواس گم کر کے عالمِ ملکوت سے دل کے سکون کے ساتھ متوجہ ہو۔ یہاں تک کہ نفس کا وجود باقی نہ رہے اور سوائے خدا کے کسی کو نہ دیکھے اس وقت اس کی آگے ایک دریچہ کھل جائے گا اور اس میں سے یہ وہ کچھ دیکھے گا جو خواب میں دکھائی دیتی ہیں ارواح انبیاء وملائکہ اور دیگر عمدہ عمدہ صورتیں اس کے سامنے آئیں گی اور اشیاء زمین وآسمان منکشف ہوں گے۔

حضور اکرم ﷺ نے فرمایا ہے کہ میرے سامنے زمین پیش کی گئی جس کے مشارق ومغارب کو میں نے دیکھا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے رسول سے فرمایا ہے وَتَبَتَّلْ اِلَیْہِ تَبْتِیْلًا یعنی اللہ ہی کی طرف متوجہ رہو تبتیل کے معنی انقطاع کے ہیں اور کل چیزوں سے دل کو پاک کرنے اور اسی کی طرف متوجہ ہو جانے کے ہیں۔ یہ طریقہ اس زمانے کے صوفیاء کرام کا ہے جو شروع سے چلا آتا ہے اور اس طریقہ میں دورانِ ذکر سونے کے لئے جہاں تک ہو سکے نہ لیٹے بلکہ بیٹھے بیٹھے ہی سونے کی عادت ڈالے۔ جاننا چاہیئے کہ خواص ربوبیت میں علم اسماء حسنیٰ اور صفات علیا ہے خاص کر اسم اعظم کا علم جسے اللہ تعالیٰ نے صرف اپنے لئے خاص کیا ہے وہ یکتا ہے نہ اس کا باپ ہے نہ بیٹا وہ یکتا معبود ہے۔

ایک ولی اللہ نے ایک مولوی صاحب سے فرمایا میں تم کو بڑے فائدے کی بات بتلاتا ہوں یقین ہے وہ تم سے ہوگی۔ مولوی صاحب نے کہا فرمایئے۔ انہوں نے فرمایا ذکر الٰہی کی مداومت کرو۔ دن کو روزہ رکھو۔ رات کو نماز پڑھو اور خلوت اختیار کرو۔ اگر سات روز ایسا کرلیا تو عجائبات روئے زمین تم پر ظاہر ہونگے اور اگر چودہ روز یہ عمل کرو گے تو عجائبات ملکوت اعلیٰ تم پر منکشف ہوں گے اور اگر پورے چالیس روز کرو گے تو کرامات تم سے ظاہر ہونے لگیں گی اور موجودات میں تم تصرف کرو گے۔ ذات باری کی کنہ میں لوگوں نے بہت کلام کیا ہے کہ آیا یہ بشر کو معلوم ہے یا نہیں جن کا قول ہے کہ معلوم نہیں ہے ان کا قول ہے کہ ہر موجود چیز سامنے ہونے سے معلوم ہوتی ہے اگر غائب ہو تو مثال سے معلوم ہوتی ہے اور اللہ تعالیٰ ایسا ہے کہ اس کی مثل ہی نہیں ہے وہ عیاں نہیں کیونکہ اس کی آنکھیں نہیں دیکھ سکتیں اور وہ آنکھوں کو دیکھتا ہے۔ بعض کہتے ہیں کہ جب اللہ تعالیٰ کا قدم بلا ابتداء وبقاء۔ بلا انقضاء و واحدانیت بلاعدد اور صفات خارج

صفات از خلق ثابت ہیں تو پھر یہ بات ضروری ہے کہ توصیف کرنے والے اس کی کنہ کی صف کو نہیں پہنچ سکتے اگر اس کی کنہ صفت کو پہنچ جائیں تو اس کے لئے حدود اور مماثلت لازم ہوگی جو فنا کی طرف پہنچاتی ہیں اور شان الٰہی ان سے بلند وبالا ہے۔(از شمس المعارف)

## ہر حاجت کے لئے موکل بھیجنا

پاک صاف باوضو دن کو روزہ رکھے۔ رات کو پرہیز ان چیزوں کے کھانے سے جن میں روح وجان رہتی ہے یعنی گوشت، مچھلی، انڈاہ، گھی، دودھ دہی وغیرہ نہ کھائے بعد نماز عشاء ہزار مرتبہ سورت الناس تلاوت کرے اور ہر سینکڑے کے بعد اپنے مقصد بیان کرے۔ مثلاً برائے محبت الفت موکل بھیجتا ہے۔ تو ہر سینکڑے کے بعد یہ کلمات کہے۔ اَجِیْبُوْ وَتُو کلُوْا یُّھَا الوَسواسَ اَلخَنّاس وَدُخلُوْا بِقلْبِ فلان بن فلان بَالمحبة وُالْمَودَة وعَطِفُوْاقُلبَة عَلیَّ.

اور اگر ارادہ تیرا ارسال موکلان یعنی ان کا بھیجنا واسطے قضائے حاجات کے ہو تو کلمات یہ کہنا چاہئے ہیں۔ اَجِیبوا وتِو کُلوُا ایھاُ الُوسواسُ الَخناسَ واد خَلو اعلیٰ فلان بن فلان فی ھٰذا الیلة وَاضربُوْہُ بالسُیوُف والحراَب وَایُقظُوہ وسَمُوالہٗ حَاجتیَ وَعَرُ فوُہِ باسُمِیُ و کنِیَتی ومَحلیَ بَحقُ ھٰذِہٖ الُسّورة الشّرِیُفَة.

اگر تیرا ارادہ کسی کی نسبت خواب باندھنے کا ہو تو یہ کلمات کہنے چاہیے اَجِیْبُوْا وتو کلوا اَیھَاَ الَوسَواسُ الَخناّسُ بعَقِدُ نِوم کِذا حَتّی لاَ یاکُلَ ولا یشُربُ ولاَ یُنام بحق ھٰذِہ اِلُسّورۃ الشریفة وسحَر وَالَیِ قَلبَہٗ وفوادَہ وَالُبسِوُاروحانِیَّتہ بِحَقِ ھٰذِہٖ السُّوُرَۃِ الشَّرِیُفَةِ (مجربات دیربی)۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## فوائد اشکال سبعہ

مندرجہ ذیل اشکال اکثر بزرگوں نے لکھی ہیں اور جملہ امور کے لئے ان کو کام میں لاتے ہیں۔ چنانچہ ابن عباس رضی اللہ عنہ نے تو اس کو اسم اعظم کہا ہے۔ اور حضرت ذوالنون مصری رحمۃ اللہ علیہ نے کہا میں نے تین امر میں ان اشکال سبعہ کو آزمایا کبھی خطا نہیں گیا۔ اول جس کشتی میں اسے رکھا یعنے لٹکایا وہ ہمیشہ صدمہ غرق سے محفوظ رہی اور جس مال ومتاع میں اسے ڈال دیا وہ کبھی ضائع نہیں ہوا اور جس مکان میں لگادیا وہ آگ سے محفوظ رہا۔ وہ اشکال سبعہ یہ ہیں اور نقش آگے آتا ہے۔

✡ اا آ م # اااا ھ ق ✡

ابن الوراق نے لکھا ہے کہ جب یہ اشکال حفظ مال کے لئے لکھی جائیں تو بہتر ہے کہ یہ دعا بھی ہمراہ لکھ دیں۔ یَا حَفِیظُ لَا یَنسِیُ یَا مَنُ نعُمتُه لَا تحصٰی یَا مَنُ لَه الَاَ سُمآء الُحُسنٰی اِحُفظُ ھٰذَا الشّیُ بِمَا حَفظُتَ بِه الَذّکر فَاِنّکَ قُلُتَ فِیُ کِتٰبکَ الُمُنزَّلِ عَلیٰ نَبِیکَ الُمُرسَلِ اِنَّا نَحنُ نَزَّلُنَا الذِّکرَ وَاِنَّالَه لحفِظُوُنَ. اور شرح ان اشکال یا حروف ہفت گانہ کی جو شاید سریانی کے ہیں یا کسی اور زبان کے بعض بزرگوں نے اس طرح کی ہے کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ میں اللہ واحد دیکھتا ہوں میں بادشاہ زندہ و پائندہ ہوں میں وہ اللہ ہوں کہ میرے لئے ظلال وفے یعنی سایہ قبل زوال و بعد زوال تسبیح وحمد کرتے ہیں۔ میں وہ اللہ صانع وخالق ہوں کہ فے وغوایت یعنی شخص گمراہ اور اس کی گمراہی میرے ادراک سے دور نہیں ہے۔ میں وہ اللہ ہوں کہ کوئی شے میرے مثل نہیں ہے یعنی کسی سے میری مثال نہیں ہوسکتی میں اللہ شنوا و بینا ہوں۔ انہیں اشکال کی بابت حضرت شیخ کلیم اللہ جہان آبادی نے اپنے مرقعہ شریف میں اور امام بونی نے اپنی شمس المعارف میں عربی نظم لکھی ہے جو حضرت علی علیہ السلام سے منسوب ہے۔ نقش اشکال سبعہ یہ ہے۔

| ✡ | آاا | م | # | اااا | ه | و | ✡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آاا | م | # | اااا | ه | و | ✡ | آاا |
| م | # | اااا | ه | و | ✡ | آاا | م |
| # | اااا | ه | و | ✡ | آاا | م | # |
| اااا | ه | و | ✡ | آاا | م | # | اااا |
| ه | و | ✡ | آاا | م | # | اااا | ه |
| و | ✡ | آاا | م | # | اااا | ه | و |
| ✡ | آاا | م | # | اااا | ه | و | ✡ |

## عطیۂ خاص

بِالْحَقِّ اَنْزَلْنَاہُ وَ بِالْحَقِّ نَزَلَ. برائے درد ہر قسم خصوصاً درد نیم سر اور بچونکی پسلی کے لئے مقام درد اور پسلی کے گڑھے پر انگلی رکھ کر سات مرتبہ یہ آیت شریفہ پڑھ کر دم کرنا مجرب ہے اور اگر کسی قسم کا زخم یا پھوڑا پھنسی سخت ہوتو اس پر بھی آہستہ آہستہ انگلی پھیرتا جائے اور آیت مذکورہ سات مرتبہ دم کرتا جائے انشاء اللہ آرام ہوجائے گا۔

## دیگر واسطے سختی طحال

ایک چمچ میں گرم بھوبھل بھریں اور نقش ذیل کاغذ پر لکھ کر اس بھوبھل پر رکھیں اور کاغذ پر آگ رکھ کر چمچہ بیرون جامہ طحال پر رکھیں اور تھوڑی دیں بعد جب کاغذ جل جاوے اٹھالیں دو چار روز اسی طرح کریں خدا چاہے تلی گھٹ جاوے گی نقش یہ ہے۔






## برائے آسانی ولادت

آسانی ولادت کے لئے ذیل کے نقش کو کمر میں باندھنا یا اس کو گلے میں ڈالنا اور بروقت دردزہ چند بار دعاء عیسیٰ علیہ السلام کو عورت کے سرہانے پڑھنا نہایت مجرب ہے۔

نقش یہ ہے۔

| محمدؐ | بیاید | ہوائے | سفر |
|---|---|---|---|
| بیاید | کہ بیند | سفر | درسفر |
| ہوائے | سفر | دوستی | اے پسر |
| سفر | درسفر | اے پسر | خوب تر |

دعا یہ ہے۔ جنة ولدت مريم ولدت عيسى الارض ترعوک ایها المولو اخرج ایها المولود بقدرة الله تعالیٰ ۔ اس دعا عیسیٰ علیہ السلام اور حضرت یحیی بن زکریا علیہا السلام جنگل میں جنگل میں جاتے تھے کہ ایک صحرائی جانور کو دردِ زہ میں مبتلا دیکر کر حضرت عیسیٰؑ نے حضرت یحییٰ سے کہا کہ یہ کلمات پڑھو چنانچہ یحییٰؑ کا پڑھنا تھا کہ جانور کی مشکل آسان ہوگئی۔

## برائے طاقت سواری

اگر کوئی چوپایہ بیل اونٹ وغیرہ محنت بارکشی سے تھک گیا ہو یا گھوڑا سواری نہ دیتا ہو اور بار بار بیٹھ جاتا ہو تو اس کے داہنے سینگ یا کام پر لفظ آدم بائیں پر حوا اگلے دائیں کھر پر سیحون بائیں پر جیجون پچھلے دائیں کھر پر الفرات اور بائیں پر نیل مصر لکھ دے تو خدا چاہے ہمت سے زیادہ بوجھ لے جائے اور تھک کر نہ گرے۔

## برائے بخار

خواجہ احمد دیربی لکھتے ہیں کہ اسم محی خالق محی خلاق کو الگ الگ حرفوں میں بکری کی سرخ کھال یا جھلی پر لکھیں اور ابلق بکری کی اون کا تا گا بٹ کر اس سے گلے میں ڈالیں تو بخار جاتا رہے گا۔

## گریہ اطفال

جو بچہ بلاوجہ روتا ہو یا خواب میں ڈرتا ہو اس کے گلے میں سورۃ فلق والناس اور آیت اذاوی الفتية الى الكهف سے عووا تک اور آیت وخشعت الا صوات للرحمن

فلاتسمع الا همسا لکھ کر ڈالنا مفید ہے۔

## دیگر گریہ اطفال

یہ نقش بھی واسطے گریہ اطفال گلے میں ڈالنا سود مند ہے۔

| ب | ط | د |
|---|---|---|
| ز | ھ | ج |
| و | ا | ح |

## برائے بخار

بیری کی لکڑی پری یا نارکونی برداوسلاما اور یہ طلسم لکھ کر ڈالنا مؤثر ہے۔

۴۳۱۲ ۱۸۶۷۳ ۸۲۲۲۳

## زبان بندی بدگو وگریہ اطفال

جو کوئی اس آیت کو پوست آہو پر لکھ کر ایک تانبے کی نلی میں رکھے اور بچے کے گلے میں ڈالے تو وہ خوش وخرم رہے اور جو بڑا آدمی اپنے بازو پر باندھے اس کے دشمن مقہور ہوں اور زبان بدگویان اس پر دراز نہ ہو۔ آیت یہ ہے وخشعت الاصوات للرحمٰن فلاتسمع الا ھمسا

## بول بستری

جو لڑکا خواب میں پیشاب کر دیتا ہو اس کو ساہی جانور کا گوشت کھلانا مفید ہے اور اس کی پیشاب گاہ میں اونٹ کے بال باندھنا تاج خروس کو خشک پیس کر پلانا بھی نافع ہے۔

## استخارہ

جس کسی کو کوئی مہم پیش آئے اور اس کا تدارک معلوم کرنا چاہے بائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر یہ الفاظ لکھ کر سو رہے خدا چاہے خواب میں اسے معلوم ہو جائے الفاظ یہ ہیں۔

من یهب هب. من یهب هب . من یهب هب

## لکنت اطفال

واسطے دفع لکنت اطفال اگر نر بلی کی زبان خشک کر کے بچے کے گلے میں ڈالے اس کی زبان کھل جائے۔



## دیگر زبان کھولنا

زمانہ شیر خوارگی میں دودھ پلانے سے قبل اگر بچہ کو سات روز تک روزانہ ایک دو پستہ کھلا دیا کریں تو بچہ جلد گویا ہو جائے۔

## برائے چیچک

جس لڑکے کو چیچک نہ نکلی ہو اگر اس کے گلے میں یہ تعویز ڈالیں یا دروازہ پر لگائیں تو چیچک سے محفوظ رہے۔

| سلی | سلی | والقرع |
|---|---|---|
| السر | السر | یادس |
| القرس | ۳۴ | اس |

## برائے صرع

بچوں کے گلے میں عود صلیب کا ڈالنا واسطے دفع صرع اطفال یعنی مغلی آزار کے نہایت مفید ہے۔ اور اگر بروقت دورہ صرع کے عود صلیب منہ میں چبا کر خواہ خشک پیس کر مصروع کی ناک میں پھونک دیں تو خدا چاہے پھر یہ مرض نہ ہوگا۔

## دردِ اعضا یا اعضاء کا سو جانا

دردِ گوش کے لئے حدیث میں آیا ہے کہ جب تم میں سے کسی کا کان بولے تو مجھ کو یاد کر کے مجھ پر درود بھیجے اور یہ کلمہ کہے ذکر اللہ بخیر من ذکرنی ۔ اسی طرح پاؤں سن ہو جانے کے لئے اس شخص کو یاد کرے جو اسے سب سے زیادہ اسے محبوب ہو پس ہر مسلمان کو چاہئے کہ پاؤں سن ہو جانے کے وقت بھی حضور مقبول ﷺ کو یاد کرے اور درود بھیجے کہ حضور سے زیادہ محبوب کون ہو سکتا ہے۔ شرجی سے روایت ہے ایک دفعہ ابن عباس کا پاؤں سن ہو گیا انہوں نے یا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کہا فوراً کھل گیا ایک ترکیب اس کی یہ بھی ہے کہ جو ہاتھ پاؤں سن ہو جائے ان کے ناخنوں پر اپنا تھوک لگاوے۔

## عملِ محبت

اگر اسم جامع عزیز اجل اور نام طالب ومطلوب معہ نام مادر سب کے عدد نکال کر اس کا نقش بناوے اور کسی پاک جگہ میں دفن کرے یا درخت میں لٹکائے یا جلائے مطلوب تابع ہوگا۔

# دیگر عمل حب

اس عمل کو بوقتِ نکاح شربت یا شیرینی پر پڑھ کر مرد وعورت دونوں کو پلائے دونوں میں محبت جانی ہوگی۔ عمل یہ ہے۔ یا اللہ یا اللہ یا اللہ

اللھم اجعل المودة والمحبة فلان بن فلانة وبین فلانة بنت فلانة کما بین محمدً وعائشه وکمابین آدم وحوا وکمابین یوسف وزلیخا وکمابین ابراھیم وسائره وکمابین علی وفاطمة الزھراء بحق یحبونھم کحب اللہ والذین امنوا اشد حبالله وبحق الرحمن علم القرآن وبحق اسم اعظم یاحی یا قیوم برحمتک یا ارحم الرحمین۔

# ادائے قرض

جو شخص بعد ہر نماز فرض کے ان کلمات کا ورد رکھے کبھی قرض دار نہ ہو۔ اَللّٰھُمَّ اکْفِنِیْ بِحَلَالِکَ عَنْ حَرَامِکَ وَاغْنِنِیْ بِفَضْلِکَ عَمَّنْ سِوَاکَ

# بجہت محبت زن وشوہر

سات عدد اخروٹ یا گری بادام پر سات سات مرتبہ یہ دعا پڑھ کر حلوا پکائے اور ایک سادی رکابی چینی پر مشک وزعفران اور عرق گلاب سے یہی دعا لکھ کر اس پر حلوا ڈال کر مطلوب یعنی شوہر کو کھلا دے دوسرا نہ کھائے۔ کہتے ہیں کہ پیغمبر خدا ﷺ نے بی بی فاطمہ رضی اللہ عنہا کو حضرت علی کو کھلانے کے لئے یہ عمل تلقین فرمایا تھا۔ بی بی فاطمہ رضی اللہ عنہا نے حلوا تیار کیا اتفاقاً حضرت علی اس وقت موجود نہ تھے۔ ایک بکری کھا گئی۔ اور کھاتی ہی دیوانہ وار حضرت بی بی فاطمہ کے گرد گھومنے لگی۔ بعدہٗ اس کا جگر پکا کر حضرت علی علیہ السلام کو کھلایا گیا جس کی تاثیر سے حضرت علی علیہ السلام ہمیشہ اسیر محبت جنابہ رضی اللہ عنہا کے رہے۔ دعاء معظم یہ ہے۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اللّٰھم انی اسلک بحق لا یجاوروھن باسمک الشریفة الکریم المبارکة والمخزونة المکنونه لایجاوروھن براولا فاجر فلان بن فلانة علی حب فلانت بنت فلانة دوست خود کردم ومهربان گردانیدم تابرمن دوست مشفق باشدوبرویگران دشمن بحق ایاک نعبدوایاک نستعین بحق اھیا اشراھیا اذونی اصباؤث سلام علی نوح فی العالمین وصلی اللہ علی خیر خلقه محمد وآله وسلم۔

# تعویز برائے محبت

مطلوب کے دونوں پاؤں کی مٹی لیکر سات دفعہ یہ آیت اس پر دم کرے اور اس میں



سے نصف مٹی اپنے سرہانے رکھے اور نصف ایک کپڑے میں باندھ کر نا کتخدا لڑکی کا کتا ہوا سوت اس پر لپیٹ کر اپنے بازوئے راست پر باندھے مطلوب تابع فرمان ہو عمل یہ ہے۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم ھو الذی خلق السموات والارض فی ستة ایام ثم استویٰ علی العرش یعلم ما یلج فی الارض وما یخرج منها وما ینزل من السمآء وما یعرج فیها وھو معکم اینما کنتم واللہ بما تعملون خبیر یارفیق یا شفیق نجنی من کل ضیق

# برائے بغض

اگر اندرائین کے پتوں کے پانی سے ستر حرف (ف) ایک کاغذ پر لکھ کر پانی میں حل کرے اور درمیان دو شخصوں کے یا ان کے گھر میں ڈالے جدائی ہو۔

# برائے مہمات

احسن الشواہد جلد اول ملفوظ حضرت نظام الدین اولیاء محبوب الٰہی میں درج ہے کہ جو کوئی فرض عشاء کے بعد دو رکعت سنت پڑھ کر چار رکعت صلوٰۃ السعادت اس ترکیب سے پڑھے کہ ہر رکعت میں الحمد و آیت الکرسی ایک ایک بار سورۃ قدر تین تین بار سورۃ اخلاص پندرہ پندرہ بار اور بعد سلام سجدہ میں جا کر تین بار یاحی یا قیوم ثبتنی علی الایمان کہے جو حاجت چاہے روا ہو۔

# برائے تسہیل ولادت

اگر اسمائے اصحاب کہف ایک سادہ پیالہ آب نارسیدہ پر لکھ کر عورت کو پلاوے یا اس پیالہ کو حاملہ عورت دونوں ہاتھوں میں پکڑ کر زور سے زمین پر مارے یا کاغذ پر لکھ کر بائیں ران پر باندھیں یا سات دفعہ قدرے ہینگ وگڑ پر پڑھ کر کھلائیں تو فوراً بچہ پیدا ہو جائے اسماء اصحاب کہف یہ ہیں۔ الھی بحرمت یملیخا مکسلمینا کشفوطط تبیو نس اذر فطیونس کشا فطیونس یوانس بوس واسم کلبھم قطیھر وعلی اللہ قصد السبیل ومنها جائر فاللہ خیر حافظا برحمتک یاارحم الراحمین

# دفعیہ مشکلات

کتاب فوائد ادعیہ میں منقول ہے کہ ایک مرد علوی کسی خلیفہ کے عہد میں معتوب ہو کر واجب القتل ہو چکا تھا کہ ناگاہ حضرت رسالت پناہ ﷺ کو اس نے خواب میں دیکھا کہ فرماتے کہ اپنی پانچوں انگلیاں پکڑا اور یہ آیات اس طرح پڑھ کر وابشر الصابرین الذین اذا اصابتھم مصیبة قالوا انا للہ وانا الیه راجعون اولئک علیهم صلوٰۃ من ربهم ورحمة

اولئک هم المهتدون پڑھ کر چھوٹی انگلی پکڑ پھر۔ الذین قال لهم الناس ان الناس قدجمعو الکم فاخشو هم فزاد هم ایمانا وقالو حسبنا الله ونعم الوکیل فانقلبوا بنعمة من الله وفضل لم یمسهم سوء وتبعور ضوان الله والله ذوالفضل العظیم پڑھ کردوسری انگلی پکڑ پھر وایوب اذناری رجه انی مسنی الضر وانت ارحم الراحمین فاستجبنا له پڑھ کر درمیانی انگلی پکڑ پھر و ذی النون اذ ذهب مغاصیا فظن ان لن تقدر علیه فنادی فی الظلمت ان لا اله الا انت سبحانک انی کنت من الظالمین فاستجینااله پڑھ کر کلمہ کی انگلی پکڑ پھر فسنذ کرون ماقول لکم و افوض امری الی الله ان الله بصیر بالعباد پڑھ کر انگوٹھا سب انگلیوں کے اوپر ملا کر پکڑ پس بیدار ہو کر اس نے اسی طرح کیا تھوڑی دیر نہ گذری کہ معلوم ہوا خلیفہ درد شکم میں مبتلا ہو کر جاں بحق ہوا اور مرد علوی نے خلاصی پائی۔

## برائے حل مشکلات

اگر اس دعاء مکرم کو موافق اعداد چار گونہ کے یعنی چوبیس ہزار تین سو اڑسٹھ مرتبہ ایک روز میں اور اگر ممکن نہ ہو کئی روز میں وقت معین پر پڑھے خدا چاہے وہ مشکل حل ہو جائے۔ وہ دعا یہ ہے۔

مالا ینحل یا دلیل المتحیرین یا غیاث المستغیشین یا مجیب دعوة المضطربین یا کاشف کرب المکروبین.

برائے حفظ شر دشمنان وسلامتی جان

جو شخص ہمیشہ اس دعا کا ورد رکھے دشمنوں کے گزید سے محفوظ رہے چنانچہ حضرت گنج شکر کے ملفوظات میں درج ہے کہ ایک دفعہ بغداد میں کسی شخص کو واسطے ہلاکت کے سات روز تک شیر کے پنجرہ میں ڈالے رکھا مگر شیر نے اسے نہیں پھاڑا جب وجہ معلوم کی تو دریافت ہوا کہ یہ اسم اعظم اس کے ورد میں تھا۔ اسم مکرم ومعظم یہ ہے۔ بسم الله الرحمن الرحیم یا دائم بلا فناء ویا قائم بلا زوال ویا مشیر بلاوزیر ویا صانع بلا مشیر.

## برائے چیز گم شدہ

گم شدہ چیز کی دستیابی کے لئے یہ عمل مجرب ہے جس وقت معلوم ہو کہ کوئی چیز گم ہوگئی ہے۔ یہ آیت اول و آخر درود شریف پڑھ کر دستک دے خدا چاہے وہ مال مل جاوے لیکن صاحب مال کو چاہئے کہ جس وقت مال گم ہو فوراً خود یہ عمل کرے اگر خبر میں دیر ہوگئی اسی قدر تاثیر بھی کم ہوگی آیت یہ ہے واذکر ربک اذا نسیت.



## افسوں برائے دنبل وشبور

شاہ عبدالرحمٰن صاحب لکھنوی کا فرمان ہے کہ کرکردنی بربردنی برون مشو خدائے بزرگ است تو بزرگ مشو بحق لا اله الا الله محمد رسول الله۔ تین بار پڑھ کر چند روز پھوڑے کے گرد دم کرتا رہے۔

## خلاصئ محبوس

خلاصئ محبوس کے لئے یہ ٹوٹکہ بھی حضرت سے مروی ہے کہ مولوی سید امانت علی کہ ہمیر پور میں قید ہو گئے تھے لکھ بھیجا آج کل پرسوں۔ دس بار پڑھ کر ششش جہت قید خانہ پر دم کیا کریں بروز شروع یا فردا یا پس فردا رہائی پائیں۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا کہ تیسرے دن جج صاحب نے بلا کر مولوی صاحب کو چھوڑ دیا اور کہا کہ کلکتہ سے تمہاری رہائی کا حکم آ گیا ہے۔

## گریہ اطفال وتیغ بندی

اگر کسی کا بچہ بہت روتا ہو تو اس کے گلے میں یہ دعا لکھ کر ڈالے یَا شَیْخَ مَشِیْخَا فَسْلَامُوْنَ اور اس کی تاثیر یہ ہے کہ جو کوئی اس اسم کو اپنے پاس رکھے بندوق تیر وغیرہ اس پر اثر نہ کریگا چنانچہ مولوی رمضان صاحب اپنی کتاب لکھتے ہیں کہ ایک شخص کو یہ لکھ کر دیا وہ کسی معرکہ میں گیا اور پندرہ سولہ تیر اس پر لگے مگر کچھ بھی اثر نہ کیا۔

## برائے اولادِ نرینہ

یہ تعویز لکھ کر گلے میں لٹکائے یہاں تک کہ ناف تک پہنچ جائے یعنی دھاگا لمبا ہو۔ انشاء اللہ حملِ فرزند ہوگا۔ لفظ یامعور کے حروف سوراخ دار ہوں جیسا کہ یہ ہے۔

| یامصور | یامصور | یامصور | یامصور |
|---|---|---|---|
| یامصور | یامصور | یامصور | یامصور |
| یامصور | یامصور | یامصور | یامصور |
| یامصور | یامصور | یامصور | یامصور |

# نماز برائے زیارت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم

جو شخص یہ چاہے کہ جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت سے مشرف ہوں اور آپ کے اصحاب اور ارواح طیبات کو دیکھوں تو اس کو چاہئے کہ شہر سے باہر جائے اور لبِ دریا یا حوض یا تالاب جائے پاکیزہ پر بیٹھ کر غسل کرے اور سر ننگا کر کے دو رکعت شکرانہ وضوء ادا کرے اس کے بعد دو رکعت صلوٰۃ الارواح پڑھے پہلی رکعت میں فاتحہ کے بعد اکیس مرتبہ سورت اخلاص اور دوسری رکعت میں فاتحہ کے بعد اکیس مرتبہ معوذتین پڑھے اور سلام پھیر کر سجدہ میں جائے اور تین بار یہ دعا عجز سے کہے اَغِثْنِیْ اَغِثْنِیْ اَغِثْنِیْ یَا مُغِیْثُ . پھر اس اسم کو سات ہزار بار پڑھے وہ اسم یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ بِسْمِ اللّٰہِ اَقْوَاہُ یَا اَللّٰہُ جس وقت طالب اس اسم کو پورا پڑھ چکے آسمان ک طرف منہ اٹھائے تین قدم آگے پھر تین قدم پیچھے تین قدم دائیں اور تین قدم بائیں چلے مگر منہ قبلہ کی طرف سے نہ ہٹائے جب حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھ لے آنکھیں کھولدے اور ارواح پاک حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وسلم اور سب اصحاب کی ارواح اور ان کے ماسوا سب اس کو دکھلائی دیں گے عرضِ حاجت کرے جو مقصود ہو برآئے یہ خاص اس فقیر کا عمل ہے۔ بعد اس کے یہ مناجات پڑھے بسم اللہ الرحمن الرحمن الٰہی آنچہ بر کردم ندانستم خطا کردم بہ بخش بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ (جواہر خمسہ) اگر عمل سے قبل تین روز طعام و آب و خواب ترک کر دے تو بہتر ہے۔

# نمازِ عشق

نمازِ عشق کی نیت سے ایک رکعت پڑھے سورۃ فاتحہ شروع کر کے اھدنا الصراط المستقیم کی اتنی تکرار کرے کہ بے خود ہو کر گر پڑے جب ہوش آئے صراط الذین سے شروع کرے اور سورۃ تمام کرے اس کے بعد سورۂ قدر پڑھے لفظ انا انزلناہ کو تین مرتبہ کہے پھر سورت تمام کر کے رکعت مکمل کر کے التحیات پڑھ کر سلام پھیرے۔ یہ نماز سالک کو ایک سال میں ایک مرتبہ تو ضرور پڑھنی چاہئے ورنہ مدت العمر میں ایک مرتبہ ضرور پڑھے۔ اس کے پڑھنے سے خدا کی



محبت میں کچھ اس قدر ترقی ہوتی ہے کہ بیان سے باہر ہے۔ اور اگرچہ یہ نماز فقہاء کے موافق نہیں ہے مگر فقراء پڑھتے ہیں۔ (کشکول کلیمی)

# نماز زیارت غوث اعظم رحمتہ اللہ علیہ

جو کوئی آپ کی زیارت چاہے آدھی رات اٹھ کر غسل پاک کر کے دوگانہ پڑھے۔ سر برہنہ بہ نیت کشف الارواح رکعت اول میں بعد فاتحہ کے تین مرتبہ کافرون دوسری میں تین مرتبہ اخلاص پڑھے بعد سلام پیران پیر کی روح کی طرف دل و جان سے متوجہ ہو کر دو سو مرتبہ مصلی پر کھڑا ہو کر یہ دعا پڑھے پس آپ کی زیارت سے مشرف ہوگا۔

دعا یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَااَحَضْرت میران سید محی الدین اُحْضُرُوْا اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی نُوْرِ مُحَمَّدٍ فِی الْاَرْوَاحِ .

دنیا کی غرض سے نہ کرے۔ محض رضاء مولیٰ کے لیے پڑھے۔

# نماز قضاءِ عمری

حضرت رسول مقبول ﷺ سے منقول ہے کہ جس شخص کی نمازیں قضا ہوگئی ہوں اور تعداد معلوم نہ ہو تو اس کو چاہئے کہ جمعہ کے روز چار رکعت نماز نفل ایک سلام سے پڑھے اور ہر رکعت میں فاتحہ کے بعد آیت الکرسی سات بار انا اعطینک الکوثر پندرہ بار پڑھے۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ فرماتے ہیں کہ اگر سات سو برس کی نمازیں بھی قضا ہوئی ہوں تو ان کی کفارت کے لئے یہ نماز کافی ہے صحابہ نے عرض کیا یارسول اللہ آدمی کی عمر میں ستر یا اسی برس ہوتی ہے سات سو برس بیان کرنے کی وجہ کیا ہے۔ فرمایا کہ جتنی نمازیں اس کی قضاء ہوئی ہیں اور اس کے ماں باپ اور اس کے فرزندوں سے ہوں وہ سب کے لئے کافی ہے۔ نیت یہ ہے۔ نُوَیْتُ اَنْ اُصَلِّیَ لِلّٰهِ تَعَالیٰ اَرْبَعَ رَکَعَاتٍ تَکْفِیَهُ الْقَضَاءِ مَا فَاتَ مِنِّی فِیْ جَمِیْعِ عُمْرِیْ صَلٰوۃِ النَّفْلِ مُتَوَجِّهاً اِلیٰ جِهَةِ الْکَعْبَةِ الشَّرِیْفَةِ اَللّٰهُ اَکْبَرُ. نماز کے بعد سو مرتبہ درود شریف اور ایک مرتبہ یہ دعا پڑھے۔ اَللّٰهُمَّ یَا سَابِقَ الْفَوْتِ وَیَا سَامِعَ الصَّوْتِ وَیَا مُحْیِيَ الْعِظَامِ بَعْدَ الْمَوْتِ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ وَاجْعَلْ لِّیْ فَرَجًا وَّ مَخْرَجًا مِمَّا اَنَا فِیْهِ فَاِنَّکَ تَعْلَمُ وَلَا اَعْلَمُ وَاَنْتَ تَقْدِرُ وَلَا اَقْدِرُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ یَا وَاهِبَ الْعَطَایَا یَا غَافِرَ الْخَطَایَا یَا سُبُّوْحُ یَا قُدُّوْسُ یَارَبَّ الْمَلٰئِکَةِ وَالرُّوْحِ رَبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَتَجَاوَزْ عَمَّا تَعْلَمُ فَاِنَّکَ اَنْتَ الْعَلِیُّ الْاَعْظَمُ یَا سَتَّارَ الْعُیُوْبِ وَیَا غَفَّارَ الذُّنُوْبِ یَا ذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ وَصَلَّی اللّٰهُ تَعَالیٰ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ اَجْمَعِیْنَ (از جواہر خمسہ)



# صلوٰۃ الاسرار

شیخ بایزیدؒ سے منقول ہے کہ جمعرات کے دن غسل کر کے خوشبو لگا کر بعد مغرب دو رکعت صلوٰۃ الاسرار پڑھے اور ہر رکعت میں سورۃ اخلاص گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھے اور سلام کے بعد گیارہ قدم عراق کی طرف حضرت غوث الاعظم کے روضہ کے استقبال کی نیت سے چلے اور ہر قدم پر شیخ پر سلام کہے السلام علیک یا سلطان الاوتاد۔ السلام علیک یا سلطان الابدال۔ السلام علیک یا سلطان الاقطاب۔ السلام علیک یا غوث الاعظم۔ السلام علیک یاباز الاشہب السلام علیک یا فقیر۔ السلام علیک یا مسکین۔ السلام علیک یا غریب السلام علیک یا ولی السلام علیک یا شیخ۔ السلام علیک یا سیدنا و مولانا ابا محمد محی الدین عبدالقادر جیلانی۔ پس اسی طرح الٹا پھرے پھر بیٹھے اور کچھ بخور کرے اور ایک جلسہ سے بیٹھا رہے۔ اور درود شریف پڑھے اور دس دفعہ فاتحہ واخلاص پڑھے۔ پھر ایک ہزار ایک سو گیارہ مرتبہ یہ رباعی پڑھے

ءِ اُظْلَمُ فِی الدُّنْیَا وَاَنْتَ نَصِیْرِیْ　　اَیُدْرِکُنِیْ ضَیْمًا وَّاَنْتَ ذَخِیْرِیْ

اِذَا ضَاعَ فِی الْبَیْدَاءِ عِقَالُ بَعِیْرِیْ　　فَعَارٌ عَلٰی حَامِی الْحِمٰی وَهُوَ قَادِرٌ

جس حاجت کے لئے پڑھے گا پوری ہوگی اور کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ روحِ مقدس حضرت غوث اعظم کی تشریف لا کر اس کے کام کا جواب ملتا ہے۔ حضرت شیخ بایزیدؒ فرماتے ہیں کہ اگر غوث اعظم کے دیدار کے لئے پڑھے تو حامی الحمٰی کو زبر سے مد کے ساتھ پڑھے۔ حَامِیَ الْحَمٰی

# لطائفِ ستہ کا بیان

واضح ہو کہ جسم انسانی میں چھ مقام نہایت فیض و برکت کے ہیں جس میں اول لطیفہ قلبی ہے مقام اس کا دو انگشت نیچے بائیں پستان کے ہے اور نور اس کا سرخ ہے۔ دوم لطیفہ روحی جگہ اس کی دو انگشت نیچے پستان دائیں کے ہے اور نور اس کا سفید ہے۔ تیسرا لطیفہ نفس مقام اس کا زیر ناف ہے نور اس کا زرد ہے۔ چوتھا لطیفہ سری مقام اس کا درمیان سینے کے ہے اور نور اس کا سبز ہے۔ پانچواں لطیفہ خفی مقام اس کا پیشانی یعنی بھوؤں کے اوپر ہے اور نور اس کا نیلا ہے۔ چھٹا لطیفہ اخفی مقام اس کا ام الدماغ ہے اور نور اس کا سیاہ ہے مثل سیاہی آنکھ کے۔

طریقہ شغل لطائف ستہ کا یہ ہے کہ دم کو زیر ناف سے کھینچ کر اس لطیفہ پر پہنچائے جس کا شغل کرنا منظور ہوا اور ذکر اسم ذات یعنی اللہ میں بلحاظ معنی اور نور اس مقام کے جس قدر ہو سکے مشغول ہو۔ حبس دم اور بلا حبس دم دونوں طرح اس شغل کی ملازمت کرتے ہیں فقط۔

## طریقہ توجہ

مرید کو اپنے روبرو نزدیک دوزانو بٹھا کر کہے کہ آنکھیں بند کر کے بجانب دل متوجہ ہو بعدہ اپنے دل کی طرف متوجہ ہو کر ہمت القائے نسبت کی کرے تا کہ مرید کے دل پر فیوض غیبیہ کا غلبہ و اثر ہو اور ایک طرح کی محویت اور بے خودی اس پر طاری ہو اور یہ طریقہ توجہ کا اہل نقشبند ہر روز یا تیسرے روز کرتے ہیں اور جس پر توجہ اثر نہ کرے یا قلب اس کا سخت ہو اس کے واسطے یہ تدبیر ہے کہ توجہ کے وقت اس کے دل کے پاس چراغ روشن کر کے رکھے تا کہ حرارت چراغ سے قلب میں بھی حرارت پیدا ہو۔ بعض فقراء کے ہاں اس توجہ کا طریقہ یہ ہے کہ مرشد اور مرید دونوں آنکھیں بند کر کے متوجہ ہوں اور دیر تک مراقب رہیں بعد پیدا ہونے گرمی کے دل میں باہم گر محویت پیدا ہو جائے لیکن طالب توجہ کو لازم ہے کہ قبل توجہ کے دل کو بذکر اللہ جاری کرے تا کہ جلد تاثیر ہو اور قلب. جاری ہونے کی شناخت یہ ہے کہ جس وقت بجانب باطن توجہ کرے بقدر استعداد اپنی کے انوار زرد وسفید وسیاہ وسرخ وسبز اپنے میں مشاہدہ کرے اور اگر کسی بزرگ کی قبر پر واسطے دریافت نسبت اس بزرگ کے متوجہ ہو اور ہمت اس کی طرف مصروف کرے تو اس وقت بھی انوار سرخ وسفید وغیرہ ظاہر ہوں تو معلوم کرنے کہ وصل اس بزرگ متوجہ الیہ کا بواسطہ لطیفہ قلب یا روح کے ہے۔ اور اگر نور دو لطیفہ یا زیادہ مخلوط ظاہر ہوں تو وصل اس کا ان زیادہ لطائف کے ہوگا اس لئے کہ وصول ہر بزرگ کا بوساطت ایک لطیفہ کے لطائف سبعہ کے ہے جو اس جسد کے متعلق ہے۔



# کشفِ قبور کے لئے

نمازِ تہجد یا نماز عشاء کے بعد ایک جگہ پر اس اسم کو پہلے دن پانچ ہزار مرتبہ پڑھے۔ دوسرے دن چار ہزار مرتبہ پڑھے۔ تیسری دن تین ہزار مرتبہ پڑھے۔ پھر ایک ایک سو مرتبہ روزانہ کم کرتا جائے یہاں تک کہ ایک سو مرتبہ پر آجائے اس عمل میں رقت بہت طاری ہوگی۔ زار زار آنسو جاری ہونگے دل قابو سے باہر ہوگا مگر پورا کرے جس طرح ہو سکے اس عمل میں خوئی ڈر خوف نہیں۔ اطمینان رکھے اب روزانہ جب تک شوق ہو ایک سو مرتبہ عمل میں رکھے۔

وہ اسم اعظم یہ ہے۔ اَلصَّمَدُ اَلصَّمَدُ اَللّٰہُ الصَّمَدُ

طریقہ عمل مرد کی قبر پر قبلہ رخ بیٹھ کر آنکھیں بند کر کے پڑھنا شروع کرے پانچ تسبیح مکمل نہ ہونے پائے کہ قبر مثل صندوق کھل جائے اور ملاقات ہو۔ یہ اس قدر سریع الاثر عمل ہے کہ تیسرے دن رقت شروع ہو جاتی ہے جب ایک تسبیح پر آجائے تو معمول رکھے اگر ایک تسبیح پڑھ کر مراقبہ کیا کہ خانہ کعبہ مدینہ طیبہ بیت المقدس یا فلاں بزرگ کی زیارت ہو تو خود بخود پوری زیارت ہوگی مگر اس کو بچوں کو کھیل نہ بنائیں کیونکہ اس وقت آپ کا قلب اور جسم عالم وجود میں تو ہوگا مگر آپ اس سے بے خبر ہونگے۔ زیادہ عرصہ نہ لگاؤ چند منٹ بعد اجازت دیگر آنکھیں کھولیں جب تک آپ اس عمل سے کام لیتے رہیں کسی کے سامنے اظہار نہ کریں۔

اگر عمل سے فائدہ نہ ہو تو دوبارہ عمل سے قبل پانچ ہزار مرتبہ اسم ذات روزانہ چہل روز تک پڑھیں تا کہ تصفیہ قلب ہو جائے۔ عمل اللہ الصمد میں ترک حیوانات جلالی کریں۔ ماہِ سعید اور رجال الغیب کا خیال رکھیں خلوت کی ضرورت نہیں ہے۔ عمل ہذا نہایت بے نظیر عمل ہے۔

# عمل حاضرات بکتا نوش بادشاہِ جنات

پہلے درج ذیل عزیمت کو روزانہ ایک سو گیارہ مرتبہ چالیس روز تک پڑھے بعدہ جب عمل میں آجائے کاغذ پر نقش ذیل لکھ کر ایک کورے چراغ میں روغن چنبیلی ڈال کر روشن کرے اور مریض کو روبرو بٹھائے اور عزیمت پڑھتا رہے۔ پس شاہ بکتا نوش حاضر ہو اس سے حال مریض کا بیان کرے اور تمام سوال جواب کرے۔ اگر مریض کے سوا حاضرات کرنا ہو تو لڑکی نابالغ پر کرے۔ عزیمت یہ ہے۔ عَزَمْتُ عَلَیْکُمْ اَجِبْ یَا مَھْلَا نِیْلُ یَا عَمَّا فِیْلُ وَتَفْتَائِیْلُ یَا سَائِیْلُ اَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ اُحْضُرُ وَاللُّمُسَخَّرَاتِ وَالْحَاضِرَاتِ بِحَقِّ فَھْمُوْشِ تَشْلِیْقًا تَشْلِیْقًا حَرْفُوْشِ حَرْفُوْشِ عَذْقُوْشِ عَذْقُوْشِ صَرْطُوْشِ صَرْطُوْشِ تَشْفِیْشًا تَشْفِیْشًا اَرْقُوْشِ اَرْقُوْشِ ھَدُوْشِ ھَدُوْشِ یَا مَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاَرْوَاحِ وَالشَّیَاطِیْنِ اُحْضُرُوْا مِنْ

جَانِبِ الْمَشَارِقِ وَالْمَغَارِبِ اُحْضُرُ وِمِنْ جَانِبِ الْجُنُوْبِ وَالشِّمَالِ اُحْضُروْا اُحْضُرُوْا يَا فَتِحْ عَلِيْشَاه حَاضِرُ شَوْ بِحَقِ لَااِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ آنچہ دربدن فلان ہر آسیب وجنے وبھوتے وچڑیل وغیرہ گرفتہ بسوز۔ بحق بکتانوش حاضر شو حاضر شو حاضر شو۔

یہ نقش ہے۔

(از نافع الخلائق)

| ۲۴۰۰ | ۲۳۹۷ | ۲۳۹۰ | ۲۴۰۲ |
|---|---|---|---|
| ۲۳۹۱ | ۲۴۰۳ | ۲۴۰۱ | ۲۳۹۴ |
| ۲۴۰۴ | ۲۳۹۲ | ۲۳۹۵ | ۲۳۹۸ |
| ۲۳۹۶ | ۲۳۹۹ | ۲۴۰۵ | ۲۳۹۳ |

## حاضرات کی بندش کھولنا

گاہے جنات وشیاطین حاضرات والے نظر باندھ دیتے ہیں اور اس کو کچھ نظر نہیں آتا۔ ان پانچ اسماء کو پڑھ کر پھونکیں بچے کی نظر کھل جائے گی طاق اعداد سے پڑھے۔ (از من موہنی الحب)

اسماء یہ ہیں۔ منقوش۔ مہوش۔ خرش۔ خروش۔ فردوش۔ فقط مجرب ہے۔



## عمل سارق

یہ چور کا کٹورے والا عمل غوث محمد گوالیاری صاحب جواہر خمسہ میں فرماتے ہیں کہ نئے تانبے کے طباق پر جس میں کچھ بھی کھایا پیایا ڈالا نہ گیا ہو تین ائرے فولادی پرکار سے اس پر کھینچیں اور ہر دائرے میں یہ اسم لکھیں۔ عامل کو چاہئے کہ لکھتے وقت عود جلائے۔ خوشبو ملے باطہارت ہو پھر ایک ہزار ننانوے بار یہ اسم پڑھ کر اس طباق پر دم کرے۔ خدا کے حکم سے اس طباق میں حرکت ہوگی پھر الحمد شریف پڑھ کر اس پر دم کرے وہ طباق اپنی جگہ سے اٹھ کر جس جگہ مال مسروقہ رکھا ہے جاپہنچے گا اگر مال دفن ہے تو اس جگہ پر ٹھہر جائے گا چاہئے کہ وہاں سے کھود کر نکال لے وہ اسم مبارک یہ ہے۔

يَاقَيُّوْمُ فَلَايَفُوْتُ شَئى مِنْ عِلْمِهٖ ولا يؤدُهٗ حِفْظُه يا قَيُّوْمُ

چور کے لئے لوٹا گھمانا

اول کاغذ پر ان کے نام کہ جن پر شبہ ہو علیحدہ علیحدہ لکھے۔ ایک کوری بدھنی لیکر اس میں باندھے اور دو آدمی آمنے سامنے بیٹھ کر کلمہ کی انگلیوں سے پکڑے اور سورت یٰسین اول تا مکر مین پڑھے اگر وہ چور کا نام ہوگا بدھنی گھوم جاوے گی اگر نہ گھومے تو دوسرا نام باندھے اور یس مکرمین تک پڑھے اسی طرح سب نام دیکھے۔ مگر عامل کو مناسب ہے کہ جب اس طریقہ سے چور کا نام معلوم ہوجائے تو اس کو افشانہ کرے کہ جب تک قرائن ظاہری سے تحقیق نہ ہوجائے اور یہی شاہ ولی اللہ نے اپنی کتاب میں لکھا۔

## چور کو سزا دینا مشک والا عمل

ایک مشک خالی لیکر اس کے اوپر آیت الکرسی اور یہ سات نام انبیاء علیہ السلام نوحؑ۔ لوطؑ۔ صالحؑ۔ ابراہیمؑ۔ موسیٰؑ۔ عیسیٰؑ۔ محمدؐ صلوات اللہ علیہم اجمعین لکھیں پھر الگ الگ ایک نام کے ساتھ ایک مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر مشک میں پھونکیں اور ہر مرتبہ آیت الکرسی کے بعد یہ پڑھتے جائیں۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّىْ اَسْئَلُكَ بِمَا اَرْسَلْتَ هٰذَا اَنْ تَنْفُخَ بَطْنَ هٰذَا السَّارِقِ كَمَا نَفَخْتُ هٰذِهِ الْقِرْبَةَ ۔ جب سات پھونک پوری ہوجائیں مشک کا منہ باندھ کر لٹکادیں انشاء اللہ چور کا پیٹ سخت پھول جائیں گا اور وہ چورایا ہوا مال واپس لیکر آوے گا۔ (من موہنی الحب)

# مکان خالی کرانا

مناسب ساعت دیکھ کر کاغذ پر لکھ کر مکان کے دروازے پر چپکا دیں یا دروازے پر لکھ دیں جلد چھوڑ جائے۔ گا وہ یہ ہے۔
طہشل اخر جو فلاں بن فلانۃ من ھذا المکان

# خرچِ بے خرچان

یہ دس اسم ہیں جو موسیٰ علیہ السلام کے عصاء پر لکھے تھے بزرگانِ دین ان دس اسماء کو خرچِ بے خرچان کہتے ہیں سیاحانِ متوکل اور درویشوں کے لئے جنگلوں اور منزلوں میں نافع ہیں ان دس اسماء کو روزانہ پڑھا کرے تو قدرتِ کاملہ غیب سے روزی عطاء کرتی ہے۔ تعلیم ان دس اسماء کی سلسلہ قادریہ غوثیہ محبوبیہ بانوا میں جاری وساری ہے۔ ترکیب عمل یہ ہے جب خواب سے بیدار ہو تو بغیر کسی سے کلام کئے یا باسط کو دس مرتبہ پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کر کے منہ پر ملے پھر صبح کی سنت وفرض کی درمیان اکتالیس بار پڑھے یَا اِسْرَافِیْلُ یَا طَا طَائِیْلُ یَادَرْدَ ائِیْلُ بحق یا اَللہَ اَلاُ اِلٰھَۃَ الرَّفِیْعُ جَلَا لُہٗ یَا اِلٰہُ پھر بعد فرض یَا بَاسِطُ سو مرتبہ یَا عَزِیْزُ اکتالیس مرتبہ سورۃ نصر پچیس مرتبہ دس اسماء بہتر مرتبہ یا رزاق تین سو آٹھ مرتبہ پڑھے پھر آٹھ نقش لکھ کر ہفتہ عشرہ میں آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈال دیں اسی طرح روزانہ معمول رکھیں تو خداوند عالم ایسی جگہ سے رزق دے گا جہاں سے کبھی گمان بھی نہیں ہو سکتا یہ طریقہ فقراء کا مجرب ہے۔ وہ نام شریف یہ ہیں۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم. شَزَایُوْلِذَرْعِیْ جُوْ سَاَمُنُوْ عَاعَالِمًا طُیُوْ سُوْنًا سَلِیْخاً مَلِیْخاً مَلْقُوْماً یَا قَیُّوْمًا بِحَقِّ کٓھٰیٰعٓصٓ وَبِحَقِّ حٰمٓعٓسٓقٓ
اور نقش مذکور یہ ہے۔

| ۱۰۴۳ | ۱۰۴۷ | ۱۰۵۰ | ۱۰۳۶ |
|---|---|---|---|
| ۱۰۴۹ | ۱۰۳۷ | ۱۰۴۲ | ۱۰۴۸ |
| ۱۰۳۸ | ۱۰۵۲ | ۱۰۴۵ | ۱۰۴۱ |
| ۱۰۴۶ | ۱۰۴۰ | ۱۰۳۹ | ۱۰۵۱ |

اس کی پشت پر لکھے
اَجِبْ یَا جِبْرَائِیْلُ بِحَقِّ یَا بَاسِطُ



# غیر عورت کا خیال دور کرنا

اگر کسی شخص کو خطرۂ نفسانی اجنبی عورتوں سے پیش آئے یعنی اس کا میلان اپنی عورت کے سوا دوسری عورتوں کی طرف ہوتا ہو تو اس کو چاہئے کہ ان کے پاؤں کی مٹی لیکر یہ دعا پڑھ کر ان کی طرف پھینک دے یہ خطرہ دفع ہوگا۔ وہ دعا یہ ہے۔
بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا شَمْعِیْثَا الَّذِی یُقَلِّبُ الشَّمْسَ مِنَ المَغْرِبِ اِلَی المَشْرِق (جواہر خمسہ)

# عملِ مار گزیدہ مجرب المجرب

{کہے خدا سنو محمدؐ سانپر بکھ کیسے۔ اٹھو محمد جھاڑو گھر دیکھو جا بیٹھے۔ آدم صورت چام لپٹیا مکھ ماتھے تھرائے۔ ھانک پکاروں بکھ جھڑے نزل کرے خدائے} اس سے بڑھ کر سانپ کے لئے کوئی سیفی نہیں ہے از مجربات فقیر محبوب علی شاہ قادری بانوا کا ہے فقط۔

اس سیفی کو رمضان شریف کی ستائیسویں شب کے وقت بعد نماز عشاء ایک سو اکتالیس مرتبہ پڑھے سر برہنہ ہو کر مسجد میں یا مکان میں صحن میں کھلے آسمان تلے یا جنگل میں کھڑا ہو کر مع اول وآخر درودِ ابراہیمی گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھے۔ روبقبلہ ہو اور صندل اور لوبان کی دھونی قریب رکھے۔ دن کو روزہ رکھے شام کو شیرینی سے افطار کرے بعد فراغت عمل قدرے شیرینی پر علی مشکل کشا کی فاتحہ دیکر لڑکوں کو تقسیم کردے پس عامل ہو گیا۔ اسی طرح ہر سال کر لیا کرے اور بوقت ضرورت جب کہ کوئی شخص خبر دے کہ فلاں شخص کو سانپ نے کاٹا ہے تو عامل اس شخص کو روبقبلہ کھڑا کر کے وضوء کر کے اپنے داہنے ہاتھ کی چھوٹی انگلی کی طرف سے پڑھ کر بند کرتا ہوا پیچھے سے آوے اور ذرا ٹھہر کر تین دم لے اور تین ہی قدم چل کر اس شخص کی پشت پر مٹھی کھول کر زور سے طمانچہ مارے اور کہہ دے کہ فوراً جا کر اپنا منہ مار گزیدہ کو دکھائے اور کہہ دے کر پھر اور کسی سے نہ جھڑائیں ورنہ خطرہ کھائے گا پھر زہر نہ چڑھے گا آرام کلی ہو جائے گا پس اختیار ہے کہ جس قدر شیرینی پر ممکن ہو اللہ پاک کے نام کی فاتحہ پڑھ کر نیاز دے کہ تقسیم کرے یا درویشوں کو کھلائے لیکن عامل خود اس کی کوئی اجرت نہ لے اور اگر وہ شخص طمانچہ سے بے ہوش ہو جائے یا مار گزیدہ کا مقابلہ ہو جائے تو تازہ پانی کنواں یا دریا یا تالاب سے نکلوا کر داہنے ہاتھ کے چلو میں پانی لیکر سیفی مذکورہ بالا کو تین مرتبہ پڑھ کر دم کر کے مریض کے منہ پر چھینٹا دیوے اور مریض کے کان میں ہوشیار کی آواز دے اگر مرض کھیل کر قبول دیوے۔ یا ہوش میں آجاوے تو بہتر ورنہ دس پانچ سیر کچا دودھ منگا کر ایک ایک سیر کے قریب کونڈوں میں دودھ

بھر دیں اور جھاڑو کی تیلی کے چار ٹکڑے انگلی انگلی بھر کے لیکر ان ٹکڑوں پر مندرجہ ذیل سیفی نمبر ایک کو پانچ پانچ مرتبہ ایک ایک ٹکڑے پر پڑھ کر دم کریں اور ایک ایک ٹکڑا چاروں طرف پھینک دے اور دیکھتا رہے کہ تنکے کس جانب جاتے ہیں جس طرف سے تنکے مل کر جاوین اسی طرف سانپ کے آنے کے واسطے راستہ دیں یعنی آدمیوں کو ہٹادیں اور ایک کپڑا یا رومال راستہ میں بچھا دیں اور رومال کے سامنے ایک حلقہ کھینچ دیں جب سانپ آوے تو اس کو اسی حلقہ میں بیٹھنے کا حکم دیں اور جس جگہ کپڑا یا رومال پر سانپ گذرے اسی جگہ رومال پر نشان لگادیں اور جب کنڈل میں سانپ بیٹھ جائے تو اس کی طرف مخاطب ہو کر اسی طرح عمل کرے جس طرح مار گزیدہ کے ساتھ کیا تھا اگر سانپ راضی ہوکر سر جھکادے تو زہر چوسنے کے لئے مندرجہ ذیل سیفی نمبر دو پڑھ کر حکم دے۔ جب زہر چوستے چوستے بے ہوش ہوجائے تو دم پکڑ کر دودھ میں ڈالدے اور ذرا دیر کے بعد سانپ کو نکال کر اوپر سے نیچے کی طرف آہستہ آہستہ نچوڑیں اور حلقہ میں چھوڑ دیں پھر دوبارہ زہر چوسنے کو حکم دیں اس طرح مسلسل کرتے رہیں جب تک کہ مریض ہوش میں آجائے اور دودھ ہر مرتبہ نیا بدلتے رہیں۔ جب مریض اچھا ہوجائے تو سانپ کو دودھ پلا کر مندرجہ ذیل سیفی نمبر تین پڑھ کر رخصت کردے۔ اور اگر سانپ سرکشی کرے تو اس کپڑا کو کہ جہاں سے سانپ گذرا ہے چالیس مرتبہ مندرجہ ذیل سیفی نمبر چار پڑھ کر دم کر کے رومال کو اسی جگہ سے چاک کردے جہاں سے سانپ گذرا ہے تو سانپ پھٹ جائے گا اور مریض صحت پاجائے گا انشاء اللہ تعالیٰ ۔ یہ عمل آزمودہ ہے خود فقیر محبوب الٰہی قادری صدر سیلان سرگروہ منڈل بانوا کا۔

## سیفی نمبر ایک تیلیوں پر دم کرنے کے لئے

کہیں محمد سیس نوائے ۔ سنو علی جی حکم خدائے ۔ بن کی بوٹی ۔ بھگی جائے ظالم بیری کھینچ کے لائے بحق یا سیلمان ابن داؤد علیہ السلام انھم یکیدون کیدا واکید کیدا ہ
اس سیفی کو چاروں تیلوں پر پانچ پانچ مرتبہ پڑھ کر ہر تیلی ایک جانب پھینک دے تو اس سیفی کی برکت سے تیلی روانہ ہوگی۔

## سیفی نمبر دو زہر چوسنے کا حکم دینے کے لئے

رب کے حکم یہ کارن کرے۔ کھینچ کے واکی بکھ کو ہرے۔ بے سدھ جو ہے آدم پڑا۔ حکم خدا سے ہوئے کھڑا بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ علی ولی اللہ . وصی رسول اللہ سمع اللہ لمن حمدۃ اس سیفی کو پڑھ کر زہر چوسنے کا حکم دے۔



## سیفی نمبر تین سانپ کو رخصت کرنے کی

کہیں نبی جی علی سنائے ۔ دکھ سنکٹ کچھ چھو نہ جائے۔ بکھ آدم کو کیا جو دور ہے حکم رب سے بھرپور۔ بحق یا بُدُّوحُ فَمَهِّلِ الْكافِرِينَ اَمهِلهُم رُوَيداً اس سیفی کو پڑھ کر تین مرتبہ۔ پھر اشارہ جانے کا کرے سانپ چلا جائے گا۔

## سیفی نمبر چار رومال پھاڑنے کی

اٹھ آدم فوراً گھر جائے بِحَقِّ یَا جَبَّارُ اَللّٰھُمَّ اکفِنِی اُقتل مَار بِسمِ اللّٰہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیمِ اس سیفی کو چالیس مرتبہ پڑھ کر رومال پر دم کر کے رومال پھاڑ دیں تو سانپ پھٹ جائے گا اور مریض کو صحت ہوگی اب صحت ہونے پر سوا پاؤ حلوا اپنے ہاتھ سے پکا کر مشکل کشا کی نیاز دیکر خود کھالیا کرے جو باقی بچے اس کو دفن کردے اسی طرح تین روز تک نیاز دے تو تاعمر صحت ہوگی آزمودہ خود پیر محبوب علی شاہ قادری غوثیہ بانوا کا ہے کئی مرتبہ کا فقط یہ عمل اسرار صدری ہے دل وجان سے عزیز رکھے۔

## عملِ حب تکسیر قطبی

طالب ومطلوب کے نام مع والدہ جداجدا کر کے کاغذ پر لکھو اب مطلوب کے نام کا پہلا حرف سطر کے اول اور طالب کے نام کا پہلا حرف سطر کے آخر لکھو اب ان کو تکسیر کرو مگر پہلا اور آخری حرف حرکت نہ کرے اسی طرح پہلی سطر کو تکسیر کر کے آخر میں لے آؤ۔ مثلاً طالب کا نام سلیم بن کوثر ہے اور مطلوب کا نام رفعت بنت نزہت ہے اس کو جدا جدا کر کے لکھا اول پس طالب پھر مطلوب تو سطر یہ ہوئی۔

س ل ی م ک و ث ر ر ف ع ت ن ز ہ ت

اب مطلوب کے نام کا پہلا حرف سطر کے اول لگایا اور طالب کا آخر لگا تو سطر یہ ہوئی۔

ر س ل ی م ک و ث ر ر ف ع ت ن ز ہ ت س

اب اس کو اس طرح تکسیر کیا کہ پہلا اور آخری حرف اسی طرح قائم رہا تو دوسری سطر یہ ہے۔

ر ت س ہ ل ز ی ن م ت ک ع و ف ث ر ر س

اسی طرح تکسیر کر کے پہلے سطر واپس آگئی لیکن اول وآخر کے دونوں حرف بدستور بجائے خود قائم رہے اب جب پوری تکسیر ہوگئی اس کی نقل پانچ کاغذ پر کرو۔ نقل کرنے کی کوئی تاریخ مقرر نہیں ہے۔ اب جس روز قمر برج ثور میں ہو اس وقت ان پانچ کاغذوں سے ایک کو موم جامہ کر کے

طر میں معطر کر کے اپنے پاس رکھو اور نقش یعنی ایک کاغذ طالب کے پاس رکھنے کی کوئی تاریخ مقرر نہیں ہے اور ایک نقل کو مطلوب کی والدہ یعنی مطلوب کے گھر مکان دیوار وغیرہ کسی جگہ دفن کردو۔ اب باقی تین کاغذ رہ گئے کاغذ سے مراد سب سطریں یعنی پوری تکسیر ہے۔ اگر مطلوب کے بدن کا کپڑا ہاتھ آ جائے خواہ کسی جگہ کا ہو ان تینوں کاغذوں کو اس میں الگ الگ بتی بنا کر جب سورج ڈوبنے لگے فلیتہ جلائے اگر میسر نہ ہو تو بھی خالی کاغذ ہی کی بتی بنا کر کورے چراغ میں گھی اور شہد میں بتی کا منہ مطلوب کے گھر کی طرف رکھے جب بتی روشن ہو جائے تو طالب اس کے سامنے بیٹھ کر ایک سو ایک مرتبہ یہ دعا پڑھے اور اس دوران بتی برابر جلتی رہے اگر بالفرض ابھی پڑھنا باقی ہے اور بتی جل کر ختم ہوگی ہے تو تعداد عمل ایک سو ایک پوری کرے پس اسی طرح تین روز برابر جلائے ختم ہوتے ہی اللہ چاہے مطلوب بے قرار ہو کر حاضر ہوگا مگر طالب جس جگہ عمل کرے وہ کمرہ خالی ہو وہاں کوئی دوسرا موجود نہ ہو۔ اور تصور مطلوب کا کرتا رہے۔ انشاء اللہ عمل ختم نہ ہوگا کہ مطلوب حاضر ہوگا یہ عمل خطا نہیں کرتا جس کو منظور ہو کر کے دیکھے آزمودہ خود فقیر محبوب علی قادریہ غوثیہ بانوا کا ہے۔ دعا یہ ہے۔

یَامُقَلِّبَ الْقُلُوْبُ قَلِّبَ قَلْبَهُ اِلَیَّ ذَلِّلُ حَالِیُ فلاں بنت فلاں درحب فلاں بن فلاں بحق یاوَدُوْدُ یا بُدُّوْحُ یا بُدُّوْحُ یا بُدُّوْحُ

## دیگر عمل ملازمت تکسیر قطبی

فارسی کی ایک مثال مشہور ہے کہ قطب از جانمی جنبد یعنی قطب اپنی جگہ سے نہیں ہلتا۔ یہ مثال اس جگہ استعمال ہوتی ہے کہ جب کوئی کسی کو نکالنا چاہے اور وہ شخص نکلنا نہ چاہے یا اسے نکالے اور وہ نکالا نہ جاتا ہو تو وہ کہتا ہے کہ قطب از جانمی جنبد۔ یہ مثل تکسیر قطبی سے اخذ کی گئی ہے اور تکسیر قطبی اصطلاح جفر میں اس تکسیر کو کہتے ہیں جس میں حرف اول اپنی جگہ قائم رہتا ہے اور باقی تمام حروف گردش کرتے ہیں اور آخر میں وہی سطر پھر نمودار ہو جاتی ہے۔ مثال کے طور پر محبوب علی کے نام کی تکسیر دیکھے۔ محبوب علی کے نام کی تکسیر یہ ہے۔

م ح ب و ب ع ل ی
م ی ح ل ب ع و ب
م ب ی و ح ع ل ب
م ب ب ل ی ع و ح
م ح ب و ب ع ل ی



علماء جعفر نے اس تکسیر کو موثر تسلیم کیا ہے اور اس قاعدہ کو تسلیم کرتے ہوئے فرمایا ہے کہ جو بھی عمل اس قاعدہ سے کیا جائے موثر ہوتا ہے۔ خصوصاً دشمن کی وجہ سے نکالا جاتا ہو یا بے وجہ نکالا جاتا ہو یا کسی تبدیلی کا خوف ہو تو ایسی جگہ پر عمل درست رہتا ہے۔ مثلاً اگر کوئی چیز جانے والی ہو یا ملازمت جانے کا خوف ہو تو اس جگہ یہ عمل بہت کام دیتا ہے۔ اس عمل میں ساعت مہینہ دن تاریخ کی کوئی قید نہیں ہے جب ضرورت ہو جبھی یہ عمل کرے۔ مثلاً محبوب علی کی دہلی سے تبدیلی ہو رہی ہے اور چاہتے ہو کہ تبدیلی نہ ہو تو یوں لکھو محبوب علی دہلی یا متین۔ اگر کسی ملازمت سے نکالا جارہا ہے اور چاہے کہ نہ نکالا جائے تو یہ لکھے محبوب علی ملازمت فلانی یا متین۔ اگر کسی مقام یا مکان سے نکالا جارہا ہے تو یہ لکھے محبوب علی مکان ہذا یا مکان فلاں یا متین۔ اس طرح جو بھی کام کرنا منظور ہو نام طالب اور کام اور اسم یا متین اور اسی مطلب کا کوئی اللہ کا اسم لکھ کر تکسیر قطبی کریں ہم نے مثال میں صرف نام کی تکسیر کی ہے مگر یہاں پوری سطر کی تکسیر کرنی ہے مثلاً اگر سطر ہے کہ محبوب علی دہلی یا متین تو اس پوری سطر کی تکسیر کریں صرف م جو پہلا حرف ہے وہ اپنی جگہ پر قائم رہے گا۔ جب تکسیر مکمل ہو جائے تو اس کو بطور نقش بند کر کے گھر کے کسی پاک گوشے میں یا جنگل میں اس نقش کو زمین میں ایک گڑھا کھود ایک کیل آہنی لیکر نقش کے اوپر کیل ٹھونک دیں اور گڑھا مٹی سے بند کر دیں لیکن زمین سخت ہو نرم نہ ہو غلاظت وغیرہ نہ ہو کسی آنے جانے والے کا قدم نہ پڑھے اور اندیشہ نہ ہو کہ کوئی نکال نہ لے۔

پس عمل سے تین روز کے اندر اثر معلوم ہوگا۔ اگر تین روز میں معلوم نہ ہو تو چوتھے روز پھر یہی عمل کر کے اور اس پہلے نقش پر رکھ کر دوسری میخ گاڑ دیں پس اللہ نے چاہا تو کام پورا ہوگا انشاء اللہ۔

## تکسیر قطبی برائے عداوت

تکسیر قطبی کا یہ عمل بہ نسبت حب کے بغض میں بہت سریع الاثر ہے۔ اگر کوئی شرعی رکاوٹ درمیان میں نہ ہو تو یہ عمل تیر کی طرح کام کرتا ہے۔ یہ عمل قمر در عقرب کے زمانہ میں کیا جاتا ہے۔ اگر اتفاق سے قمر در عقرب اور رجال الغیب کے بائیں طرف ہونے کی تاریخ موافق ہو جائے تو پھر یہ عمل پستول کی گولی سے جلد اور پر اثر کام کرتا ہے۔ رجال الغیب کے موافق نہ ہونے کی صورت میں قمر در عقرب کا خیال رکھنا ضروری ہے۔ لیکن تلاش ضرور رکھئے کہ قمر در عقرب اور رجال الغیب کے بائیں طرف ہونے کی تاریخیں مل جائیں تو پہلے ان حرفوں کو معلوم

کرو جو اس عمل میں کام آئیں گے۔ جو یہ ہیں۔

یہ آیت شریف: وَاَلْقَیْنَا بَیْنَھُمُ الْعَدَاوَۃِ تا آخر تک۔

۱ ۲ ۳ ۴ ۵ ۶ ۷ ۸ ۹ ۱۰ ۱۱ ۱۲ ۱۳ ۱۴ ۱۵ ۱۶ ۱۷ ۱۸ ۱۹

و ا ل ق ي ن ا ب ي ن ھ م ا ل ع د ا و ة

۲۰ ۲۰ ۱۹ ۱۸ ۱۷ ۱۶ ۱۵ ۱۴ ۱۳ ۱۲ ۱۱ ۱۰ ۹ ۸ ۷ ۶ ۵ ۴ ۳ ۲ ۱

و ا ل ب غ ض ا ء ا ل ي ي و م ا ل ق ي ا م ة

یہ کل حروف ۴۰ ہیں۔ اب جن دو آدمیوں میں مفارقت کرانا ہو جن میں غیر شرعی طریق پر باہمی موانست ہو تو دونوں کے نام معہ مادر تحریر کر کے ایک سطر میں حرف حرف کر کے بچھاؤ۔ جب سطر تیار ہو جائے تو پہلی سطر سے پہلے اس آیت کا حرف اول لکھو۔ اور سطر کے آخر میں آیت کا آخر حرف لکھو۔ اب اس سطر کو گردش تکسیر جفری دو۔ اور دوسری سطر میں اس آیت کا دوسرا حرف اول سے لکھو اور آخر سطر میں آخر کا دوسرا حرف لکھو اور گردش دو۔ پھر سابقہ قاعدہ پر عمل لکھو اور گردش دیتے جاؤ۔ اور آیت کے حروف تقسیم کرتے جاؤ۔ یہاں تک کہ زمام نکل آئے۔ یہ واضح رہے کہ اس آیت کے حروف جو اول آخر لکھے جائیں گے۔ وہ گردش میں شامل نہ ہوں گے۔ میں مثال کیطور پر صرف ایک نام کے حروف کو گردش دے کر سمجھاتا ہوں۔

مثلاً محمود

| | | |
|---|---|---|
| و . | م ح م و د | ة |
| ا | د م و ح م | م |
| ل | م د ح م و | ا |
| ق | و م م د ح | ي |
| ي | ح و د م م | ق |
| ن | م ح م و د | ل |

اب یہ معلوم کرو کہ تمہارے ناموں میں زمام نکالنے کے لئے اس قدر سطور آئیں کہ یہ سب حروف کھپ جائیں تو خیر اگر حروف کم ہو گئے تو بقدر ضرورت پھر حرف سے لینا شروع کریں۔ اگر زائد ہو جائیں تو بقایا حروف کو تکسیر کے تحت لکھ دیں۔ ان حروف کی تعداد چالیس ہے۔ اس لئے جن ناموں میں بیس سطر میں زمام برآمد ہوگا یہ حروف مکمل ہو جائیں گے۔ زیادہ کی صورت میں دوبارہ اول سے شروع کر دیں۔ اگر زمام ۱۶ سطر میں برآمد ہو تو بقایا آٹھ حروف زمام نکلنے کے بعد آخر میں لکھ دیں۔ زمام آپ کسی وقت بھی نکال سکتے ہیں۔ کوئی وقت تاریخ



مقرر نہیں۔ زمام نکال کر اپنے پاس رکھ لیں۔ اب جس وقت قمر درعقرب شروع ہو تو زمام کے تمام حروف کو قینچی سے ایک ایک کاٹ کر اپنے پاس رکھیں اور احتیاط کریں کہ کوئی حرف ادھر ادھر نہ ہو جائے۔ کوئلہ دہکا کر اپنے سامنے رکھیں اور کوئی تلخ چیز کا بخور جلاتے جائیں۔ مثلاً نیم کے خشک پتے یا کوئی چیز جو ذائقہ میں کڑوی ہو۔ اور جلانے کے قابل ہو جلائیں۔ اب ایک ایک حرف کو اٹھاتے جائیں اور وہی آیت جس کے حروف لئے ہیں ایک ایک مرتبہ پڑھتے جائیں اور اس آگ میں جلاتے جائیں۔ یہاں تک کہ تمام حروف ختم ہو جائیں۔ خدا چاہے تو ایک ہفتہ میں دونوں میں جدائی ہو جائے گی۔ اور عداوت ہوگی۔ یہ بھی معلوم ہو کہ قمر در عقرب ۲½ (ڈھائی دن) دن رہتا ہے۔ اس ڈھائی دن میں عمل ختم کرنا ہے اور ساعت قمر میں عمل ہو۔ اگر ایک ساعت میں ختم نہ ہو تو دوسری تیسری میں غرض ڈھائی دن میں قمر کی ساعت میں کر سکتے ہیں۔

# عمل زبان بندی

اس عزیمت کو ورد میں رکھے یا لکھ کر بازو پر باندھے۔ زبان بدگویان بستہ ہوگی وہ عزیمت یہ ہے۔ قل ھو اللّٰہ ماشاء اللّٰہ حسبی اللّٰہ تعالیٰ اللّٰہ صدق اللّٰہ تو کلت علی الحق الذی لا یموت . ان اللّٰہ وملئکة یصلون علی النبی یا ایھا الذین آمنو صلو علیه وسلمو تسلیما والھکم اله واحد لااله الاھو الرحمن الرحیم لا اله الا ھو الحی القیوم لا اله الا الله محمد رسول الله ولا حول ولا قوة الا بالله العلی العظیم فسیکفیکھم الله وھو السمیع العلیم بستم بحق کھیعص بستم بحق حم عسق بستم زبان ھمه بدگویان ودشمنان وغمازان صاحب این دعاء رابحق لااله الا اللّٰہ مھر کردم بنام محمد رسول الله بحق طه بستم بحق تبارک الذی بیده الملک بستم بطس بیاسین والقرآن الحکیم بقاف والقران المجید بستم بنون والقلم وما یسطرون بحق والتین والزیتون بحق اب ت ث ج ح خ د ذ ر ز س ش ص ض ط ظ ع غ ف ق ک ل م ن وہ لا ء ی بستم بحق قل ھو الله احد الله الصمد لم یلدولم یولد ولم یکن له کفوا احد بستم زبان ھمه بدگویان صاحب این تعویز را لاتحرک به لسانک لتعجل به یا غیاث المستغیثین اغثنی صم بکم عمی فھم لا یبصرون ان شر الدواب عند الله الصم الیکم الذی لا یعقلون .

# عملِ حب مجرب

اوّل چاہئے کہ نام مطلوب مع مادر ونام طالب مع مادر کے حروف جدا جدا ایک سطر میں لکھیں اور تکسیر صدر ومؤخر یعنی ایک حرف سطر کے آخر سے اور ایک سطر کے اول سے لیں پھر ایک آخر سے قبل کا پھر ایک اول کے بعد کا اسی طرح تکسیر کرتے ہیں کہ سطر اول نمودار ہو۔ اب سطر اول کے حروف مکرر کو ختم کر کے باقی حروف کے اعداد نکال لے۔ اب سطر کے باقی حروف میں سے ہر حرف سے شروع ہونے والا ایک اسم الٰہی لیں اور اسی حرف کا مؤکل لے لیں اور یکجا کر کے اس طرح دعاء بنائیں۔ اجیبو یا فلاں مؤکل ویا فلان مؤکل محبت فلاں مطلوب بفلاں طالب بحق اسماء فلاں فلاں۔ اور ہر شب کو اسی مذکورہ اعداد سے پڑھے اور ہر سطر روز قطع کر کے پڑھتے وقت ہر شب تابنے کے چراغ میں روغن گاؤ اور شہد ملا کر جلائے چہار شنبہ سے جلانا شروع کرے۔ چراغ کا منہ خانہ مطلوب کی طرف رکھے ہر شب غسل کرے کپڑے پاک پہنے خوشبو لگائے حیوانات جلالی وجالی کا پرہیز کرے۔ مثال اس کی یہ ہے فرض کرو نام مطلوب محمود بن احمد اور نام طالب عبداللہ بن ھارث ہے۔ جدا جدا لکھ کر حسب ذیل تکسیر کی اور سطر اول سے حروف مکرر دور کئے تو باقی حروف یہ رہے (م ح و داح م د۔ دال ع ب ل ہ ا رث) ان کے اسماء الٰہی یہ ہیں۔ معز حمد ۔ ورود ۔ دلیل ۔ اللہ علیم۔ باسلط ۔ لطیف۔۔ ھادی۔ رحمٰن ثابت اور مؤکل یہ ہیں۔ رویائیل ۔ تنکافیل ۔ رفتمائیل۔ دردائیل اسرافیل ۔ لومائیل۔ جرائیل۔ طاطائیل۔ دردائیل ۔ امواکیل میکائیل۔ پس دعا اس طرح بنی ۔ اجیبو ا یارد یائیل یا تنکافیل یافتمائیل یا دردائیل یا اسرافیل یا لومائیل یا جبرائیل یا طاطائیل یا درد ائل یا امواکیل یا میکائیل محبت محبوب بن احمد لعبد اللہ بن حارث بحق یا معز یا حمید یا ودرود یا دلیل یا اللہ علیم یا باسط یا لطف یا ھادی یا رحمٰن یا ثابت۔ اب چونکہ اس کے مکرر و دور کر کے باقی رہنے والے حروف کے اعداد آٹھ سو چھیاسٹھ ہوتے ہیں لہذا اتنی مرتبہ روز پڑھنا شروع کیا اور تکسیر کی ایک سطر روز جلالی پس گیارہوں روزانہ گذرا کہ ہمارا مقصد پورا ہوا۔ مثال تکسیر کی یہ ہے۔ جو کہ گیارہ سطر ہے۔

۱۔ م ح م و داح م د ع ب دال ل ہ ح ا رث

۲۔ ث م رح ام ح دہ ول ال ح ام و د ب ع

۳۔ ع ث ب م د رو ح م ام ح ح ل داہ ل د

۴۔ د ع ل ث ہ ب ام ود ل رح د ح م م اا



۵۔ اداح م ل م ث ح ہ ح ب داح م رول د

۶۔ دال و دار ع م م ح ل ام وث ب ح ح ھ ھ

۷۔ ھ ح اح ل ب د ث دوام راع ل م ح م

۸۔ م ھ ح دم ح ل اع ح ال رب م وا ث دد

۹۔ دم د ھ ث ح اودم ح ب ل رال ع ل ح

۱۰۔ ح دام ع دل ھ اا ث رح ل اب دح وم م

۱۱۔ م ح م وداح م د ع ب دال ل ہ ح ا رث

اور حروف کے مؤکلات اور اسماء الٰہی یہ ہیں۔

| حرف | مؤکل ترکیبی | مؤکل مجرد | اس الھی اسم | حرف | مؤکل ترکیبی | مؤکل مجرد | اسم الھی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | اِسرَافِیلُ | ائِیلُ | اَللّٰہُ | ب | جبرَائِیلُ | بَائِیلُ | بَاسِطُ |
| ت | عِزرَائِیلُ | تَائِیلُ | توّابُ | ث | مِیکَائِیلُ | تَائِیلُ | ثَابِتُ |
| ج | کَلَکَائِیلُ | جَائِیلُ | جَلِیلُ | ح | تَنکَفِیلُ | حَائِیلُ | حَمِیدُ |
| خ | مَھکَائِیلُ | خَائِیلُ | خَبِیرُ | د | دَردَائِیلُ | دَائِیلُ | دَلِیلُ |
| ذ | اَھرَاطِیلُ | ذَائِیلُ | ذَاکِرُ | ر | اَموَائِیلُ | رَائِیلُ | رَحمٰنُ |
| ز | شَرفَائِیلُ | ذَائِیلُ | زَکِیُّ | س | ھَموَاکِیلُ | سَائِیلُ | سَمِیعُ |
| ش | ھَمرَائِیلُ | شَائِیلُ | شَکُورُ | ص | اَعجَمائِیلُ | صَائِیلُ | صَمَدُ |
| ض | عَطکَائِیلُ | ضَائِیلُ | ضَامِنُ | ط | اِسمَائِیلُ | طَائِیلُ | طَیِّبُ |
| ظ | لَوزَائِیلُ | ظَائِیلُ | ظَاھِرُ | ع | لُومَائِیلُ | عَائِیلُ | عَلِیمُ |
| غ | لَوخَائِیلُ | غَائِیلُ | غَفُورُ | ف | سَرحَاکِیلُ | فَائِیلُ | فَتَّاحُ |
| ق | عِطراَکِیلُ | قَائیل | قَھَّارُ | ک | حَرُوزَائِیلُ | کَائِیلُ | کَرِیمُ |
| ل | طَاطَائِیلُ | لَائِیل | لِطِیفُ | م | رُویَائِیلُ | مَائِیلُ | مُعِزُّ |
| ن | حولَائِیلُ | نَائِیلُ | نَاصِرُ | و | رَفتَمَائِیلُ | وَائِیلُ | وَدُودُ |
| ھ | دَرُویَائِیلُ | ھَائِیلُ | ھَادِی | ی | سَرَا کِیطَائِیل | یَائِیلُ | یَاسِرُ |

## برائے دفیعہ وباء

صبح وشام یہ افسون سات سات مرتبہ پڑھ کر گھر میں چاروں طرف پھونک دیا کرے وہاں وباء ہرگز نہ آئے گی۔ افسون یہ ہے۔

عبداللہ کا پوت آمنہ کا جایا۔ جاوباء محمدﷺ ہمارے گھر آیا

## دیگر برائے دفعہ وباء

ایام وباء میں یہ لکھ کر دروازے پر لگادے وہ مکان محفوظ رہے گا۔

لِی خَمسَةُ اُطفِی بِهَا حَرُّالوَبَاءِ الحَاطِمه المُصطَفٰی وَالمُرتَضٰی وَابنَاهُمَا وَالفَاطِمَهٗ اور یہی دعا بکثرت پڑھا بھی کرے۔

## برائے زیارت رسول اکرمﷺ

جس کو رسالت پناہﷺ کی زیارت منظور ہو وہ آپ کی صورتِ مثالیہ تصور کرے اور درُود شریف پڑھ کر دائیں طرف یا احمد بائیں طرف یا محمد اور دل میں یارسول اللہ ہزار مرتبہ کہے خدا چاہے خواب یا بیداری میں زیارت سے مشرف ہو۔

## دیگر برائے زیارت آنحضرتﷺ

ثوبان مولیٰ سے روایت ہے کہ آنحضرتﷺ نے فرمایا کہ جو کوئی یہ کلمات سوتے وقت پڑھے کا مجھ کو خواب مین دیکھے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔ اَللّٰهُمَّ رَبَّ البَيتِ الحَرَامِ وَالشَّهرِ الحَرَامِ وَالرُّكنِ وَالمَقَامِ اِقرَاء رُوح مُحَمَّدٍ مِنِی السَّلَامَ۔

## عمل فالِ قرآنی از علی علیہ السلام

یہ عمل حضرت علی سے منقول ہے کہ قرآن شریف کو دونوں ہاتھوں سے اٹھا کر آنکھیں بند کر کے اپنا مقصد دل میں رکھ کر تین بار الحمد شریف تین بار سورۃ اخلاص تین بار آیت الکرسی مع اول وآخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر یہ دعا مانگے اَللّٰهُمَّ اِنِّي تَوَكَّلتُ عَلَيكَ وَتَفَاوَلتُ بِكِتَابِكَ فَارِنِي مَا هُوَ المَكتُومُ فِي سِرِّكَ المَكنُونَ پھر قرآن شریف پر دم کر کے کھولے اور دونوں طرف سے لفظ اللہ گن کر جمع کر کے اس میں تین عدد زیادہ کردے اور پھر اتنے ہی ورق الٹ کر اتنی ہی سطریں گن لے تمہارے مطلب کی آیت نکل آئے گی ترجمہ دیکھ لے۔



## عزیمت هندی نایاب

بِسمِ اللّٰهِ الرَّحمٰنِ الرَّحِيم اَمَّ مَنُو فَجرُ بَانِيَّةَ هَلِيكَهُ وَمَلِيكَهُ وَرَثُيَا شَمَنكَا فَجرُ مَنكَا خَجرُ مَنكَا وَرَتكِيمَهُ شَادَوُرِ يَا هَلا هِيَا غَنجَلِيثَا يُومَهَا وَشِيُتَنَا دَمُ وَامَخ بَرهَبَّت لَا حُوثَا مَيلُوثَا فَيخَفجَلا جَيخَمَش جَمُوكَش كَمُوكَش كَمُورَش كَنگَرَش كَمَركَش هَفَّش هَفَش الزَّوَايَا اَلزَّوَايَا اِذَاكَش اِذَاكَشُون كَال مَال وَاه يَاه هَيُّ السَّقةُ هَمَسَاعَةُ هُوكَش نَمُو شَاخ بِسمِ اللّٰهِ اَهيَا شَرَاهِيَّا اَذُونَائِي اَصبَاوُث ال شَدَاىَ اِجَامُونَهُ بِحَقِّ طُورِ سِينَا تَنبُتُ بِالدُّهنِ وَصِبغِ الاٰكِلِينَ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيرِ خَلقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ اَجمَعِينَ الطَّيِّبِينَ الطَّاهِرِينَ بِرَحمَتِكَ يَا اَرحَمَ الرَّاحِمِينَ.

(از کتاب جواہر اولیا مؤلفہ باقر بن عثمان بخاری اُوچی)

اسنادعزیمت بزبان ہندی وعبرانی از حضرت حکیم نصیر الدین قدس اللہ سرہٗ منقول ہے کہ بزرگان دین اس عزیمت کو ایک ہزار وایک مرتبہ پڑھتے ہیں چاہے دن میں چاہے رات میں۔ اور ہر کام ومہم جو بھی ہو دینی یا دنیاوی کفایت ہوتی ہے اور حب وبغض وعقد اللسان عقد المعین، عقد الذکر اور عقد النوم وغیرہ اس کے ہاتھ سے ظاہر ہوتے ہیں۔

اور اس کا پڑھنے والا لوگوں کی نظر میں معزز ہوتا ہے اور لوگوں کے دل میں اس کی ہیبت بیٹھ جاتی ہے اور حکام اس پر مہربان ہوتے ہیں اور تمام مکالم اس کا مطیع ومسخر ہوگا اور اس کی ہر حاجت پوری ہوگی۔

اور بارہ ہزار جنات جو اس دعاء کے تابع ہیں اس دعاء کے پڑھنے والے کے مسخر ہوں گے اور غائب سے اس کی امداد کریں اور اس کے کام میں کوشش کریں۔

اور بارہ ہزار مشکلات اس کے ہاتھ سے حل ہوں گی اور قید وبند وزندان وقفل جس چیز پر بھی سات مرتبہ دم کرے تو وہ کھل جائے گا انشاء اللہ تعالیٰ۔

اور ہر طرح سے دم وافسون میں عزیمت جاری ہوگی اور جو کام آئے تو دل میں ارادہ کرنے سے ہی پورا ہو جائے گا۔

حکیم شہاب الدین نے سات مرتبہ قسم کھا کر کہا کہ جتنے بھی کلام جو خلق میں روئے زمین پر موجود ہیں سب سے بہتر یہ کلام ہے اور کسی طرح تقصیر نہیں کرتا۔

(حکایت)۔ حکیم شہاب الدین استاد کہتے ہیں کہ میں کاروان کے ساتھ کثیر مال کے ہمراہ بلخ کی طرف جا رہا تھا کہ آدھی رات کو ہم پر چوروں نے حملہ کر دیا کہ مال چھین اور اہل کاروان کو قتل کریں۔ میں نے یہ عزیمت سات مرتبہ پڑھ کر ان پر پھونکا تو بفرمان خدا تعالیٰ ان کے ہاتھ بغیر رسی کے بندھ گئے اور قافلہ سلامت رہا۔ بعد عرصہ کے جب ہمارا وہاں سے گزر وہاں سے ہوا کہ سب چور مردہ ہیں۔

القصد اس عزیمت کے پڑھنے والا کسی حال میں پریشان نہ ہوگا اور کسی چیز کا محتاج نہ ہوگا اور تمام عمر بادشاہی و کامرانی سے گذارے گا اور اس کے تمام خیالات مراد کو پہنچیں گے۔

اور چاہیئے کہ بے طہارت اس عزیمت کو نہ پڑھے اور ہر بدھ کے روز غسل کیا کرے اور روزانہ تین مرتبہ خوشبو جلایا کرے اگر تین بار نہیں تو ایک مرتبہ ضرور جلائے۔ اور نماز کا پابند رہے اور ہر بدھ کو بکثرت خوشبو جلائے اور جب بھی پڑھے اس دعا کے خادموں کو قسم دے اور اپنی نیت ان پر بیان کرے۔ اگر خدام کچھ شرط کہیں تو بجا لائے اور راکھ کو پانی میں بہا دے اور یہ پڑھائی اور خوشبو سورج نکلتے وقت کرے۔ اور پڑھتے وقت کسی سے گفتگو نہ کرے اور رات کو پڑھے تو کمرہ تاریک میں پڑھے جس میں کوئی روشن دان وغیرہ سوراخ نہ ہو اور در و دیوار اور بام وفرش پاک ہوں۔

اور ہر بدھ کو رات کے وقت کمرے میں چاروں کونوں میں چراغ رکھے اور کسی کو نہ آنے دے۔ سوائے ایک خادم خاص کے جو پاک و صاف ہو۔ اور پڑھتے وقت جو بھی عجوبہ اور ستر نہانی دیکھے سوائے کسی محرم راز اور استاد کے نہ بتائے اور بغیر علم استاد شروع نہ کرے اور استاد کی محبت کو دل میں جگہ دے اور اپنے راز اس سے مت چھپائے۔

اگر چاہے کہ کسی کو دیوانہ کرے اور بے قرار و بے آرام کرے اتنا کہ وہ رسوا ہو جائے تو دس درم قراکری دس درم سنگ سارغ گڑی دس درم سنگ خام پانچ درم سنگ ذخصہ مریم کہ جس کو قناع کہتےہیں سب کو ملا کر اکتالیس مرتبہ یہ عزیمت اس پر پڑھ کر اس شخص کی حاضری کی نیت کرے اور خدام کو حکم دے اور اس خوشبو پر پھونکے اور زوال کے وقت جلائے اور پڑھے۔ تین روز مسلسل اس طرح عمل کرے۔ اگر سوفر سنگ پر بھی ہو تو بے قرار ہو کر حاضر ہو، انشاء اللہ تعالیٰ۔

اگر چاہے کہ کسی کا خواب باندھے اور اس کو مشکل میں ڈالے تو مشک و زعفران سے



کاغذ پر اس کی صورت بنائے اور اس صورت پر سرتا پا مشک و زعفران اور گلاب سے یہ عزیمت لکھے اور اس کا نام مع مادر بھی لکھے۔ اب سات لوہے کی سوئیاں لائے اور ہر ایک پر سات مرتبہ یہ عزیمت دم کرے اور صورت کو دیوار پر اس طرح لگائے کہ دو سوئی آنکھوں میں ایک ناف میں دو پاؤں میں اور دو ہاتھوں میں لگائے اور اس صورت کے نیچے تخم سرو، جاروب، اسپند اور قراقری کا بخور کرے اور اس شخص کی خواب بندی کی نیت رکھے۔ تین روز اسی طرح بخور کرے پس خواب بستہ ہوگا اور خوف ہے کہ اگر کوئی نہ کھولے تو دیوانہ ہو جائے گا۔

اگر عقدالعین کرنا ہو تو یہ عزیمت اکتالیس مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کر دے، یا پوست مار پر لکھ کر اپنے پاس رکھے پس کسی کی نظر اثر نہ کرے گی۔

اگر چاہے کہ زبان بند کرے تو اکتالیس درم موم لے کر صورت خر بنائے اس شخص کی نیت سے اس صورت کو دشمن کے گھر پہنچائے اور کاغذ پر یہ عزیمت لکھ کر اس طرح دوسری صورت کے پیٹ میں پہنچائے اور ایک لوہے کی سوئی پر چالیس مرتبہ یہ عزیمت دم کر کے اس جانور کے منہ کو اس سے بند کرے بعد میں کپڑے میں باندھ کر کوزہ میں ڈال کر پرانی قبر میں دفن کرے پس اس کی زبان بند ہوگی۔

اگر تسخیر جنات چاہے تو۔

ویران جگہ پر جو کہ اونچی اور ہموار ہو اور اسکی مٹی پاک ہو پر سات مربع خانے بنائے اور ہر ایک کے چار دروازے ایک دوسرے کے سامنے بنائے اور ہر لکیر پر یہ عزیمت آیت الکرسی سمیت لکھے اور سات سات درم مشک زعفران اور مندل سرخ ملا کر رکھے اور ایک من گلاب پر لکیر پر بچھائے سوائے دروازے کا رستہ رکھے۔

جس چاقو سے لکیر کھینچنا ہے وہ ایسا ہو کہ اس پر قل اللّٰھم مالک پوری آیت اور چاروں قل لکھے ہوں اس سے لکیر لگائے۔

بعدازاں منڈل میں بیٹھے اور مشک و زعفران و دخنہ مریم کا بخور کرے اور عزیمت پڑھنا شروع کرے اور حاضری جنات کی نیت رکھے تین ہزار ساٹھ مرتبہ کل تعداد ہے۔ اس دوران اتنے جنات وغیرہ آئیں کوئی آدمی گمان بھی نہیں کر سکتا۔

اول کچھ جنات اسلحہ وغیرہ سے لیس حاضر ہوں گے۔

دوم عورتیں سفید بال سرخ لباس والی آئیں گی۔

سوم ایسے جنات آئیں کہ ان کی شکل گائے جیسی ہو۔

چہارم شیر کی صورت کے جنات آئیں گے۔

پنجم ہاتھی کی صورت کے جن آئیں اور ان میں سے ایک الگ نشان رکھتا ہو اور آتش تازیانے ہوں اور ان کے منہ و ناک سے آگ نکلے۔

ششم، سیاہ نشانوں کے ساتھ اور موسیقی کے آلات کے ساتھ عورتیں آئیں۔

ہفتم، لشکر و حشم اور سفید جھنڈے کے ساتھ بادشاہ آئے جس کا نام ستمکون بادشاہ ہے۔

ہشتم، اور دو بادشاہ جوکان اور جابرون آئیں۔

نہم، قنطوس بادشاہ آئے کہ شاہ شاہان ہے اور کے تابع تیس سو ہزار لشکر ہے۔ ہاتھ پر سوار سر پر تاج ہوگا۔ آئے گا اور سلام و کلام کرے گا اور پیار سے پاس آئے گا۔

بعد میں بھی کئی گروہ گھوڑوں پر سوار شمشیر بدست سرخ جھنڈے لئے آئیں گے۔ اس طرح بہت عجائب دیکھے گا مگر دل کو قائم رکھے۔

پھر جو حاجت چاہے طلب کرے۔ خادم چاہے تو خادم ملے گا۔ پس عہد نامہ سوگند وغیرہ قائم کرے پس تم سا بادشاہ اب روئے زمین پر نہ ہوگا۔

اس عزیمت کے فضائل بے انتہا ہیں اگر ہزار کاغذ پر بھی لکھے تو پورے نہ آئیں۔ پس لازمی ہے کہ ہمیشہ پڑھا کرے۔

اگر دو جہان کی بادشاہی چاہے تو بارہ ہزار کی تعداد پوری کرے پس جو کچھ کہ ممکنات سے ہے حاصل ہوگی اور وہ کچھ ملے گا جو کسی آدمی کے خیال میں بھی نہ گذرا ہو۔ محمود غزنوی کا کہنا ہے کہ اس نے اس سے بہت سے بادشاہوں کو ہلاک کیا۔

اگر تینتیس ۳۳ ہزار پڑھے تو تمام جنات دیو و پری اس کے تابع اور مددگار ہوں فقط۔

معلوم ہو کہ مذکورہ بالا عزیمت میں سنسکرت عبرانی و سریانی قدیم زبانوں کے اکثر الفاظ ہیں۔

اور بزرگان سلسلہ فقرا سلف تا حال بھی اس عزیمت کو پڑھتے اور کام لیتے آئے ہیں۔

اس دعا کی برکت سے سلطان محمود غزنوی جو اس دعا کے عامل ہونے کے علاوہ روزانہ ہزار مرتبہ ورد کرتے تھے جس کی وجہ سے دنیا کے تمام قسم کے جادو و ٹونہ نظر گذر جن بھوت اور پریت وغیرہ سب دفع ہو جاتے تھے اور آپ ہر معاملہ میں کامیاب رہتے۔ نیز اسی



کے ذریعہ آپ نے اکثر ملک فتح کئے اور بادشاہوں کو زیر کر کے حاکم ہوئے۔

نیز خصوصی طور پر حضرت خواجہ معین الدین غریب نواز اجمیری۔ حضرت شہاب الدین سہروری۔ بہاء الدین زکریا ملتانی اور مخدوم جہانیاں جہاں گشت اس دعا کو پڑھتے اور کام لیتے آئے ہیں۔

کیونکہ جو شخص اس دعا کو پڑھتا ہے تو جو خیال اس کے دل میں گزرتا ہے خود بخود سرانجام پا جاتا ہے اور تمام جنات عامل کے تابع ہو کر عامل کے ارادہ کے مطابق کام کرتے ہیں۔ جس نے اس دعا کو پڑھا وہ دنیا کا بادشاہ ہو جاتا ہے۔

لہٰذا فقیر سید محبوب علی شاہ قادریہ غوثیہ بانوا اہل طریقت کے سلسلہ والوں کو بخوشی اجازت دیتا ہے کہ پڑھا کریں تاکہ دین و دنیا و آخرت میں کامیابی ہو اور فقیر کو دعاء خیر سے یاد فرمائیں۔ یہ عزیمت ہندی اچ شریف کے سادات بخاری میں سینہ بسینہ نہایت راز سے چلی آتی ہے اور کاملین اس سلسلہ کے سوائے اپنی اولاد اہل کے کسی کو تعلیم نہیں کرتے اس وجہ سے عام اولاد بھی ان کی اس راز سے ناواقف ہے۔ ہم صرف رضاء الٰہی کی خاطر اس کو عام کیا ہے اور دعا ہے کہ اللہ اس کو نااہل سے بچائے۔

اس نایاب عزیمت کی نایابی کا ایک واضح ثبوت یہ بھی ہے کہ جملہ مروجہ کتب عملیات میں سے کسی ایک میں بھی یہ آپ کو دستیاب نہ ہوگی۔ عقلمند کو اشارہ کافی ہے اور احمق ساری عمر سر پیٹتا رہ جاتا ہے۔

دعا ہے اللہ آپ کو اس سے فائدہ اٹھانے کی طاقت عطا کرے۔ فقط

## عمل از حضرت جمن جتی صاحبؒ

سنار کی بھیٹی، پزاوہ اور آوہ باندھنے اور کھولنے کا۔

کھولنے کے لئے۔

جلوائی جلوائی کھولوں کھولوں اھرن ماہی حضرت شاہ جمن جتی جنتی۔

اور باندھنے کے لئے۔

جلوائی جلوائی باندھوں باندھوں اھرن ماہی حضرت شاہ جمن جتی جنتی۔

اور ترکیب یہ ہے کہ سات کنکر صحرا کے لے کر اوپر ہر کنکر کے سات مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور بھٹی وغیرہ میں ڈالے خواہ کھولنا منظور ہو خواہ باندھنا اور اس عمل کی زکوٰۃ سوار مڑی کے نخود سیاہ اور قند سیاہ لے کر جمعرات کے روز لڑکوں کو تقسیم کرنا ہے۔ زکوٰۃ کی شرط ضروری ہے

بغیر زکوۃ کے نہ کرے اور ترکار اور کھیت باغ کھولنے کے لئے اس طرح ہے۔ پھلوائی پھنوائی
کھولوں کھولوں پھولوں کی جائی چار کھونٹ کھیتوں کی کھولوں کھون دور کی جائے حضرت شاہ جمن
جتی جنتی سب جگ میرا نام روشن۔

اس عزیمت کو رات کے وقت لوبان بوزن سات ماشے لے کر اوپر لوبان کے اس
عزیمت کو پڑھتا جائے اور لوبان کو آگ میں ڈال کر تمام کھیت کے گرد پھیرے۔ زکوۃ اس کی
بھی سوا دمڑی چنے اور قند ہے لڑکوں کو تقسیم کر دے۔

## چور معلوم کرنا

درج ذیل عبارت کو پینتالیس ہزار مرتبہ بغیر پرہیز پڑھکر عمل میں لائے بوقت
ضرورت درج ذیل نقش کو لوہے پر کھدوا کر رکھے اور یہ عزیمت سات مرتبہ پڑھ کر اس پر دم کر
کے پانی کے برتن میں ڈالے اور ایک چند ٹھیکریوں پر جن جن پر شبہ ہو کے نام لکھ کر اور ایک
ٹھیکری پر لکھے کہ 'کوئی چور نہیں' سب ٹھیکریاں اس پانی میں ڈال دے جو ٹھیکری پانی سے خود بخود
باہر جا پڑے اس پر عمل کرے۔

عزیمت یہ ہے۔

ہزار در ہزار گرد آہنیں حصار حصار در حصار ابرسا صبرسا سارسا گرد ایں حصار سا سافعی
قلافہ اوام امرہا امرہا کہکد کہکد اولم یزد ولم یو برحمتک یا ارحم الراحمین۔

نقش یہ ہے:




## تسخیر و حاضری

یہ نقش لوہے کی پتری پر بنا کر آگ پر رکھے اور کلونجی بغیر وزن پاس رکھے ہر دو دانہ



اٹھا کر اس پر پڑھائی کرتا رہے اور پتری پر جلاتا رہے جب کلونجی ختم ہو جائے تو گیارہ مرتبہ اسم
یابدوح مطلوب کے نام سے پڑھے وہ شخص دیوانہ وار حاضر ہوگا۔ پڑھائی یہ ہے۔

ہر ہر سیاہ دانہ ........... مستش کن و دیوانہ
ایسمان بلنگش کن........... درکش اندریں خانہ

اور نقش یہ ہے۔




## برائے تیغ بندی

یہ نقش لکھ کر بازو پر باندھے۔



# خواص اسم وہاب

اسم یاوہاب کے درج ذیل عمل نہایت صدری ہیں اور فقیر کے خاندان میں آباء و اجداد سے سینہ بسینہ چلے آتے ہیں اور فقیر کو اس کے بزرگوں اور والد ماجد سید عثمان علی شاہ بخاری دہلوی سے بمہر پدری عنایت ہوئے ہیں۔ اس نگینہ کی قدر سے ہر کس و ناکس واقف نہیں ہے اور کوئی بلند ہمت شخص ہی ان کو کرے گا۔ ہماری طرف سے ہر اہل ایمان کو اجازت ہے۔ دانا اور صاحب ہمت یہ عمل کرے نادان اس میں قدم نہ دھرے ورنہ خطاء کھائے گا۔ اس کا عامل کبھی بھوکا نہیں مرتا اور نہ ہی محتاج رہتا ہے غنی ہو جاتا ہے۔

عمل یہ ہے۔

چاہیئے کہ بروز منگل عروج ماہ سعید میں بعد نماز فجر باشرائط کاملہ خلوت اختیار کرے اور ہر روز پینتیس ہزار مرتبہ روزانہ تین روز تک پڑھے پھر جمعرات کی شام کو بعد نماز عشاء اندھیرے مکان میں بیٹھ کر اس نیت سے پڑھنا شروع کرے کہ مکمل سوا لاکھ کر کے اٹھوں گا۔ جب پچیس ہزار پر پہنچے گا تو ایک بہت بڑا جنگل نظر آئے گا۔ جب پچاس ہزار پر پہنچے گا تو ایک بہت بڑا دریا نظر آئے گا جب پچھتر ہزار مرتبہ پر پہنچے گا تو ایک بہت بڑا سانپ نظر آئے گا سانپ سے کچھ خوف نہ کرے۔ جب پورے ایک لاکھ پر پہنچے گا تو ایک عورت حسین و جمیل نظر آئے گی اور آتے ہی عامل کو لپٹ جائے گی لیکن عامل کو چاہیئے کہ ہاتھ نہ لگائے ورنہ عامل ہلاک ہوگا۔ جب پورے سوا لاکھ پر پہنچے گا تو ایک مرد ضعیف سفید پوش آئے گا اور ایک طشت جواہرات کا عامل کو پیش کرے گا تو عامل کو چاہیئے کہ طشت نہ لے اگر مرد ضعیف اصرار کرے تو اس سے کہے کہ ہم کو اتنا روپیہ روزانہ دے دیا کرو تو وہ مرد ضعیف مان جائے گا اور روزانہ جو مقرر کرے گا ملتا رہے گا۔ اور بوقت پڑھنے کے جو جو خطرے آتے وہ سب کل پانچ پانچ منٹ کے ہوں گے اور عامل کا کچھ نقصان نہ ہوگا۔ اس کے روزانہ کم از کم اکتالیس مرتبہ پڑھتا رہے زیادہ پڑھا کرے تو بہتر ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ساری عمر جو بھی مقرر کیا ہے ملتا رہے گا۔

دوسرا عمل یہ ہے۔

جو شخص کم ہمت ہو وہ یہ عمل کرے۔

گیارہ روز میں سوا لاکھ مکمل کرے روزانہ تعداد مقرر کر لے اول و آخر روزانہ درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھے اور یہ آیت یا اسماء اول و آخر ایک سو ایک مرتبہ اول و آخر پڑھے۔ بوقت پڑھنے کے احرام باندھا کرے جب سوا لاکھ پورا ہو جائے تو روزانہ ۳۶۳ مرتبہ



پڑھا کرے تا کہ عمل قابو میں رہے۔

اب جب کوئی مشکل درپیش ہو تو چار آدمی پرہیز گار نمازی اور ایک کتے کو کھانا کھلائے جس روز دعوت کرنا ہو علی الصبح جنگل کو چلا جائے تو جنگل میں عامل کو ایک کتا سیاہ رنگ ملے گا عامل اس کتے سے کہے کہ آج شام کو بعد نماز مغرب ہمارے یہاں آپ کی دعوت ہے آپ ضرور تشریف لائیں پھر مڑ کر نہ دیکھے اور سیدھا گھر آ جائے اور پھر کھانا پکا کر نماز مغرب تک تیار رکھے اور دو فرش خوش نما بچھائے ایک فرش پر چار آدمی پرہیز گار نمازی بٹھائے اور انتظار کرے دوسرے فرش پر کتے کو بٹھائے اور دونوں فرش پر برابر کھانا لگائے جب سب کھالیں تو آدمی چلے جائیں کتا بیٹھا رہے گا عامل کتے سے کہے حضور میری فلاں حاجت ہے پس چند روز میں اپنے مقصد کو پہنچے گا۔ کتے سے پرہیز نہ کرے کیونکہ یہ ظاہر میں کتا ہے اور باطن میں کچھ اور ادب اور تعظیم سے کہیں بھی غفلت نہ کرے۔ آزمودہ خود فقیر محبوب علی شاہ کا ہے۔

کھانا یہ ہے جو عامل بدست خود باحتیاط تیار کرے جوٹھا نہ کرے انشاء اللہ ہر مشکل آسان ہوگی۔

آٹا گندم ساڑھے چار کلو، گوشت بکری ڈیڑھ کلو، دہی تین پاؤ، پیاز ڈیڑھ پاؤ، روغن زرد تین پاؤ، وزن کم و بیش نہ کرے فقط۔

# عمل حل المشکلات

یہ نہایت صدری عمل ہے سلسلہ فقراء کا مجرب اور سینہ بسینہ چلا آتا تھا بندہ نے صاف واضح تحریر کر دیا ہے۔ اگر کسی کتاب میں آپ کو یہ عمل مل بھی گیا تو اس طرح وضاحت سے نہیں ملے گا اور تعداد بھی وہ حقیقی نہیں ہوگی جو ہم نے تحریر کی ہے۔ یہ تیر بہدف عمل ہے اس کا نشانہ کبھی خطا نہیں جاتا۔ بلکہ حقیقت تو یہ ہے کہ عمل مکمل ہونے کے بعد وہاں سے اٹھنے تک اور گھر آتے تک حاجت پوری ہو جائے گی۔ صرف شرعاً جائز حاجت کے لئے کرے ناجائز کیا تو فقیر نقصان کا ذمہ دار نہ ہوگا۔

عمل یہ ہے:۔

اول کسی شہید یا فقیر والی کے مزار کا پتہ کرے جہاں رات کو بیٹھ کر پڑھ سکتا ہو۔ اگر نہ ملے تو کسی ایسے قبرستان میں جائے جو آبادی سے کچھ دور ہو۔ وہاں رات کے وقت جائے اول صاحب مزار کو فاتحہ و اخلاص گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر بخشے۔ بعد میں مزار کی پائنتی دو رکعت نفل بہ نیت قضاء حاجت پڑھے۔ ہر رکعت میں فاتحہ ایک مرتبہ آیت الکرسی ۳۳ مرتبہ اخلاص دس

مرتبہ پڑھے بعد سلام اول و آخر گیارہ گیرہ مرتبہ درود شریف اور ذیل کے اسماء دس ہزار مرتبہ پڑھے اور اپنے مقصد کی دعا کرے مقصد صرف ایک رکھے انشاء اللہ گھر پہنچنے سے پہلے حاجت پوری ہو جائے گی۔ یاد رہے کہ عمل تنہا کرے دوسرا کوئی ساتھ نہ ہو اور نہ ہی کسی سے کلام کرے اور عمل اس اندازہ سے نصف رات کو شروع کرے کہ فجر کی اذان کے ساتھ مکمل ہو پس اس وقت دعاء کرے۔ اسماء یہ ہیں۔

اَصْبَحْتُ فِیْ جَوَارِکَ یَاکَرِیْمُ یَارَحِیْمُ

یہ تین دن کا عمل ہے۔ ماہ سعید کے پہلے منگل سے شروع کرے مکمل خلوت روزہ ترک حیوانات اور جلالی و جمالی پرہیز سے کرے۔ ہر نماز کے بعد پچیس سو مرتبہ پڑھے۔ دوران عمل خواب میں جو حکم ہو اس پر عمل کرے اگر دوران عمل انکار ہو تو ترک نہ کرے۔ عوام ناقص فہم جو اکثر اعمال میں ناکام ہوئے ہوں ان پر لازم ہے کہ مسلسل بارہ روز تک عمل کریں۔ تیسرے چھٹے نویں حد بارہویں روز ضرور تقدیر کا فیصلہ معلوم ہوگا یہ عمل ایسا تصدیق شدہ ہے کہ جس شخص کو اس بارہ روزہ عمل میں بھی کامیابی نہ ہو اس پر لازم ہے کہ عملیات تسخیر مؤکل سے ہمیشہ ہمیشہ کے لئے تائب ہو جائے کیونکہ اس کی اس امر میں کامیابی محال ہے۔ عمل یہ ہے:۔

یَاھَیْلُوْش ۔ فقط

## عمل مؤکل بصورت شیر

شروع مہینے چاند میں جمعرات کے روز نہا دھو کر اس روز روزہ رکھے اچھے کپڑے پہنے عطر لگائے نصف رات کو جاگے اور وضو کر کے کسی تنہائی کی جگہ پر اکیس سو مرتبہ درج ذیل دعا پڑھے اسی طرح روزانہ پڑھا کرے وقت اور جگہ مقرر رکھے ساڑھے چار ماہ تک کرے کسی طرح ناغہ نہ ہونے دے ورنہ دوبارہ شروع کرنا ہوگا۔ گائے کا گوشت لازماً ترک کر دے اگر ہر گوشت چھوڑ دے تو زیادہ بہتر ہے چالیس روز کے اندر اندر مؤکل بصورت مختلف طرح سے نظر آنا شروع ہوگا مگر خوف نہ کرے۔ وہ ہر طرح سے ڈرائے گا جب عمل مکمل ہو گیا تو یہ شیر اس کا تابع ہوگا اور ہر شرعاً جائز کام کرے گا۔ یہ عمل خواجہ حسن نظامی صاحب کے خاندان کا ہے۔ دہلی کا نگینہ وتحفہ ہے۔ نیک بخت ضرور کامیاب ہوگا۔

دعا یہ ہے:۔

یَاقَھَّارُ الْعُدُوِّ یَا وَالِیَ الْوَلِیِّ یَا مُظْھَرُ الْعَجَائِبِ یَارَبَّ مُرْتَضٰی عَلِیِّ ۔



## استمداد از بزرگان

کسی بزرگ کی قبر سے استمداد کا طریقہ یہ ہے کہ اول قبر کے سرہانے کی جانب قبر پر انگلی رکھ کر شروع سورہ بقر الم سے مفلحون تک پڑھے پھر قبر کیپائنتی جائے اور آمن الرسل سے آخر تک پڑھے پھر زبان سے کہے اے میرے حضرت فلاں کام کے لئے درگاہ الٰہی میں دعا اور التجا کرتا ہوں۔ آپ بھی دعا کریں اور سفارش کے ذریعہ سے میری مدد کریں پھر قبلہ کی طرف منہ کرے اور اپنی حاجت کے لئے اللہ تعالیٰ سے دعا اور التجا کرے انشاء اللہ تعالیٰ مراد پوری ہوگی۔ فقط۔

## روزانہ ہر سوال کا جواب ذریعہ تحریر مل جانا

سورۃ جن کی اول آیت شریف کو زبانی یاد کرلو۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ o قُلْ اُوْحِیَ اِلَیَّ اَنَّهُ السمع نصرٌ مِنَ الجن فقالو اِنَّا سَمِعْنَا قُرانًا عجبا یَّھدِیْٓ اِلَی الرشد فامنّابہٖ اُحْضَرُوْ یَا خُدَّامُ ھٰذَ السورۃ بِحق مُحَمَّدِن الْمُصْطَفٰی صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمْ

ترکیب: ماہ ثابت چاند رات کے روز سے اس عمل کو شروع کریں۔ ترک حیوانات جمالی کریں۔ جگہ پاک صاف محفوظ کوئی دوسرا وہاں نہ پہنچے۔ غسل کر کے احرام باندھ کر عطر لگا کر اور احرام کے کپڑے کے ایک حصہ میں قریب ایک چھٹانک کے جو باندھ کر اسکو اوڑھ لیں۔ اور اگر مل سکیں تو خوشبودار پھول بھی رکھیں۔ روبقبلہ ہو کر (۴۰۵) مرتبہ معہ اول و آخر درود شریف سہ سہ بار روزانہ بیس یوم تک پڑھیں۔ پھر ایک دن ناغہ کریں۔ پھر بیس روز پڑھیں۔ جب پورے چالیس دن ہو جاویں تو اکتالیسویں دن کوئی مطلب کاغذ پر لکھ کر مصلے کے نیچے رکھ دیں۔ اور اس روز ناغہ ہوگا۔ پھر تیسرا چلہ بیس روز کا جب شروع کریں تو اس کاغذ کو مصلے کے نیچے سے نکال کر دیکھیں۔ انشاء اللہ ضرور جواب ملے گا۔ لیکن باوجود جواب ملتے کے عمل پورا بیس دن کرنا ہوگا۔ اسکے بعد جب کبھی کوئی جواب لینا منظور ہو ۴۰۵ مرتبہ اس آیت شریف کو پڑھ کر سوال لکھا ہوا۔ کاغذ پر دم کر کے سرہانے رکھ کر سو جاؤ۔ صبح جواب مل جائے گا۔

ہدایت: جس جگہ بیٹھ کر پڑھیں آیت الکرسی شریف سے حصار کر لیں۔ اور کھلا ہوا چاقو یا چھری اپنے پاس رکھیں۔

# بشارت الاعمال

یہ عمل جناب بشارت حسین صاحب قادری ساکن ۲۰۶ گ ب سروالی رجانہ روڈ سمندری ضلع فیصل آباد کا مجرب المجرب ہے اور عطیہ ہے۔ سوائے حقیقی حاجت مند کے کوئی اس کو نہ کرے ورنہ خطا کھائے گا۔ ترکیب یہ ہے کہ عامل طلوع فجر سے قبل یعنی تہجد کے وقت اٹھ کر غسل کرے اور آبادی سے دور نکل کر کسی صحراء وغیرہ یالق و دق ویران مقام پر جا کر جہاں پہلے سے عمل کی جگہ مخصوص اور صاف کر رکھی ہو پر بیٹھے اول اپنا حصار کر لے پھر منہ بطرف مغرب کر کے درج ذیل عمل ایک سو ایک (۱۰۱) مرتبہ پڑھے۔ عامل کو ہر چہار طرف سے گھوڑے کے قدموں کی آواز آئے گی اور بروقت تکمیل چار مؤکلات پر چہار طرف سے حاضر ہوں گے اور مقصد دریافت کریں گے۔ خوف نہ کرے مکمل تفصیل سے اپنا مقصد بیان کر دے۔ عقل مندرا اشارہ کافی است۔ عزیمت یہ ہے۔

یَاشُوْقَا طُوْسًا یَاشُوْقَا عُوْسُنَا یَاشُوْقَا قُوْسًا یَاسُوْقَا لُوْسًا عَزَمْتُ عَلَیْکُمْ یَا اَیُّهَا الْمُوَکَّلُوْنَ الظَّاهِرُوْنَ اَجِیْبُوْا وَتَوَکَّلُوْا فِیْمَا بِحَقِّ الْاَسْمَاءِ عَلَیْکُمْ وَطَاعَتِهَا لَدَیْکُمْ مَا فِیْهَا مِنَ الْاَسْرَارِ وَمَنْ تَخَلَّفَ مِنْکُمْ اُحْرِقَ بِالنَّارِ هَیَّا اَلْعَجَلْ اَلسَّاعَۃِ یَا عَصْعَلْعَیَائِیْلُ وَیَا هَمْفَخْیَائِیْلُ یَا هَطْمَقْیَائِیْلُ یَا کَفْحَمْقَیَائِیْلُ صَحُوْا اَکَاسًا فُحُوْا اَکَاسًا قُحُوْا اَکَاسًا یَاخُدَّامُ هٰذِہِ الْاَسْمَآءِ الْمُبَارَکَۃِ مَاتَلُوْتُہٗ عَلَیْکُمْ وَاَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ لِصَاحِبِکُمْ صَاحِبِ الْعِزِّ وَالْکَرَامَۃِ هَیَّا اَلْعَجَلْ یَا اَیُّهَا الْعَامِلُوْنَ لِقَضَاءِ حَوَائِجِنَا اَلْوَحَا اَلسَّاعَۃِ۔

کمزور دل اور نادان یہ عمل کرنے کی جسارت نہ کرے یہ عمل رفیق زاہد نے بھی قانون طلسمات میں لکھا ہے اور اس کی تعریف کی ہے۔ (بشارت حسین بقلم خود)



# ترجمہ قصیدہ روحی بزبان پنجابی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

عبدالقادر میں ہوں اسمی    ہاشم احمد حیدر جسمی
حسن حسین میرا ہے دادا    خنجر زہر یزیدی کھادا
شہادت رتبہ سانوں ملیا    حصہ بے پرواہی دا
وڈے عالی میرے درجے    میری خاطر عالم سرجے
سجدہ عرش کرے نت مینوں    نانے باجھوں کیتا سی، کہینوں
ناں ہو یا نہ ہوسی کوئی    صاحب پشت پناہی دا
اللہ مینوں ایہہ فرمایا    منگ محبوبا جو تجھ بھایا
ہے عظیم خزانے میرے    ڈٹھے ہوئے نانے تیرے
جوچاہاں سوبخشاں تینوں    سچا قول الٰہی دا
مڈھوں نازیں میں پروردا    ناں پرواہ کسے دی کروا
عرض کراں میں یا سجانا    کیہڑا تیرا ہے خزانہ
جیہڑا مینوں دان کریں گا    فضل وڈا درگاہی دا
جیہڑے تیرے اٹھ خزانے    اوہ تاں ونڈے میرے نانے
نانواں اک خزانہ جیہڑا    منگن لائق قدر نہ میرا
لائق تینوں تیرے جوگا    دانا بے پرواہی دا
رسولاں گنج نبوت لیتا    اماماں جام شہادت پیتا
سخاوت ہے علی دی مہمان    تاج شاہی دا دان سلیمان
لقمان دانایوں حصہ پایا    حکمت حکم الٰہی دا
صبر عطاء صابر نوں ہویا    یعقوب درد وچ روندا مویا
حوض حسن دا یوسف ساقی    میرے جوگا کی ہے باقی
جس پر میں دلیل گزاری    نہیں لبھدا جو چاہی دا
عرض قبول پئی درگاہ ہے    امر ہویا سی بے پرواہے
تیرا عاشق میں محبوبا    توں ہیں دین دنی واصوبہ
چوداں طبق تلے تدھ سائے    نسبھی بے پرواہی دا

الله مینوں ایہہ فرمایا
ولیاں مینوں سیس نوایا
سبھے میرے باندے بروے
سبھناں دتے جھک کاندھے
چوں چراں کسے نہ کیتی
غالب حکم الہٰی دا
جاں میں غوثی درجہ پایا
چوراں نوں میں قطب بنایا
حوض کوثر دا میں ہاں ساقی
میتھوں کوئی چیز نہ باقی
جنت دے میں بوہے والا
بخشن ہار گناہی دا
نہ کجھ خوف نہ پرسش مینوں
جو چاہاں سو بخشاں تینوں
ہتھ نہ میرا کوئی ہٹاندا
درجہی پدم کروڑیں آندا
کنجی قفل حوالے میرے
کدی حساب نہ چاہی دا
ڈھوں سخی ہے ساڈا فرقہ
ظاہر دنیا باطن آخر کا
ہے پرپوشش حال فقیری
وچوں غنی تے مغزوں امیری
ہاشمیاں دا مال ہمیشہ
صدقہ ذات الہٰی دا
صاحب نال میرے جور شتے
عرضاں مینوں کرن فرشتے
وائض طیور خلیق طویراں
عرض کرن یا میراں میراں
سرور تھیں میں عرشوں اگے
کم کیتا ہمراہی دا
والیاں وچ میرے ہتھ گاناں
افضل نبیاں میرا ناناں
فاطمہ نام میری ہے دادی
ہاشم جدگھرانا عادی
شاہ مردان علی ہے دادا
شیر دلیر الہٰی دا
جو کوئی ساڈی مجلس آیا
وصل پیالہ اساں پلایا
پی پیالہ ہو متوالہ
وڈیاں اچیاں کرمانوالہ
عرشاں تے سیر کرایا
خلعت دی کے شاہی دا
آدم داناں پتہ نشانی
میں اگدوں محبوب سبحانی
ملکاں فلکاں تے میں غالب
جو جمیا سو میرا طالب
طالب دا مقصود پہنچاواں
مالوں صدقہ چاہی دا
کبر ہنکار کینہ غصہ
فخر خودی بینا مغزا
نہ شرکت نہ دشمنی کوئی
وحدت ذات اکیلی ہوئی
تاں عبدل تھیں قادر ہو یا
واصل ذات الہٰی دا



جد طوفان نازل ہویا نوحے
مدد کیتی میری روحے
حوا آدم پئی جدائی
کتھے پیدا ہوئی خدائی
میں ہی مڑ کے میل کرایا
دور قصور گناہی دا
خلیل منجاپرونج بہایا
آتش نوں میں جا سمجھایا
ناناں میرا جدرسولاں
تیرے پیش پایا مجھولاں
جاں اس غوث الاعظم جاتا
سرد ہویا دم بھاہی دا
ذبح کنندہ بیٹے تائیں
میں ہی پکڑیا جاکے بائیں
موموں نرم چھری چاکیتی
کہن لگاسی رب دی نیتی
میں ہی دنبہ ذبح کرایا
حکم ذات الہٰی دا
یاں یونس نوں مچھی کھادا
ڈاڈھا مشکل پیا تقاضہ
روندے پھرن بال ایانے
دم بگانے سکی دہانے
میں کر اکٹھا ٹبر سارا
تاج دتا بادشاہی دا
جاں سلیمان نے تخت کھوہایا
لیکھ متھے دے بھٹ جھوکایا
شنشاہ نازیں پروردا
جاں میں ڈٹھا محنت کردا
ترسوں رحم پیادل میرے
ایہہ تختاں تے چاہی دا
عشق زلیخادے کھٹ وسیا
اوتھے یوسف نوں پھڑ کھڑیا
اوندا باپ ہویا مڑاندھا
روندے نوں میں دسیا دھندا
میں ہی بیٹا باپ ملایا
موجب درداں خواہی دا
کفر عیسیٰ پر غالب آیا
میں ونج آسمان سدھایا
جاں موسیٰ پر سختی آئی
طور اتے میں شمع جگائی
اجر خیر نبیاں گھر جاتا
پایا معراج الہٰی دا
ہر اک نال مروت میری
گن گن دساں کیہڑی کیہڑی
لکھیاں لوح قلم دے والا
دھردا آیا میں ہی ٹالا
وس میری ہے لکھن پونجھن
مالک قلم سیاہی دا
کدے کسے نال قہر کماواں
وسدیاں نوں میں نہ وساواں
ناں کجھ پتہ نشانی لگے
بھاویں کرن حمایت سبھے
میرا ڈوبیا جے مڑ تردا
میں نہیں محبوب الہٰی دا

مرید میرے توں اہیں اکلا    نہ پھڑ نیزے تیغاں بھلا
کٹار اسم دا پھڑ وچہ ہتھے    جاں مڑ دشمن آکے لگن متھے
اسم اعظم پڑھ پھونکی اگے    لشکر فتح فناہی دا
حشر دہاڑا سب تھیں ڈاہڈھا    کہنا من توں اساڈا
سرنگ مریداں پاواں سبھے    پٹ پٹ سٹے وڈے سبھے
غائبوں چھیڑن چا بلائیں    یاد کریں تو میرے تاہیں
ست چوداں اکی چالی    انہاں وچ توں فرق نہ ڈالی
کدی نہ آکھیں غوث الاعظم    ہے محبوب الٰہی دا
توڑے توں لکھ پاپ کمادیں    ہتھ بنھ سانوں سدھا آدیں
پیریں ڈگ پیشانی رگڑیں    حاجت کارن بیٹھا جھگڑیں
ناز ترا سرمتھے اتے    سارا منیاں چاہی دا

یا حضرت شیخ سید ابومحمد عبدالقادر جیلانی شیئاً للہ الغنی باذن اللہ یا عبداللہ یا عبداللہ اکبر اللہ لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ ﷺ اس قصیدہ مبارک کا روزانہ ایک مرتبہ ورد طالب وسالک کی روحانی ترقی کے ساتھ ہر قسم دینی ودنیاوی کاربرآری کرتا ہے۔

## عام اجازت

فقیر محبوب علی شاہ قادریہ غوثیہ بانوا کو ان عملیات کی جو اس کتاب معدنِ عملیات سادات میں درج ہیں فقیر سید حضرت قل ھواللہ شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے اجازت مکمل حاصل ہوئی پس اب طالبان حق کے لئے فقیر عام اجازت دیتا ہے راہِ مستقیم اور شریعت میں رہ کر فائدہ اٹھائے اور دعا خیر سے یاد کرے فقط۔

از سید محبوب علی شاہ نور اللہ بخاری
قادریہ غوثیہ بانوا
غوثیہ طبیہ کالج
بستی عبداللہ دیپالپور
مورخہ ۱۹۹۹-۶-۶

# سُپر

# ای سی جی گائیڈ

ڈاکٹر سید خضر احمد

**ای سی جی سیکھنے کے لئے ایک لاجواب کتاب**

قیمت -/75 روپے

آج ہی طلب فرمائیں۔

سیل پوائنٹ:

شیخ محمد بشیر اینڈ سنز چوک اردو بازار لاہور۔ 7660736

## تعویذات و عملیات پر چند بہترین کتب

| کتاب | مصنف | قیمت |
| --- | --- | --- |
| شمع شبستان رضا (اردو) اعلیٰ سات حصے یکجا | اقبال احمد نوری | 225/- |
| شمع شبستان رضا (عام) | اقبال احمد نوری | 120/- |
| شمعِ رضا | مولوی اوّل | 300/- |
| دعوتِ موکلات | سید محبوب علی شاہ | 60/- |
| معدنِ عملیات وسادات | سید محبوب علی شاہ | 75/- |
| سلوکِ معرفت | سید محبوب علی شاہ | 75/- |
| تسخیر جنات | سید محبوب علی شاہ | 75/- |
| لوحِ سلیمانی | سید محبوب علی شاہ | 90/- |
| تعویذ عالم | مولانا حافظ محمد ممتاز الرحمٰن | 90/- |
| اعجازِ سلیمانی | ابنِ اسلام | 90/- |
| شرح شمس المعارف | شیخ احمد عباس علی یونی | 300/- |
| دل پسند عملیات وتعویذات (من موہنی) | محمد یسٰین دلپسند | 90/- |
| بُری عادتیں | حکیم محمد مختار علیگ | 90/- |
| عملیات تاج خوش خیال | | 60/- |
| کلید اسرار | | 90/- |
| صراط المستقیم حکمت العم | صوفی ابرار اللہ شاہ | 120/- |
| عملیات غفرانی | | 60/- |
| عملیات اعجاز یوسفی | | 60/- |
| تاریخ ولادت کے مولود پر اثرات | اوّل شاہ | 75/- |
| گنجینہ اسرار عملیات | | 90/- |
| استخارہ شیخ محی الدین العربی | | 60/- |
| حقیت الفقراء | حضرت مادھولال حسین | 75/- |
| احسن الاعمال | | 90/- |
| کلید جفر | زاہد حسین عابد | 90/- |
| اشراق الرمل | قاضی زاہد حسین عامل | 90/- |
| آفتاب رمل | سید دلدار حسین | 90/- |
| رہنمائے علم الاعداد | ملک کریم بخش | 120/- |